کشمیر کمیٹی کے وائس پریذیڈنٹ تھے اور میاں سر فضل حسین اس کمیٹی کے سرپرست تھے اس لئے تمام انگریزی داں اور سرکاری طبقہ کشمیر کمیٹی کے ساتھ ہو گیا۔ عوام بھی اسلام کے نام پر ہندو راجہ کے خلاف ہو گئے۔

## احرار اور کشمیر

لاہور، ور پنجاب میں جب احرار دوستوں اور رہنماؤں نے محسوس کیا کہ ساری مسلمان قوم مذہبی طور سے قادیانیوں کی طرف مائل ہو جائے گی۔ اور ہندوستان کی مشترک سیاسی زندگی اور آزادی کی جدوجہد کو سخت دھکا لگے گا۔ تب انھوں نے فوراً کشمیر کے مسئلہ میں دخل دیا۔ مولانا مظہر علی اظہر کو اسی وقت ڈکٹیٹر بنا دیا گیا اور تمام ہندو مسلمان اور سیاسی جماعتوں کو دعوت دی کہ کشمیر کا مسئلہ ہم سب کو مل کر حل کر دینا چاہیے ورنہ کشمیر کمیٹی صورت حال کو ملک میں خطرناک بنا دے گی، اور ادھر مہاراجہ صاحب کو لکھ دیا کہ ہم آپ کے خلاف نہیں ہیں بلکہ یہ چاہتے ہیں کہ آپ میں اور کشمیر کے عوام میں اچھے تعلقات ہو جائیں، وہاں کو بھی حق زندگی ملے۔ اور ہم آپ کو گدی سے اتارنے کے حق میں نہیں ہیں۔ مہاراجہ کے سکریٹری نے اس کے جواب میں لکھا کہ گدی سے اتارنے کا خیال ہی آپ کے ذہن میں کیوں آیا۔ ہم نے ان کو بتایا کہ کشمیر کمیٹی آپ کو گدی سے اتارنا چاہتی ہے۔ ان کا مقصد نہ کشمیری عوام کا بھلا ہے اور نہ وہ وہاں کوئی سیاسی زندگی چاہتے ہیں، مگر بدقسمتی ہندو پریس نے ہماری مخالفت شروع کر دی اور تمام نیشنلسٹ مسلمان احرار کی موافقت تو کیا کرتے، بلکہ مخالفت شروع کر دی اور انھوں نے ہر طرح کے الزام احرار کے خلاف لگائے۔ عجیب بات یہ تھی کہ کشمیر کے لیڈر تو یہ کہتے تھے کہ احرار حکومت ہند سے مخالفت کر کے اور میاں سر فضل حسین کو ناراض کر کے ہم کو نقصان پہنچائیں گے اور دوسری طرف نیشنلسٹ مسلمان اور ہندو پریس یہ کہتے تھے کہ احرار میاں سر فضل حسین سے مل کر کشمیر میں انگریزی راج چاہتے ہیں، یہاں تک کہ مہاتما گاندھی جی نے بھی ایک بیان لندن سے احرار کے خلاف دے دیا۔ مگر احرار پختہ عقیدہ اور مضبوط عزم کی جماعت تھی جس نے ایک ہی ہلہ سے کشمیر کمیٹی کو ختم کر دیا اور قادیانیوں کو میدان سے بھاگنا پڑا اور ملک بھر

وہ کوئی فساد نہ کر سکے تو میاں فضل حسین نے چودھری فضل حق سے کہا کہ تم کشمیر کے مسئلے میں جب ذلیل
کر رہے ہو، میں احرار کو ایک ہی دن میں مٹا دوں گا، تو صاحب مرحوم نے بڑے نرم الفاظ میں کہا
کہ ہم تو پہلے ہی سے مٹے ہوئے ہیں۔ اب اپنی فکر کیجیے۔ کشمیر تحریک کے سلسلے میں تقریباً چالیس ہزار والنٹیئر
جیلوں میں چلے گئے۔ سرکار پرست اور نیشنلسٹ مسلمان مل کر اس تحریک کو رد کرنا چاہتے ہیں۔ دونوں نے
کوشش کی کہ والنٹیئر معافی مانگ کر باہر آ جائیں، مگر ان سب کو ناکامی ہوئی۔ احرار اور کشمیری لیڈروں نے
اختلاف کیا تھا۔ احرار کہتے تھے کہ کشمیر میں ذمہ دار حکومت قائم ہو۔ کشمیری پنڈت کہتے ہیں کہ راجہ گدی
سے اترے اور حکومت انگریزوں کے ہاتھ میں منتقل کر دی جائے اور یہی کشمیر کمیٹی کا مطالبہ تھا۔ سرکار
پرست مسلمانوں اور ہندو پریس نے احرار سے پوچھا کہ کیا وہ حیدرآباد میں بھی ذمہ دار حکومت قائم
کریں گے تو احرار نے اس کا جواب اثبات میں دیا، اور کہا کہ وہاں بھی اسمبلی ہونی چاہیے، بلکہ احرار نے
یہاں تک کہا کہ تمام ریاستوں میں ذمہ دار اسمبلی بن جانی چاہیے تاکہ ملک میں آزادی کا راستہ جلدی
طے ہو سکے۔ جب تمام ریاستوں کے لیے احرار نے ایسا کہا تو نواب بھوپال نے احرار کے خلاف اور
مہاراجہ کی موافقت میں ایک بیان دے دیا۔ حبیب الرحمٰن نے چودھری افضل حق مرحوم سے کہا
کہ احرار نے کشمیر میں ذمہ دار حکومت کا مطالبہ کر کے تمام ریاستوں کو اپنا دشمن بنا لیا اور انگریزی
حکومت کی جڑوں کو ہلا دیا اس لیے احرار کو جیل جانے کے لیے تیار ہو جانا چاہیے۔ دکھ کی بات یہ ہے
کہ احرار کے ستانے میں وہ لوگ بھی شریک تھے جو اپنے آپ کو آزادی پسند اور عوام کا خیر خواہ کہتے تھے۔
مگر خدا کا فضل احرار کے شامل حال تھا، وہ اپنی غربت اور افلاس کے باوجود ہر کام کرتے رہے اور
آخر کار حکومت ہند کو جھکنا پڑا اور اس نے گلانسی کمیشن کا تقرر کیا کہ کشمیر میں کیسی حکومت ہو اور
عوام کو کس قدر حقوق دیے جائیں۔

نئی دہلی ۔۔ اپریل ۱۹۵۰ء

مکرم و محترم جناب نواب زادہ لیاقت علی خاں وزیر اعظم پاکستان

السلام علیکم۔ آپ کے اس دوستانہ مشن کے ہندوستان آنے پر جتنی خوشی مجھے ہوئی ہے میں

اسے بیان کرنے کے لئے الفاظ نہیں پاتا۔ آپ کے ہاتھوں میں کروڑوں انسانوں کی قسمتوں کا فیصلہ ہے
بحیثیت ایک مسلمان کے میرا یہ دل چاہتا ہے کہ پاکستان میں غیر مسلموں کے لئے ہر قیمت پر عملی طور پر ایسا
امن وانصاف موجود ہو جائے جس کے بعد کوئی نہ کہہ سکے کہ اسلامی حکومت اور ظلم کی حکومت دو
مترادف الفاظ ہیں۔ جب کوئی شخص تقریر یا تحریر میں اسلامی حکومت اور ظلم کی حکومت کے
مترادف معنی بیان کرتا ہے تو میرا دل دگرگوں ہو جاتا ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں لکھنے والے اور
کہنے والے کو کس طرح سمجھاؤں کہ اسلامی حکومت امن وانصاف اور رحمت کی حکومت ہے۔

آپ ہندوستان کے مسلمانوں کے مصائب سے بے نیاز ہو کر اسلامی نقطۂ نظر اسلامی روایات
کے مطابق پاکستان میں غیر مسلم اقلیت کو ایسے حقوق دے دیں جس پر ہندوستان کی غیر مذہبی حکومت
اور یہاں کے غیر مسلم عوام رشک کریں۔

ہندوستان وپاکستان اگر مل کر اپنا ایک مساویانہ یونٹ بنا لیں تو یہ دونوں ملک ایشیا
کی رہنمائی کا فخر حاصل کر سکتے ہیں اور جنوب مشرقی ایشیا کے ممالک کو تیسری جنگ سے بچا سکتے ہیں
اس سے بھی زیادہ یہ کہ عرب میں یہودی حکومت کے بڑھتے ہوئے اثرات فوراً رک جائیں گے اور
دنیا میں مسلمان حکومتوں پر جو مصائب آنے والے ہیں وہ بھی ٹل جائیں گے۔ وہ کیا مصائب
ہیں آپ خود جانتے ہیں ان کی تفصیل میں جانا نہیں چاہتا۔

ہندوستان کے ساتھ بہتر تعلقات کے بارے میں میری یہ قطعی رائے ہے کہ پاکستان کا
پریس پنڈت جواہر لال نہرو کی عظمت کے ساتھ ساتھ سردار پٹیل کی بھی عظمت کرے کیونکہ شخصیتوں
کی عظمت ہی سے قوموں کی زندگی بدل جاتی ہے۔ موجودہ ہونے والے فیصلے کے بارے میں میں
ذیل کے نکات کی طرف ان کی توجہ مبذول کرنا چاہتا ہوں۔

۱۔ موجودہ معاہدے اور فیصلے کے بعد یہاں سے یا پاکستان پہنچ کر آپ مغربی پنجاب، سندھ
سرحد کے ان غیر مسلموں کے متعلق بھی جو ۱۹۴۷ء میں تباہ ہوئے تھے ایک ہمدردانہ بیان
دیں گے جس سے مستقبل قریب میں ان غیر مسلموں کو بھی پاکستان آنے جانے کی امید

پیدا ہو جائے۔

۱۔ ہندوستان میں رہنے والے لاکھوں شرنارتھی ایسے ہیں جو صدق دل سے پاکستان کو اپنا وطن بنانے پر راضی ہیں اور پُرامن زندگی پاکستان کو اپنا وطن بنانے پر راضی ہیں اور پُرامن زندگی و پاکستان کے وفادار رہنے پر رضامند ہیں۔ ان میں نہ شرارت کا جذبہ ہے اور نہ بغاوت کا۔

۲۔ پاکستان اور ہندوستان میں ایسے دوستانہ مشنوں کے خیر مقدم کی فضا پیدا کی جائے۔

۔ پاکستانی پریس صرف نفرت نہ پھیلائے اور دنیا کے ہر شخص کے لئے امن چاہے۔

۔ آپس میں جنگ نہ کرنے کا اعلان بھی اس دوستانہ فضا میں اگر ہو جائے تو دونوں ملکوں کے لئے باعث رحمت ہے۔

۔ کشمیر کا مسئلہ بھی ثالثی یا دوستانہ کانفرنس ہو کر حل کر لیا جائے۔

۔ پاکستان اگر ہندوستان کی دوستی حاصل کرے تو وہ دنیا کی تاریخ بدل سکتا ہے۔

۔ پاکستان میں اسلام کے نام پر اقلیت کے لئے ایسے شہری حقوق و اختیارات دینے کا اعلان کیا جائے جس سے دنیا کے دوسرے غیر اسلامی ممالک بھی رشک کریں۔

۔ ہندوستان و پاکستان میں آزادانہ تجارت کا معاہدہ فوری ہونا چاہیئے۔

۔ پرمٹ سسٹم کی بجائے پاسپورٹ کا طریقہ رائج کیا جائے تاکہ پرمٹ کی اصلاحی تاثیر کی بناء پر کوئی شخص نکاسی نہ بن سکے۔

۔ نکاسی جائدادوں کے بارے میں ایسا واضح اعلان کر دیا جائے جس سے مغربی پنجاب، سرحد، سندھ کے پناہ گزین اپنی جائدادوں کے بارے میں مطمئن ہو جائیں۔

۱۱۔ ہندوستان و پاکستان مل کر ایشیا کی تب ہی رہنمائی کر سکتے ہیں جب دونوں حکومتیں اپنی اندرونی سرحدات کے خطرات سے نجات حاصل کر لیں۔

۱۲۔ پاکستان کے اخبارات اور پریس سے آپ اپیل کیجئے بلکہ اپیل کے بعد حکم نافذ کیجئے کہ وہ غیر مسلموں کو تحریر و تقریر، نظم و نثر میں کفر اور کافر کا طعنہ دینے میں پرہیز کریں کیونکہ کفر اور

کا طعنہ اسلام کی تبلیغی شان کے بھی خلاف ہے اور پھر اس کے جواب میں دنیا سے وہ سب کچھ سننا پڑتا ہے جس کے سننے کو کوئی بھی مسلمان تیار نہیں ہے۔

مجھے امید ہے کہ آپ میری معروضات کی طرف ضرور توجہ فرمائیں گے۔ میں نے جو کچھ لکھا ہے وہ میرے دردمند دل کی آواز ہے جس کو آپ تک پہنچانا ضروری سمجھا۔ آخر میں میری دعا ہے کہ ہندوستان و پاکستان کے دوستانہ اتحاد کا یہ آغاز ہمیشہ ہمیشہ قائم رہے اور دونوں حکومتیں ایشیا میں اپنے صوابدید کے مطابق پھلیں اور پھولیں۔ والسلام

مخلص حبیب الرحمٰن لدھیانوی۔ حال مقیم کوچہ رحمٰن گلی شمشیر والی۔

گھنٹہ گھر۔ چاندنی چوک۔ دہلی

مورخہ ۹ر فروری ۱۹۴۲ء

از دفتر مجلس احرار اسلام ہند لاہور

سرکلر ۱۸ نمبر ۱۹۵۹/۴۲ لدھیانہ

مکرمی و محترمی جناب سکریٹری صاحب مجلس احرار اسلام

آپ کو معلوم ہوگا کہ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی عرصہ سوا سال سے منٹگمری جیل میں نظربند ہیں۔ ان کی صحت کے متعلق متعدد دفعہ اطلاعات موصول نہیں ہوتیں کہ طبیعت خراب ہے۔ بدن کے ایک حصہ کے شل ہو جانے کی بھی اطلاع آئی۔ ماہ دسمبر میں مولانا سید محمد احمد صاحب کاظمی ممبر سنٹرل اسمبلی نے آپ سے ملاقات کی۔ ملاقات کے بعد آپ نے مولانا صاحب کی صحت کے متعلق ایک دردناک بیان پریس کو دیا۔ اب تازہ ترین اطلاعات سے معلوم ہوا ہے کہ مولانا کی صحت بہت بگڑتی جا رہی ہے۔

حکومت ہند کے ایماء سے صوبائی حکومتوں نے اپنے اپنے نظربندوں کو گجرات اسپیشل جیل میں منتقل کر دیا ہے۔ چنانچہ حکومت پنجاب نے بھی دیولی کیمپ اور دیگر جیلوں کے نظربندوں کو گجرات اسپیشل جیل میں اکٹھا کر دیا ہے۔ ۳۰ر جنوری کو مجلس احرار اسلام منٹگمری کی طرف سے ایک تار

وصول ہوا کہ مولانا صاحب منٹگمری سے گجرات تبدیل کئے جا رہے ہیں۔ زیارت کے لئے بیسیوں
رکن رات کے ایک بجے تک لاہور اسٹیشن پر انتظار کرتے رہے۔ اور جب ٹرین آئی تو دوسرے
رسندوں کی زبانی معلوم ہوا کہ مولانا کا سامان اسٹیشن پر پہنچ چکا تھا۔ مولانا کو ہتھکڑی بھی لگ چکی تھی
لیکن جب مولانا ڈیوڑھی سے چلنے لگے تو گورنمنٹ پنجاب نے تار کے ذریعہ آپ کا چالان روک لیا۔
اس وقت مولانا اکیلے ہی منٹگمری جیل میں نظر بند ہیں۔ کسی قیدی کو آپ کی بیمار پرسی کی اجازت نہیں۔
مولانا صاحب کے ساتھ یہ امتیازی سلوک انتقامی جذبہ کے ماتحت کیا جا رہا ہے کیونکہ آپ مجلس
احرار اسلام کے مخلص اور مقتدر رہنما ہیں۔

مجلس مرکزیہ نے مورخہ ۱۰ فروری بروز جمعہ تمام ہندوستان میں "یوم حبیب الرحمٰن"
منانے کا فیصلہ کیا ہے۔ اس سے آپ کو ہدایت کی جاتی ہے کہ اس دن پبلک جلسے منعقد کریں۔ ریزولیوشن
پاس کریں جس میں حکومت ہند و پنجاب سے مولانا کی رہائی کا مطالبہ کیا جائے۔

ورنہ مولانا پر کھلی عدالت میں مقدمہ چلایا جائے اور ان کے کثیر اہل و عیال کے گزران کے لئے معقول
الاؤنس کا انتظام کیا جائے۔

ریزولیوشن کی نقول براہ راست حکومت ہند و پنجاب اور دفتر مرکزیہ احرار لاہور میں بھیجی
جائیں۔ والسلام

عبدالغفور انوری سپرنٹنڈنٹ دفتر مجلس احرار اسلام ہند لاہور
مورخہ ۳۰ اگست ۱۹۴۲ء

از دفتر مجلس احرار اسلام ہند۔ لاہور

سرکلر ۱۲۲ بنام ممبران و کارکنان نمبر ۵۲/ ۹۸۷

مجلس عاملہ احرار اسلام ہند نے ۱۰،۹ اگست کے اجلاس میں ملک کی موجودہ حالت پر
غور کیا اور ایک قرارداد پاس کی جو اخبار "زمزم" مورخہ ۲۲ اگست اور اخبار "الفضل" مورخہ
... اگست ۱۹۴۲ء میں من وعن شائع ہوئی ہے۔ مجلس عاملہ نے تاکید کی ہے کہ احرار کے تمام ارکان،

کارکن اور رضاکار اس فیصلہ کی پابندی کریں۔ اور اس پر سختی سے عمل پیرا ہوں، خلاف ورزی کرنے والوں کے خلاف سخت تادیبی کارروائی کی جائے گی۔ اس قرارداد میں مجلس عاملہ نے بحالات موجودہ سول نافرمانی کے خلاف فیصلہ کیا ہے اور مجلس مرکزیہ کے ۲۱ فروری کے فیصلہ کی تائید کی ہے۔

پس تمام ارکان احرار کا فرض ہے کہ وہ سول نافرمانی یا کسی اور جارحانہ اقدام سے قطعاً باز رہیں اور مجلس کے تعمیری پروگرام کو تندہی سے انجام دیں۔

۲۔ سرکلر ۱۵ جنرل کے ذریعے مجالس ماتحت کو دفاعی اور خدمت خلق کے پروگرام پر عامل ہونے کی تلقین کی گئی تھی۔ مجالس نے اپنی استطاعت کے مطابق اس پر عمل کیا۔ یہ ایک ٹھوس اور مستقل پروگرام نہایت غور و فکر کے بعد تیار کیا گیا تھا کیونکہ آنے والے خطرات و حالات میں ایسی لائن پر گامزن ہوتے ہوئے مجلس احرار ملک و قوم کی خدمت انجام دے سکتی ہے۔

گزشتہ چند ماہ سے حالات پہلے سے بھی زیادہ ہولناک ہیں۔ لہٰذا ضرورت اس امر کی ہے کہ مجالس اس پروگرام پر زیادہ سختی اور کوشش سے عمل کر کے عوام کی ہمدردی حاصل کریں اور اپنی کارگزاری کی اطلاع دفتر مرکزیہ اور دفتر اخبار الفضل سہارنپور کو دیں۔

۳۔ دستور العمل مرکزیہ کی دفعہ ۴ جزو (د) کے ماتحت عام ممبران کی بھرتی ۳۱ دسمبر تک مکمل ہو جانی چاہئے۔ تمام کارکنان احرار ممبران کی بھرتی پر پوری توجہ دیں۔ کیونکہ کسی جماعت کی طاقت ممبران کی تعداد پر تصور کی جاتی ہے۔ ہر ہمدرد نہیں بلکہ ہر مسلمان کے پاس پہنچ کر جماعتی پروگرام بتایا جائے اور ممبر بنانے کی کوشش کی جائے۔ انتخابات کی تاریخ کا اعلان بعد میں کیا جائے گا۔ فقط

عبدالغفور ندوی۔ سپرنٹنڈنٹ دفتر مرکزیہ۔ احرار اسلام ہند لاہور

مورخہ یکم دسمبر ۱۹۴۲ء

از دفتر مجلس مرکزیہ احرار اسلام ہند لاہور

سرکلر نمبر ۲۱ جنرل — نمبر ۹۸۷/۱۱۷۷

۱۔ عبارت کے ذریعہ آپ کو معلوم ہو گیا ہو گا کہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مدظلہ العالی

سابق صدر مجلس احرار اسلام ہند عرصہ پونے دو سال سے منٹگمری جیسے سخت گرم علاقے کی جیل میں نظر بند تھے۔ اب موسم سرما کے شروع میں حکومت پنجاب نے انھیں دھرم سالہ جیسے سرد ترین مقام پہ تبدیل کر دیا ہے۔ یہ تبدیلی حکومت کی منتقمانہ پالیسی کا بین ثبوت ہے کہ ایک فالج کے مریض کو گرمیوں میں ایسے علاقے میں رکھا جو پنجاب بھر میں گرم اور ریتلا ہے، جہاں بارشیں بہت کم ہوتی ہیں اور انتہائی درجہ کی گرمی ہوتی ہے اور سردیوں کے شروع میں دھرم سالہ جیل میں منتقل کر دیا جو برفانی علاقہ کے علاوہ ایک سرد پہاڑی مقام ہے۔ مولانا کی صحت بہت خراب ہو چکی ہے۔ آپ کا وزن ۲۵ پونڈ کم ہو گیا ہے۔ آپ دائم المریض ہیں۔ متعدد امراض میں مدت سے مبتلا ہیں۔ مثلاً خونی و بادی بواسیر ذیابیطس (پیشاب کا زیادہ آنا) درد گردہ، اختلاج قلب اور دائج جیسے موذی امراض کی ہمیشہ شکایت رہی ہے۔ مزید یہ معلوم کر کے بہت افسوس ہوا کہ آپ کے عام دانتوں میں بھی تکلیف ہو گئی ہے ضعیف العمر اور دائم المریض بزرگ کو ایسی چھوٹی اور تنگ جیل میں اکیلا نظر بند رکھنا جہاں کل تین چار لیس قیدی مقید ہوں اور علاج کے لئے ادویات تو کیا خورد و نوش پینے کی اشیاء یعنی سبزی وغیرہ بھی میسر نہیں آسکتی۔ یہ حکومت پنجاب کی غیر منصفانہ اور منتقمانہ ذہنیت کی کھلی دلیل ہے۔

لہٰذا صدر مرکزیہ محترم شیخ حسام الدین صاحب نے جملہ ماتحت مجالس کو یہ حکم دیا ہے کہ مورخہ ۱۱ر دسمبر بروز جمعۃ المبارک ہندوستان بھر میں "یوم مولانا حبیب الرحمٰن منایا جائے" اور عام جلسے منعقد کر کے حسب ذیل ریزولیوشن پاس کیا جائے اور اس کی نقول براہ راست حکومت حکومت پنجاب اور سر منوہر لال وزیر جیل خانہ جات پنجاب کے نام بذریعہ ڈاک بھیجی جائیں۔ اس کے علاوہ اخبارات اور دفتر مرکزیہ دار ارکین مجلس احرار "زعفشل مسہان پورکو اپنی مفصل کارروائی سے آگاہ کیا جائے۔

ریزولیوشن: مسلمانان ........ کا یہ عظیم الشان جلسہ حکومت پنجاب کے اس منتقمانہ اور غیر منصفانہ رویہ پر صدائے احتجاج بلند کرتا ہے جو اس نے حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے ساتھ روا رکھا ہے۔

(الف) کہ متعدد دفعہ مجالس احرار اور عوام کی طرف سے حکومت سے مطالبہ کیا جا چکا ہے کہ حکومت نے جو مولانا صاحب کو غیر معین عرصہ کے لئے بلا وجہ نظر بند کر رکھا ہے، رہا کر دے یا کھلی عدالت میں مقدمہ چلا کر جرم ثابت کرے۔

(ب) کہ مولانا موصوف کی بیماری کے پیش نظر اکثر دفعہ حکومت کو توجہ دلائی گئی کہ وہ مولانا صاحب کی بیماریوں کا خاطر خواہ علاج کرائے یا موقع دیا جائے تاکہ وہ خود باہر سے علاج کرالیں۔

(ج) کہ مولانا موصوف کثیر العیال ہیں اور ان کے اہل و عیال کا گذران آپ کے کمزور کندھوں پر تھا۔ حکومت نے آپ کو نظر بند کر کے آپ کے گھر والوں کے لئے کوئی الاؤنس نہیں دیا جس کے لئے ہندوستان بھر سے فیملی الاؤنس کا مطالبہ کیا جا چکا ہے مگر افسوس کہ حکومت پنجاب نے اس کی طرف کوئی توجہ نہیں کی جس کے لئے یہ اجلاس حکومت کو متنبہ کرتا ہے کہ وہ فی الفور مندرجہ بالا مطالبات کی طرف توجہ دے، نیز یہ اجلاس حکومت پنجاب اور وزیر جیل خانہ جات پنجاب سے مطالبہ کرتا ہے کہ وہ مولانا موصوف کو لاہور جیسے مرکزی مقام پر منتقل کر کے علاج کرانے کا موقع دے کیونکہ مولانا صاحب ہومیوپیتھک اور یونانی علاج کے عادی ہیں۔ اس علاج کے لئے آپ کو پوری سہولیات پہنچائی جائیں فقط

عبدالغفور نوری سپرنٹنڈنٹ دفتر احرار اسلام ہند۔ لاہور

رئیس الاحرار

# در حدیثِ دیگراں

خوشتر آں باشد کہ سرِّ دلبراں
گفتہ آید در حدیثِ دیگراں

مرتّب

مولانا عزیز الرحمٰن جامعی لدھیانوی ثم دہلوی 5296 کوچہ رحمان

۲۵ر جنوری ۱۹۷۱ء

بسلسلہ جنگ آزادی کے مسلم مجاہدین حصہ چہارم ـــــ باب سوم

# خطوط

## رنج و الم کی دردناک داستان

انقلاب خواہ گھرانے میں آئے یا بستی میں، شہر میں آئے یا ملک میں، چھوٹے پیمانہ پر ہو یا عالمگیر پیمانے پر، بے مقصد انقلاب دشمنی اور عداوت پر پڑی گئی جنگ میں عوام تعمیر حیات اور مسرت حیات سے مایوس کر دیئے جاتے ہیں۔

بے مقصد آیا ہوا انقلاب ایک ایک فرد کو تہ و بالا کر دیتا ہے۔ زندگی کی ساری دلچسپیاں ختم ہو کر رہ جاتی ہیں۔ سماج کا ڈھانچہ نہ صرف بگڑ جاتا ہے بلکہ ختم ہی ہو جاتا ہے اور اخلاق کی جگہ نہایت ہی خوفناک قسم کے جرائم کی پیداوار سے لوگوں کی زندگی اجیرن ہو جاتی ہے۔ دنیا کی دو عظیم جنگوں میں محاسبین کا اندازہ یہ ہے کہ کم از کم ایک ارب آدمی اس میں ختم ہوئے اور تقریباً کتنوں کی زندگیاں "محتاج" ہو کر رہ گئیں۔ انقلاب اور جنگ کے اثرات بے گناہ لوگوں کو ظلم و جبر کی چکی کے دو ایسے پاٹوں میں پیس دیتی ہے جیسے گیہوں چکی کے دو پاٹوں میں پس جاتا ہے لیکن دوسری جنگ عظیم میں سائنس اور سائنس دانوں نے یہ خبر سنائی ہے کہ اب جنگ میں بم پھٹتے نہیں تاہم عمارتوں سمیت ہوا میں تحلیل ہو جاتے ہیں۔ ہیروشیما اور ناگاساکی ایک ہی دلیل ہیں اور ایک ایسی حقیقت ہیں جسے جھٹلایا نہیں جا سکتا۔ جن سائنس دانوں نے ان جگہوں کا قریب سے مطالعہ کیا ہے ان کا بیان ہے کہ ہیروشیما اور ناگاساکی کی حدود کے اندر دس لاکھ انسانوں کی روحیں چلتی پھرتی، اٹھتی جاگتی دکھائی دیتی ہیں لیکن یہ سب مخلوق خلائی مخلوق ہیں۔ سائنس داں انہیں سن سکتے ہیں لیکن دیکھ نہیں سکتے، محسوس کرتے ہیں لیکن یہ لوگ ان کی گرفت سے باہر ہیں۔

رئیس الاحرار کے نام جو خطوط آپ آئندہ پڑھیں گے یہ ایک ایسے انقلاب کی صدائے بازگشت ہیں جو آندھی کی طرح آیا اور بگولے کی طرح نکل گیا۔ زخمی جسموں میں درد کی جو کسک اور انسانی قلوب میں جو ہمیشہ رستا ہوا خون ہوتا ہے، وہی آئندہ خطوط میں الفاظ کے قالب میں آپ کے سامنے ہے۔ نامعلوم کتنوں کے گھر لٹے، ہزاروں برس کا مسرت انگیز سماج آنِ واحد میں اجڑ گیا۔ اس لئے ان خطوط پر تفصیلاً کچھ لکھنا اور تشریحات کی وادی میں قدم رکھنا ایک بے سود کوشش ہے۔ بستی بسنا کھیل نہیں ہے بستے بستے بستی ہے

عزیز الرحمٰن جامی لدھیانوی ثم دہلوی ۔ ۲۵ر اکتوبر ۱۹۷۵ء

| نمبر شمار | جن کے خطوط والد صاحب کے نام | خط نمبر | سنہ | |
|---|---|---|---|---|
| 1A | مولانا یحییٰ مولوی انیس الرحمٰن کے خط | | | ۱۹۴۸ |
| B | غلام محمد لدھیانوی کا خط ایران سے | | | " " |
| C | حاجی جان محمد جنوٹ والوں کا خط | | | ۱۹۴۸ |
| ۱ | مولانا محمد عبداللہ سیالکوٹی کا ایک خط ادہ | ۱ | | ۱۹۵۵ |
| " | مولانا محمد سعید ضلع سورت۔ حاجی محمد منشی ایسٹ افریقہ | " | | " " |
| " | خواجہ محمد اکرم لدھیانوی - لدھیانہ | " | | " " |
| ۲ | ڈاکٹر عبدالزماں لکھنؤ | ۲ | جنوری | ۱۹۵۵ |
| ۳ | مولانا مسعود علی ندوی اعظم گڑھ | ۳ | " | " " |
| ۴ | سید معین الدین ندوی اعظم گڑھ | ۴ | " | " " |
| ۵ | شورش کاشمیری لاہور | ۵ | " | " " |
| ۶ | راجہ رام ایر مارشل لا دلّی | ۶ | | " " |
| ۷ | جے۔ این نیّر دلّی | ۷ | " | " " |
| ۸ | بی۔ این آزاد دلّی | ۸ | " | " " |
| ۹ | دولت رام گپتا رہتک | ۹ | " | " " |
| ۱۰ | چندر سنگھ رائے دلّی | ۱۰ | " | " " |
| ۱۱ | محمد حنیف انصاری محمد آباد ضلع اعظم گڑھ | ۱۱ | " | " " |
| ۱۲ | سوم ناتھ بین کویت | ۱۲ | " | " " |
| ۱۳ | عبدالحسین ضلع ہوشیارپور | ۱۳ | " | " " |
| ۱۴ | امرناتھ ساحر خوش نویس | ۱۴ | " | " " |
| ۱۵ | ڈاکٹر اتم پرکاش سرحدی دلّی | ۱۵ | " | " " |

| نمبر شمار | نام جن کے خطوط والد صاحب کے نام | خط نمبر | سنہ | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۶ | مرزا جمیل احمد بیگ حیدرآباد | ۱۶ | جنوری ۱۹۵۵ء | | |
| ۱۷ | گردیال سنگھ سندھو ضلع گنگانگر | ۱۷ | ″ | ″ | ″ |
| ۱۸ | گردیال سنگھ سندھو ضلع گنگانگر | ۱۸ | ″ | ″ | ″ |
| ۱۹ | وحید الزماں بجواڑہ۔ آندھرا | ۱۹ | فروری ۱۹۵۵ء | | |
| ۲۰ | سردار محمد شفیع سالار احرار ضلع لاہور | ۲۰ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۱ | بی۔ این آزاد۔ دلّی | ۲۱ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۲ | لطف اللہ خاں گورکھپوری | ۲۲ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۳ | دولت رام گپتا۔ دلّی | ۲۳ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۴ | سوامی وشسشٹ۔ راجستھان | ۲۴ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۵ | ایف۔ بی۔ مرتاؤس۔ بمبئی | ۲۵ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۶ | والد صاحب کا خط گردیال سنگھ کے نام | ۲۶ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۷ | ریاض الحسن شمسی بریلوی | ۲۷ | مارچ ۱۹۵۵ء | | |
| ۲۸ | شیخ اقبال علی صاحب ٹھیاری منڈی لکھنؤ | ۲۸ | ″ | ″ | ″ |
| ۲۹ | بشن جے پوری راجستھان | ۲۹ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۰ | سید ابوالحسن علی ندوی۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ | ۳۰ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۱ | برج لال، جہلا کالونی گاندھی نگر۔ دلّی ۶ | ۳۱ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۲ | خالی | ۳۲ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۳ | مولانا اسعد اللہ میرٹھی | ۳۳ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۴ | آفتاب احمد مرحوم محلہ چاہ غوری امروہہ | ۳۴ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۵ | خالی | ۳۵ | ″ | ″ | ″ |
| ۳۶ | خلیفہ مقبول احمد مرحوم روضہ سرہند | ۳۶ | ″ | ″ | ″ |

| نمبر شمار | نام جن کے خطوط والد صاحب کے نام | خط نمبر | سن |
|---|---|---|---|
| ۳۷ | قاضی زین العابدین میرٹھ | ۳۷ | مارچ ۱۹۵۵ء |
| ۳۸ | خالی | ۳۸ | ″ ″ ″ |
| ۳۹ | حافظ علی بہادر خاں ایڈیٹر ہلال بمبئی | ۳۹ | ″ ″ ″ |
| ۴۰ | مولانا محمد سلیمان باجوڑی راجستھان | ۴۰ | ″ ″ ″ |
| ۴۱ | وسیم احمد احرار خدام خلق لکھنؤ | ۴۱ | اپریل ″ ″ |
| ۴۲ | سید اختر ایڈیٹر مدینہ بجنور | ۴۲ | ″ ″ ″ |
| ۴۳ | مستری حبیب الرحمٰن مقام ماجری انبالہ | ۴۳ | ″ ″ ″ |
| ۴۴ | کوثر میرٹھی پسرانہ میرٹھ | ۴۴ | ″ ″ ″ |
| ۴۵ | سید صباح الدین ایڈیٹر معارف اعظم گڑھ | ۴۵ | ″ ″ ″ |
| ۴۶ | سید محمد احسان حکیم بادشاہ میاں الٰہ آباد | ۴۶ | جون ۱۹۵۵ء |
| ۴۷ | قاری محمد طیب دیوبند | ۴۷ | جولائی ۱۹۵۵ |
| ۴۸ | سید انیس الرحمٰن دریاپور پٹنہ | ۴۸ | ″ ″ ″ |
| ۴۹ | حضرت اقدس شاہ عبدالقادر رائے پوری کے نام | ۴۹ | ″ ″ ″ |
| ۵۰ | مولانا حبیب الرحمٰن رائے پوری | ۵۰ | ″ ″ ″ |
| ۵۱ | مولانا حبیب الرحمٰن رائے پوری | ۵۱ | ″ ″ ″ |
| ۵۲ | مولانا حبیب الرحمٰن رائے پوری | ۵۲ | ″ ″ ″ |
| ۵۳ | مولانا حبیب الرحمٰن رائے پوری | ۵۳ | ″ ″ ″ |
| ۵۴ | لطف اللہ خاں زمیندار علاقہ میر چندن پور | ۵۴ | ″ ″ ″ |
| ۵۵ | منشی پیارے لال لدھیانہ | ۵۵ | ″ ″ ″ |
| ۵۶ | انور ملک افسر ایر لائنز کولمبو لاہوری | ۵۶ | ″ ″ ″ |
| ۵۷ | یدھ ویر ایڈیٹر ملاپ حیدرآباد | ۵۷ | ″ ″ ″ |

| نمبر شمار | نام جن کے خطوط والد صاحب کے نام | خط نمبر | سنہ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۵۸ | چودھری عبدالرحمٰن فروٹ منڈی لائلپور | ۵۸ | جولائی ۱۹۵۵ء |
| ۵۹ | خان محمود علی خاں ایم۔ایل۔اے کیلاشن پوری | ۵۹ | ″ ″ ″ |
| ۵۹ | کمرہ نمبر ۱ B بلاک دار الاستغفار لکھنؤ | ″ | ″ ″ ″ |
| ۶۰ | جسونت رائے شرما لدھیانوی لدھیانہ | ۶۰ | ″ ″ ″ |
| ۶۱ | حامد الحسینی منیجنگ ایڈیٹر عرفان بھوجپور آباد بہار | ۶۱ | ″ ″ ″ |
| ۶۲ | میاں عبدالعزیز لائلپوری۔ لائل پور | ۶۲ | ″ ″ ″ |
| ۶۳ | سید رشید احمد دین پور شریف سندھ | ۶۳ | ″ ″ ″ |
| ۶۴ | نواب احمد سعید صاحب نواب آف چھتاری | ۶۴ | جنوری ۱۹۵۶ء |
| ۶۴ | راحت منزل۔ علی گڑھ | ″ | ″ ″ ″ |
| ۶۵ | سید احتشام الحسن کاندھلہ ضلع مظفر نگر محلہ مولیان | ۶۵ | ″ ″ ″ |
| ۶۶ | سید مجتبیٰ احمد کی سرائے مظفر پور۔ بہار | ۶۶ | ″ ″ ″ |
| ۶۷ | لال چند | ۶۷ | ″ ″ ″ |
| ۶۸ | سید فضل الرحمٰن منڈی سلانوالی سرگودھا | ۶۸ | فروری ۱۹۵۶ء |
| ۶۹ | لالہ بدری ناتھ فیروزپور چھاؤنی | ۶۹ | ″ ″ ″ |
| ۷۰ | خان محمد کندیان ضلع ڈیرہ غازی خاں | ۷۰ | ″ ″ ″ |
| ۷۱ | شمس النساء بیگم بیوہ آفتاب احمد امروہہ | ۷۱ | مارچ ″ ″ |
| ۷۲ | شمس النساء بیگم بیوہ آفتاب احمد امروہہ | ۷۲ | ″ ″ ″ |
| ۷۳ | ڈاکٹر ریاض الدین سرگودھا پاکستان | ۷۳ | ″ ″ ″ |
| ۷۴ | سید عبدالحمید بہاول پور پاکستان | ۷۴ | ″ ″ ″ |
| ۷۵ | محمد آصف ابن مولانا محمد طاہر مرحوم دیوبند | ۷۵ | ″ ″ ″ |
| ۷۶ | علی محمد جالندھری گوجرہ ضلع لائل پور پاکستان | ۷۶ | ″ ″ ″ |

| نمبر شمار | نام جن کے خطوط ... لد صاحب کے نام | خط نمبر | مارچ ۱۹۵۷ء |
|---|---|---|---|
| ۷۷ | احمد حسن حجرہ شاہ مقیم ضلع منٹگمری | ۷۷ | " " " |
| ۷۷ | محسن نظامی | ۷۷ C | " " " |
| ۷۸ | بابو محمد ابراہیم میوہ منڈی امرتسر | ۷۸ | " " " |
| ۷۹ | مولانا غلام رسول مہر ایڈیٹر انقلاب لاہور | ۷۹ | " " " |
| ۸۰ | ڈاکٹر ضیاء الدین سرگودھا پاکستان | ۸۰ | " " " |
| ۸۱ | چمن لال آزاد ایڈیٹر رباب دہلی | ۸۱ | " " " |
| ۸۲ | اکرام اختر معرفت حاجی محمد علی گلزار رنگ ریز | ۸۲ | " " " |
| ۸۲ | منصور چوہدری گارڈن - کراچی نمبر ۲ | " | " " " |
| ۸۳ | وکیل رتی لال کالیہ لدھیانہ | ۸۳ | " " " |
| ۸۴ | محمد نسیم الدین تاجر صدر - کراچی نمبر ۳ | ۸۴ | " " " |
| ۸۵ | مولانا فضل الرحمن حسن پوری | ۸۵ | ستمبر ۱۹۵۵ء |
| ۸۶ | مولانا محمد زکریا صاحب شیخ الحدیث | ۸۶ | " " " |
| ۸۷ | گلزار احمد لدھیانوی | ۸۷ | نقل نہیں ہے |

۱۵ر جولائی ۱۹۴۳ء

قبلہ والد بزرگوار دامت برکاتہم

السلام علیکم و رحمۃ اللہ۔ ہمشیرہ زبیدہ مرحومہ صدمات سے بالکل چور ہو گئی تھی۔ میں پانچ تاریخ کو پہنچا تھا اور عزیز چھ تاریخ کو لائل پور پہنچ گیا تھا۔ عزیز جب پہنچا تو اس کے ہوش و حواس قائم تھے۔ ہمشیرہ جنت کو سدھار گئی۔ اس کی آخری باتیں ہمیشہ یاد رہیں گی۔ عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور خداوند تعالیٰ کی محبت کا غلبہ آخر میں اس قدر تھا کہ مجھ سے کہنے لگی عشق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور محبت خدا تعالیٰ مجھے اپنی طرف کھینچ رہی ہے۔ میں چاہتی ہوں کہ جلدی وصال ہو جائے۔ مجھے اور عزیز الرحمٰن کو دیکھ کر بہت روتی رہی۔ ہم دونوں بھائیوں نے مل کر زیادہ سے زیادہ جتنی خدمت ہو سکی کرتے رہے۔ اپنی موت کا وقت اور دن پہلے بتا دیا تھا۔ میں نے دیکھا کہ مرحومہ کے دل میں دنیا کی محبت کا ایک شائبہ تک نہیں تھا۔ اللہ اور اللہ کے رسول کے سوا اس کو اور کوئی چیز یاد نہیں رہی تھی۔ باقی حالات ملاقات کے وقت عرض کروں گا۔ عزیز الرحمٰن دونوں بچوں کو ہوائی جہاز سے ہمراہ لے کر دہلی پہنچ جائے گا۔ والسلام خلیل الرحمٰن

محترمی قبلہ والد صاحب

السلام علیکم۔ میں ۶ر جولائی کی دوپہر کو لائل پور آیا۔ مرحومہ کی زندگی اور ہوش میں پہنچ گیا۔ آپا مرحومہ کی کوئی خدمت نہ کی۔ میرے سامنے انتقال ہوا۔ اور میں نے ہی ان کی آخری خواہش کے مطابق قبر میں اتارا۔ آج لاہور جا رہا ہوں۔ سیٹیں ریزرو ہو جائیں گی تو خیال ہے کہ ۲۲ر ۲۳ر جولائی تک عزیز بلال اور عزیزہ حاجرہ کو ساتھ لے کر حاضر خدمت ہو جاؤں گا۔

والسلام۔ خادم عزیز الرحمٰن جامی۔ لدھیانوی

۱۰ر شوال ۱۳۶۷ھ ۱۹۴۳ء

مخدومی و محترمی جناب بھائی صاحب دامت برکاتہم

السلام علیکم۔ آپ کا نوازش نامہ ملا۔ بندہ کو اور مولوی انیس الرحمٰن کو لیگ والوں نے

ہمشیرہ زبیدہ کا انتقال ۸ر جولائی صبح دس بجے ہوا۔

سے بے دخل کر دیا ہے۔ قصور یہ ہے کہ ہم آپ کے رشتہ دار ہیں۔ وغیرہ۔ خداوند تعالیٰ ہمارے حال پر رحم فرمائے اور ہمارے گناہ معاف کر دے۔ آمین۔ ہر طرح سے خیریت ہے۔ سب سے سلام عرض کر دیجئے۔ فقط والسلام محمد یحییٰ۔

٨ ذی الحجہ ١٣٦٦ھ، ١٩٤٧ء

مخدومی و محترمی جناب بھائی صاحب دام مجدکم

السلام علیکم۔ آپ کا والا نامہ ملا۔ اللہ تعالےٰ آپ کو بہت جلد صحت عطا فرما دے۔ جنابہ پھوپی صاحبہ اپنے نواسے سیف اللہ کے ساتھ ضلع گوجرانوالا میں رہتی ہیں۔ کبھی بھی انھوں نے اپنی خیریت کا خطاب تک نہیں بھیجا۔ ہم سب یہاں بے کار ہیں۔ کسی کاروبار کے لئے کوشش کر رہے ہیں۔ مذہبی خدمت سے بالکل محروم ہو گئے ہیں جس کا بہت زیادہ افسوس ہے۔ دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ کوئی سبیل پیدا کرے۔ چودھری محمد علی صاحب نے وعدہ کیا ہے کہ وہ ہماری زمین کے متعلق ضرور سفارش کریں گے۔ یو۔ پی کے بہت سے لوگ کراچی چلے گئے ہیں۔ جنھوں نے اپنا کاروبار یہاں شروع کیا ہوا تھا۔ ان میں سے اگر کوئی آدمی اپنی دوکان وغیرہ ہمیں دے دے تو ہمارا کام چل سکتا ہے۔ ڈپو جو ہمارے پاس تھا وہ بند ہو گیا تھا۔ حضرت مفتی صاحب نے اپنی چھوٹی لڑکی زاہدہ کا نکاح مولوی محمد رمضان صاحب کے چھوٹے لڑکے سے کر دیا تھا۔

محمد یحییٰ غفرلہ لدھیانوی

ابادان۔ ایران۔ ١٢ فروری ١٩٥٣ء

بخدمت شریف جناب حضرت مولانا صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ موجودہ خیریت مطلوبہ عافیت احوال آنکہ مدت کے بعد آپ سے بذریعہ خط ملاقات کر رہا ہوں۔ ماہ نومبر ١٩٢٦ء میں آپ کی قدم بوسی کے بعد بندہ ایران کے سفر کو روانہ ہوا تھا اور میں نے دو دفعہ بذریعہ خط آپ کو یاد کیا۔ مگر نامعلوم میرے خط آپ کو ملے

یاد نہیں میری واپسی ایران سے ۲ سال ۶ ماہ بعد ہوئی۔ ۴ ماہ گھر رہا جس میں جناب کی ملاقات نہ
ہو سکی چار دفعہ دولت کدہ پر حاضر ہوا مگر ملاقات سے محروم رہا۔ مولانا خلیل الرحمٰن صاحب سے
ملاقات ہوئی تو معلوم ہوا کہ جناب گورنمنٹ کے گھر کے مہمان ہیں۔ مولانا محمد حسن صاحب (جو کہ میرے
پرانے استاد مسلم ہائی اسکول دسوہہ ضلع ہوشیارپور ہیں) اور مولوی یحییٰ صاحب سے ملاقات
نصیب ہوئی۔ پھر بندہ نے سفر ایران کی تیاری کی۔ دوسری بار واپس ایران سے دو سال چھ ماہ
بعد گھر آیا۔ چار ماہ پھر گھر رہا۔ دوبارہ دولت کدہ پر حاضر ہوا۔ جب بھی آپ اسی گھر کے مہمان تھے
جب میں بمبئی جہاز کے انتظار میں مقیم تھا تو آپ کی رہائی شملہ سے ہونے کی خبر سنی۔ ۱۵ روز بعد
ایران آنے والے جہاز پر سوار ہو کر اگست ۱۹۴۶ء میں آبادان پہنچ گیا۔ اب انشاءاللہ اگست ۱۹۴۷ء
کے بعد واپسی رخصت وطن کے واسطے ہو گی۔ اگر میرے مولا کو منظور رہا تو ملاقات نصیب ہو گی۔ جو
خواہش ان ۶ سال تک ملاقات کی رہی ہے اور میں کوشش سے آپ کی خدمت میں پہنچتا
رہا ہوں وہ خدا ہی جانتا ہے۔ باقی میں اپنی زبان سے کیا ادا کروں فقط آپ کی خدمت میں التماس
کرتا ہوں کہ آپ بزرگ دعا فرمائیں کہ خداوند کریم مجھ گنہگار کو آپ کی ملاقات نصیب فرما دے تو میرے
دل کی آواز قبول ہووے۔ شاید آپ مجھے بھول گئے ہوں گے۔ میں چودھری محمد علی صاحب جو
جالندھر شہر میں رہتے ہیں ان کا چھوٹا بھائی غلام محمد ہوں۔ ہم دسوہہ کے پاس ایک گاؤں
کے قریب زمیندار ہیں۔ میں بھولا نہیں ہوں جو جو احسانات میرے اوپر آپ بزرگوں نے کئے ہوئے
ہیں میں وہی ہوں جس کو آپ نے دہلی محلہ بلیماران میں سیٹھ احمد حسن کے مکان پر بلایا تھا، وہاں
سے نواب حاجی مقصود علی خاں صاحب کیلاشپورہ سہارنپوری کے پاس بھیجا تھا۔ انھوں نے
مجھے یوپی ہائیڈرو الیکٹرک میں ملازم کروایا تھا۔ خیر یہ قصے لمبے ہیں۔ آپ مجھے پہچان گئے ہوں گے
دو دفعہ رخصت کے دوران میں نواب صاحب کی ملاقات کو گیا ہوں۔ مگر محروم رہا ہوں۔ آپ
کی خدمت میں یہ عرض کرتا ہوں کہ آپ میرے نام وہ اخبار جاری کروا دیجئے گا جو کہ جماعت احرار کا
حامی یا خود جماعت کا جاری کردہ ہو۔ ایک صاحب امرتسر سے اپنی جماعت کے یہاں رخصت سے

سے حال میں واپس آئے تھے۔ انھوں نے کہا ہے کہ "آزاد" نام سے ایک اخبار جاری ہے، اور وہ احرار کا اخبار ہے اور سنا ہے کہ ایک اخبار نواب صاحب کے ہاں سے نواب محمود علی خاں صاحب بھی سب رن پور سے نکالے ہیں۔ دوسرے زمزم لاہور۔ مدینہ بجنور بھی سنا ہے کہ احرار کے حامی ہیں جو اخبار اپنا ہو ہم کو دیکھنا چاہیئے جو آپ بھجوا دیں۔ اس کے ساتھ ہی ایک خط اخبار کے منیجر یا ایڈیٹر کی طرف سے ہو کہ چندہ کیا ہے اور کس کے نام روانہ کریں، کیونکہ ہم الزبائی، یہاں سے منی آرڈر ہندوستان کو نہیں کر دا سکتے۔ ایسا ان گورنمنٹ کے قانون کے خلاف ہے۔ البتہ ہم جماعت کے حامی یا اپنے اپنے حساب بنک انڈیا سے یا رخصت پر آنے والے اصحاب کے پاس دے کر جو ہندوستان پہنچ کر منی آرڈر ان کے نام کروا دے گا۔ چندہ کی کوئی فکر یا اندیشہ نہ ہونے پائے۔ اخبار جاری جلد سے جلد کروا دیا جائے۔ ہم مسلمان ہندوستانی یہاں بہت ہیں۔ کوئی ۳۰۰ روپیہ سے کم تنخواہ دار نہیں۔ اپنی جماعت کے آدمی یہاں بہت ہیں۔ لیگی بھی بہت ہیں۔ پچھلے دنوں میں لیگ کا چندہ یہاں سے پندرہ ہزار روپیہ گیا ہے، اور سب نااہل لوگوں نے کیا ہے۔ زیادہ تر وہ لوگ جو کہ ہندوستان کے سیاسی معاملات کو نہیں جانتے ہیں محض یہ سمجھتے ہوئے کہ مسلم لیگ ہی مسلمانوں کی جماعت ہے۔ یہاں ۴۴ آدمی خاکسار ہیں جنھوں نے اپنی جماعت کو ۲۴۰۰ روپیہ بھیجا ہے۔ ہمارے آدمی بہت ہیں لہٰذا پروپیگنڈا کی ضرورت ہے اور صحیح حالات کی خبر تاکہ لوگ سمجھ جائیں۔ لہٰذا آپ اپنی جماعت کے حالات اور جلد سے جلد اخبار جاری کرنے سے مستفید فرمائیں۔ اخبار یہاں آسکتے ہیں۔ صرف لڑائی کے وقت میں سنسر ہوتے تھے اور ممانعت تھی صرف سیاسی اخبارات کو باقی آتے تھے۔ ہم کو اس بات کی خبر ملے کہ اپنی جماعت آج کل کیا کر رہی ہے اور اگر ہم لوگ متفق ہو کر کچھ رقم بھیجنا چاہیں تو کس کے نام بھیجیں لہٰذا اخبار ضرور جلدی جاری ہو جائے تو حالات صحیح لوگوں پر انکشاف ہوتے رہیں۔ اپنی جماعت کے آدمی بہت ہیں مگر خاموش۔ اخبار آنے سے ہم لوگ کچھ جاگ پڑیں گے۔ دوسرے ان لوگوں کو اسلامی جماعت کی واقفیت ہوگی جو کہ خدا ناسطے کی دشمنی ہم سے کرتے ہیں۔ میں امید رکھتا ہوں کہ آپ مجھے نا امید نہ رکھیں گے۔ میرے خط کا بھی جواب دیں گے اور میری آرزو کو بھی

پورا کریں گے آپ کی نہایت ہی مہربانی اور اسلامی خدمت ہوگی۔ دوسرا بندہ چونکہ ۵، ۶ ماہ تک رخصت پر آرہا ہے۔ لہٰذا کارلاتی سے یاد فرمادیں۔ دوسرے ایران اور عراق کے حالات تو دیکھنے اور سننے سے تعلق رکھتے ہیں۔ سب لوگ آرہے ہیں۔ خرچ بھی کچھ نہیں ہے آپ ایک دورہ اِدھر کا کریں۔ اب تو اجازت عام ہے۔ نواب صاحب نے مجھے جب آیا ہوں تو فرمایا تھا کہ خط لکھنا میں آؤں گا، میں نے خط بھی لکھے، مگر نہ وہ یہاں تشریف لائے اور نہ ہی میرے خط کا جواب ملا۔ کبھی ملاقات ہو تو میرا سلام عرض کردیجئے گا۔ باقی بندہ کی طرف سے مولانا محمد نعیم صاحب، مولانا محمد یحییٰ صاحب مولانا محمد حسن صاحب مولانا خلیل الرحمٰن صاحب، مولانا عزیزالرحمٰن صاحب دوسرے سب اہل قبلہ دیرسان حال کی خدمت میں دعا سلام قبول ہووے۔ خط ہوائی جہاز پر یک روپے چار پیسے کا ٹکٹ لگایا جائے۔

دعاگو غلام محمد الیکٹریشن ای۔ بی ۵۲۴ کوارٹر نمبر ا ور ۲۸

اینگلو ایرانین آئل کمپنی لمیٹڈ آبادان ۔ ایران

ضلع ملتان ۔ ۱۹۴۸ء

محترم حضرت مولانا صاحب

السلام علیکم۔ گرامی نامہ ملا۔ حضرت سائیں طور شاہ صاحب اسی جگہ تشریف رکھتے ہیں۔ برسر حکومت پارٹی قابیل کے زمانے سے غریبوں کی دشمن ہے۔ خود عیش و عشرت اور اسراف میں مصروف ہیں۔ مسلمان مہاجرین طرح طرح کے عذاب میں گرفتار ہیں۔ اہلکاروں کو اگر دوزخ کے فرشتوں سے تشبیہ دی جائے تو بے جانہ ہوگا۔ آتشین گرز لئے مہاجرین کے پیچھے بے چین پھرتے ہیں۔ حاکم اور امرا طبقہ اول درجے کے زناکار بے شرم ہیں یہاں اگر نہ کسی دانا کی دانائی نہ ہنرمند کی ہنرمندی نہ کاشتکار کی کاشتکاری غرض کہ جو صفات اللہ تعالیٰ نے دی تھیں سب کھو بیٹھے۔ بے ایمانی، دغابازی، بے دینی کا دور دورہ ہے۔ زندوں کے پہننے کو کپڑا مُردوں کو کفن نہیں ملتا۔ تجارت پر ٹیکسوں کا اس قدر بوجھ ہے کہ تاجروں کی کمریں توڑ دی ہیں۔ حکومت خود اور سرمایہ دار بلیک کرکے غربا کو بھوکے اور ننگے مار دینے پر تلے ہوئے ہیں، اور ۱۹۴۷ء سے پہلے کی غلطی

اور موجودہ آزادی کا مقابلہ کیا جائے تو عوام اس غلطی کو ترجیح دیتے ہیں ۔ /۲۵۰ روپیہ سے زیادہ ادا کرنے والوں پر زرعی بجاری ٹیکس عائد کر دیا گیا ہے ۔

سنا ہے آپ نے کچھ کپڑے کی تجارت کا سلسلہ شروع کیا ہے ۔ کیا یہ ٹھیک ہے ۔ باقی باتیں ایسی ہیں جو زبان پر لائی نہیں جا سکتیں ۔ فرمایئے دہلی میں مسلمانوں کی کس قدر تعداد ہوگی اور اب ان کی حالت اچھی ہوگی ۔

جان محمد بلاک ۲۰ خاص

رمضان المبارک

محترم و مکرم حضرت مولانا زید مجدکم ۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ

آپ کا محبت نامہ اور اخلاص اور درد سے بھرا ہوا محبت نامہ ۲۰ ر جولائی کو ملا جس شخص کے لئے آپ جیسا دل اور آپ کی آنکھیں دیں اسے کسی بات کا غم نہیں کرنا چاہیے ۔ میرا یقین اور ایمان ہے کہ ایک دردمند دل کی دعا ہر قسم کے مصائب کو راحتوں سے بدل دیتی ہے لڑکی اور بیوی مرحومہ کے انتقال کا صدمہ بے شک بڑا صدمہ ہے مگر مرنا ہم سب نے ہے ۔ کوئی دو دن آگے کوئی دو دن پیچھے ۔ مگر ان صدمات کے مقابلے میں جو دعائیں مجھ کو ملی ہیں اور مرنے والوں کو وہ سب سے بڑی نعمت ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم کو اخلاص اور ایمان اور عمل صالح کے ساتھ زندہ رکھے اور سب کو تندرستی عنایت فرمائے زندگی میں کسی کا محتاج نہ کرے اور سامنے سے بیٹھنے کی جگہ نصیب ہو ۔ آمین ۔ اور موت ایمان اور اخلاص پر نصیب ہو ۔

ا ۔ ہم اور آپ جب چاہیں مل سکتے ہیں کوئی خطرہ نہیں ۔ آپ جب چاہیں یہاں تشریف لے آئیں ، اگر آپ کو عارضی پرمٹ کی ضرورت ہو وہاں سے بندوبست کر لیں ۔ ورنہ میں یہاں سے بندوبست کر سکتا ہوں ۔ ایک ایسے آدمی کو جس کا مقصد دین اسلام کی خدمت ہو اور سیاسی انجمنوں سے علیحدہ رہا ہو اسے کہیں بھی کوئی خطرہ نہیں ۔ آپ رمضان شریف کے بعد ضرور آیئے ۔ ضرور تشریف لایئے مجھے بہت خوشی ہوگی

۲۔ بعض لوگ غیر مسلموں کیلئے دعا نہیں کرتے ہیں اور مجھے ایسا معلوم ہوتا ہے۔ یہ راستہ صحیح نہیں۔ ہمیں دوسروں کی اصلاح حال کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کرنی چاہئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سوائے جنگ خندق کے ہر حال میں اپنے مخالفین اور قاتلوں کے لئے ہدایت کی دعا فرمائی اور جب کچھ الفاظ بددعا کے نکلے تو وحی الٰہی نے روک دیا۔

لَیْسَ لَکَ مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ کہہ کر بددعا کرنے کو بند کر دیا۔ میرا ناقص علم یہ کہتا ہے کہ پھر کبھی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے مخالفین کے لئے بددعا نہیں فرمائی۔

۳۔ حضرت رائے پوری قطب عالم دامت برکاتہم سے کسی نے سوال کیا کہ اسلام اور مسلمان اب کیسے زندہ رہ سکتے ہیں۔ انھوں نے فرمایا کہ مکی زندگی اختیار کر لیں۔ یعنی مکے میں جس طرح مسلمانوں نے سچا تقویٰ، پرہیزگاری، دیانت، خدا پرستی کا عملی اعلان کر کے اپنے عزیزوں، رشتہ داروں، دوستوں، ہم وطنوں سے صرف مار ہی نہیں کھائی بلکہ بعض ان میں سے قتل بھی ہوئے۔ مگر نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام سے لے کر کسی مسلمان نے اپنے ان مخالفین کے لئے بددعا نہیں کی۔ لڑنا تو درکنار انتقام کا جذبہ بھی پیدا نہیں ہوا اور وہ سچائی پر رہے۔ سچائی کا راستہ ایسی حالت میں ترک نہیں کیا۔ اور جو سچائی سے انھیں ہٹانا چاہتے تھے ہر حال میں ان کے لئے دعا کی۔ اگر مجھے غلط یاد نہیں تو ایسا ایک روایت میں ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھی جو بہت مصیبت زدہ تھے حضور کی خدمت میں آئے اور کہا کہ اہل مکہ کے لئے آپ بددعا فرمائیں تو آپ نے فرمایا خدا نے مجھے رحمت بنا کر بھیجا ہے بددعا کرنے کے لئے نہیں بھیجا اور اس وقت فرمایا کہ اے اللہ میری قوم کو ہدایت دے۔ یہ نہیں جانتے کہ میں کیا کہتا ہوں۔ صرف اصلاح خیال کے لئے یہ سب کچھ لکھا گیا ہے۔

۴۔ بعض اخبارات میں یہ شور برپا ہے کہ پاکستان میں اسلامی نظام حکومت ہونا چاہیے۔ مجھے اس لفظ کے سننے سے سخت گھبراہٹ ہوتی ہے کہ غیر مسلم دنیا اسلامی قانون کا معنی وہی سمجھتی ہے جو ہمارا انفرادی و اجتماعی زندگی کا طرز عمل ہے۔ مجھے بڑی خوشی ہے کہ اسلام کا نام اور اس کا کلمہ بلند ہو جائے کہ پاکستان کے مسلمان عوام اور حکومت اور علماء یہ اعلان کریں کہ جو غیر مسلم پاکستان سے

نکالے گئے ہیں ان کو واپس یہاں بسایا جائے گا۔ اور ان کے مال، جان، آبرو کا جو نقصان ہوا ہے
سب ادا کیا جائے گا۔ اور جو تکلیف ان کو مسلمانوں کی طرف سے پہنچی ہے اس کی معافی مانگی جائے گی۔
یہ اعلان اسلام کے قانون میں کوئی بڑی بات نہیں تھی بلکہ اسلام کے قانون نے بدترین خلیفوں کے زمانے
میں بھی غیر مسلموں کا تحفظ یعنی ان کی آبرو، ان کی جان، ان کا مال ان کے مذہب کا اس سے کہیں
زیادہ تحفظ کیا ہے۔ قانون اسلام اس بارے میں بالکل واضح اور صاف ہے کہ باہر کے غیر مسلم
کچھ بھی کریں لیکن جو غیر مسلم اسلامی حکومت میں رہتے ہیں ان سے کسی قسم کا بدلہ یا انتقام نہیں لیا
جائے گا۔ جبکہ اگر اسلامی حکومت کے اندر بھی کوئی غیر مسلم مسجد کی توہین کرے تو اس کے بدلے میں بھی
ان کی عبادت گاہ کی توہین نہیں کی جا سکتی۔ آج یہودیوں سے عربوں کی جنگ ہے۔ مگر قاہرہ (مصر)
میں جو یہودیوں کی بستیاں آباد ہیں ان میں سے کسی کی نکسیر پھوٹنے کی خبر بھی آپ نے پڑھی ہے؟
میرے محترم پاکستان میں غیر مسلموں کے ساتھ جو کچھ ہوا وہ کم ہو یا زیادہ اس کا صحیح معاوضہ ان کو فوراً
ملنا چاہئے۔ اور ان کو بسانا چاہئے کیونکہ اسلام کی تبلیغ کے راستے میں کوئی رکاوٹ ہے تو یہی طرز عمل ہے
جو پاکستان نے غیر مسلموں سے اختیار کیا۔ خدا مولانا غلام محمدؒ صاحب گھوٹوی کو جنت الفردوس میں سب
سے بڑی جگہ عنایت فرمائے۔ انھوں نے بھاولپور میں جیسے ہی فساد ہوا فوراً فتویٰ شائع کیا۔ کہ کسی
غیر مسلم کو مال، جان، آبرو ضائع کرنی حرام ہے۔ کاش پاکستان کے سارے علماء اس قسم کا اعلان
انگریزی، اردو ہندی میں لاکھوں کی تعداد میں چھپوا کر شائع کرتے۔ دہلی سے کسی نے پوچھا تھا کہ یہ
جہاد ہے یا فساد۔ کیا یہ قوموں کے درمیان جنگ یعنی ہندو، مسلمان، سکھ کے درمیان جنگ ہے۔
انھوں نے فرمایا۔ یہ جہاد نہیں ہے۔ فساد ہے۔ نہ یہ قوموں کی آپس کی جنگ ہے، کیونکہ جہاں ہر قوم کے
کچھ آدمیوں نے ایک دوسرے پر ظلم کیا ہے وہاں ہر قوم کے آدمیوں کو بچایا۔ اسی طرح بچنے والے ان کا شکریہ
ادا کرتے ہیں۔ میں نے سنا ہے کہ پاکستان میں کہا جاتا ہے کہ ہندو تو برداشت کیا جا سکتا ہے، سکھ
برداشت نہیں کیا جا سکتا۔ اگر یہ بات کہی جاتی ہے تو اس سے زیادہ غلط کوئی بات نہیں۔ سینکڑوں
اور ہزاروں سکھوں کو میں جانتا ہوں جنھوں نے مشرقی پنجاب میں مسلمانوں کو بچایا، ان کی عورتیں

بچالکردیں۔ اگر بابو بچن سنگھ ایم۔ ایل۔ اے کو مشرقی پنجاب کا وزیر بنا دیا جائے تو آج مسلمان دہاں آباد ہو سکتے ہیں۔ بابو بچن سنگھ صاحب نے جان پر کھیل کر میری موجودگی میں مسلمانوں کو بچایا ہے یہ فساد نہ مذہبی تھا نہ قومی ان فسادات کے پیچھے سیاست کے گہرے اغراض تھے۔ یہ سب کچھ میں نے تفصیل سے اس لئے لکھا ہے کہ آپ جیسے علماء کو ٹھیک ٹھیک اسلام پیش کرنا چاہئے اور غیر مسلم دنیا کے لوگوں کو یہ ظاہر کرنا چاہئے کہ اسلام امن ہے فساد نہیں ہے۔ میں تو یہ سمجھا تھا کہ پاکستان بننے کے بعد پاکستان کے غیر مسلم اعلان کریں گے کہ جو ہمیں امن و راحت اس حکومت میں ہے کسی حکومت میں نہیں حاصل ہو سکتا۔ اے بسا آرزو کہ خاک شدہ۔ اصل مقصد تو اسلام کی عزت اور اس کی حفاظت ہے۔ لیکن اگر ہندوستان کے چار کروڑ مسلمانوں کو بچانا چاہتے ہیں اور ان کو آبرو دیکھنا چاہتے ہیں تو اس کے لئے بھی اشد ترین ضرورت ہے کہ پہلی فرصت میں پاکستان کے عوام اور حکومت ہاتھ جوڑ کر مغربی پاکستان کے غیر مسلموں کو یہاں بسے جائے۔ لاکھوں غیر مسلم اس وقت جانے کو تیار ہیں بشرطیکہ ان کو امن کے ساتھ رہنے کا یقین ہو جائے۔ باقی پھر۔ ڈاک سب کی سنسر ہوتی ہے۔ فکر نہ کریں۔ بلکہ سنسر کرنے والے گوند اس قدر زیادہ لگا دیتے ہیں کہ خط لفافہ کے ساتھ چپک جاتے ہیں۔ فقط

(مولانا) حبیب الرحمٰن لدھیانوی۔ کوچہ رحمٰن۔ چاندنی چوک۔ دہلی

عالی جناب، مکارم اخلاق مولانا دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ مزاج شریف۔ اپنے حالات کیا عرض کئے جائیں۔ انسان کچھ سوچتا ہے مگر مولا کریم کچھ کرتے ہیں۔ ہر ارادہ اور ہر فعل اس کے ماتحت ہو کر سب ویسے ہی ظہور کرتے ہیں جو اس کا اپنا ارادہ اور حکم ہو۔ دیرا مکمل ہوا یا۔ فائل بنوانے کے لئے ہدایت ہوئی کہ وہ افضل صاحب بنوا دیں گے۔ بارش اس درجہ کی آئی اور ساتھ ہی اس کے ایسے سیلاب کا آسمان سے نزول ہو کہ الاماں۔ جس درجہ کا سیلاب آیا اس کی کیفیت کیا بیان کی جائے۔ ضلع سیالکوٹ کی تحصیل وزوال اور ارد گرد کا شدید جانوں اور مالوں اور مکانات کا نقصان ہوا سیالکوٹ

خاص طور پر بچ گیا۔ سیلاب اس درجہ کا آیا کہ سلسلہ ڈاک بند۔ گاڑیاں بوجہ لائن خراب و تباہ ہونے کے بند، لاریاں بوجہ سڑکیں خراب ہونے کے بند ہوگئیں۔ لاہور میں جس قدر پانی آیا اس کا ذکر کیا ہو سکے۔ گاڑی سیدھی لاہور نہیں جاتی۔ اب لائن بننے میں کافی دیر لگے گی۔ وزیرآباد سے الگ ہو کر شیخوپورہ کے راستے گاڑی بڑا چکر کاٹ کر جاتی ہے۔ ملتان کا راستہ بند، گاڑی بند اور لاری بھی بند تھی۔ عارف والا اور لنگری پاک پتن میں اب تک پانی بہہ رہا ہے اور ابھی کم نہیں ہوا۔ راستوں پر بڑی مصیبت پڑتی ہے۔ وہاں سب نیست و نابود ہو گیا ہے۔ سیلاب کیا تھا حق تعالیٰ کی ناراضگی کا باعث، یہ حال تھا۔ لائل پور گیا۔ سیالکوٹ سے لاری پر وزیرآباد تک گیا۔ وہاں سے گاڑی پر لائل پور آیا۔ لائل پور میں پانی نہ تھا۔ صرف ایک یوم رہا۔ دل نہ لگا۔ مولوی انیس الرحمٰن سے صرف گھنٹہ یا دو گھنٹہ ملاقات کر سکا۔ قیام شہر میں تھا، جلد آنا تھا، عصر کے وقت ملے مغرب کے بعد وہاں سے شہر آ گیا۔ ضروری باتیں جو قابلِ دریافت سفر تھیں ہوئیں۔ ان دنوں میں ڈاک کا سلسلہ بھی بند ہر طرف تھا۔ اس وجہ سے مبلغ سو روپیہ بھاولپور حسب الارشاد اس پتہ پر نہ بھیج سکا۔ یہ خیال تھا کہ ۱۰۰ کی بجائے ۲۰۰ ہوتے تو اچھا تھا۔ جب پر خط جناب کو لکھا کہ ۱۰۰ سے میرا سفر تو کچھ نہ بنے گا۔ باقی ۱۰۰ اگر بھیجا جائے تا کہ ۲۰۰ روپیہ دہلی میں مل جانے پر کچھ بن جائے گا۔ جس کا جواب عارف والا میں مانگا تھا۔ پھر راستے یکایک سیلاب کی وجہ سے بند ہو گئے اور میرا ابھی وہاں جانا بند ہو گیا۔ معلوم نہیں آپ نے بھی وہاں جواب دیا ہے یا کہ نہیں۔ لائل پور سے راولپنڈی چلا گیا۔ وہاں صرف دو روز رہا۔ دل نہ لگا۔ ہر طرف بیماری و بخارات تھے۔ اُدھر احقر کے بھی سر درد، اور بدن میں بوجھ، ورٹانگوں میں درد محسوس ہوتا ہے۔ طبیعت پریشان و مغموم رہتی ہے۔ دل پر خوشی نہیں آتی۔ امراض بڑھ رہے ہیں۔ یہ موسم پہلے ہی ایسا ہوتا ہے۔ مگر سیلاب نے اور بھی عوام کو پریشان و بیمار کر رکھا ہے۔ کوئی گھر ایسا نہیں جہاں بیمار نہ ہوں۔ یہ بھی اثر دل پر پڑ رہا ہے۔ علالت میں جو حالت مریض کی ہوتی ہے بس اللہ ہی حافظ ہے۔ پیر جی کی علالت تو ایک قابلِ رحم حالت ہے۔ کاروبار کا حال ایسا ہی ہے۔ خیال تھا کہ ماہ اکتوبر میں سفر

ہندوستان کا کیا جائے اور نومبر کے آخر میں سفر ختم کر کے واپس بخیریت تمام حق تعالیٰ اپنی جگہ پر پہنچا دیں۔ اب حالات ایسے پیش آگئے، نیز اب سردیاں سر پہ زور سے آ رہی ہیں۔ سفر ہر طرح بجائے راحت کے موجب کلفت و اذیت ثابت ہوگا۔ جان پر بوجھ و خطرہ اور مال و وقت ویسے ضائع۔ ان باتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے اس وقت ارادہ سفر کا ملتوی کر دیا ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ کو منظور ہوا اور صحت و زندگی نے ساتھ دیا تو انشاء اللہ فروری میں سفر اختیار کیا جاوے گا تاکہ فروری اور مارچ بحکم الٰہی ہندوستان کی سرزمین پر بسر کئے جاویں۔

مولوی انیس الرحمٰن صاحب نے کہا تھا کہ جس قدر روپیہ خرچ ہوگا جانے پر وہاں سے مل جائے گا۔ مگر آپ نے یہ نہیں لکھا کہ آپ نے .. روپے کا لکھا ہے کہ وہاں بھاولپور بھیج دوں۔ اگر زیادہ ضرورت ہوگی یہاں ہم دے دیں گے پھر جس طرح کہیں گے اس پر عمل کرنا۔ اگر یہ خیال رفع کر دیتے تو تسلی ہو جاتی۔

مولانا محمد صادق صاحب خطیب مسجد ڈپیاں والے لوہار منڈی لاہور والے شاہ الٰہی انتقال فرما گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔ اللہ مغفرت فرمائے۔ کیا اچھے سادہ عالم منکسر خلیق و خدا پرست حق گو عالم تھے۔ میرے لئے تو اور ہی مصیبت ہوگئی کہ آتے جاتے وہاں قیام بے تکلف کیا جاتا تھا۔ دل لگا ہوا تھا۔ اب لاہور کس کے پاس ٹھہرا جائے گا۔ مولانا صاحب مرحوم سے مسجد میں رونق اور دینداری اور خوش اعتقاد لوگوں سے رونق تھی۔ گویا لاہور کا آنا جانا بند ہوگیا۔ اللہ ان پر رحم فرمائے اور ہمارے حال پر بھی رحم و کرم فرما کر ہم پر احسان عظیم فرماوے۔ کل لاہور سے محمد فضل صاحب کا خط آیا کہ حسب ہدایت حضرت مولانا لدھیانوی بھیج دیں۔ اگر باڈر پہ سہولت پہنچا سکتے ہیں کہ آ جاویں۔ جواب لکھ دیا ہے کہ مولانا کی ذات گرامی کی عنایات کا شکریہ اور آپ کی ہمدردی جو اس کے توسل سے کی جا رہی ہے شکریہ ادا کرتا ہوں۔ جب جانا ہوگا آپ جیسے مہربان کو لکھوں گا۔ غالباً ماہ فروری میں سفر ہندوستان کی انشاء اللہ تیاری کی جائے گی۔ والسلام

طالب دعا عبد اللہ غفرلہ سیالکوٹ (مولانا عبد اللہ سلسلہ حضرت علیہ السلام میں نظام عالم تکوینی میں ابدال کا درجہ رکھتے ہیں)

سب کو السلام علیکم عرض کر دیں۔

دیوبند جو رقم روانہ کی تھی وہ وہاں پہنچ چکی ہے۔ اطلاع بذریعہ دار العلوم مل چکی ہے مگر اس میں تفصیل سے لکھا تھا کہ اس رقم میں سے حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی کو مبلغ ۵۰ روپے دے جائیں۔ کیا آپ کو ۵۰ روپے ملے یا کہ نہیں تاکہ دریافت کر دوں۔ لکھا تو ہوا ہے۔ مگر ابھی تک جواب نہیں آیا۔ آپ ضرور منگوا دیں۔ مہتمم صاحب قاری محمد طیب صاحب سے دریافت فرما دیں۔ والسلام۔ کتبہ الاحقر عبد اللہ غفرلہ معرفت محمد فیروز سٹیمرہاں ضلع سیالکوٹ۔ یکم نومبر

۱۵ر نومبر سہ شنبہ

مکارم اخلاق۔ حضرت مولانا

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ مزاج شریف۔ نوازش نامہ ملا۔ انشاء اللہ مورخہ ۱۲ر نومبر کو لاہور پہنچ جاؤں گا۔ آج حسب ارشاد محمد افضل صاحب کو خط لکھ دیا ہے۔ ان کا بھی خط آیا تھا۔ ۱۲ر نومبر کو انشاء اللہ پہنچ جاؤں گا۔ مگر آپ دیکھئے وہاں وہ کب دیزا تیار کرا کر واگھہ بارڈر عبور کراتے ہیں۔ خدا کرے تکلیف نہ ہو۔ مجھ سے تو وہ پہلے ہی واقف نہیں ہیں۔ ملاقات سے ان کے راہ و رسم کا پتہ چلے گا۔ کہ کس طرح سے پیش آتے ہیں۔ اور پھر اگر گاڑی چل چکی ہے تو لاہور ہو کر فرنٹیر میل سے سیدھا دہلی پہنچوں گا۔ اگر امرتسر سے جالندھر لاری میں جانا ہوا تو جالندھر سے جو کچھ ہوگا دیکھا جاوے گا۔ سب ارادے اس کے حکم اور منشا پر موقوف و جاری ہیں۔ بندہ کا کوئی ارادہ اور کام نہیں ہوتا جب تک کہ اس کو منظور نہ ہو۔ اگر صحت و زندگی رہی تو انشاء اللہ حاضر ہوں گا۔ امید ہے مجھے کوئی تکلیف ظاہر و باطنی نہ ہوگی۔ روپیہ کے متعلق آپ نے تسلی تحریری کر دی ہے جس سے اندیشہ رفع ہو گیا۔ مجھے آپ پر اعتماد اور آپ کو مجھ پر اعتماد ہونا چاہئے۔ میں نے دیوبند خط لکھ دیا ہے کہ مبلغ ۵۰ روپیہ دہلی مولانا صاحب کو کیوں نہیں بھیجے۔ جواب ابھی تک نہیں آیا۔ اب انشاء اللہ آنے پر جو کچھ ہوگا دیکھا جائے گا۔ سب کو اور سب صاحبزادگان کو السلام علیکم عرض کر دیں۔

دعا فرمائیں کہ سفر مبارک رہے۔ اگرچہ سردی کا زور ہو رہا ہے۔ خیر جو اللہ کو منظور۔ وہ ذات پاک ہمیشہ نوازش و کرم ہی فرماتے رہے ہیں۔ اس لئے اس کی رحمت سے ایسی ہی امید ہے۔

والسلام عبداللہ سہروردی

سہارن پور۔ ۱۴ نومبر ۱۹۵۵ء

مکارم اخلاق عنایت فرما بر حال نیاز مند حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آج احقر سہارن پور صبح فرنٹیر میل میں سوار ہو کر رات آیا۔ تفصیل سنئے۔ مورخہ ۱۲ نومبر کو لاہور محمد افضل صاحب کے پاس پہنچا۔ ۲۳ کے ۱۰ بجے تک وہاں رہا۔ اس خیال سے کہ جو ویزا پہلے ۳۱ اگست کا بن چکا ہے جو صرف سہارن پور کا تھا وہ محمد افضل صاحب اس میں دہلی اور ضلع سہارن پور کا لفظ بڑھوا دیں گے یا پھر سے ویزا تو دو بنوا دیں گے۔ انھوں نے کافی کوشش کی۔ مگر بوجہ ناواقفی کامیاب نہ ہو سکے۔ اس سے میرا حوصلہ بجائے بڑھنے کے کمزور ہو گیا۔ اور دل کی خوشی جو ویزا حاصل کر کے سیدھا دہلی پہنچنے کی تھی وہ خوشی بے لطفی سے تبدیل ہو گئی۔ بلکہ ارادہ اپنا سفر کرنے کا قریب قریب ملتوی کر دیا تھا کہ واپس چلو پھر انشاء اللہ دیکھا جائے گا۔ اس وقت کامیابی سے محروم ہیں۔ محمد افضل صاحب نے خاطر و کوشش میں کمی نہیں رکھی۔ حالانکہ پہلے ان سے ملاقات نہ تھی۔ بصورت تعارف و ملاقات صرف اس وجہ سے پیش آئی۔ مگر سب نے یہی مشورہ دیا کہ اب واپس ہونا درست نہیں، ضرور سہارن پور پہنچ جاؤ اور وہاں سے دہلی اطلاع دو، مولانا اپنے اثر و رسوخ سے تمام کام و حالات تا ساز درست کرانے کی سعی و کوشش کریں گے اور ان کو بفضل خدا کوئی مشکل نہیں۔ اگر ویزا کی اصلاح ہو جاتی تو آج آپ کے پاس ہوتا۔ دل کی حالت کیا بیان کروں۔ ایسی سردی میں سفر بھی کیا اور تکلیف ... اور مگر بے لطفی بدمزگی ہوئی۔ ادھر روپیہ کی کمی، کیونکہ وہ بھی آپ ہی نے تکلیف حسب التحریر فرمائی تھی۔ ایسی صورت میں سہارن پور آیا ہوں اور اپنا سمجھ کر ہی لکھ رہا ہوں۔ دل نہیں لگتا۔ ناحق سفر اختیار کیا۔ خوشی و راحت کے بجائے پریشانی اور ناحق تکلیف اٹھانی پڑی۔ ساری رات گاڑی میں

بے آرامی کی کاٹی جس کا عادی اب نہیں ہوں۔ اب نہ دہلی آسکوں، نہ گنگوہ و دیوبند جاسکوں۔ حیرانگی سی ہورہی ہے کہ اب کیا کروں نہ ادھر کا رہا نہ ادھر کا۔ خلاف ضابطہ قدم اٹھانا بھی معیوب نظر آتا ہے۔ اپنا حال آتے ہی بذریعہ ڈاک لکھ کر بھیجتا ہوں اور آپ سے خیر خواہانہ مشورہ دا دعمل پوچھتا ہوں۔ اپنا حال ظاہر کردیا ہے۔ خیال تھا کہ بعض اشیاء جو دہلی سے خریدنی تھیں، خرید کرتا اور ہر شئے آپ کے مشورہ سے ہوتی۔ سردی کے لئے گرم کمبل پسندیدہ کی بھی ضرورت تھی وغیرہ وغیرہ۔ اب ہر کام درمیان میں رہ گیا۔ جب آپ کی ملاقات جس میں سرور و مسرت تھی وہی نصیب نہ ہوسکی تو باقی ہمہ اشیاء اس کے مقابلے میں غیر ضروری کیا معنی رکھتی ہیں۔ دعا فرمائیں میری صحت درست رہ جائے۔ کمزور و ضعیف انسان پر پریشانی و تفکرات کا بھی اثر نہ آوے۔ اگر پرسوں تک جناب کا جواب نہ آیا تو واپس ہونا پڑے گا۔ لیبا سفر ... رہے گا۔

والسلام۔ احقر نیاز مند طالب ملاقات و زیارت عبداللہ غفرلہ ... ۲۴ نومبر صبح

معرفت حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب۔ مظاہر علوم سہارنپور

بخدمت مولوی خلیل الرحمٰن صاحب و عزیز الرحمٰن صاحب و دیگر ... کو السلام علیکم عرض کردیں۔

کمبل کے خریدنے میں جلدی نہیں کرنی چاہئے۔ بعض کمبل طول میں کم ہوتے ہیں اور قیمت میں کم ہوتے ہیں۔ کمبل وہ جس کی لمبائی اچھی طرح کھل آجائیں اور ... نہ کھلے۔ خیر یہ بعد کی باتیں ہیں ضروری نہیں، اس جگہ سے بھی انشاء اللہ دیکھوں گا مگر سبب یہ ہے ... وقت پیسے کی کمی ہے۔ دیگر اشیاء بھی بغیر پیسے خریدنی مشکل ہیں۔ والسلام ... ۲۴ نومبر پنجشنبہ

اگر یہی قلب کی حالت رہی تو تم قیام بھی بدمزہ ہو کر جلد واپس ہونا پڑے گا۔ خدا کرے ویسا دل رہ جائے کہ آپ کا جواب یہ دل دیکھ لے کہ کیا آتا ہے۔

مکارم اخلاق مولانا صاحب

السلام علیکم و رحمۃ اللہ۔ ہم جیسے بلا ناواقف حال پر تو سدا فیس و غفلت کا دورہ

جاری رہتا ہے۔ مگر باخبر سالک بسط کے مقام و درجات میں بھی رہ کر اہل فیض کو فراموش کر رہے ہیں۔ اللہ ہی حافظ ہے۔ پہلے خبر معلوم ہوئی تھی کہ غیر ممالک کا سفر آنجناب نے کیا ہے۔ مگر واپسی کی صحیح خبر حاصل کرنے سے محروم اب تک ہوں۔ ویسے توکل علی اللہ عریضہ لکھا جا رہا ہے۔ ویزا بھی تیار ہو گیا ہے۔ مگر ویزا بنوانے والے نے صرف سہارن پور ہی لکھوا دیا ہے۔ دہلی کا بھول گیا شاید اب دہلی کا بنوانے کے لئے از سر نو درخواست دینی پڑے تاکہ حسب الارشاد ویزا حاصل کرتے ہی پہلے دہلی خدمت عالیہ میں پہنچا جاوے، بعد میں دوسری جگہ۔ مگر بغیر کافی روپیہ سفر کا ارادہ کرنا بے لطف معلوم ہوتا ہے۔ جناب نے فرمایا تھا کہ سَو ایک جگہ دیا جاوے گا وہی یکصد روپیہ مولوی انیس الرحمٰن کو دیا جائے۔ یہ بہت مشکل مسئلہ حل ہو گیا۔ کیا، اچھا ہو دو سو روپیہ آپ مہربانی کر کے دے دیں اور جس وقت فرما دیں وہی ۲۰۰ روپیہ مولوی انیس الرحمٰن کو دے دیا جائے۔ سفر سے پہلے یا بعد۔ تھوڑے دنوں تک لائل پور جانے کا ارادہ ہے۔ اگر فرما دیں تو اسی وقت ان کو دے دیا جائے، اور وہ بذریعہ خط آپ کو اسی وقت اطلاع دے دیں، تاکہ طرفین کو اطمینان ہو جائے۔ پھر جلد سفر کی تیاری کی جاوے۔ موسم بھی خوش گوار آ رہا ہے۔ لائل پور سے پھر سیدھا ملتان جانے کا ارادہ ہے تاکہ حضرت سید عطاء اللہ شاہ صاحب سے ملاقات کر کے دل خوش کیا جائے۔ یہ بھی فرما دیں کہ دہلی کے لئے از سر نو درخواست دے کر اجازت اسی ویزا پہ لینی پڑے گی یا علیحدہ وہ بنا دیں گے یا جو سہارن پور کا بن چکا ہے یہی کافی ہے، اور اسی سے سیدھا دہلی پہنچا جا سکتا ہے انشاء اللہ تاریخ آمد پہلے لکھ دوں گا۔ اللہ کرے ہر کام اور حال اس مغموم و پریشان حال کو درست و موافق آ جائیں، کیونکہ یہ وجود بے سود تکلیف ذرا بھی اٹھانے کا خوگر نہیں ہے۔ اللہ کی رحمت بھی شامل حال آج تک رہی ہے۔ ورنہ یہ اور اس قدر انعامات، یہ حقیر اور اس قدر الطاف و اکرام۔ جو منی آرڈر دیوبند کراچی کے راستے روانہ کیا گیا اس کی کراچی سے تو اطلاع آ چکی ہے مگر دیوبند ابھی روپیہ پہنچا نہیں ہے۔ اگر دیوبند میں کراچی والے صاحب (قاری شریف احمد صاحب) نے باقاعدہ اطلاع دے دی ہے اور اسی روپیہ میں سے آپ کو خرچ ملے گا۔ اسی طرح اور بھی روپیہ

امداد دارالعلوم کے لئے جو ہے وہ کراچی رکا ہوا ہے معلوم نہیں اس میں کیا راز ہے۔ آج کل سیالکوٹ
میں قیام ہے، لگا ہے سیٹیزل۔ دونوں جگہ بحمداللہ آرام کے سامان حق تعالےٰ نے اپنی رحمت سے
مہیا کئے ہوئے ہیں اللہ تعالےٰ کی کس کس نعمت کا شکریہ ادا کیا جائے۔ ایک رو سیاہ علم و عمل
سے کورا بد باطن، حرص و ہوا کا پتلا اس کا شکریہ کسی حال میں ادا کرنے کے قابل ہو ہی نہیں
سکتا۔ سخت عاجز و قاصر و نادم و خائب و خسران ہوں۔ پتہ نہیں اس کا لطف کس کی بدولت
احقر روسیاہ پر ہو رہا ہے معلوم ہوتا ہے گنگوہی قدس سرہٗ کی محبت کا اظہار ہو رہا ہے۔ اس
قدر عرض ہے دہلی ریلوے اسٹیشن سے اتر کر تلاش کرنے میں دشواری ہوگی، پھر قیام کی صورت
میں خالص گھی کا استعمال ضروری چیز ہے اور خالص اشیاء کا ملنا خدا کرے نصیب ہو جائے۔
تاکہ کوئی غذا ناموافق اگر غیر صورت طبیعت اختیار نہ کرے جو صحت خراب ہو جائے۔ پھر ڈاکٹروں
اور طبیبوں کا دروازہ نہ دیکھنا پڑے اور سفر بجائے راحت زحمت نہ بن جائے۔ ہر شئے وقت پر
ملے اور ہر غذا طبیعت کے موافق ہو۔ اور ہر نشست و برخاست اور گفتار و رفتار عادت کے
موافق ہو وغیرہ اس کے موافق جناب مدبر اعظم یہ خیال فرمائیں۔ یہ مہمان نوازی کا حق ہوگا۔ اور
اسی میں راحت ہوگی تاکہ جب حق تعالےٰ واپس لادیں پھر جوان اخلاق و تواضع حسنہ کا نقشہ
سامنے پھرتا نظر آنے تاکہ طرفین کی زندگی میں پھر بھی ملاقات کا لطف اٹھایا جاوے۔ انشاءاللہ
ماہ اکتوبر میں سفر ہوگا بشرطیکہ میری تمام درخواستوں کو منظور کیا گیا اور تسلی بخش جواب ملا۔
اگرچہ سابق بھی کچھ لکھ چکا ہے۔ مگر مزید اس پر کچھ روشنی ڈالیں تاکہ خوش بخوش اور با راحت
سفر کا ارادہ کیا جائے اور یہ سفر خدا کرے موجب اجر و راحت کا حکم رکھے اور حضرت مولانا
مدنی مدظلہم العالی کے قیام صحیح سے بھی مطلع فرما کر مشکور فرما دیں۔ جو گفتگو لائل پور میں مولوی
انیس الرحمٰن صاحب سے ہوگی وانشاءاللہ اس کی بھی اطلاع دوں گا۔ اگر فی الفور جناب کا
جواب آگیا اور آپ نے لکھ دیا کہ انیس الرحمٰن صاحب کو ابھی ۲۰۰ روپیہ دے دو تو دے دیا
جائے گا۔ انشاءاللہ ہر وقت تیار ہوں اور کون سی بات ہے جو لکھوں۔ مولوی خلیل الرحمٰن و

عزیز الرحمٰن صاحب و دیگر صاحبزادوں کو السلام علیکم عرض کر دیں۔ اگر میری تحریر میں غلط و گستاخ لفظ ہو تو بڑے بھائی معاف فرمادیں۔ ادھر بے علمی جہالت و بدعملی کا حال ہے ادھر علم و عمل جہاد بالنفس، تدبر و سیاست، بیان مو شرو تحقیق کا عالم اس قدر فراوانی پر نزول و انکشاف کر رہا ہے۔ احقر عبداللہ غفرلہٗ سیالکوٹ۔

مگر جواب سیٹھمبر ہال میں آئے اور جلدی

منڈی سیٹھمبر ہال۔ ضلع سیالکوٹ معرفت فتح محمد

(احقر خادم عبداللہ عفا اللہ عنہ خاک کفش گنگوہی قدس سرہٗ)

۲۸ر دسمبر ۱۹۵۳ء۔ ڈابھیل ضلع سورت

محمد سعید ابن مولانا احمد بزرگ

محترم المقام! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

مزاج گرامی بخیر؟ بعد سلام مسنون! مرسلہ گرامی نامہ نے شرف صدور فرما کر بیکران مسرت و شادمانی بخشی! خدا پاک نے زندگی بخشی تو حاضری دیوبند کے وقت خدمت برکات میں حاضر ہو کر شرف نیاز حاصل کروں گا۔ آپ کی علالت اور خرابی صحت سن کر بے حد قلق ہوا۔ خدا پاک سے دعا کا خواستگار ہوں۔ مختلف کاموں کی مشغولیت کی وجہ سے عریضہ کی ترسیل میں قاصر رہا۔ آپ کی خیریت اور مزاج کا حال معلوم ہونے کا متمنی ہوں اور دعا کا خواستگار ہوں پرسان حال کو تحفۂ سلام مسنون! فقط والسلام

احقر محمد سعید سملکی غفرلہٗ

۱۷ر مئی ۱۹۵۳ء۔ نیلسپروٹ

بخدمت محترم المقام جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب دام اقبالکم

بعد ازادائے آداب و تسلیمات و تحفۂ تعظیمات واضح ہو کہ آپ کا نیاز نامہ موصول ہوا۔ پڑھ کر زحد خوشی ہوئی۔ ہم نے مسرت کے ساتھ پڑھا کہ آپ نے دینی تبلیغ کا کام زمانے کی رد

کے مطابق شروع کیا ہے یعنی آپ کی مذہبی ہمدردی اور خیر پسندی کا یہ مسئلہ کہ قرآن مجید کو ہندی زبان میں پیش کرنے کا قصد کئے ہوئے ہیں۔ اللہ تعالےٰ آپ کو اس کارِ خیر میں غیبی مدد عطا فرمائے اور آپ کی بے مثال ہمت کا نتیجہ جلد از جلد رونما ہو۔ دیگر اس خط میں ۲۴۰ روپیہ کا ڈرافٹ ملفوف ہے۔ یہ رقم صدقہ کی ہے اسے آپ آیا محتاج لوگوں میں تقسیم کریں یا مستحق لوگوں کی مدد کے لئے صرف کریں۔ ہم آپ سے دریافت کرنا چاہتے ہیں کہ کیا زکوٰۃ کی رقم آپ نے جو تبلیغی کام ہاتھ میں لئے ہیں اس میں صرف کرنا درست ہے یا نہیں۔ چونکہ ہمارے پاس اس طرح کی تھوڑی رقم باقی ہے۔ اور یہ ڈرافٹ موصول ہوتے ہی وصولیابی کی اطلاع دے کر ہمیں ممنون فرمائیں۔ عین نوازش ہوگی۔ ہم دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالےٰ کا فضل عمیم آپ کے ہمیشہ شامل حال رہے۔ آمین۔ ایسی التماس ہے کہ آپ اپنے اوقات خاص میں ہم سب کے لئے دعا سے سرفراز فرمائیں۔ شکریہ۔ فقط والسلام

منجانب حاجی محمد بخش

۳ / فروری ۱۹۵۵ء۔ سوبھاش بوٹ ہاؤس۔ لدھیانہ

قبلہ مولوی صاحب

السلام علیکم۔ میری صحت اب بہت خراب ہو گئی ہے ڈاکٹروں کا مشورہ ہے۔ دعا فرمائیے کہ خدا تعالےٰ شفا بخشے۔ آپ کا خط موصول ہوا کہ آپ نے جو درخواست پنڈت جواہر لال نہرو جی کو ارسال کی تھی وہ انہوں نے پنجاب گورنمنٹ کے پاس ضروری کارروائی کے لئے بھیج دی ہے آئندہ آپ ان سے خط و کتابت کریں۔

مد حیثی کا 6/265/54E ج III بتاریخ 2/5/54 12 ہے۔ براہ مہربانی آپ اب ایک خط خود منیجر صاحب کو روانہ فرمائیں تاکہ میرا کام ہو جائے۔ اگر آپ مناسب سمجھیں تو حضرت مولانا ابوالکلام سے خط لکھوا دیں۔ دنیا کہتی ہے کہ منیجر صاحب ان کو نہیں کر سکتے مشکور ہوں گا۔ عزیزان کو دعوت۔

والسلام خواجہ محمد اکرم

دارالمصنفین اعظم گڑھ ۔ ۸ر جنوری ۱۹۵۵ء

قبلہ محترم دمعظم العالی

وعلیکم السلام، نامہ ملا، پڑھ کر دل خوش ہوا کہ جناب کی زیارت قدرے اطمینان سے انشاءاللہ ہوگی۔ گو وعدہ کے الفاظ بہت محتاط ہیں، بہرحال جناب تشریف لائیں اور ضرور تشریف لائیں اور شروع فروری ۱۹۵۵ء میں لائیں۔ آخر فروری میں مکان کا حساب کتاب کرنے کے لئے ہفتہ عشرہ مکان پر قیام کرتا ہوں۔

دوسری گزارش یہ ہے کہ کانگریس سیشن کے بعد جناب اس کا اندازہ لگائیں کہ ہمارے امیدوار کو معقول مدد کس طرح مل سکتی ہے۔ اس کے بعد میں آپ کے پاس درخواست مرتب کرا کے بھجواؤں۔ یہ خط میں نے نجی طور پر جناب کو بھیجا ہے۔ میں اس وقت بعض مجبوریوں کی وجہ سے دہلی حاضر نہیں ہو سکتا۔ ورنہ میں خود حاضر ہو کر محترم پنڈت جی سے عرض کرتا۔ کافی غور کے بعد میں اپنے لئے زائد اس کام کے لئے جناب کو موزوں سمجھا۔ بہرحال ابتدائی مراحل ابھی آپ حل فرمائیں۔ انشاءاللہ فروری میں زبانی گفتگو کے بعد کوئی عملی قدم اٹھایا جائے گا۔

خادم مسعود علی

دارالمصنفین شبلی اکیڈمی اعظم گڑھ ۔ ۵ر جنوری ۱۹۵۵ء

قبلہ محترم و معظم مدظلہ العالی

وعلیکم السلام و رحمۃ اللہ و برکاتہ، والا نامہ ملا۔ خط کا پہلا حصہ پڑھ کر سخت تعجب ہوا کہ یہ کن بزرگ کا خط ہے، پتہ دیکھا تو جناب کا اسم گرامی اوپر درج تھا۔ حافظہ پر برابر زور دیتا رہا کہ جناب مجھ سے کس وجہ کی معافی مانگ رہے ہیں۔ مجھ کو تو کوئی تلخ خط اور اس پر ادنیٰ ناگواری یاد ہی نہیں آئی۔ استغفراللہ آپ اور میری ناگواری۔ یہ دونوں چیزیں قریب قریب ناممکن ہیں۔ اگر اس سے قدوائی صاحب مرحوم کے واقعے سے مراد ہے تو میں نے تو جناب کی رائے سے اتفاق کر کے اس کو ترک کر دیا تھا، چنانچہ وہ تحریک سوائے جمعیۃ کے اور کسی اخبار میں شائع نہیں ہوئی۔ اور

ضلع بارہ بنکی - ۲۶ر جون ۱۹۵۵ء

محترمی و معظمی زید مجدکم، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

خدا کرے جناب مع متعلقین بخیر و عافیت ہوں۔ میں کئی سال کے بعد مع بال بچوں کے اپنے وطن آیا ہوں اور ۱۵ر جولائی تک قیام کا قصد ہے۔ میری اہلیہ غریب فالج کی مریض ہیں۔ ۲ سال ہو گئے اچانک کل جناب ڈاکٹر سید محمود صاحب کا تار نامہ ملا کہ ۷ آدمیوں کا ایک وفد بزمانہ حج جناب کی صدارت میں جا رہا ہے۔ مجھ سے بھی اس میں شرکت کے لئے دریافت کیا ہے۔ کیا عرض کروں اس اطلاع کے بعد کئی الجھنوں میں مبتلا ہو گیا ہوں۔

میری اہلیہ سخت مذہبی ہیں۔ فالج کی زبردست بیماری کے بعد جب ہاتھ پیر میں اللہ تعالیٰ نے کچھ قوت عطا فرمائی تو اب ان کا مشغلہ صرف نماز روزہ رہ گیا ہے اور صرف خواہش حج کی ہے۔ شاید ہی کوئی دن ناغہ جاتا ہو کہ مجھ سے تاکید کے ساتھ یہ نہ کہتی ہوں کہ بس مجھ کو وہاں پہنچا دو۔ چاہے راستہ ہی میں دم نکل جائے۔ میرے پاس ۶۔۷ ہزار روپیہ کا جمع ہونا قریب قریب محال ہے اس سے میں سخت پریشان رہتا ہوں۔ اللہ تعالےٰ نے یہ موقع اپنے فضل سے عطا فرمایا ہے لیکن وقت بہت کم ہے۔ اس لئے روپیہ کی فراہمی میں سخت دشواری ہے۔ اہلیہ اپنا زیور جس کی قیمت مشکل سے ۱۰۰۰ روپیہ تک ہوگی فروخت کر رہی ہیں۔ اب جناب سے درخواست ہے کہ اس ہم کو آپ حل فرمائیں تاکہ آپ کی معیت کی سعادت حاصل کر سکوں۔ یہ وفد کب تک روانہ ہوگا۔ یہ اہلیہ کو بھی میں ساتھ لے جا سکتا ہوں۔ کتنے روپیہ کی ضرورت ہوگی۔ اگر کچھ روپیہ قرض مل جائے تو میں انشاء اللہ ایک سال میں ادا کر دوں گا۔ کل تک یہ خط آپ کو مل جائے گا۔ اگر جناب کی توجہ خاص سے ہم دونوں کو یہ سعادت نصیب ہو گئی تو تمام زندگی ہم دونوں آپ کے اس احسان کے شکرگزار رہیں گے۔ برادرم سید انور علی صاحب کو بھی لکھا ہے کہ جناب سے مشورہ کریں۔ ڈاکٹر صاحب کو بھی لکھا ہے کہ میرا جواب آپ کے پاس بھیج دیں۔ میں تو کسی طرح اس وقت نہیں جا سکتا ہوں۔ واپسی میں شاید اہلیہ کو زندہ نہ پاؤں۔ اس وجہ ان پر غلبہ سفر حج ہے۔ جواب کا متمنی ہوں۔ خادم مسعود علی مرحوم

ا ہور۔ ۱۲ر جنوری ۱۹۵۵ء

مخدومی مولانا۔ سلام مسنون

بیٹھے بٹھائے آپ کی یاد آگئی۔ اور کچھ گم شدہ لمحے آنکھوں کے سامنے گھومنے لگے۔ آپ
میسے ہیں؟ کبھی کبھار یاد کر لیا کیجیے۔ والسلام

شورش کاشمیری

ہور۔ ۲۹ر اپریل ۱۹۵۶ء

مخدومی مولانا۔ سلام مسنون

آپ کا خط ملا۔ میں اور میری اہلیہ آپ کی محبت کے بہت زیادہ ممنون ہیں۔ آپ سے ملے
وئے خاصا زمانہ ہو گیا ہے۔

اے خانہ برانداز چمن کچھ تو ادھر بھی

یس بھائی اور خلیل بھائی کو سلام اخلاص فرمائیے۔ آپ کو پرچہ باقاعدہ مل رہا ہے اور آپ کا
جو دہ پتہ درست ہے۔ والسلام — شورش کاشمیری

ٹان۔ لاہور

مخدومی مولانا۔ سلام مسنون

چٹان کا پہلا اور دوسرا پرچہ آپ کو ملا ہوگا۔ ہو سکے تو میری طرف توجہ فرمائیے۔ چاہتا ہوں
ں کو ایک کامیاب ہفت روزہ بنا دوں۔ نہ جانے آپ نے کس بنا پر خط لکھنا ترک کر دیا۔
غالباً آپ معافی کی تلخی کے شکار رہیں گے۔ یقین کیجیے میرا دلی فرض ہے۔ اور اب تو میں نے
ی شاہراہ اختیار کی ہے۔ ادبی شاہراہ !!
پرانا شورش تقسیم کے ساتھ ہی تقسیم ہو کر مر گیا تھا۔ یہ آپ کو شورش کاشمیری کا سایہ لکھ رہا ہے
ان کے لئے خود ہی کوئی مناسب فضا پیدا کیجیے۔ ہاں دہلی سے کچھ مضمون لکھا کیجیے۔ شاہد دہلی کیسی ہے؟

آپ کا شورش کاشمیری

چٹان ۔ لاہور

مخدومی مولانا ۔ سلام اخلاص

شکریہ التفات ۔ چٹان کو ادبی پرچہ ہی بنانا چاہتا ہوں ۔ لیکن ادب بھی تو زندگی کا ہی آئینہ ہوتا ہے ، اور زندگی کا دروازہ نقشہ اسلامیات سے کیونکر الگ رکھا جا سکتا ہے ؟ البتہ کوشش کر رہا ہوں کہ سیاسیات کا اس سے کوئی تعلق نہ رہے اور ابھی تک اس پر قائم ہوں ۔ آئندہ ادبی ادبیات کا رنگ دوں گا ۔ آپ کے مشورہ کا مستحق ہوں ۔ پہلا پرچہ آپ کو بھجوایا گیا تھا ۔ نہ جانے آپ تک کیوں نہیں پہنچا ۔ بہرحال کسی دوست سے لے کر بھجوا دوں گا ۔ دفتر میں ختم ہو چکا ہے ۔ پرچے کی اشاعت ، ڈھائی اور تین ہزار کے درمیان ہو گئی ہے ۔ لیکن اشتہارات کا قصہ ایسا ہی ہے ۔ اور آپ جانتے ہیں کہ لوگ آزاد ذہن کی ناز برداشت نہیں کیا کرتے اور پھر سرمایہ دار ۔۔ ؟

وہاں کناٹ پلیس میں اشتہارات تقسیم کرنے کی ایک مشہور لمیٹڈ فرم ہے ۔ غالباً لارنس لمیٹڈ نام ہے ۔ آپ ان کو چٹان کے لئے ہموار کریں ! خود ہی کوئی ایسا راستہ نکالیں تو چٹان اور بھی ترقی کر سکتا ہے ۔ اور اس کی زندگی خطروں سے خالی ہو جاتی ہے ؟ بہرحال اس پر سوچنا اور دیکھنا آپ کا کام ہے ۔ اگر آپ اس طرف بڑے مضمونوں کے لیے اور وہ بھی سال میں ایک آدھ مضمون دو چار منتخب دوستوں کو کہہ دیں تو پرچہ کی معنویت میں ذرا دلکشی پیدا ہو سکتی ہے ۔

مارچ کے دوسرے ہفتہ میں اقبال نمبر نکال رہا ہوں ۔ سو صفحے میں پچاس تصویریں ، اور قیمت صرف ایک روپیہ اور سائز یہی ۔

آپ خود علامہ اقبال سے اپنے تعلقات ہماری طرح رکھیں ۔ کسی اور مضمون پر ضرور کچھ لکھئے بہت ممنون ہوں گا ۔ حضرت ذوقلیط صاحب سے بھی کہئے ۔ قاضی صاحب کی بابت آپ نے وعدہ فرمایا تھا لیکن ۔۔۔۔۔ اور ہو سکے تو کچھ مولانا سے بھی لکھوا دیجئے ۔ ایک آدھ کالم نہیں تو ایک دو سطر ۔ جواب کا منتظر رہوں گا ۔ عزیز بھائی اور دوسرے لوگوں کو سلام

آپ کا شورش کاشمیری

جو کام کرنا چاہتے ہوں اور نہ ہی ایسے لوگوں کے ساتھ تعاون کرنے کو تیار ہیں جو فرقہ پرستی اور رجعت پسندی کے خاتمہ کے لئے کام کرنا چاہتے ہوں ۔ آج تو کانگریسی لیڈروں کے دل میں صرف خوشامدیوں، سابق غداروں اور سی ۔ آئی ۔ ڈی کے رضاکاروں کی قدر ہے اور ایسے ہی لوگ آج کانگریس کے اندر چودھری بنے ہوئے ہیں بہر حال ہمارے دل کی نیک خواہشات آپ کے ساتھ ہیں اور اس نیک کام کے لئے جو بھی قدم اٹھائیں ہم آپ کے ساتھ ہوں گے۔

آپ کا صادق ساتھی ۔ جے این نیر جنرل سکریٹری

۱۸ ار جنوری ۱۹۵۵ء

مکرمی مولانا صاحب

آداب عرض ہے ۔ اس میں کوئی تعجب کی بات نہیں کہ میں آپ کو کیوں لکھ رہا ہوں، اور وہ بھی جب کہ ہم دونوں ایک دوسرے سے ناواقف ہیں ۔ گزشتہ ہفتے " ملاپ " میں ایک بیان پڑھنے کو ملا، بیان کو پڑھ لینے کے بعد ایک خیال آیا کہ کیا واقعی اس ہندوستان میں ایسا بھی کوئی آدمی ہوگا کہ ملک کی پرانی سیاسی پارٹی کو زندہ دیکھے ۔ میرا مطلب کانگریس سے ہے، کیونکہ حقیقت میں بہت سے لوگ اب بھی موجود ہیں جنھوں نے ذاتی مفاد کی خاطر اس عظیم پارٹی کے نام پر ایک بدنما داغ لگایا ۔ آپ کے بیان سے میں اس قدر متاثر ہوا ہوں کہ میری دلی خواہش ہے اگر میں آپ کے اس نیک ارادے میں کچھ کام آسکوں تو یہ میری خوش قسمتی ہوگی ۔ ویسے بھی میری حقیقت آپ کے مقابلے میں کچھ نہیں ۔ لیکن پھر بھی بیان کے مطابق میں اپنی خدمات آپ کے اس نیک کام کے لئے پیش کرتا ہوں ۔ امید کہ آپ بخیر ہوں گے ۔ میں آپ کے جواب کا انتظار کروں گا۔

فقط آداب ۔ احقر بی ۔ این آزاد

۱۸ ار جنوری ۱۹۵۵ء شری جھلا ادیوگ شالہ ۔ دریا گنج

مکرمی مولانا حبیب الرحمن صاحب

تسلیم! کسی اخبار میں آپ کا اعلان پڑھا اور خوش ہوں ۔ میں بھی ۳۵ سال تک

تک کانگریس ورک کرتا رہا ہوں اور تین بار انگریزی قید میں جانے کا بھی شرف حاصل کیا ہے
روہتک میں رولٹ ایکٹ تحریک کا میں سرغنہ تھا اور کانگریس کمیٹی قائم کرنے والا پہلا شخص تھا
اپنی جوانی کانگریس کے کام میں گزری اور خلق خدا کی خدمت کرنے میں ساری عمر لگا دی اور کبھی فرقہ
وارانہ تو تو میں میں اپنا دامن ناپاک نہیں ہونے دیا۔ حالانکہ میری بیوی روہتک میں بیمار ہے۔
مگر چونکہ میں نے یہاں دہلی میں مستورات کی فلاح و بہبود کا یہ مرکز عرصہ ایک سال
سے جاری کیا ہوا ہے۔ جس پر میرے دوست گیارہ سو روپیہ ماہوار خرچ کرتے ہیں اور تقریباً
بیس ہزار روپیہ مشینری اور سامان پر خرچ کیا ہے اور پہلے ہی سال میں مرکزی ویلفیئر بورڈ سے
دو ہزار روپیہ کی نقد امداد بھی حاصل ہوگئی ہے اور ۷۰ روپیہ ماہوار چرخہ کاتنے والی کی تنخواہ کر دی
ہے جو بورڈ سے منظور ہوگئی ہے۔

میں آپ کی اس تحریک کا تہ دل سے تائید کرنے والا ہوں کہ پرانے کانگریسی ورکروں کی
میٹنگ بلائی جائے۔ میرا نام بھی اپنی فہرست میں درج کر دیں اور اس کے علاوہ
کوئی اور خدمت آپ میرے سپرد کر دیں تو وہ بھی میں بجا لانے کو تیار ہوں۔ دہلی کا پتہ اس کاغذ پر
تحریر ہے اور روہتک کا پتہ یہ ہے:۔

دوت رام گپتا۔ لکشمی نواس روہتک

آپ تو مولانا صاحب کانگریس میں سنہ ۱۹۲۶ء کے مرد ڈول ورکروں کا راج ہے۔ اگر آپ حکم دیں تو میں
آپ سے ملاقات کروں۔ ذرا مکان کا نمبر تحریر فرما دیں تو سہولت ہوگی۔ تکلیف دینے کو معاف فرمائیں۔

دولت رام گپتا

مرحوم ڈاکٹر ستیہ پال، ڈاکٹر گوپی چند بھارگو، بابو ٹھاکر داس بھارگو، لالہ جیت رام
مجھ کو خوب جانتے ہیں اور کئی وزرا اور دیگر ممبران پارلیمنٹ بھی مجھ سے خوب واقف ہیں۔ پنڈت
رام سروپ شرما سابق وزیر تو میرے پاس کام کرنے سنہ ۱۹۲۱ء میں آئے تھے جبکہ میں ضلع کانگریس
کمیٹی روہتک کا جنرل سکرٹری تھا۔ لالہ لاجپت رائے بھی میرے اوپر خاص مہربان تھے۔

۲۱ر جنوری ۱۹۵۵ء

مولانا حبیب الرحمٰن جی ۔ جے ہند

ست سری اکال کے بعد عرض ہے کہ میں نے ۱۸ر جنوری ۱۹۵۵ء کو پرتاپ اخبار میں نوٹ پڑھا۔ میں ازحد خوش ہوا کہ آپ کانگریس پارٹی کے ورکروں کی میٹنگ بلا رہے ہیں۔ میں بھی دوبارہ آپ کی پارٹی کا ورکر بننا چاہتا ہوں۔ آپ ہمیں پتہ دیں کہ آپ کس دن میٹنگ بلا رہے ہیں تاکہ میں حاضر ہوسکوں۔ آپ کی مہربانی ہوگی۔ میں بھی ملک کا سیوک بن سکوں۔

ست سری اکال ۔ جے ہند

مہندر سنگھ جیکی، مشن چرچ روڈ۔ دہلی

محمد آباد۔ ۲۲ر جنوری ۱۹۵۵ء

محترم و مقدم قابل احترام حضرت مولانا صاحب مدظلہم العالی

حضرت والا کا خط جو کہ اخبارات میں ڈاکٹر سید محمود ناظر کے نام ان کے وزیر اعلیٰ کے ذریعے شائع ہوا ہے اس کو پڑھ کر ۱۹۲۱ء سے پیشتر جدوجہد جنگ آزادی کا نقشہ آنکھوں کے سامنے کھنچ گیا اور ایک جملہ نے زیادہ پریشان کیا (ساتھیوں کو بھول جاتے ہیں)

حضرت والا اور ساتھیوں کی قربانیاں تاریخ نہیں بھول سکتی۔ اللہ قبول کرے۔ آمین

خادم کے لئے دعا کریں۔ اللہ ایمان پر خاتمہ کرے۔ آمین۔ آداب

خادم محمد حنیف انصاری

۲۳ر جنوری ۱۹۵۵ء جیسین اخوان۔ کویت

پیارے مولانا صاحب ۔ جے ہند

آپ کا ارسال کردہ خط ملا۔ حالات سے آگاہی ہوئی۔ میں آپ کے خط ملتے ہی عزیز کو جہاز پر لینے گیا۔ لیکن وہ ۱۹ اور ۲۰ر والے جہاز پر تشریف نہیں لائے۔ میں نے بہت تلاش کی تو معلوم ہوا کہ اس جہاز میں ہندوستان سے ڈیپوٹیشن نہیں آیا۔ سو آپ مجھے پتہ دے دیں کہ کب

آنے کا خیال ہے اور کیا وجہ ہوئی ہے۔

آپ کے خط آنے سے پہلے ہی آپ کو ایک ڈبہ کھجوریں، جو آپ کی خدمت میں پہلے روانہ کی تھیں ارسال کر چکا تھا اور آپ کی خدمت میں چٹھی ڈالنے والا ہی تھا کہ آپ کا لفافہ خادم کو ملا آپ کی خدمت میں آپ کے پرانے دوست شیخ احسام الدین صاحب کی فوٹو ارسال کر رہا ہوں وہ چند ماہ ہوئے حج کے موقع پر اس جگہ تشریف لائے تھے تو ان سے ملنے کا اتفاق ہوا تھا دیگر کسی چیز کی ضرورت ہو تو پتہ دیویں۔ بندہ آپ کا خادم ہے اور محمد اقبال ولد میاں نبی بخش آف سیالکوٹ صاحب کو بھی چند دن ہوئے خط آیا تھا۔ مسٹر اقبال تیار ہو دل تک واپس وہاں تشریف لا رہے ہیں۔ مہربانی کر کے اس کا ضرور خیال رکھیں۔ وہ ایک نوجوان ہے۔ آپ جیسے بزرگ کا سایہ بہت ضروری ہے۔ مجھے اس کی بہت پریشانی ہے۔

آپ کا خادم صوماتھ بیاسین

سب مہربانوں کی بہت بہت میری طرف سے سلام عرض کریں اور بچوں کو پیار۔ ڈاکٹر صاحب کی موت نے بہت صدمہ دیا ہے ان کی اتفاقیہ موت نے قوم اور ملک کو بہت صدمہ دیا ہے۔ اس وقت خاص کر پنجاب میں ان کی بہت ضرورت تھی۔ خداوند کریم ان کی روح کو شانتی دے اور قوم ان کی خدمت کو کبھی بھول نہیں سکتی۔

۲۰ جنوری ۱۹۵۹ء دریبہ گنج دہلی

قابل عزت واحترام، فخر ملک و قوم مولانا صاحب ــ جے ہند

عرض ہے کہ پچھلے دنوں میں نے آپ کا ایک بیان روزانہ اخبارات میں پڑھا کہ آپ عرصہ دراز کی علالت کے بعد دیش اور عوام کی خدمت کرنے کے لئے پھر میدان میں آ رہے ہیں۔ سنا ہے آپ کی یہ دلی خواہش ہے کہ آپ ملک کی واحد نمائندہ جماعت کانگریس جس میں بیشتر کمزوریاں پیدا ہو چکی ہیں کے سنجیدہ ورکروں کو ایک پلیٹ فارم پر اکٹھا کر کے کانگریس کو پھر عوام میں مقبول کرنا چاہتے ہیں۔ آپ کے اس بیان کو دہلی کے ہر طبقہ میں سراہا جا رہا ہے۔

متحدہ پنجاب کا کون ایسا بشر ہے جو آپ کی خلوص دلی، نیک نیتی، پبلک سپرٹ، حب الوطنی، قربانیوں اور بنی نوع انسان کی خدمت کے جذبے کو نہ جانتا ہو۔ ضرورت اس امر کی تھی کہ کانگریس جیسی عظیم جماعت کی باگ ڈور آپ جیسے قربانی مجسم اور شعلہ بیان مقرروں کے ہاتھ میں ہوتی۔ مگر کانگریس کے برسر اقتدار آنے کے بعد اس میں کافی عنصر ایسا گھس آیا ہے جو تقسیم ملک سے پہلے انگریز پرست تھا۔ جن لوگوں نے غلامی کی زنجیروں کو مزید مضبوط کرنے کے لیے انگریز کا ساتھ دیا۔ ان حالات کو دیکھتے ہوئے سنجیدہ اور بے غرض طبقہ خاموش ہو کر ایک طرف ہو گیا۔

میں آپ سے آشا رکھتا ہوں کہ آپ اپنے بیان کو جلد ہی عملی جامہ پہنائے جائیں گے۔ میری یہ دیرینہ خواہش ہے کہ آپ جیسے عظیم نیتا کی رہنمائی میں عوام کی خدمت کروں۔ اگر آپ مجھے اس قابل سمجھیں تو اپنے سپاہیوں میں ناچیز کو بھی شامل کر لیں۔ میں متحدہ پنجاب کے شہر چنیوٹ (جھنگ) میں کانگریس کا ایک سیوک رہا ہوں اور ناچیز نے آزادی کی ہر تحریک میں کانگریس کے دوش بدوش بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔ جھنگ شہر کی فضا آج بھی آپ کی تقریروں سے گونج رہی ہے۔ باقی سب کو پرنام۔

میرا پتہ یہ ہے: ٣٣٦٧۔ دریبہ پان۔ پہاڑ گنج۔ دہلی

تابعدار امرناتھ ساحر خوشنویس روزانہ "ویر بھارت" پٹودی ہاؤس۔ دہلی

٢٧ جنوری ١٩٥٥ء

جناب محترم مولانا حبیب الرحمن صاحب لدھیانوی

جناب عالی چند روز ہوئے کہ آپ کا بیان اخبارات میں پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ چاہتا تھا کہ آپ کی خدمت میں کچھ اپنے خیالات تحریر کروں۔ مگر اجنبیت سد راہ تھی۔ مگر وہ خیالات زیادہ دیر تک قائم نہ رہے۔ آخر خیالات نے اجنبی پن کے خلاف غلبہ پایا اور چند سطور لکھنے پر مجبور ہوں۔ محترم اگرچہ صرف میں ہی نہیں بلکہ میرے جیسے ہزاروں کارکنان جن کا آزادی حاصل کرنے میں خاصہ حصہ ہے آج گوشہ تنہائی اختیار کر چکے ہیں مگر ان سے اس جماعت کی توہین برداشت نہیں کی جا سکتی۔ جب میں نے آپ کا بیان پڑھا تو مجھے ایک امید کی جھلک نظر آئی کہ شاید ہم ایک بار پھر ان مخلص

اور بے غرض کارکنان کو میدان میں لاکر عملی جیون کا مظاہرہ کرکے ابن الوقت اور مطلب پرست لوگوں کو پس پشت ڈال کر ملک کی اس سب بڑی جماعت کانگریس کو بدنامی اور تنزلی کی دلدل سے بچا سکیں اگرچہ یہ کام بہت حد تک مشکل ضرور ہے۔ مگر آپ جیسے حضرات جن کی زندگی قوم کے سنگ بنیاد کو مضبوط کرنے میں گزر گئی ہے اس مشکل پر آسانی سے عبور حاصل کر سکتے ہیں۔ خاص کر اس لئے بھی کہ آپ کی ذات تعارف کی محتاج نہیں اور آپ کی زیر نگرانی جو اقدام عمل میں لائے جائیں گے انھیں آسانی سے درگزر نہیں کیا جا سکتا۔ میرے خیال میں آپ کو ہر طرف سے، اپنے بیان کی تائید میں، اس قسم کے سینکڑوں خطوط موصول ہوئے ہوں گے جن کی موجودگی میں امید ہے کہ آپ بہت جلد کسی میٹنگ کے بلانے کا بندوبست کریں گے۔ اگر مجھے بھی یاد رکھا گیا تو ضرور حاضر ہو کر اپنے آپ کو قومی سیوا کے لئے پیش کروں گا اور اپنے دوسرے سرحدی کانگریسی کارکنان کو بھی مطلع کروں گا۔ اللہ تعالٰے آپ کو توفیق عطا کرے کہ آپ اس نیک کام اور ارادے کو مضبوطی سے انجام دے سکیں۔ اگر مصروفیت نے اجازت دی تو ذاتی طور پر حاضر ہو کر شرف ملاقات حاصل کروں گا۔ میرا تعارف اگرچہ اتنا ضروری نہیں مگر پھر بھی کچھ حد تک تو میرا لیٹر فارم آپ کو میری جانکاری میں مدد دے گا اور زیادہ اس وقت جب ہم آپس میں ملیں گے۔

آپ کا اجنبی سیوک آتم پرکاش سرحدی۔ دہلی

۲۷ر جنوری [illegible]ء۔ حیدرآباد دکن

مکرم و محترم جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب

آپ کے پاس فون ہے۔ براہ کرم مولانا آزاد اور مولانا حفظ الرحمٰن صاحب سے ربط پیدا کریں۔ مولانا آزاد سے درخواست ارسال کی گئی ہے اور مولانا سید ہاردی سے تشریف لانے کی۔ ابھی ان حضرات کے جواب نہیں آئے ہیں۔ ابھی ابھی مولانا احمد سعید صاحب دہلوی کا جواب آیا ہے کہ بوجہ بیماری کے نہیں آ سکتا۔ میں چند پوسٹر بھی روانہ کروں گا جو دہلی کی مسجدوں میں لگوا دیئے جائیں ۔۔ جوں جوں انتظامات آگے بڑھتے جائیں گے آپ کو باخبر کرتا رہوں گا۔ میری طرف سے

اور اُمیر احمد حسین صاحب کی خدمت میں عرض کر دیجیے کہ اگر وہ بھی آپ کے ساتھ تشریف لے آئیں اور مرحوم حیدرآباد کو دیکھ سکیں۔ اور اس غلام کو موقع دیں کہ وہ اپنا نذر عقیدت ان کی خدمت میں پیش کر سکے۔ کیونکہ یہ دامن ہی کا لگایا ہوا ہے۔ امید ہے کہ اس خط کا جواب امید افزا مرحمت فرمایا جائے گا۔ فقط نیاز مند ننگ اسلاف مرزا جمیل احمد بیگ

۱۶ رمضان المبارک

مکرم و محترم جناب مولانا صاحب زید مجدکم

ہدیۂ مسنون۔ امید ہے مزاج دامی بخیر ہوں گے۔ شاید آپ نے خیال فرمایا ہو گا کہ میں کہیں لحاف اوڑھ کر سو تو نہیں گئے ہیں تو عرض کروں گا کہ ایسا تو نہیں ہوا تھا۔ البتہ فقیروں کا بھیس بدل کر گھر گھر پھر رہا تھا۔ خدا کا شکر ہے کہ مسلمانوں نے میری آواز پر لبیک کہا۔ اور کل رات بعد نماز عشاء کانفرنس کے انتظامات کو آخری صورت دے دی اور اللہ کے بھروسے پر فیصلہ کیا گیا ہے کہ جون کے دوسرے ہفتہ میں سہ روزہ کانفرنس منعقد کی جائے۔

اُدھر علماء کرام سے برابر خط و کتابت جاری تھی۔ مولانا عبد الماجد دریا بادی، مولانا محمد طیب صاحب دیوبندی اور مولانا ابوالوفا شاہجہان پوری نے رضامندی ظاہر کر دی ہے۔ مولانا آزاد، مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی اور مولانا مدنی کے جواب کا انتظار ہے۔ مقالات کے لئے مولانا مناظر حسن گیلانی، مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی، مولانا ظفر علی خاں، سر نظامت جنگ اور مولانا اسلم جیراجپوری سے درخواست کی گئی ہے۔ مقامی مقررین میں حکیم مقصود جنگ، نواب لیاقت جنگ صدر مجلس، پروفیسر غلام دستگیر، پروفیسر فاضل وغیرہ وغیرہ شامل ہیں۔ مقامی جمعیۃ بھی تعاون کر رہی ہے۔ مجھے امید ہے کہ کانفرنس حیدرآباد کی تاریخ میں آپ اپنی نظیر ہو گی۔ یہاں کے مسلم پریس پر مقدمے چل رہے ہیں۔ میں نے بحیثیت مسلمان ان کے جملہ مقدمات کی پیروی اپنے ذمے لی ہے۔ کیونکہ ان کا کون ہے۔ اس لئے مسلم پریس تعاون کر رہا ہے۔ دو ایک تراشے پیش خدمت ہیں۔

جیسا کہ میں عرض کر چکا ہوں کوئی ڈھونگ رچانا نہیں ہے۔ بلکہ ٹھوس خدمت پیش نظر ہے۔ تاکہ مسلمانوں کی مذہبی گرتی ہوئی حالت کو آخری سہارا دیا جا سکے۔ لہذا ہر مقرر کو آزادی ہوگی کہ کسی عنوان کو منتخب کرے لیکن اجازت صدر پیش نظر ہے تاکہ مسلمانوں کا دل و دماغ سکون حاصل کر سکے۔ البتہ سیاسی تقریر کی اجازت ہوگی

یہ میری حقیر خدمت ہیں لیکن مسلمان چندے کے معاملے میں پیچھے ہٹ رہا ہے اور وہ اس قابل ہے بھی نہیں۔ پھر بھی۔ اللہ مالک ہے۔ اسی پر نظر ہے۔

میری آپ سے پرزور اپیل ہے کہ اگر سفر میں آپ ایک اور صاحب کو بھی ساتھ رکھیں اور بدحال مسلمانوں کی خاطر اس میں سفر کریں۔ اگر کچھ چندہ ہوگیا تو سیکنڈ کلاس کا بھی انتظام کر دیا جائے گا۔ آپ میرے مہمان ہوں گے۔ ایڈیٹر ملاپ آپ کو سلام کہہ رہے تھے۔

پرسوں تک اخبارات کو پہلا بیان دے دیا جائے گا۔

فقط نیازمند۔ ننگ اسلاف مرزا جمیل احمد بیگ۔

۱۰ر جنوری ۱۹۵۵ء۔ گنگانگر

## مولانا صاحب قبلہ۔ جے بھارت

آپ کا بیان اخبار روزنامہ ملاپ مورخہ ۷ر جنوری ۱۹۵۵ء میں پڑھا۔ آپ کی اس کوشش کے لئے مبارک باد پیش کرتا ہوں۔ مگر یہ بھی محسوس کرتا ہوں کہ آپ کی کوشش کے باوجود پرانے کانگریسیوں کے لئے کانگریس میں کوئی جگہ باقی نہیں رہی۔ اگر وہ کانگریس میں رہیں تو موقع پرستوں کا کام نہیں چلتا۔ اس لئے ان کے فارم بھی نامنظور کر دیئے جاتے ہیں۔ پھر وہ کانگریس کے ممبر کیسے رہ سکتے ہیں۔ وہ اس کی اپیل کریں تو پارٹی جس کے پاس طاقت ہے وہ کیسے چاہے کہ اچھے اور نیک آدمی دوبارہ آجائیں۔ اس لئے میں سمجھ نہیں سکا کہ آپ اس کام کو کیسے کر سکیں گے۔

تابعدار گوردیال سنگھ ڈھلو ایم۔ ایل۔ اے

۲۹ جنوری ۱۹۵۵ء۔ گنگا نگر

محترم مولانا صاحب۔ جے بھارت

جواب کے لئے شکریہ۔ میری سمجھ میں نہیں آیا کہ میری چٹھی میں کون سی خاص بات تھی۔ اگر میں مقامی کانگریسیوں کے حالات لکھوں اور یہ بھی لکھوں کہ اس میں سرکار کا کہاں تک ہاتھ ہے تو شاید آپ حیران رہ جاویں۔ مجھے بالکل کوئی اعتراض نہیں ہے۔ میرا پتر پریس میں دینے یا کانگریس ہائی کمانڈ کے پاس بھیجنے سے اگر کانگریس ہائی کمانڈ صرف گنگا نگر ضلع میں سرکار اور کانگریس کی اُدر سے ہر جائز کا خون جو کیا جا رہا ہے کی جانچ کروا دے۔ تو میں امید کروں گا، کہ کانگریس کچھ کرنا چاہتی ہے۔ آج سرکار فرقہ پرست لوگوں کے ہاتھ میں ہے۔ منسٹر بڑے فخر سے اپنے نام کے ساتھ آریہ لکھتے ہیں۔ یہ لمبی کہانی ہے۔ میں اگر ایک منسٹر چودھری کنبھا رام جی کی فرقہ پرستی کا حال لکھوں تو آپ کو حیران کر دے۔ یہ میری چٹھی پرائیویٹ ہوگی۔ میرے پاس ایک گاؤں جوکلا ہے۔ جلو کا ایک مسلمانوں کی گوت ہے۔ ان میں سے سوائے چند آدمیوں کے باقی سب آج تک ریاست میں رہ رہے ہیں۔ وہ سب امیر آدمی تھے۔ کچھ لوگوں کے پاس لاکھوں روپیہ نقد تھا اور مال مویشی پال کر گزارہ کرتے تھے۔ میں ان کو مخول سے بنئے کہا کرتا تھا۔ وہ اتنے شریف تھے کہ شاید بنئے بھی اتنی برداشت کی طاقت نہ رکھتے ہوں، جتنے وہ۔ میں چھوٹی عمر کا ہوں۔ مگر میری بڑی عزت کرتے تھے۔ اور ہر آدمی کا میرے پر اندھا وشواس تھا کہ گڑبڑ کے دنوں میں میں بیکانیر جیل میں قید کاٹ رہا تھا۔

اس علاقے میں مسلمان اور سکھ برابر کے تھے۔ ان کا سکھوں سے جھگڑا ہوا۔ میری عورت ان کی مدد کرتی تھی۔ اس لئے سکھ اس کے بھی خلاف ہوگئے۔ وہ بے چاری اکیلی اپنے دن گھر پر پورے کرتی رہی۔ آخر ان مسلمانوں کو مجبور ہو کر بہاولپور علاقہ کی طرف جہاں کہ ان کے مویشی تھے جانا پڑا۔ ان کی اراضی جو تقریباً ۱۵۰۰ مربعہ میرے تھے۔ راجہ نے اپنے رشتے داروں کو دے دی اور زمین پر قبضہ کر لیا۔ ۱۹۴۷ء میں بیکانیر میں ایک سرکار بنی اس کی ٹوگرتی ایشن کونسل میں میں بھی ممبر تھا

..میں نے سرکار کو بھی، دی بی لی جیشن منسٹر، چودھری کنبھا رام جی آریہ کو ان کے گاؤں کی بحالی کے لیے لکھا۔ مگر وہ فرقہ پرست نہ مانا۔ وہ بے چارے در در کی ٹھوکریں کھا رہے ہیں۔ میں نے اب دوبارہ گاؤں کی بحالی کی کوشش شروع کی، تو اب چودھری صاحب نے ۱۰ فروری ۱۹۵۵ء کو اس گاؤں کا چیف منسٹر صاحب کے ساتھ دورہ رکھ دیا ہے۔ اور ان کو یہ بت جو صنم بنایا جائے گا۔ اور کوئی بھی کارروائی آباد کاروں کے خلاف نہ ہونے دی جائے گی۔ ان مسلمانوں کا ۳۵۰۰۰ روپیہ نقد چودھری صاحب کے دوست آچاریہ گوری شنکر (جو کہ راجستھان کانگریس کی ورکنگ کمیٹی کے آج کل ممبر ہیں) کے پاس جمع ہے۔ اگر وہ واپس آجائیں تو وہ بھی واپس دینا ہوگا۔ میں امید کرتا ہوں کہ آپ اس معاملہ میں ان غریب لوگوں کی کچھ امداد کریں گے۔

آپ کا شبھ چنتک۔ گوردیال سنگھ سندھو

فروری ۱۹۵۵ء۔ بجواڑہ

مخدومی و مکرمی حضرت مولانا المحترم دامت لطافکم و عنایاتکم

بعد تسلیمات و تحیات مسنونہ عرض خدمت اقدس آنکہ ایک عریضہ برادرم مولانا عزیز الرحمن صاحب کے نام ارسال کر چکا ہوں جس میں یہاں پہنچنے اور کام شروع کرنے کے متعلق تذکرہ تھا۔ برادرم مولوی سعید الرحمن صاحب برابر دورہ کر رہے ہیں۔ میں صدیقی صاحب اور بجواڑہ کے ایک ڈاکٹر صاحب کے ہمراہ برابر سفر کر رہا ہوں۔ مختلف مقامات پر روزانہ جلسے ہوتے ہیں اور جلسے انتہائی کامیاب ہو رہے ہیں۔ کل بجواڑہ میں ۱۱ فروری کو الیکشن تھا۔ دوپہر تک تقریباً دو ووٹ پڑ چکے تھے۔ کانگریس کے حق میں غیر معمولی اکثریت رہی ہے۔ دوسرے مقامات کی حالت بھی امید افزا ہے۔ یہاں کانگریس کا مقابلہ کمیونسٹوں سے ہے۔ جن سنگھی خال خال ہیں اور نہایت کس مپرسی کی حالت میں ہیں۔ میں ابھی تک یہ چار مقامات پر گیا ہوں۔ گنٹور۔ دلور۔ تجو۔ دیال پنڈی۔ کل شام دوسرے کنڈیڈیٹ کے علاقے میں کام کرنے کے لئے ۵ بجے کی گاڑی سے سوار ہو کر رات تین بجے نیلور ضلع میں (بستی میں) پہنچے۔ آج یہاں رات کو پبلک جلسہ ہوگا۔ کل یہاں کے بعض قصبات

اور گاؤں میں جانا ہے۔ پرسوں دوسرے ضلع میں ہوتے ہوئے کرنول جو آندھرا صوبہ کی راجدھانی ہے پہنچ جائیں گے۔ وہاں مولوی سعید الرحمٰن صاحب اور کوثر صاحب بھی پہنچ جائیں گے۔ وہاں سے پھر بجواڑہ واپس اگر کسی دوسرے پروگرام پر جانا ہوگا۔

حیدر آباد سے بھی بہت سے ورکر آئے ہوئے ہیں اور کام کر رہے ہیں۔ یہاں کے الیکشن میں کام کرنے سے معلوم ہو کہ یہاں تبلیغ کی شدید ضرورت ہے۔ مسلمان اور غیر مسلم میں کوئی امتیاز نہیں ہے۔ صرف نام کا فرق ہے۔ بعض دیہات میں مسلمانوں کے گھر کافی ہیں مگر کلمہ تک جاننے والا کوئی مسلمان نہیں۔ نہ کوئی مسجد ہے۔ نہ کوئی نماز جانتا ہے مفصل حالات انشاء اللہ زبانی عرض کروں گا۔ امید کہ مزاج مبارک بعافیت ہوگا۔ مولانا خلیل الرحمٰن کا اب کیسا مزاج ہے۔ ان کی خدمت میں سلام مسنون۔ مولانا عزیز الرحمٰن صاحب و دیگر پرسان حال کو سلام علیک

دعاؤں کا محتاج۔ خادم وحید الزماں۔ پی۔ سی۔ سی۔ کانگریس آفس صوبہ آندھرا۔ بجواڑہ

۱۵ / فروری ۱۹۵۵ء۔ بجواڑہ

برادر محترم مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ امید کہ مزاج گرامی بعافیت ہوگا۔ ہم لوگ آپ سے رخصت ہو کر ۲ روز بعد کی صبح کو بجواڑہ بخیریت پہنچ گئے۔ راستہ میں کسی قسم کی دقت نہیں ہوئی۔ اثنا سفر میں ہم سفر ساتھی عبداللطیف کے ساتھ گزر گیا۔ بشیر حاجی اور کوثر سے بھی خوب لطف رہا۔

یہاں ہم پرسوں ۱۰ بجے کانگریس دفتر میں پہنچ گئے۔ معلوم ہوا کہ ہمارا پروگرام صدیقی صاحب بنائیں گے۔ پھر صدیقی صاحب نے یہاں کے الیکشن انچارج صاحب سے معلوم کیا اور ہمارے آنے کی انھیں اطلاع دی۔ انھوں نے بتایا کہ یہ پروگرام اکبر خاں صاحب جو حیدر آباد کیمپ میں ہیں بنائیں گے۔ چنانچہ اکبر خاں صاحب ہی کے مشورہ سے مجھے صدیقی صاحب کے ہمراہ "گنٹور" بھیج دیا گیا جو بجواڑہ سے چالیس میل ہے۔ کافی بڑا شہر ہے۔ مسلم ووٹر بھی کافی ہیں۔ وہاں شب میں جلسہ ہوا۔ ایک گھنٹہ میں نے بھی تقریر کی۔ جلسہ کامیاب رہا۔ اور وہاں کی

فضا بھی اپنے موافق رہے گی انشاءاللہ۔ گنٹور سے کل ۱۲ بجے کے قریب واپسی ہوئی۔ چند گھنٹے
یہاں قیام رہا۔ پھر میں اور صدیقی صاحب اور ڈاکٹر صاحب نیلور کے لئے روانہ ہوگئے۔ وہاں بھی
رات جلسہ ہوا اور بہت کامیاب رہا۔ رات کو ۱۰ بجے وہاں سے واپسی ہوئی۔ آج بھی ۸۰ میل کا
سفر کرنا ہے۔ مولوی سعید الرحمن صاحب اور کوثر صاحب پرسول اکبر علی صاحب کے ہمراہ
"ودے جو" گئے تھے۔ وہاں سے کل دوپہر واپس ہوئے۔ ان سے ملاقات کم ہوسکی چونکہ دوپہر
ایک گھنٹہ کے بعد گنٹور چلے گئے۔ آج ابھی تک ان لوگوں کی واپسی نہیں ہوئی۔ یہاں کی پوزیشن
یہ ہے کہ ہر جگہ کمیونسٹوں سے مقابلہ ہے۔ مسلمان کمیونسٹ غریبوں کو تو بھوک کے ڈر اور بھوت
سے ڈراتے ہی تھے۔ مگر اب انھوں نے دوسرا مذہبی حربہ بھی استعمال کرنا شروع کر دیا ہے۔
مسلمانوں سے کہتے ہیں کہ مسلمان مذہب اور کمیونسٹ ایک دوسرے سے بہت قریب ہیں۔
کانگریس میں شامل ہونا ایمان فروشی ہے۔ غرضکہ اسی قسم کی الٹی سیدھی باتوں سے سیدھے
سادھے مسلمانوں کو بہکایا جا رہا ہے۔ مگر الحمدللہ یہ سب کچھ بہت ختم ہوتا جا رہا ہے مسلمانوں
کی اکثریت کانگریس کے ساتھ ہے مولانا کا بیان فہیم صاحب کے یہاں تیلگو میں پڑھ کر بھی سنایا گیا۔ اور
اس کو چھپوایا بھی جا رہا ہے۔ امید ہے کہ حضرت مولانا المحترم قبلہ سفر سے تشریف لے آچکے
ہوں گے۔ ان کی خدمت میں دست بستہ سلام مسنون۔ مولانا خلیل صاحب بے حد علیل
ہو رہے ہوں گے۔ خداوند کریم ان کو جلد صحت عطا فرمائے۔ ان کی اور دیگر بزرگان حضرات کی
خدمت میں سلام مسنون۔ یہاں خوب گرمی ہے۔ رات کو گرمی اور لیٹتے وقت پنکھے کی ضرورت
ہو جاتی ہے۔ باقی حالات پھر انشاءاللہ تحریر کروں گا۔ اگر وہاں سے کمیونسٹوں کے خلاف
کچھ خصوصی مواد اور اس سلسلہ میں دیگر مفید معلومات ارسال فرمائیں تو زیادہ بہتر ہے۔
ورنہ کوئی مضائقہ نہیں۔ الیکشن ۲۷ تک مختلف تاریخوں میں ہیں۔ فقط والسلام

وحید الزماں بجوازہ

کانگریس آفس آندھرا

۲۵ر فروری ۱۹۵۵ء ۔ بجواڑہ

سیدی ومولائی حضرت مولانا المعظم دامت الطافکم

بعد تسلیمات وتحیات مسنونہ عرض خدمت اقدس آنکہ ایک عریضہ نیلور ڈسٹرکٹ سے ارسال خدمت کر چکا ہوں۔ امید کہ ملاحظہ عالی سے گزرا ہوگا۔ برادرم مولوی سعید الرحمٰن صاحب سے ۲۳ر فروری تک برابر علیحدگی رہی ہے۔ میں صدیقی صاحب اور ڈاکٹر ایم۔ اے خان کے ساتھ چار مقامات پر تقریروں کے بعد ضلع نیلور چلا گیا۔ اسی جگہ کانگرس صوبہ کے صدر گوپال ریڈی صاحب بھی رہتے ہیں۔ یہاں ۱۲ روز تک قیام رہا اور روزانہ تین چار جلسے مختلف علاقوں اور دیہات میں ہوتے رہے۔ الحمد للہ ہر جلسہ کامیاب رہا۔ اور ہر جگہ کمیونسٹوں کی کمر ٹوٹ گئی۔ اگر باہر کے لوگ یعنی دلی اور حیدرآباد سے نہ آتے تو شاید یہاں اس الیکشن میں بھی کانگرس کو یہ پوزیشن حاصل نہ ہوتی۔ خود یہیں کے اخبارات چیخ اٹھے کہ آندھرا میں نیا انقلاب آگیا۔ اب صرف ۲۷ر تاریخ کا الیکشن باقی ہے۔ بقیہ تاریخوں کے الیکشن میں تقریباً ہر جگہ زبردست جیت کانگرس کی رہی ہے۔ نیلور میں قیام کے دوران ہندوؤں اور مسلمانوں نے بڑی خاطر مدارات کی اور مسلمانوں نے توقع سے زیادہ ہر جلسہ میں حصہ لیا۔ بلکہ تقریباً ہر ایک جلسہ میں مسلمانوں ہی نے جلسہ کا انتظام کیا اور ہم لوگوں کے لئے بھی انتظام کیا۔ اسی طرح ہندوؤں نے بھی بڑی خاطر مدارات کی۔

پرسوں ۲۳ر فروری کی شب کو میں اور صدیقی صاحب بجواڑہ نیلور کا دورہ کر کے واپس آگئے۔ رات مولوی سعید الرحمٰن صاحب بھی دو روز کے بعد واپس آگئے۔ ان سے ملاقات ہوگئی اب وہ بھی بجواڑہ ہی میں مقیم ہیں۔ البتہ کوثر صاحب، حکیم صاحب کی پارٹی ایک جگہ ہے۔ شاید وہ لوگ ۲۷ر کے بعد واپس آئیں گے۔ اب ہمیں کسی جگہ کا دورہ نہیں کرنا ہے۔ اس لئے آج ارادہ ہے کہ ہم یہاں سے روانہ ہو جائیں۔ ورنہ کل انشاء اللہ ضرور سوار ہو جائیں گے۔ راستہ میں حیدرآباد قریب ہی ہے۔ اس لئے ایک روز کے لئے وہاں جا کر انشاء اللہ دہلی آئیں گے۔

مفصل حالات زبانی عرض کروں گا۔ ابھی جمعہ کی نماز پڑھ کر آیا ہوں۔ اب کانگرس

آپ نے مجھے اس قدر عزیز جان کر میری چٹھی کا جواب دے دیا۔ مجھے ازحد افسوس ہے کہ وقت پر آپ کو جواب نہ دے سکا کیونکہ میں کسی ضروری کام کی وجہ سے باہر گیا تھا۔ لوٹنے پر آپ کو لکھ رہا ہوں میرے خیال میں یہ بہتر ہو گا کہ اگر میں آپ سے ملوں اور وہیں آپ کو ایسے اشخاص کا نام و پتہ بتا دوں جو کہ کچھ کرنے والے ہوں۔ یہاں تو کئی ایسے لوگ ہیں۔ مگر ہمت نہیں ہوتی کہ ان کا نام آپ کو لکھوں کیونکہ اس ملک میں ذاتی مفاد کی خاطر سب آگے ہونے کے لئے تیار ہیں۔ مگر ملک اور قوم کی بھلائی کے لئے بہت کم لوگ نظر آتے ہیں۔ بمہربانی یہ لکھنے کی زحمت گوارا فرمائیں کہ آپ سے ملاقات کب ہو سکتی ہے اور کس وقت تاکہ آپ سے بات چیت کر سکوں۔ باقی خیریت۔ حد ادب فقط

احقر بی۔ این۔ آزاد نیوز اڈیٹر اخبار بڑا باپ

۱۴ر فروری۔ گورکھپور

محترمی مولانا صاحب۔ سلام مسنون

آج یہاں پر کانگریس کی طرف سے منعقدہ جلسہ میں حضرت مولانا فضل الرحمن صاحب اور حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب کی تقریریں ہوئیں۔ مولانا عبدالعزیز صاحب کی وہ نظم بہت ہی دردناک ہے جسے انھوں نے حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مدظلہٗ اور کانگریس سے ان کے تعلق پر لکھا ہے۔ بعد ازیں مولانا موصوف کی تقریر ہوئی۔ شرکار جلسہ نے تالیوں سے ان حضرات کو خوش آمدید کہا۔ مولانا عبدالعزیز صاحب کی تقریر بھی بہت کامیاب رہی ــ میں مولانا فضل الرحمٰن صاحب حسن پوری کی تقریر اس وقت نقل کر رہا ہوں۔ آپ نے فرمایا کہ کانگریس ہی وہ واحد جماعت ہے جس نے ملک کو آزاد کرایا۔ ہمیں غلامی کی زنجیر سے سبک دوش کیا۔ آپ نے گورکھپور کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ یہی گورکھپور ہے جہاں ایک مرتبہ فرنگی کے زمانے میں مولانا محمد علی اور گاندھی جی آئے۔ لال ڈگی کے میدان میں لاکھوں کی تعداد میں ہندو مسلمان جمع ہوئے۔ کلکٹر نے دفعہ ۱۴۴ کا حکم دے دیا تھا۔ مگر شیدایان کانگریس ہر طرف سے جوق در جوق شریک جلسہ ہوئے۔ گورنمنٹ نے صرف ۳ منٹ تقریر کا وقت متعین کیا۔ گاندھی جی کی ان تین منٹ کی تقریر کس قدر سبق آموز ہے

فرمایا کہ پبلک کی سہولتوں کا خیال کر کے حکومت ذیورپ سے کینا ہستے ہوئے تونتواں تک ریلوے لائن نکال رہی ہے۔ کیا یہ پبلک کا فائدہ نہیں ہے۔ فرینڈر جنگشن سے تونتو رنل پہنچنے کے لئے حکومت پختہ سڑک بنوا رہی ہے۔ کیا یہ کام نہیں ہے۔ دو شخص دریا سے چھوٹے ہوئے سوتے کی درستگی پر حکومت نے ۲۸ لاکھ روپیہ خرچ کیا ہے۔ کیا یہ جنت کی خدمت نہیں۔ آپ نے مخالف جماعتوں کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ جواہر لال نہرو کے اعلان کے بعد از سوشلزم وغیرہ کے لئے سہولتوں کے اقرار کے بعد تو کوئی ان کے لئے گنجائش ہی نہیں رہتی پھر ان کو ووٹ دینے کا کیا سوال پیدا ہوتا ہے۔ مولانا کی تقریر جاری تھی۔ مجمع پر ایک سکوت طاری تھا۔ ایک گھنٹہ تقریر کر کے آپ نے جلسہ کو ختم کر دیا لیکن لوگوں کی خواہش یہی ہے کہ یہ حضرات یہاں کا ایک دورہ اور کریں۔ امید ہے کہ ان کی تقریر سے کافی فائدہ ہوگا۔ میں مولانا کی تقریر کو پورے طور پر ضبط نہیں کر سکا ہوں۔ امید کہ آپ اس کو اخبار میں شائع کر کے شکریہ کا موقع دیں گے۔ فقط والسلام

لطف اللہ خاں زمیندار۔ علاقہ بیرداہ۔ گورکھپور (یوپی)

۵ فروری ۱۹۵۵ء۔ شری جبا لجھی ادیوگ شالہ ۲۰۔ دریا گنج دہلی

مکرمی مولانا حبیب الرحمٰن صاحب زاد عنایتکم

تسلیم۔ مندرجہ ذیل اصحاب پرانے تجربہ کار کئی کئی بار کے جیل یاتری ہیں اور اس وقت ان کو کوئی پوچھنے والا نہیں۔ یہ لوگ اپنی بپتی خود سنائیں گے۔ کس قدر ان کو ذلیل و خوار ۱۹۴۷ء سے ۱۹۴۳ء کے ماڈل والوں سے ہونا پڑ رہا ہے۔ یہ سب اصحاب روہتک ضلع کے ورکرز اور باشندے ہیں اور اب بھی وہیں کام کرنا چاہتے ہیں۔

۱۔ لالہ من سکھ رائے جین محلہ منڈ بالیان قصبہ روہتک۔ دہلی کا پتہ: مکان نمبر ۲۲ انصاری روڈ۔ دریا گنج۔ دہلی

۲۔ شری مراری لال سینی سابق وائس پریذیڈنٹ میونسپل کمیٹی روہتک۔ سینی پورہ روہتک

۳۔ شری سوامی آتما نند سنیاسی سنچالک ہریجن آشرم نندگوکرنی روہتک سابق میونسپل کمشنر روہتک۔

۴۔ شری تلسی رام محلہ بابرہ روہتک۔

۵۔ شری رام سنگھ کانگریس ڈیلیگیٹ موضع مڑرا تحصیل جھجر ضلع روہتک۔

۶۔ شری مگلی رام سابق پریذیڈنٹ میونسپل کمیٹی ضلع روہتک۔ مال دیہ جھجر ضلع روہتک۔

۷۔ شری بدری پرشاد کالا ڈیلیگیٹ کانگریس ساکن قصبہ مہم تحصیل گوہانہ ضلع روہتک۔

۸۔ شری جگدل کانگریسی ساکن ضلع کاسنی تحصیل و ضلع روہتک۔

۹۔ شری لائق رام ساکن ماروت۔ تحصیل و ضلع روہتک۔

۱۰۔ شری دیدپال کانگریسی ضلع سوندرانہ تحصیل و ضلع روہتک۔

۱۱۔ شری ہیرا لال ٹھیکیدار محلہ بسلدرہ روہتک۔

۱۲۔ میں خود سے اور بہت سے نام دیئے جاسکتے ہیں۔ مگر یہ سب تو ہندو دھرم کی رکشا میں شامل ہونے والے ہیں اور سرگرم حصہ لینے والے ہیں۔ پچھلے سب اور بھی ہر وقت شامل ہو سکتے ہیں۔

دولت رام گپت

۲۴ نومبر ۱۹۵۵ء۔ چتوڑ گڑھ۔ راجستھان۔ وششٹ سوامی وششٹ آشرم

محترم مولانا

التفات نامہ کا شکریہ۔ مہرا جی کے پاس دوبارہ بھیجنے کی کیا ضرورت تھی؟

آپ نے جو پروگرام بنایا ہے ٹھیک ہے۔ مگر اب ہمارا اور آپ کا کون ساتھی ہے؟ جو ان بدعنوانیوں کو دور کرنے میں مددگار ہو۔ اب تو ہمیں خدا پر بھروسہ کرنا ہے اور کسی کونے میں بیٹھ کر دنیا کے لوگوں کے لیے نیک دعائیں کرنا ہے۔ باپو کی آگیا کے انوسار [illegible] آتما کی آواز پر جو مناسب ہو کام کرنا ہے۔ جیسے میں آیا ہوں ویسا نہیں بیٹھا بلکہ دو سو میل پیدل گھوم کر اپنے مذہب کے مطابق انسانوں کے دھرم کے مطابق ان سے چوری پیشہ و شراب وغیرہ چھوڑنے کا عہد لیا ہے اب آپ خود خیال فرمائیے۔ نہ تو آپ کو کسی گدی کی ضرورت ہے نہ مجھے۔ کام ہی تو کرنا ہے مرتے دم تک یہ جسم اور روح کار خیر میں صرف ہو جائیں تو اچھا ہے۔ آج کا مغرور کانگریسی خود تو گمراہ

ہے ہی بعض دفعہ دوسروں کو بھی گمراہ کرتا ہے۔ بیچارے نہرو کو بھی بعض دفعہ غلط اطلاعات پہنچا کر سچے مارگ سے ہٹانے کی کوشش کرتا ہے۔ وہ سمجھتا ہے ایک دفعہ قید ہو کر یا سختی جھیل کر مجھے دیش کے لئے اور صوبہ کے لئے دائمی پٹہ مل گیا ہے۔ افسوس ہے کہ باپو کی طرح کا آزاد دل نہیں واقع ہوا۔ اور اپنی غلطیوں کو محسوس کرنے والا نہیں رہا۔ باپو سے جب کوئی غلطی ہو جاتی تھی وہ اسے محسوس کرتا تھا۔ اور کھلم کھلا اپنی غلطی کا اقبال کر کے اخباروں کو بیان دے دیتا تھا آج اس کے پلے کا کوئی بھی دکھتی نہیں رہا۔ اب تو ہم کو یہی واجب ہے کہ مرتے دم تک اپنے دیش کے لئے ہی نہیں بلکہ سنسار بھر کے لوگوں کے لئے نیک دعائیں کریں۔ آپ نے اور ہم نے جو لڑائی لڑی تھی وہ کامیاب رہی۔

یہ ضروری نہیں ہے کہ جو شخص آم لگائے وہی اس کے آم کھائے۔ ہو سکتا ہے وہ کھالے لیکن اس کا نیک مقصد تو یہی ہونا چاہئے، اس کے بزرگوں نے آم لگائے۔ دنیا ان پھلوں سے مزے لے کر ان کو یاد کرے یا نہ کرے لیکن خدا کے حضور میں وہ درخت لگانے والے نیک ہی تصور ہوں گے۔ آج تو پروپیگنڈہ یگ ہے۔ پروپیگنڈہ کرنے والا ٹھیک اور درست خیال کیا جاتا ہے۔ خاموش سیوک کا پروپیگنڈہ کون کرے۔ نہ اسے پروپیگنڈہ کی ضرورت ہے۔ شاید میری رائے سے متفق ہوں یا نہ ہوں۔ ہمارا کیرکٹر دنوں دن گرتا جاتا ہے۔

کیا آپ مہربانی فرما کر لکھیں گے کہ یونائیٹڈ پریس آف انڈیا یا ایسوسی ایٹڈ پریس آف انڈیا کو بیان بھیجنے کے لئے کچھ نقد دینا پڑتا ہے یا کہ وہ ایسے ہی چھاپ دیتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ ان کے نمائندہ کے بنا کوئی نہیں چھاپتا۔ میں ایک بیان یونائیٹڈ پریس آف انڈیا کو بھیجنا چاہتا ہوں کیا آپ میری کوئی مدد کر سکتے ہیں؟

مولانا سچ کہتا ہوں آج رشوت، بکرتی۔ اپنی تعریف اپنا لش پھیلانے کی بھاونا بہت بڑھ گئی ہے لیکن سچی سیوا کی بھاونا بالکل جاتی رہی ہے۔ میرے لائق جو خدمت ہو لکھئے۔ جملہ اہل و عیال کے لئے نیک دعائیں۔ کوئی غلطی ہو تو معافی چاہتا ہوں۔ خادم دشنث

کوچہ رحمان، چاندنی چوک۔ دہلی۔ ۲۷ر فروری ۱۹۵۵ء

محترم جناب سردار گوردیال سنگھ صاحب سندھو

جے ہند! امید ہے کہ آپ بالکل خیریت سے ہوں گے۔ میں اپنے مخلص دوست رام دیدی ناتھ کو آپ کی خدمت میں بھیج رہا ہوں۔ یہ بھی آپ کی طرح سچے اور مخلص انسان ہیں زمین کے سلسلے میں آپ ان کی ضرور امداد فرمائیں۔ رام جی نے آج تک حکومت سے کوئی چیز حاصل نہیں کی ہے۔ زیادہ آداب۔ (مولانا) حبیب الرحمٰن لدھیانوی۔

چتور گڑھ۔ ۳ر مارچ ۱۹۵۵ء

محترم مولانا۔ جے ہند

۱۔ نوازش نامہ ملا، شکریہ۔ جس طرح راہو کیتو ہر چندرما سورج کو گرہن لگا لیتے ہیں اسی پرکار نیک کانگریسیوں کے گرد اگرد خود غرض، مطلب پرست، زرپرست لوگوں نے راہو کیتو کا روپ دھارن کر کے ان کو گرہن لگا دیا ہے۔ خدا انھیں اس راہو کیتو روپی جنتے سے بچائے۔

۲۔ ایٹم ہائیڈروجن بم وغیرہ وغیرہ تیار ہو چکے ہیں۔ امریکہ برطانیہ وغیرہ ممالک اس کی آزمائش ایشیائی دیشوں پر ہی کریں گے یا ایشیائی سمندروں پر۔ ایشیا تباہ ہوگا، مگر بچے وہ بھی نہیں رہیں گے۔ غرضیکہ ہم قیامت صغریٰ کے دہانے پر کھڑے ہیں۔ ہم کو قیامت نظر بھی آ رہی ہے لیکن اعمال بد میں دنوں دن اضافہ ہی ہو رہا ہے۔ باوجود اس قیامت کے آثار نظر آتے دیکھ کر بھی ہر آدمی نے دھن کے لالچ میں اخلاق، چال چلن غرضیکہ اپنا سب کچھ تباہ کر دیا ہے۔ سب دھوکت اور نیک درویش منہ تک رہے ہیں۔ شاید پھر کوئی مہاتما پیدا ہو جائے جو اس دنیا کو تباہی سے بچائے۔ مولانا آزاد کو مشورہ۔ ایام تبادلہ آبادی میں لوٹ مار، غارت گری، عورتوں کے ساتھ ظلم اور بدذاتی، شرارت عام میان کی پتہ تلے سے کھیل جو کھیلا گیا۔ یہ تو آپ کے اور میرے سامنے ہوا ہی ہے۔ ہم اور آپ سوائے خاموشی کے اور کیا کر سکتے تھے۔ یورپ کے سائنس دانوں کے دماغوں نے امن شانتی کی راہیں تلاش کرنی چھوڑ دی ہیں، تباہی کے راستے پر گامزن ہیں۔ ہمارے بھائی ہیں لیکن

ہوسکتا ہے وہ اس کو ہی امن سمجھنے میں راستی پر ہوں۔ پر ہمارے خیال میں یہ راستہ گمراہوں کا ہے درویشوں اور نیک بندوں کا نہیں۔ آؤ مل کر دعا کریں کہ خدا انہیں عقل سلیم عطا کرے اہل و عیال کے لئے نیک خواہشات۔

سیوک وشسٹ سوامی

چتورگڑھ - ۹ مارچ ۱۹۵۵ء

بوڑھے جرنیل قابل عزت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب

جے ہند ساج کے اخبار میں یہ خبر پڑھ کر بے حد مسرت ہوئی کہ آپ کو پنڈت جواہر لال جی کی سفارش پر کانگریس کمیٹی کا ممبر چنا گیا ہے۔ کاش آپ اس عمر میں بنی نوع انسان کی کوئی بہترین خدمت سرانجام دے سکیں۔ آپ نے جتنی تکالیف اٹھائی ہیں ان کو سب سے بہتر جانتا ہوں مگر کیا آپ ان بدعنوانیوں کو مٹانے میں کامیاب ہو گئے۔ کیا آپ ان بدعتوں کا قلع قمع کرنے کے لئے جدوجہد کریں گے جو ہماری بہترین جماعت کانگریس میں آ چکی ہیں۔

میں دعا کرتا ہوں کہ آپ کامیاب ہوں۔ کانگریس کے اندر جا کر آپ ملک کے لئے مفید ثابت ہوں گے بشرطیکہ آپ نے کسی بھی جماعت کی یا فرد کی رورعایت کا خیال نہ کیا۔ خدا سے دعا ہے آپ کامیاب ہوں۔ میں کل ۸ مارچ کو ہی ایک چٹھی بمعہ رشید یادگار خود حوالہ ڈاک کر چکا ہوں اہل و عیال کے لئے دعائے خیر۔ آپ کا پرانا ساتھی وشسٹ سوامی چتورگڑھ

چتورگڑھ - ۱۶ مارچ ۱۹۵۵ء

محترم بھائی صاحب!

نوازش نامہ ملا۔ شکریہ! میرے کام کے لئے آپ کی نیک دعا بھی موصول ہوئی مزید شکریہ۔ یہ زندگی عطیہ خدا ہے اسی کی راہ میں صرف ہونی چاہیے۔ بندگانِ خدا کی خدمت ہی ہم لوگوں نے شعار بنایا تھا۔ افسوس کہ ہمارے ساتھی الگ الگ ہو گئے۔ آج خان بادشاہ سرحدی گاندھی کو یاد کر کے ان کی تکالیف اور دکھوں کا احساس کر کے جی بھر آتا ہے۔ انسان نے سب سے زیادہ گناہ خون خرابہ کر کے، عورتوں کی بے حرمتی کر کے، ظالمانہ حرکات کر کے اس وقت کیا ہے

جب کہ تبادلۂ آبادی ہو رہا تھا ان انسانوں کو انسان کہنا ہی انسانیت کو بدنام کرنا ہے۔ شیطان بھی تو ان حرکات کو دیکھ کر کانپ اٹھا ہوگا۔ بھائی صاحب! کیا کہوں آج ہی چار روز کے بعد غریبوں کا حال دیکھ کر آ رہا ہوں۔ جن کے تن پر کپڑے نہیں۔ سونے کے لئے بستر نہیں۔ زمین ہی ان کی چارپائی ہے۔ ظالم بنیے جو کہ اپنے منھ پر پٹی باندھ کر اہنسا پرمو دھرما کہتے ہیں۔ اور قرض دینے والے ساہوکاروں نے ان کے تنوں کو پنجر بنا دیا ہے۔ کاش نہرو جی ان کے گھروں میں ایک رات گزاریں۔ میں تو دن رات ان کے گھروں میں گھومتا ہوں۔ ان کی تکالیف سنتا ہوں۔ بنیے ان کی جیبوں پر ڈاکہ ڈالتے ہیں۔ غریب حساب سے بے بہرہ ہیں۔ آپ نہرو جی سے کہیں۔ دھیبر صاحب سے کہیں کہ خاموشی سے آ کر ان کے گھروں میں ایک رات رہیں۔ آپ کو کیا کہوں۔ بھونسا رہا گاؤں میں ٹھہرا جو یہاں سے چالیس میل کے فاصلے پر ہے۔ ان کے ہاں ایک گلاس تھا جس کی قیمت بمشکل چھ آنے ہوگی۔ ظالم بنیے نے دو روپے قیمت لی تھی۔ ان کے یہاں ایک پیتل کا برتن دیکھا جس کی قیمت تین روپے ہوگی۔ مگر بنیے نے دس روپے وصول کئے ہیں۔ کوئی پوچھنے والا نہیں۔ کوئی ان کو سمجھانے والا نہیں میں سمجھتا ہوں ہمارے معزز نیتا نہرو جی کے سامنے بڑے بڑے کام ہیں مگر ان کے دورے پرنس آف ویلز (سابق) کی طرح کرائے جاتے ہیں۔ بہت شان و شوکت کی جاتی ہے۔ لاکھوں روپے خرچ کئے جاتے ہیں جو کسی طرح مناسب نہیں ہیں۔ حکومت میں بنیا عنصر زیادہ گھس آیا ہے جو کہ گاندھی مارگ کو چھوڑ کر اپنا مارگ چلا رہا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ ملک ترقی کر رہا ہے۔ مگر ایسی ترقی کس کام کی جس میں غریب پر ظلم ہو رہا ہے۔

نوٹ:۔ کیا آپ ملاپ کے وہ پرچے بھیج سکتے ہیں جس میں اس نے میری فوٹو اور میرا پروگرام پرکاشت کیا ہے۔ کیا اور اخباروں نے بھی خبر پرکاشت کی ہے یا کہ نہیں۔ محترم بھائی صاحب! میں تو ان غریبوں کی حالت کو دیکھ کر روتا ہوں کہ کس طرح ان کی حالت کو سدھارا جائے۔ جب تک ظالم ساہوکاروں کے پنجوں سے انھیں نجات نہ دلائی جائے۔ تب تک کلیان نہیں ہو سکتا۔

آپ کا پرانا ساتھی۔ درشن سوامی

از گورکھپور۔ ۳ مارچ ۱۹۵۵ء

قبلہ و کعبہ جناب حضرت مولانا صاحب دامت برکاتہم

سلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ مزاج گرامی۔ عرصہ کے بعد جناب والا کی خدمت میں یہ عریضہ ارسال کرنے کی جرأت کر رہا ہوں۔ غالباً جناب کے علم میں ہوگا کہ تقریباً ایک سال سے میرا تبادلہ کشمیر سے گورکھپور کا ہوگیا ہے۔ یہاں کی آب و ہوا خراب ہونے کی وجہ سے اور یہ سلسلہ ملازمت میں دورے پر رہنے کی وجہ سے صحت کو دہلی میں ہی پہنچا دیا ہے۔ میرے پاس آپ کا جو پتہ تھا بدقسمتی سے گم ہوگیا تھا۔ آج اتفاقاً ہاتھ آگیا۔ امید ہے آپ مجھ کو اس عرصے میں جو خط و کتابت نہ کر سکا معاف فرمائیں گے۔

میں آج کل کافی پریشان ہوں۔ ایک تو گھر سے دوری۔ دوسرے گھر میں کی علالت۔ اسی عرصے میں دو لڑکوں کا انتقال بھی ہوگیا۔ ایک لڑکے کے انتقال کی خبر ۱۵ یوم کے بعد موصول ہوئی۔ گھر میں بھی علالت کا سلسلہ اب تک جاری ہے۔ کوئی بظاہر صورت ایسی نظر نہیں آتی کہ میرا تبادلہ بریلی کا ہو جائے۔ بہرحال دعا فرمایئے کہ اللہ تعالیٰ میری ان پریشانیوں کو دور فرمائے۔ آمین

اخبارات کے ذریعے معلوم ہوا کہ جناب والا نے سیاست میں دوبارہ حصہ لینے کا فیصلہ فرمایا ہے۔ میں آپ کا بچہ ہوں اور ساتھ ہی وفادار سپاہی۔ میرے لائق جو خدمت ہو ہر وقت تیار ہوں۔ کیا آپ کا ارادہ دوبارہ مجلس احرار کو زندہ کرنے کا ہے یا نہیں۔ اگر اس سلسلہ میں موجودہ احرار لیڈروں کی روش سے مجبور ہو کر کچھ حضرات اس امر کی کوشش کریں کہ وہ جماعت کو چلائیں تو حضور ان کی سرپرستی فرمائیں گے یا نہیں۔ براہ کرم جواب سے مطلع فرما کر مشکور فرمائیں۔ عین نوازش ہوگی۔ جواب آنے پر آئندہ کا پروگرام تحریر کروں گا۔ فی الحال میرا پتہ یہ ہے۔

ریاض الحسن بریلوی، کلرک موبائل شاپ

۲۳۔ معرفت اسٹیشن ماسٹر صاحب این ریلوے۔ بنارس کینٹ

آپ کا خادم۔ ریاض الحسن شمسی بریلوی

جوبلی ہاؤس گھسیاری منڈی لکھنؤ ۔ ۲؍ مارچ ۱۹۵۵ء

محترم و معظم جناب مولانا صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ۔ عرصے سے کوئی عریضہ نہ بھیج سکا ۔ کارڈ مرسلہ آنجناب پہنچا
پاسپورٹ گھر پہنچے ۔ ۲۰؍ فروری کو سب کو پاکستان روانہ کر دیا ۔ الحمد للہ بخیریت پہنچ گئے ۔ جو غریب
پاکستان جانا چاہتا ہے وہ انکم ٹیکس دفتر کے طواف کرتا ہے ۔ بندگان خدا کسی کا سفر ویل ہے ۔ انکم
ٹیکس سرٹیفیکیٹ کی ضرورت ہے ۔ اگر دہلی سے احکام جاری کرا دیں تو ملک زحمت سے بچ جائے ۔ وصی
صاحب بلند اسپتال میں ہیں ۔ حالت قابل اطمینان ہے ۔ اس عرصہ میں نفع کافی معلوم ہوتا ہے ۔
پیشاب بند ہو جاتا تھا راستے سے ہونے لگا ۔ دفعتاً پیشاب کا مقام متورم ہو گیا ۔ دو میرے زن سدفی
کی تھی جس سے بہت ضعیف ہو گئے ۔ غریب بے مدد پیتال میں ۔ بار بار یہی فقرہ دہراتے ہیں کہ
کانگریس کی خدمت عمر بھر کی رہیں دلجوئی ، فاقہ کشی پر کوئی خبر لینے والا نہیں ۔ جس کے کام سے نڈر گیا
تھا انھوں نے خبر تک نہیں لی ۔ اس لئے میں بار بار کہہ چکا ہوں کہ بھائی صبر رکھو تم کو وقتاً فوقتاً لے
رہموں اسپرائٹ کرو ۔ اپنے رب کو یاد کرو ۔ آپ نے سوائے وزرا کے دربار میں حاضری کے کسی
غریب کی بات پرسی کی جس سے آپ کو شکایت پیدا ہو گئی ہے ۔

دنیا نام ہے زر جاہ پرستی کا ۔ آپ انسان ہیں ۔ جن کے ہاتھ میں طاقت ہوگی لوگ ان کی طرف
رجوع ہوں گے ۔ بہرحال خصوصی اوقات میں وصی بے چارے کے لئے دعا فرمائیے ۔ ادھر ضمنی الیکشن
میں کانگریس کی طرف کام کیا ۔ اندازہ یہ ہوا کہ مسلمان عام طور سے کانگریس سے بہت بددل ہے
جنھوں نے اکثریت سے ووٹ کانگریس کے خلاف دیئے ۔ یہاں شہر میں محض پنتا جی ایسی شخصیت ہے
کہ جو مسلمانوں کی سن لیتے ہیں ۔ ان کے نام پر اور اپنے اثرات سے جو ووٹ حاصل کر سکا حاصل کئے ۔ ارادہ
ہے کہ کسی دن پنت جی کو اپنے گھر پر بلاکر مشورہ دوں کہ مسلمانوں کو اپنانے کی فکر کیجئے ۔ ورنہ مستقبل بہت
تاریک ہے ۔ خواہ میرے ذریعے سے خواہ کسی اور ذریعے سے مقامی حکام تک مسلمانوں کا درد دکھ پہنچانے
کا انتظام کریں ۔ مسلمان کس مپرسی کی منزل سے ہٹے تو کام بنے ۔ مجھے امید ہے کہ پنتا جی ضرور کچھ

کریں گے۔ ان کو مجھ پر اعتبار ہے اور مجھے ان پر اعتماد ہے۔ اس سلسلہ میں جناب بھی مجھے مشورہ دیں کہ کیا طریقہ کار ہو۔ میرے نزدیک ہر ضلع میں کوئی نہ کوئی شخصیت مسلمان کی گورنمنٹ ایسی بنا دے کہ جس کے ذریعے سے مسلمانوں کا روزمرہ کا کام کچھ نہ کچھ نکل سکے تاکہ موقع پر وہ شخص مسلمانوں کو کانگریس کی طرف بلا سکے۔ رجن سنگھ کا زیدہ ووٹ حاصل کرنا نہایت تشویشناک ہے۔ والسلام

آپ کا خادم شیخ اقبال علی (وکیل لکھنؤ)

بھوپال ہاؤس۔ لکھنؤ۔ ۲۲ر جولائی ۱۹۵۵ء

معظم ومحترم جناب مولانا صاحب

سلام مسنون۔ گرامی نامہ مورخہ ۷ ار جولائی کو موصول ہوا۔ اللہ پاک اپنے حبیب کے صدقے میں آپ کو صحت کلی عطا فرمائیں۔ آمین۔ مجھے یہی امید تھی جیسا جناب نے تحریر فرمایا کہ میرے کام کے لئے ہر وقت تیار ہیں۔

اصل کام تو کسی غیر ملک میں بحیثیت نمائندہ ہندوستان بھیجوانا ہے جس کے لئے جناب سلسلہ جنبانی فرما چکے ہیں۔ اس وقت ایک توقع یہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ لوک سبھا کی نامزدگی منجانب گورنمنٹ کے لئے کوشش فرمائیں۔ گپتا جی دسمپورنا نند جی و پنت جی سے کہنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔ وصی صاحب کو خاص طریقے سے بھیج رہا ہوں کہ زبانی بھی عرض کریں۔

جہاں تک میری خدمات کا تعلق ہے میں کبھی مسلم لیگ کا ممبر نہیں رہا۔ ہر الیکشن میں دل و جان سے کانگریس کے لئے کوشش کی اور اب بھی کر رہا ہوں، آئندہ بھی کروں گا۔

آل انڈیا مسلم کشمیر کانفرنس جو بھارت میں الحاق کے سلسلہ میں پہلی کانفرنس تھی اس کو کامیاب بنانے میں تقریباً کل روپیہ اپنی جیب خاص سے صرف کیا اور اس کو کامیاب بنایا۔ یہ کانفرنس انڈیپنڈنٹ گورنمنٹ و بھارت سرکار کے ایما سے ہوئی۔ میں نے دل و جان سے اس میں دلچسپی لی اور وقت صرف کیا۔ والسلام

دعائے خیر کا طالب۔ آپ کا خادم۔ شیخ اقبال علی (وکیل لکھنؤ)

بھوپال ہاؤس گھسیاری منڈی لکھنؤ ۔ ۲۲ ستمبر ۱۹۵۵ء

معظم و محترم جناب مولانا صاحب (الحاج)

وعلیکم السلام و رحمۃ اللہ و برکاتہ ۔ خط مورخہ ۱۲ ستمبر آج ملا سفر حجاز کی واپسی پر مبارکباد خیر و برکات سے مالا مال و سعادت کا طالب ہوں حسب ارشاد جناب کے لئے دعا کرتا ہوں بحث کہ اب کیا خیال ہے کیا لکھنؤ تشریف لانے کا قصد ہے ۔ اگر ہے تو کب تک!

میرے ایک عزیز دوست جو بائیس سال سے مکہ مکرمہ میں مقیم ہیں عرصہ ۳ ماہ سے یہاں میرے ساتھ مع متعلقین مقیم ہیں بسلسلہ علاج تشریف لائے تھے ۔ وہاں باغات شاہی کے انچارج ہیں ۔ جلالۃ الملک بالخصوص ان پر مہربان ہیں ۔ ایک ہزار ان کی تنخواہ تھی ۔ پوری تنخواہ پنشن ہوگئی ۔ ان کے بڑے لڑکے کو ان کی جگہ ایک ہزار تنخواہ کے ساتھ مقرر کر دیا ۔ بڑی خوبیوں کے انسان ہیں ۔ زمانہ حج میں جانے والے تھے مگر نہیں جا سکے ۔ میں نے آپ کا ذکر ان سے کر رکھا تھا اگر آپ گئے ہوتے تو شاید آپ کی ضرور خدمت کرتے ۔ ان کو آپ سے ملاقات کا اشتیاق پیدا ہوگیا تھا ۔ ابھی پندرہ ، بیس دن یہاں رہیں گے ۔ اگر دہلی ان کا جانا ہوا تو آپ سے ضرور ملیں گے ۔ آپ ان سے مل کر اور وہ آپ سے مل کر بہت خوش ہوں گے ۔

یہاں اپنے دوران قیام ستمبر کے مجھے داڑھی رکھوا دی ۔ اب زور دے رہے کہ میرے ساتھ عرب چلو ۔ جلالۃ الملک عرب سنا ہے کہ آخر اکتوبر میں دہلی آرہے ہیں ۔ ممکن ہے آپ کو اس سلسلے میں معلومات ہو کیا ان کا پروگرام لکھنؤ میں آنے کا بنا ہے ۔ اگر اس سلسلہ میں جناب کوئی اطلاع فرما سکیں تو بڑی عنایت ہوگی

اب تو موسم اچھا ہو رہا ہے ۔ دو دن کا موقع لکھنؤ تشریف آوری کا نکالئے ۔ مگر واضح رہے کہ لکھنؤ میں جب بھی آپ تشریف لائیں قیام غریب خانہ پر ہوگا ۔ وصی صاحب بے چارے اب چلنے پھرنے کے قابل ہوگئے ہیں مگر ابھی ایک آپریشن ان کا اور ہوگا ۔ یہاں بفضل تعالیٰ سب خیریت ہے ۔ والسلام

آپ کا خادم ۔ شیخ اقبال علی (ایڈووکیٹ)

بھوپال ہاؤس گھسیاری منڈی۔ لکھنؤ۔ ۸ر دسمبر ۱۹۵۵ء

معظم و محترم جناب مولانا صاحب زاد لطفہٗ

سلام مسنون۔ کارڈ ملا۔ وصی صاحب اور مولوی صاحب کو پڑھ کر سنایا۔ دہلی سے روانگی کے وقت یہ معلوم ہوا تھا کہ جناب رائے پور حضرت اقدس کی خدمت میں تشریف لے جانے والے ہیں۔ اس لئے خط نہ بھیجا۔ یہاں پہنچنے پر سبھی صاحبان نے اہالیان شہر کو جمع کر کے عرب۔ ہندوستان کی ایک ایسوسی ایشن قائم کی جس میں باتفاق آرا مجھے جنرل سکریٹری منتخب کیا گیا۔

اس کے دوسرے چار یوم بعد بصدارت الحاج محمد یوسف صاحب نقشبندی ایک پبلک جلسہ اعلیٰ حضرت جلالۃ الملک شاہ سعود اول کے شاہانہ خیر مقدم کرنے اور مبارک باد پیش کرنے کے لئے کیا گیا۔ جس میں وہ ریزولیوشن پاس ہوئے اور عرب ہندوستان کے سلسلے میں جو ایسوسی ایشن قائم ہوئی اس کی اطلاع بذریعہ تار جلالۃ الملک شاہ سعود اول والیٔ نجد و حجاز کو بذریعہ عرب لیگیشن نئی دہلی کی گئی اور دوسری اطلاع اپنے ہر دلعزیز رہنما پنڈت جواہر لال نہرو وزیر اعظم ہند کو بھی دی گئی اور جلسہ کی کارروائی بھی بذریعہ ڈاک بھیج دی گئی۔ اس کی ایک کاپی جناب کی خدمت میں روانہ کر رہا ہوں ملاحظہ فرمایئے

دوسری چیز یہ کہ ام وہ اگر حکم ہو تو بذریعہ پارسل فوراً روانہ کر دوں یا بدست محمد یوسف خاں صاحب نقشبندی بھیجوں۔ محمد یوسف صاحب ۱۵ر دسمبر کے بعد دہلی حاضر خدمت ہوں گے۔ فوزن صاحب کے قیام دہلی کی بابت اگر جناب کو اطلاع ہو تو تحریر فرمایئے گا۔

مولانا عزیز الرحمٰن و مولوی مبارک رحمٰن صاحب کی خدمت میں سلام مسنون۔ خدا کرے مولانا خلیل الرحمٰن کا مزاج بخیر ہو۔ ان سے نہ ملنے کا افسوس رہا۔ فقط والسلام

آپ کا خادم۔ شیخ اقبال علی (ایڈووکیٹ)

بشن جے پوری۔ ڈسٹرکٹ کلا تھ امپوریم۔ سروجنی نائیڈو مارگ لکھنؤ۔ مارچ ۱۹۵۵ء

کرم فرمائے من جناب حبیب الرحمٰن صاحب جی

تسلیم۔ میری صرف آپ سے اس قدر ہی واقفیت ہے کہ میں چودھری برکت اللہ برادر چودھری

رحمت اللہ صاحب کے ساتھ آپ سے ملا تھا۔ اور میں بھی بھاول پور کا ہوں۔ میرے ایک دوست بھائی حاجی محمد حسین صاحب ہیں بھاول پور اور دوسرے حافظ منظور حسین صاحب بھاول پور سے باہمراہی پیر صاحب گوہرہ شریف اجمیر شریف زیارت کے لیے گئے ہوئے ہیں۔ جو ۵ر مارچ ۱۹۵۵ء کو دہلی واپس بعد زیارت پہنچ رہے ہیں۔ گو انھوں نے دہلی کا ایڈریس نہیں لکھا۔ لیکن آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ صاحبان کہاں ٹھہریں گے۔ حاجی صاحب مجھے لکھنؤ آکر لینا چاہتے ہیں۔ میں بھی چاہتا ہوں کہ وہ مجھے اور میرے بچوں کو یہاں آکر مل جائیں اور حافظ صاحب بھی ساتھ تشریف لائیں۔ اگر ان کے ساتھ پیر صاحب بھی تشریف لائیں تو زہے قسمت۔

ان کو دہلی سے لکھنؤ آنے کی اجازت چاہیے۔ آپ اپنے رسوخ اور خیال سے فوراً اجازت دلا سکتے ہیں۔ میں خود حاضر ہوتا۔ لیکن ۷ر مارچ کو میرے ایک اور دوست بھاول پور سے سیدھے لکھنؤ مجھ سے ملنے آرہے ہیں۔ اس لیے میں لکھنؤ نہیں چھوڑ سکتا۔ ۸ سال کے جدا ہوئے بھائیوں کا ملا دینا ثواب عظیم ہے جو آپ اٹھا سکتے ہیں۔ میں مجبور ہوں۔ جو دوست میرا اس دن آرہا ہے میں اس کے لیے بھی یہاں سے غیر حاضر نہیں رہ سکتا۔ کیا آپ میرے لیے اس قدر تکلیف گوارا فرماکر مجھے تمام عمر کے لیے زیر احسان کریں گے۔ گو میرا معمولی واقفیت کی بنا پر کوئی حق نہیں ہے۔ تاہم ایک نیک انسان سے التجا کرنے میں کوئی حرج بھی نہیں۔ اس لیے یہ جرأت کی گئی ہے۔

میں نے اجمیر شریف بھی آج ایک دوست کو تار دیا ہے کہ وہ وہاں سے ہی لکھنؤ کے لیے اجازت لے دیں۔ لیکن کیا خبر کہ وہ دوست وہاں سے غیر حاضر نہ ہو۔

نیاز مند — بشن جے پوری

گومتی روڈ لکھنؤ۔ ۳ر مارچ ۱۹۵۵ء

مخدومی و محترمی زید مجدہٗ

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ — امید ہے کہ مزاج گرامی بخیر ہوگا۔ آپ سے دہلی میں اس عجلت اور رواروی میں ملاقات ہوئی۔ جس کو ملاقات کہنا صحیح نہیں۔ میں اگلے ہی روز سفر پر روانہ ہوگیا

اور چار روز سفر میں لگ گئے۔ اب ایک جگہ بیٹھنا نصیب ہوا تو آپ کی خدمت میں یہ عریضہ پیش کر رہا ہوں
مجھے دہلی میں اور بھی دوسرے مقامات پر یہ معلوم کر کے سخت حیرت اور کلفت ہوئی کہ ابھی تک
آپ کو میری حقیر ذات کے متعلق وہی غلط فہمیاں ہیں جن کی تردید بارہا کر چکا ہوں اور اپنی دانست میں سمجھتا
تھا کہ آپ کو اطمینان حاصل ہو چکا ہے۔ میں آپ کی ذات کو اس سے کہیں بالاتر سمجھتا ہوں کہ بغیر
کسی واضح ثبوت کے آپ کسی شخص کے متعلق کوئی رائے قائم کریں گے اور پھر اس کی تردید اور اظہار
براءت کے باوجود اس پر اصرار فرمائیں گے اور اس کا مختلف مجالس میں اظہار و اعلان بھی فرماتے
رہیں گے۔ البتہ میں نے آپ کو جو مقام عطا فرمایا ہے اس سے یہ بات بہت قریں ہے کہ آپ اپنے چھوٹوں
اور نیازمندوں کی ذات کو مستقل موضوع سخن بنا لیں۔ میرا گزشتہ سفر مشرق وسطیٰ کوئی راز سربستہ
نہیں اس میں جو کچھ مجھے کہنے کا موقع ملا وہ سب میری مفصل ڈائری میں چھپ گیا ہے۔ اس کے اثرات
کے متعلق سفیر ہند متعینہ حجاز سے پوچھا جا سکتا ہے۔ اتنا بلا مبالغہ عرض کروں گا کہ عرصہ دراز سے
کسی ہندوستانی کے سفر سے اتنا بہتر اثر نہیں پڑا اور مسلمانان ہند کا اتنا بلند اور وقیع تصور قائم
نہیں ہوا اور وہاں کے اداروں اور ان کی زندگی کے مختلف مظاہر و مراکز کا اتنا مؤثر تعارف
نہیں ہوا جتنا اس حقیر کے سفر سے ہوا۔ اور یہ سب کسی مصلحت یا منفعت کے ماتحت نہیں ہوا بلکہ
اپنے ضمیر اور عقیدہ کے مطابق ہوا جس پر کسی انعام یا خوشنودی کا طالب نہیں۔

رہا اخوان کا معاملہ تو میرا تعلق ان سے محض اتنا ہی ہے جتنا ایک صاحب احساس اور صاحب
ضمیر کا ہو سکتا ہے۔ ان سے میرا کوئی عملی ربط یا ضابطہ کا تعلق نہیں۔ ان کے تازہ حالات سے بھی
بے خبر ہوں۔ چونکہ ممالک عرب کے حالات سے واقف ہوں اور مجھے ان کا گہرا اور تفصیلی مطالعہ
کرنے اور ان کو قریب سے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے۔ اس لئے اخوان کی تحریک کو جس کا آغاز شیخ
حسن البنا مرحوم نے کیا تھا ان ممالک کے لئے اسلام نشأۃ ثانیہ کا پیغام سمجھتا تھا۔ اس کے علاوہ
وہ کوئی ......... طاقتور ہمہ گیر تحریک نہیں۔ جو شخص وہاں کی ملحدانہ تحریکات اور مخالف
دینی رجحانات سے واقف ہے اس کی اخوان کے ساتھ ہمدردی بالکل طبعی اور قدرتی ہے۔

از حیلا کالونی، کوارٹر ۱۳ ۔ گاندھی نگر دہلی ۔ ۳ مارچ ۱۹۵۵ء

بخدمت جناب مولانا صاحب جے ہند

عرض خدمت ہے کہ چند دن ہوئے اخبار میں آپ کی طرف سے کچھ لکھے ہوئے چند حروف پڑھے۔ پڑھتے ہی دل میں ایک ہوک سی اٹھی۔ اس سے پہلے کہ میں کچھ بیان کروں میں اپنے آپ کا کچھ تعارف آپ سے کرا دینا ضروری سمجھتا ہوں۔ ایک آپ کا معمولی اور بے سمجھ بوجھ ساتھی ہوں۔ میں کہ یہ ضلع لائل پور پنجاب کا رہنے والا ہوں۔ در بچپن سے ہی دیش سیوا کا سبق پڑھا تھا۔ جب کہ بہت سے امتحان دینے پڑے اور ان میں کامیاب رہا۔ میرا خیال ہے کہ دس سال کی عمر سے لے کر آج جب کہ میری عمر ۳۵۔۳۶ سال کی ہے کانگریس کی سیوا ہی نہیں، بلکہ ملک کا ہر ایک فرض کو سرانجام دیتا رہتا ہوں۔ یہ تو ایک بڑی لمبی چوڑی کہانی ہے۔ جو نہ میں لکھ ہی سکتا ہوں اور نہ ہی آپ پڑھ سکتے ہیں۔ آپ کے جب نیاز حاصل ہوں گے تو شاید زبانی عرض کروں گا۔ جب میں نے آپ کی طرف سے اخبار میں یہ پڑھا کہ آپ کانگریس میں دوبارہ تشریف لا رہے ہیں۔ کانگریس کو اونچی کرنے کے لیے۔ کیونکہ آپ نے یہ دیکھا کہ اب کانگریس گر رہی ہے اسے گرنے نہیں دینا چاہیے۔ کیوں؟ اس لئے کہ آپ کو کانگریس سے اتنا پیار ہے جس کو کہ سمجھنا بہت مشکل سا ہو جاتا ہے۔ مجھے بہت خوشی بھی ہوئی اور کچھ دل میں پریشانی سی ہوئی۔ اس لئے ہوئی کہ آپ جیسے مدبر انسان پھر ایک گرتے ہوئے کو تھامنے کے لئے آگے آ رہے ہیں۔ اس لئے میں آپ کا سواگت کرتا ہوں۔ اور مبارکباد پیش کرتا ہوں آپ کی خدمت میں۔ آپ بڑے حیران ہوں گے کہ پریشانی کا مطلب کیا ہے۔ ان چند حرفوں میں بیان کروں گا۔ زیادہ لمبائی میں نہیں لے جاتا (کہانی)

آپ آ رہے ہیں کانگریس کو بچانے یا گری ہوئی کو اٹھانے۔ معاف کرنا جب ایک چیز کا وجود ہی نہیں رہتا تو اس کے اٹھانے یا بچانے سے کیا مطلب۔ کانگریس کو عوام کی حمایت تھی، کانگریس کے کاریہ کرتا کانگریس کے محرک ورکر تھے جو کہ آج کانگریس سے بالکل جدا کر دیئے گئے ہیں جن کی پوچھ تاچھ تمام ہندوستان کے اندر ختم کر دی گئی ہے۔ آج کانگریس کے اندر گندا عنصر بھر دیا

گیا ہے۔ وہ ورکر جنہوں نے کہ دیش سیوا میں اپنی تمام عمر صرف کی۔ بہت ساری قربانیاں کیں۔
جس کی کتاب آج تک وہ نہ لا سکے۔ کسی نے پوچھا ان غریب ورکروں کو۔ آج ان کی حالت زار
دیکھئے کہ کیا ہے۔ وہ مر رہے ہیں یا کہ جی رہے ہیں۔ اگرچہ بہت [illegible] کس کے سہارے جی رہے
ہیں۔ مولانا صاحب معاف کرنا آپ کے دل کے اندر یہ تو وچار [illegible] ہو کر گری کانگریس کو
تھام ہیں۔ مگر یہ وچار پرگٹ نہ ہو سکا کہ کانگریس کے غریب ورکر جنہوں نے دیش سیوا کے لئے
تن من دھن سب ارپن کر دیا ہے۔ ان کی حالت کو سدھارنے کے لئے کچھ بڑا اعلیٰ یا چند [illegible]
غریب ورکروں کی آواز کو اس دیش کی گورنمنٹ کے کانوں تک پہنچا [illegible] جو ورکروں کی [illegible]
گورنمنٹ بنائی گئی ہے بہت سے لوگوں نے دل میں ہی مگر لکھے نہیں [illegible] کہ یہ سیوا تو
اس دنیا میں غریب کا کام ہے۔ نہ کہ امیر کا۔ اب تو کانگریس صرف [illegible] کی جماعت ہے اگر
آپ نے امیروں کو کچھ مدد یا ترقی دی ہے تو کوئی بات نہیں ہم [illegible] سمجھتے ہیں۔ کیا آپ یہ توقع
سے کہہ سکتے ہیں کہ آج کی کانگریس میں کوئی غریب ورکر ذمہ دار [illegible] غریبوں کی پکار کو سن
کر ان کی دیکھ بھال کر سکے۔ اب تو کانگریس سرمایہ داروں کی [illegible] ان کی زرد گی ہے جو دل
دیش کے اندر ہمارے برخلاف تھے یا یوں کہو کہ ہمارے ویری تھے [illegible] سمجھتے آج وہ کانگریس
کے نیتا ہیں۔ جب تک آپ کانگریس سے اس گندے عنصر کو [illegible] لوگوں کو نکال نہیں دیتے
تب تک آپ کانگریس کی حالت نہیں بدل سکتے۔ کانگریس کے [illegible] مرنے یا مرنے کا کارن کی
بات صرف یہی کہ غریب ورکروں کو دور کر دیا گیا ہے۔ کانگریس کی طرف سے کوئی شنوائی نہیں کسی
بھی غریب ورکر کی۔ اگر غریب ورکر مل کر انگریز کو ہندوستان سے [illegible] مدد دے سکتے تھے
تو کیا آج کانگریس کو گرتا دیکھ سکتے ہیں۔ ہرگز نہیں۔ مگر کیا کریں [illegible] تو کوئی بھی روٹی
کا مسئلہ حل نہیں کر سکا کہ غریب ورکر کو چین سے روزی نصیب ہو۔ اپنے بال بچوں کو پال پوس
سکیں۔ مگر کہاں غریب ورکر کی قسمت میں چین یا آرام۔ مولانا صاحب اگر آپ کے دل کے اندر
ایسے پاک وچار آ چکے ہیں تو تمام ہندوستان کے کانگریس کے غریب ورکروں کی ایک کانفرنس بلائی

اور ان کی بگڑی کو بنائیں تب جاکر کانگریس بچ سکے گی۔ پھر ہم دعوے سے کہہ سکتے ہیں کانگریس نہ گرے گی! اور نہ ہی کوئی طاقت کانگریس کو نیچا دکھا سکے گی۔ جب تک گندا عنصر کانگریس کے اندر موجود ہے، تب تک کانگریس کا خدا حافظ۔ اگر بندہ سے کوئی گستاخی لکھنے میں ہوگئی ہو تو معاف کردیں، اور بندہ کو سمجھادیں۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے:

"ہندو مسلم ہیں ایک زر فزیں — یہ دونوں ایشیائی ہیں
ہم زبان ہم قسمت ہم دمن — کیوں نہ کہہ دوں کہ بھائی بھائی ہیں"

آپ کا ایک ساتھی برج لال۔ مہار کالونی۔ گاندھی نگر۔ دہلی

ڈاکٹر موتی لال بوس روڈ۔ لکھنؤ۔ ۵ جنوری ۱۹۵۵ء

کہتا گیا کہ درد کہاں ہے کہاں نہیں

محترمی مکرمی حضرت مولانا۔ سلام مسنون

ایک عریضہ ارسال خدمت کرچکا ہوں۔ چنداں عجلت طلب تو تھا نہیں، اس لئے تاخیر جواب کی کوئی شکایت نہیں ہوسکتی۔

پریشانیوں اور مصائب کو ایسا نرغہ کررکھا ہے کہ اپنے پرائے، سب کے لئے میری داستانِ زندگی اچرج ہوگئی ہے۔ لیکن غرضمند باؤلا اپنی کہے بغیر مانتا نہیں۔ سمع خراشی کے لئے معذرت خواہ ہوں۔

اللہ میاں کے انداز کرم بھی نرالے ہوا کرتے ہیں۔ نعمت اولاد سے مالامال کردیا۔ اس کرم فرمائی سے ہمہ تن گرانبار ہوں۔ خدا ان بچوں کو صاحب نصیب کرے! رزاق وہی ہیں۔ لیکن وسیلہ کے لئے مجھ جیسے نادار ومفلس کا انتخاب کیا ہے۔ یہ رمز کون سمجھے؟ وہی بیڑا پار لگائیں تو جانئے! آپ کے سب بھتیجے، بھتیجیاں ملاکر ماشاء اللہ ۹ عدد ہیں: ۴ لڑکیاں، ۵ لڑکے۔ ترتیب عمر کے اعتبار سے تقریباً سب لڑکیاں بڑی ہیں۔ ذمہ داری بہت زیادہ ہوگئی۔ سب کے سب پرورش وتعلیم طلب۔ یہ ایک خاکہ ہے میری ذمہ داریوں کا، جسے آپ پر ظاہر کرنے میں

ؔ یہ آزاد قلم کے دو شعر ہیں جو خلوص سے لکھے گئے ہیں۔

مجھے باک نہیں لیکن معلوم نہیں، اسے "پنڈت جی" پر ظاہر کرنے میں آپ کو تامل ہوگا یا نہیں کیونکہ وہ تو منہ چھٹتے ہی یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ اتنے بچے پیدا کیوں کئے؟ میرے پاس اس کا کیا جواب؟ وہ اللہ میاں کے قائل نہیں۔ گزشتہ عریضے میں کچھ سوچنے کی ذمہ داری میں نے آپ کے سر بھی چھوڑ دی ہے۔ یہ تو ایک طرح کی زبردستی ہوئی کہ راہ پتہ بتانے والا آگے چلے! لیکن وہی خرِ خفتہ با ژولیدہ ٹل!

یک، کچھ "میری سمجھ میں آیا ہے"، وہ عرض ہے۔ پنڈت جی نے ایک پولیٹیکل سفرر فنڈ کھول رکھا ہے، جس کے مختارِ کل خود وہی ہیں جس کو جو چاہیں دے ڈالیں۔ میرے پاس چھ مہینے کی سزا کا تمغہ ہے ہی۔ جس کی انہیں بتلانے کی چنداں ضرورت نہیں اس لئے کہ خود انہی کے ساتھ میں جیل میں تھا، بس ضرورت امداد کی ضرورت اس وجہ سے اندگی ہے کہ زمینداری کو ختم ہوئے ۴ برس ہوئے اور اپنا ہی زندہ وکالت کے خاتمہ کا بھی سمجھ لیجئے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ آمدنی بند۔ جو کچھ دو چار پیسے ادھر ادھر تھے وہ سب ضرورت کم ہو گئے۔ اور ۵ - ۶ ہزار کا قرض مزید برآں! ــ اب قرض بھی نہیں ملتا تو ملے بھی تو کس ضمانت پر؟ ذاتی ساکھ ختم ہو چکی ہے۔ پنڈت جی کے لئے ۱۰ ـ ۵ ہزار روپیہ دے دینا کوئی بڑی بات نہیں۔ اور یہ کام اگر کوئی کرا سکتا ہے تو آپ! میری جو سمجھ میں آیا عرض کر دیا، اس کے نشیب و فراز کو آپ سمجھیں۔ باقی خدا کا شکر ہے۔ اچھی چچا سے تقریباً روز ملاقات ہوتی ہے آپ کو سلام کہا ہے۔ فقط والسلام۔

عریضہ نگار ـ میر نذیر کرم ـ بدر الزماں ـ ایڈوکیٹ ـ لکھنؤ

محمد اسد اللہ خاں ـ ایڈیٹر پیام جیر نگر ـ ۸ مارچ ۱۹۵۵ء

محترم المقام رئیس الاحرار حضرت مولانا مدظلہ العالی

السلام علیکم۔ اخبار الجمعیۃ اور پیام وطن ۸ مارچ سے معلوم ہوا کہ جناب والا کو آل انڈیا کانگریس کمیٹی کا ممبر نامزد کر دیا گیا ہے۔ بے حد مسرت ہوئی۔ یہ خادم جناب والا کی خدمت میں ہدیہ مبارک باد پیش کرتا ہے۔ دیگر یہ کہ اس خادم نے میٹنگ کے واسطے ۱۳ مارچ اتوار کا دن مقرر کیا تھا۔ اور ۲۵ آدمیوں کی ایک فہرست تیار کر کے اطلاع دی جا رہی تھی کہ قاضی صاحب سے معلوم ہوا

لہ یہ خط مرحوم مولانا مسعود علی ندوی کے نام اعظم گڑھ لکھا گیا تھا۔ مولانا مرحوم نے پنڈت جی کو دکھانے کے لئے قبلہ والد صاحب مرحوم کے پاس بھیج دیا۔ عزیز الرحمٰن

کہ مولانا نہیں آئیں گے اور یہ اطلاع پہلی ہے۔ اب ۱۳ مارچ کو تشریف لائیں گے۔ گزارش ہے کہ ۱۳ مارچ سے ۲۰ مارچ تک شہر و ضلع کانگریس کمیٹیوں کے انتخابات ہو رہے ہیں۔ اس عرصہ میں میٹنگ کا کامیاب ہونا ممکن ہے۔ ۲۰ مارچ سے نوچندی شروع ہو رہی ہے۔

ہم نے بعض کانگریسی دوستوں سے مل کر پروگرام یہ بنایا تھا کہ اس میں حکیم سید مشتاق احمد صاحب سے بھی مشورہ کیا تھا کہ ۱۶ مارچ کو یہ میٹنگ بلائی جائے جس میں تمام شہر کے خواص ہوں اور دوسری میٹنگ ٹاؤن ہال میں بلائی جائے جس میں شہر و ضلع کے ۲۵۰ حضرات کو مدعو کیا جائے۔ اور اس میں ضلع کے ایم۔ ایل اے، ایم پی اور کانگریس کے صدر و سکریٹری کو بھی بلایا جائے اور ایک کارڈ چھپوا کر آپ کی تشریف آوری کی اطلاع دی جائے۔ لہٰذا پہلی میٹنگ ہی ملتوی ہو گئی۔ اب قاضی صاحب نے فرمایا ہے کہ میں اپنے یہاں کسی روز میٹنگ بلاؤں۔ ان کا انتظار ہے۔ وہ پرسوں گلاؤٹھی تشریف لے گئے تھے۔ ابھی ملاقات نہیں ہوئی۔ اب کل یا پرسوں ملاقات ہو گی۔ تب کوئی پروگرام معلوم ہو گا۔ عوامی آواز بورڈ کی سکریٹری شپ سے میں نے استعفیٰ دے دیا ہے جو آج کے الجمعیۃ میں بھی شائع ہو گیا ہے۔ کانگریس کا فارم بھر دیا ہے۔ امید ہے کہ آپ بعافیت ہوں گے۔ بھائی عزیز الرحمٰن صاحب کو بھی سلام مسنون۔

فقط۔ والسلام۔ اسد اللہ خاں — میرٹھ

اخبار پیغام۔ خیر نگر۔ میرٹھ۔ ۲۳ مارچ ۱۹۵۵ء

حضرت مولانائے محترم۔ زید مجدکم

کشمیر کے متعلق حسب ارشاد بیان روانہ کر رہا ہوں۔ آپ کو پورا حق ہے کہ اس بیان کو جس طرح مناسب خیال فرمائیں۔ ترتیب دلا کر اخبارات کو روانہ فرما دیں اور اس کی نقولات پر میرے دستخط بھی کرا دیجئے گا۔ کل میلہ کے ذمہ داروں سے ملاقات ہو سکی۔ چیرمین صاحب ہردوار بھی گئے ہوئے تھے۔ آج شام کو ۸ بجے انشاء اللہ میلہ ہی میں ملاقات ہو گی۔ اس وقت ان سے مل کر پروگرام بنا کر آپ کو اطلاع دوں گا اور خطوط وغیرہ جاری کرنے کا انتظام کروں گا۔ کل ۱۰½ بجے میں دہرہ ایکسپریس سے نظام الدین سے واپس میرٹھ آ گیا تھا اور سارے دن اسی کام میں لوگوں سے ملتا رہا۔ رات

بجے میلہ میں بھی گیا۔ وہاں کانگریس کے صدر سے ملاقات ہوئی۔ انھوں نے بھی آج رات ہی ملنے کو کہا۔ ان کی
موجودگی میں پروگرام بنایا جائے گا۔ قاضی صاحب سے بھی آج ملاقات ہوئی۔ وہ جمعہ کو بیت الغنی پر آپ کی
تقریر جامع مسجد میں کرنے سے متعلق فرما رہے تھے۔ اب چیئرمین صاحب سے مل کر ہی پروگرام بن سکتا ہے
اب تک ۳۰ مارچ اور ۲ / ۳ اپریل خالی معلوم ہوتی ہیں۔ سمپورنانند جی اور کیلاش جی یہاں ۳۱ مارچ
تک رہے ہیں۔ اور یکم اپریل کو واپس ہو جانے کا پروگرام ہے۔ امید کہ آپ بخیریت ہوں گے۔ بھائی مولوی
عزیز الرحمٰن کو سلام مسنون۔ فقط والسلام

آپ کا خادم محمد اسد اللہ خاں۔ ایڈیٹر پیغام میرٹھ

اخبار پیغام خیر نگر میرٹھ۔ ۲۳ مارچ ۱۹۵۵ء

کشمیر کے مستقبل کا فیصلہ رہنمایانِ ہند و پاکستان خواہ کچھ کریں۔ ہم اس الجھن میں زیادہ
پڑنا نہیں چاہتے۔ نہ ہم نے تقسیم ہند کو ہی پسند کیا اور نہ تقسیم کشمیر ہی کو پسند کرتے ہیں۔ ہمارے
نزدیک کشمیر کے اصل وارث کشمیری ہی ہیں اور بخشی غلام محمد وزیر اعظم کشمیر کی سربراہی میں ہندوستان
کے ساتھ اپنی وابستگی کا بار بار اعلان کر چکے ہیں۔

ایسے حالات میں کشمیر میں استصواب رائے کی قطعاً ضرورت نہیں اور کسی صورت سے دوبارہ
استصواب رائے ہونا چاہیے۔

تقسیم ہند کے وقت ہندی مسلمانوں کو سخت ترین آزمائش سے گزرنا پڑا۔ اب کشمیری عوام
استصواب رائے کی آزمائش سے گزرنے کو تیار نہیں ہیں۔

پنڈت نہرو کو چاہیے کہ اس مسئلہ کو ختم کر کے کشمیریوں کو اپنے وطن کی تعمیر و ترقی کرنے کا
موقع دیں۔ محمد اسد اللہ خاں ایڈیٹر پیغام خیر نگر میرٹھ

محلہ چاہ غوری امروہہ ضلع مرادآباد۔ ۸ مارچ ۱۹۵۵ء

حضرت مولانا المحترم

بعد سلام مسنون آنکہ۔ ایسے وقت اخبار الجمعیۃ میں آل انڈیا کانگریس کمیٹی کے لیے نامزد اشخاص

مشاہیر میں آپ کا اسم گرامی دیکھ کر بے حد خوشی ہوئی۔ یہ درحقیقت نہ صرف آپ کی کامیابی ہے بلکہ اس مکتب خیال لوگوں کی کامیابی ہے کہ جو آپ کی قیادت و رہنمائی پر اعتبار رکھتے ہیں۔

کل سید نقی ہادی صاحب ایم ایل اے نے لکھنؤ سے آکر بتلایا کہ وہ میری درخواست کے سلسلے منظفر حسین صاحب سے ملے۔ درخواست باوجود تلاش نہیں ملی اور منظفر حسین صاحب متفکر ہیں۔ لیکن میں نے نقی ہادی صاحب کو اس درخواست کی نقل کرا کر پھر دے دی تھی۔ وہ ان کو انھوں نے دے دی وہ بہت خوش ہوئے۔ آپ کا تذکرہ کیا کہ مولانا نے بھی مجھے لکھا ہے۔ اب چار پانچ روز بعد نقی ہادی صاحب جائیں گے تو پھر ملیں گے۔ آپ مناسب سمجھیں تو منظفر صاحب کو مزید یاد دہانی کرا دیں۔ مجھے اس ہفتہ کھانسی کی تکلیف بڑھ گئی تھی۔ لہٰذا ہومیوپیتھک علاج چھوڑ کر پھر ڈاکٹری دوا شروع کر دی ہے۔ اسی سے کچھ تخفیف ہے۔ خلیل بھائی سے بعد مزاج پرسی سلام کہئے۔ اور سب بھائیوں کی خدمت میں سلام مسنون۔ کفش بردار۔ (حکیم) آفتاب احمد۔ مرحوم

دائرۃ المصنفین۔ قاضی منزل میرٹھ

مخدومی و محترمی حضرت مولانا دامت برکاتہم

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ'، مزاج عالی بخیر۔ تار عالی نے شرف صدور بخشا۔ حسب ارشاد کل رات میں نے بعض دوستوں کو اپنے مکان پر مدعو کیا۔ میرٹھ میں کانگریس کے کام کو آگے بڑھانے اور دوسرے سلسلہ میں جناب والا کی رہنمائی سے فائدہ اٹھانے کے مسئلہ پر غور و خوض کیا گیا۔

طے پایا کہ :

(۱) جلسہ ٹاؤن ہال میں ہو۔ اگر یہ ممکن ہو سکے تو حکیم الیاس کی کوٹھی میں ہو، کیونکہ وہ شہر میں ایک درمیانی جگہ ہے۔

(۲) جلسہ بعد نماز مغرب ہو۔ یا اگر آپ کے لئے ممکن ہو تو بعد نماز عشا۔

(۳) جلسہ میں بعض غیر مسلم کانگریسیوں کو بھی مدعو کیا ہے

(۴) جلسہ ۱۶ / مارچ سے ۱۹ / مارچ تک کسی تاریخ کو ہے۔ بیس تاریخ سے یہاں نوچندی شروع ہے

تاریخ کا تعین آپ کی رائے پر چھوڑ دیا گیا براہ کرم بواپسی ڈاک اپنی رائے مبارک سے مطلع فرمائیں کہ کس تاریخ کے لئے اعلان گشتہ کرا دیا جائے۔ یہ بھی مطلع فرمادیں کہ جناب والا کس گاڑی سے تشریف لاتے ہیں جس تاریخ کو جلسہ کرنا ہو اس سے دو روز قبل اطلاع ملنی چاہئے۔ کار معلوم کے سلسلہ میں حضرت مولانا سے اگر کچھ گفتگو فرمائی گئی ہو تو اس کے نتیجہ سے بھی آگاہ فرمادیا جائے۔ موقع نہ ملا ہو تو اب توجہ فرمائی جائے ممنون کرم ہوں گا۔

۲ر تاریخ کو سعید صاحب بھی آجائیں گے۔

حضرت الاستاذ مولانا اعزاز علی نور اللہ مرقدہٗ کا وصال دیوبند اور متوسلین دیوبند کے لئے حادثہ جانکاہ ہے۔ افسوس ہے کہ ہم لوگوں کو تدفین کے بعد رات کے دس بجے اطلاع ملی۔ ورنہ شرکت کرتے۔ اللہ تعالیٰ حضرت مرحوم کو اپنی رحمتوں اور برکتوں سے نوازے۔ ان کا خلوص، محبت اور شفقت رہ رہ کر یاد آتی ہے اور خون کے آنسو رلاتی ہے۔ افسوس، صد افسوس۔ اب تو جو بزرگ اٹھتا ہے اپنی جگہ خالی چھوڑتا ہے۔ امید ہے کہ مزاج عالی بخیر ہوگا۔

برادر مکرم مولوی خلیل الرحمٰن صاحب کی طبیعت کیسی ہے؟ انھیں اور مولوی نذیر حسن اور مولوی سعید الرحمٰن کو سلام عرض کر دیں۔ کل شام دیوبند کا ارادہ کر رہا ہوں۔

والسلام۔ زین العابدین۔ ۱۱ر مارچ ۵۵ء

مکتبہ علمیہ۔ قاضی واڑہ میرٹھ۔ ۲۰ر مارچ ۵۵ء

مخلصی و مکرمی جناب مولانا عزیز الرحمٰن صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ مزاج عالی بخیر۔ کئی مرتبہ دہلی آنے کا ارادہ کیا۔ مگر دل تو راستہ کی مشکلات اور یہ بھی معلوم ہوا کہ حضرت مولانا رائے پور کا عزم رکھتے ہیں۔ اسی لئے خادم کا ارادہ پورا نہ ہو سکا۔

معلوم نہیں کہ حضرت صاحب رائے پور تشریف لے گئے یا نہیں؟ اور اگر تشریف لے گئے تو واپسی کب تک ہوگی

الحرم کا زیر ترتیب پہلا پرچہ رحمۃ للعالمین نمبر ہے۔ اس کے لئے ڈاکٹر شنکر داس کا کوئی تازہ لکھا ہوا غیر مطبوعہ مضمون چاہتا ہوں۔ مجھے ان کا پتہ معلوم نہیں۔ ازراہ کرم یہ خط ان تک پہنچا دیجئے۔ اور سفارش بھی کر دیجئے۔ انشاء اللہ جمعہ کے بعد کسی دن ملاقات ہوگی۔ حضرت مولانا صاحب اگر تشریف فرما ہوں تو سلام نیاز عرض کر دیں۔

(قاضی) زین العابدین (صاحب)

الحرم ماہنامہ۔۔ ۳۱ مئی ۱۹۵۶ء

محذومی و محترمی حضرت مولانا صاحب دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ مزاج عالی بخیر۔ جب سے دہلی سے آیا ہوں جناب والا کے گرامی نامے سے محروم ہوں۔ بظاہر کوئی وجہ سمجھ میں نہیں آتی۔ ایک خط بھی بھیج چکا ہوں۔ خلاف عادت اس کے جواب سے بھی سرخرو نہ ہو سکا۔ خدا کرے نسبیب دشمناں جناب کی طبیعت ناساز نہ ہو اور نہ ناراض ہوں!

لدھیانہ میں کام کی رفتار کے متعلق بھی کچھ معلوم نہ ہو سکا۔ اس ماہ کے آخر میں اس کے متعلق نوٹ تو ملاحظہ فرمایا ہی لیا ہوگا۔

ایک صاحب نے جناب کے مضمون متعلق حضرت زید رضؓ کچھ شبہات کا اظہار کیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے اور ممکن ہو تو مع اپنے جواب باصواب سے مطلع فرما دیں۔ ورنہ پھر میں کچھ سوچوں گا۔ ابھی تک تو اسے ٹھیک طور پر پڑھنے کا بھی موقع نہ پا سکا۔

برادرم مولانا وحید الزماں اگر ہوں تو سلام مسنون قبول فرمائیں۔

اس ہفتہ میں الجمعیۃ کے اشتہارات کی بے احتیاطی سے متعلق الاعتصام کا نوٹ اور اپنا تبصرہ شائع کر رہا ہوں۔ آخر کب تک خاموش رہا جائے۔

برادرم عزیز الرحمٰن سلام مسنون قبول فرمائیں۔ پتہ انگریزی میں لکھوا دیا کریں اور دفتر کا پتہ ہو۔ والسلام۔ (قاضی) زین العابدین — (قاضی میرٹھ)

دائرۃ المصنفین۔ قاضی منزل میرٹھ

حضرت محترم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ'

مزاج عالی بخیر۔ حضرت والا سے رخصت ہو کر بخیر مکان پہنچا۔ فارم کے اندراجات حسب تفصیل ذیل ہونے چاہئیں۔

آج انشاء اللہ تعالےٰ فوٹو کھنچوا لوں گا اور ٹیکوں کا سلسلہ بھی شروع ہو جائے گا۔

برادران عزیز کی خدمت میں سلام مسنون عرض کر دیجئے۔ والسلام

نام والد صاحب

مقام پیدائش

پیشہ

تاریخ پیدائش

زبان

رنگ آنکھ کا

رنگ بالوں کا

علامت شناخت

پتہ

چھ عدد فوٹو منسلکہ عریضہ ہٰذا ہیں۔ یہ امر دریافت طلب ہے کہ انکم ٹیکس کے سرٹیفکیٹ کی ضرورت تو ہوگی۔ میرا پتہ انگریزی میں لکھوانا ضروری ہے۔ امید ہے کہ مزاج عالی بخیر ہوں گے۔

(قاضی) زین العابدین

ماہنامہ العلوم۔ قاضی منزل۔ میرٹھ

مخدومی ومحترمی حضرت مولانا دامت برکاتہم

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ مزاج عالی بخیر۔ دونوں گرامی نامے موصول ہوئے

نیز وقف کرنال کی طرف سے کاظمی صاحب کا دعوت نامہ برائے لدھیانہ ملا۔

یہ آپ کی رائے صحیح ہے کہ بارش کا چھینٹا پڑ جانے کے بعد ایک دن کے لئے لدھیانہ چلنا مناسب ہوگا۔ مرحوم بھی اگر قریب ہو تو لگے ہاتھوں فاتحہ پڑھ لی جائے۔

آج کے خط میں لدھیانہ کے بارے میں جس ضروری مسودہ کے لئے جناب نے طلب فرمایا ہے اس کی تفصیل نہ معلوم ہو سکی۔ بہتر تھا کہ آپ لکھ بھیجتے۔

صورت واقعہ یہ ہے کہ کل ۲۲ جون کی شام کو ایک گاؤں چلا گیا تھا جہاں عیدگاہ کی بنیاد رکھنی تھی۔ آج واپس آیا ہوں اور تھکن سے چور ہوں۔ پھر کل صبح والدہ صاحبہ کے پاکستان سے واپس تشریف لانے کی اطلاع سنا ہے۔ اس لئے کل بھی حاضری ممکن نہیں پرسوں صبح ممکن ہے اگر آپ نے کوئی دوسری اطلاع نہ دی تو یہ سمجھوں گا کہ ضرورت علیٰ حالہٖ باقی ہے اور پرسوں صبح بروز دوشنبہ حاضر ہو جاؤں گا انشاء اللہ تعالیٰ۔ یہ پروگرام صحیح نہ بیٹھتا ہو تو مجھے تار دے دیں۔ پتہ یہ لکھیں :۔ قاضی زین العابدین۔ قاضی منزل۔ میرٹھ

کوثر صاحب مرحوم کے تعزیتی جلسہ میں آپ کی طرف سے شریک ہو کر آپ کا پیغام سنا دیا تھا

۲) اقتدار صاحب (ہندوستانی دواخانہ) کا خط آیا ہے۔ انھوں نے لکھا ہے کہ ہم نے آپ کو اشتہار صرف ایک ماہ کے لئے دیا تھا۔ دوسرے ماہ آپ نے کیوں شائع کیا۔؟

میں تو سمجھتا تھا کہ ان کا معاملہ مستقل ہے۔ بہر حال اگر یہ امداد نہ مل سکی تو پرچہ کو جاری رکھنا ممکن نہ ہو سکے گا۔ اگر آپ ان سے کچھ کہہ سکیں تو اچھا ہو۔ ورنہ خیر!

برہان میں سعید صاحب کا ادارتی نوٹ ملاحظہ سے گزرا ہوگا۔ امید کہ مزاج عالی بخیر ہوگا۔

والسلام۔ زین العابدین

ماہنامہ الحرم۔ قاضی منزل۔ میرٹھ۔ ۱۳ر اگست ۵۸ء

محترمی حضرت مولانا صاحب دامت برکاتہم

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ مزاج عالی بخیر۔ آپ سے رخصت ہو کر میرٹھ بعافیت پہنچا۔

کہاں معاملات میں مولوی ابراہیم کا رویہ ہمیشہ اشتعال دلانے کا رہا اور وہ اپنے معاملہ میں خود مختار ہیں سوائے اہل جمعیۃ کے کسی اور سے وہ بات نہیں کرتے۔ یہ حالات ہیں آپ کو اصل معاملہ پر روشنی ڈالنے کے لئے بھیج رہا ہوں۔ حضرت مولانا مدظلہ کو سلام مسنون اور مضمون واحد

فقط والسلام ورحمۃ اللہ۔ سلیمان باجھوٹی۔ ۳۱ مارچ ۱۹۵۵ء

مدرسہ مرکز، موضع ٹھیکری کھرتل ضلع الور۔ ۲۹ اگست ۵۶ء

محترم و مکرم ذوالمجد والکرم حضرت مولانا دام مجدہم۔

سلام مسنون۔ امید کہ اب مزاج گرامی پہلے سے بھی رو بصحت ہوگا۔ حق تعالیٰ ہمارے سروں پر آپ کا سایہ تادیر قائم رکھیں اور آپ کو صحت عاجلہ و کاملہ عطا فرما دیں نیز آپ کے درجات دونوں جہاں میں بلند سے بلند فرما دیں۔ آپ کی میرے ساتھ شفقت و محبت کا میرے دل پر جو اثر ہے میں اس کے بیان کرنے سے قاصر ہوں اور اس کا میں تہہ دل سے ہزار مرتبہ شکر گزار ہوں۔ میں اپنے لئے آپ سے زیادہ کسی کو اس دنیا میں شفیق نہیں پاتا۔ خدا کرے آپ جیسے نیک دل نیک نیت بزرگ کی محبت ہی میری نجات کا ذریعہ بن جائے۔ میں ہر وقت آپ کی دعا کا محتاج ہوں۔ آپ کو خط تحریر کرنے سے اکثر شرماتا ہوں اور اسی لئے کم لکھتا ہوں۔ میں نے اپنے دلی خیالات اس عریضہ کے ذریعے آپ کے سامنے ظاہر کئے ہیں۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف

اپنی خیریت سے اطلاع فرما دیں اور دعوات صالحہ میں یاد فرما دیں۔ والسلام ورحمۃ اللہ۔ لکرا

سلیمان باجھوٹی

دفتر صوبہ مجلس احرار خدام خلق لکھنؤ۔ اپریل ۱۹۵۵ء

حضرت مولانا صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

میں مجبور ہو کر آپ کو لکھ رہا ہوں کہ کانفرنس آل انڈیا جو ۲۳ ۲۴ اپریل ۵۵ء کو ہو رہی ہے اس وقت تک جتنا کام ہوا ہے یا ہو رہا ہے اکیلا میں نے کیا ہے۔ دوست میدان سے الگ ہیں مجھ کو پھنسا کر تماشائی بنے بیٹھے ہیں۔ محمود علی خاں نے بالکل کسی قسم کی مدد نہیں کی ہے اور نہ کسی دوست

ست تو نے ۔ مجھ کو جس مصیبت کا اس وقت سامنا ہے خدا بہتر جانتا ہے دعا کیجئے کہ عزت باقی رہ جائے۔
مجھے کہتے ڈر لگتا ہے کہ میں یہ کہوں کہ کانفرنس بغیر آپ کے تشنہ رہ جائے گی۔ اب یہ کانفرنس
آل انڈیا ہے اور زیر اہتمام مجلس احرار ایک ہزار دعوت نامے جاری کئے ہیں۔ اگر آپ صرف آکر
بیٹھ جائیں تو ہماری کامیابی یقینی ہے۔ آپ جیسا مناسب سمجھیں۔ میں اس وقت بہت پریشان ہوں
اور جس کو کہئے دعوت نامے بھیج دیئے جائیں۔ اور سب خیریت ہے۔ فقط والسلام

وصی احمد خاں مرحوم لکھنؤ

دفتر صوبہ مجلس احرار خدام خلق لکھنؤ۔ ۱۵ مئی ۱۹۵۶ء

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ۔ میں نے جناب کی خدمت میں دو خط روانہ کئے اور حسب
حکم آپ کے چند عدد خطبہ صدارت بھی روانہ کئے تھے غالباً مل گئے ہوں گے۔ لیکن مجھ کو کوئی
اطلاع نہیں ملی۔ خدا کا شکر ہے کہ کانفرنس کے بعد لوگوں کو محسوس ہوا کہ کانفرنس اپنے مقصد
میں کامیاب ہوئی۔ مخالفین بھی اعتراف کرتے ہیں۔ اگر خطبہ صدارت وغیرہ کی ضرورت ہو تو میرے
پاس انگریزی، ہندی اردو وغیرہ موجود ہیں۔ روانہ کر سکتا ہوں۔

ابھی تک کانفرنس کا حساب باقی ہے جس کا میرے اوپر تقاضہ ہو رہا ہے اور کوئی بھی میری
مدد کرنے کو تیار نہیں ہے۔ میرا ارادہ ہے کہ میں آپ کی خدمت میں ایک روز حاضر ہو کر کچھ مشورہ کروں
لیکن مالی مشکلات میں جس سے مجبور ہو رہا ہوں۔

محمود علی خاں صاحب مکان تشریف لے گئے۔ حکومت کے افراد آج کل نینی تال گئے ہوئے ہیں۔
آپ کا مزاج کیسا ہے۔ خیریت سے اطلاع دیجئے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ملوں گا۔ سب کو سلام۔ بچے
سلام عرض کرتے ہیں۔ فقط والسلام وصی احمد مرحوم اصطبل چار باغ لکھنؤ

دفتر صوبہ مجلس احرار خدام خلق۔ لکھنؤ

حضرت مولانا صاحب السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ

جناب کا والا نامہ ملا۔ حالات معلوم ہوئے۔ جہاں تک کانفرنس کا تعلق تھا۔ خداوند کریم کا لا
شکر ہے کہ نہایت درجہ کامیاب رہی، ہر صورت سے۔ جب کہ دنیا کی ہر جماعت اور ہر فرد مخالفت کر
تھا اور یاروں نے مجھ کو اکیلا میدان میں چھوڑ دیا تھا۔ اس کانفرنس سے جتنا مجھ کو سبق ملا ہے آ
شاہد رہے گی کہ مجھ پر کیا گزری۔ اور میرا حال کیا ہو گیا۔ میں نے صرف بخشی صاحب اور یو پی گورنمنٹ
کی عزت کو سامنے رکھ کر جان پر کھیل گیا اور کانفرنس کو اکیلے تنہا کامیاب کرا دیا۔ اللہ پاک کی تائید شر
حال تھی۔ دشمنوں کے دانت کھٹے ہو گئے اور میری سیاست کا لوہا مان لیا۔ اب اس کانفرنس سے ذ
کس کو پہنچے گا۔ نواب زادہ صاحب یا خواجہ غلام محمد صاحب کو، اس سے زیادہ مجھ کو کوئی علم ن
ہے لیکن بتلا دینا ضروری ہے کہ میں نے اپنی زندگی میں اتنی بڑی بیوقوفی کبھی نہیں کی تھی۔ شروع سا
آخر تک ذلت ہو رہی ہے، جو عزت کچھ بچی تھی وہ اس کانفرنس نے لے لی ہے اور ابھی اس سے
نجات نہیں ہے۔ اس سے زیادہ کیا کہوں، میں ہرگز ہرگز آپ کو یہ نہ بتلاتا۔ لیکن جناب نے میرے با
میں خط میں لکھا ہے کہ مستقل کشمیر جا رہے ہو۔ یہ جملہ میرے لئے انتہائی ذلت آمیز ہے۔ میں نے پ
کہہ دیا تھا کہ مجھ کو اس سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ اگر کوئی کشمیر جا سکتا ہے تو محمود علی خاں صاحب ا
بخشی صاحب کے خاص نمائندے حضرت خواجہ غلام محمد صاحب۔ باقی مجھ جیسے حقیر انسان اور ذل
خصلت کو کون پوچھے گا۔ یہی غلطی تو میری ہے کہ بلا مطلب اور مقصد اتنے بڑے کام کو میں نے م
دوستوں کی خاطر اٹھا لیا۔ اور دوستوں نے جو دھوکے دیے وہ یہاں کی پبلک اور گورنمنٹ تک
آشکارا ہو گئے۔ نہ مجھ کو اور جماعت کو کسی کو بھی کوئی فائدہ پہنچا۔ میں نے جماعت کو ایک بار پھر ہندو
کے سامنے کھڑا کر دیا۔ اب کون ہے جو اس کا نام لے، کانفرنس ختم ہو گئی۔ سب باتیں ختم ہو گئیں
ہمارے نواب صاحب کا خدا بھلا کرے۔ خیر کبھی انشاء اللہ زبانی بات ہو گی پھر سب باتیں بتلا دو
یہ قصہ اب ختم ہوا۔ جناب حافظ علی بہادر صاحب بھی یہاں آکر انھیں لوگوں کے چکر میں تھے ا
یہاں سے دہلی ساتھ گئے تھے۔ آگے کیا ہوا مجھے علم نہیں ہے۔

اب جناب کی طبیعت کیسی ہے۔ بچے آپ کو سلام عرض کرتے ہیں سب کو سلام عرض کر دیں

کانفرنس کا ترضاب بھگتنے کو مکنو بیٹھا ہوں جب خدا نجات دے گا اس ذلت سے تو کسی طرف
رپیش ہوں گا۔ فقط والسلام۔ وصی احمد۔ اصطبل چار باغ۔ لکھنؤ

مجید حسن۔ مالک اخبار مدینہ۔ بجنور یو پی۔ ۲۰ اپریل ۱۹۵۵ء

محترمی مولانا خلیل الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم

آپ کا خط دیکھ کر بڑی اذیت ہوئی۔ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی ذات سے مدینہ کو
تعلق نہیں۔ مدینہ ذاتیات سے بلند ہو کر سوچتا ہے

البتہ یہ الزام سر سنا دینا ہے کہ "ایسا معلوم ہوتا ہے کہ آپ کانگریس کے کام کو منصوبہ بنانے
رہے ہو جس مقبول منصفانہ حق پر نہیں"۔ دوسرے مزید الزام یہ کہ اس سے آپ نے دو بیان سے
بات نہیں وہ اسے جن کا تعلق سیاست یا کانگریس سے تھا"

مجھے توقع ہے کہ آئندہ وسعت قلب و نظر کا ثبوت دیا جائے گا۔

مولانائے محترم سے میرا مودبانہ سلام کہئے اور فرمائیے کہ یہ عاجز مدت سے نیاز سے واقف
ہونے کی آرزو رکھتا ہے۔ مولانا کا پیغام کیا ہے۔ اور دوسرے اکابر ملت اسلامیہ کے پیغام سے وہ
کس حد تک مطابقت یا عدم مطابقت رکھتا ہے۔ میں ۱½ سال کی رخصت پر تھا۔ آج ہی دفتر
سنبھالا ہے یہ کام شروع کیا ہے۔ میرے لئے اپنی ذمہ داریوں اور مصروفیتوں کے پیش نظر سفر کرنا
دشوار ہے۔ اس لئے اگر مولانائے محترم اپنے نامہ مبارک کے ذریعے اپنے خیالات عالیہ سے مجھے بہرہ مند
ہونے کا شرف عنایت کریں تو یہ موصوف کی بزرگانہ شفقت کے عین مطابق ہو گا۔ آخر میں ایک بار پھر
مولانا کی خدمت میں سلام عرض کرتا ہوں۔ نیازمند۔ سعید احمد

مقام ساجری ڈاک خانہ سیاجہ تحصیل کھرڑ ضلع انبالہ

فخر قوم محترم مولانا صاحب۔

سلام۔ امید ہے کہ آپ بخیریت ہوں گے۔ طویل بیماری سے صحت یابی کے بعد سیاسیات
میں شرکت ہو ہم آپ کو مبارک باد دیتے ہیں۔ خدا آپ کو قوم کی رہنمائی کے لئے سلامت رکھے آپ

کے مختلف امور پر اخبارات میں شائع ہو رہے مضامین ہمیں مشعلِ راہ کا کام دیتے ہیں۔ عرض یہ ہے کہ مورخہ ۱۵ رمئی ۱۹۵۵ء بروز اتوار ہمارے گاؤں ماجری متصل اٹک پور شریف تحصیل کھرڑ ضلع انبالہ میں ایک ترقیاتی کانفرنس ہو رہی ہے جس میں آنریبل شری بھیم سین سچر مکھیہ منتری پنجاب شمولیت کر رہے ہیں۔ ہماری خواہش ہے کہ جناب بھی اس موقع پر تشریف لائیں۔ مہربانی ہوگی۔ لیکن اگر صحت سے مجبور ہوں تب جناب ہماری اس کانفرنس کے لیے شبھ کامناؤں کا پیغام بھیج دیں تاکہ آپ کا پیغام حاضرین کانفرنس کے کانوں تک پہنچ سکے یہ آپ کی بڑی عنایت ہوگی۔

ہمارے گاؤں کے فرقہ وارانہ اتحاد کے نظارے تو آپ بموقع میلہ مانک پور شریف دیکھ ہی چکے ہیں اور آپ ہمارے علاقے کے عوام کے خیالات کے متعلق ایک درست عکس لے چکے ہیں۔ اب ہمارے گاؤں کی گرام پنچایت بھی بہترین ہاتھوں میں ہے اور ایک ٹیم کی طرح کام کر کے تعلیم، صحت صفائی، لائبریری غرضیکہ گاؤں کے ہر ترقیاتی پروگرام میں ایک نمایاں پارٹ ادا کر رہی ہے۔

اس گاؤں کے پرانے کانگریس ورکروں کی بحیثیت مجموعی قربانیاں اور قید و بند کی صعوبتوں کا بھی آپ کو علم ہے۔ امید ہے آپ کا پیغام ہمارے لیے باعثِ فخر ہوگا۔ اگر کسی وجہ سے آپ اس موقع پر تشریف نہ لا سکے تو ماہ جولائی میں بموقع میلہ مانک پور شریف ضرور تشریف لائیں۔ آپ کو پنڈت ہربنس چندر پٹواری کی طرف سے سلام۔ کار لائقہ سے یاد فرمائیں۔

آپ کا عزیز — مستری حبیب اللہ ۲۸ر اپریل ۱۹۵۵ء

نیم ماہی "پرواز" میرٹھ — ۱ر مئی ۱۹۵۵ء

مکرمی و مخدومی! سلام و رحمت

خدا کرے کہ آپ ملک و قوم کی بقا و ترقی کے لئے مدتوں زندہ و فرخندہ رہیں!

بزرگِ محترم! میں آندھرا کے سفر سے واپس آنے کے بعد موسمی بیماری اور دوسری اہم مصروفیات کی بنا پر آپ کو الیکشن کی تفصیلات سے مطلع نہ کر سکا جس کا افسوس ہے۔ مگر میرے دوسرے ہم سفروں کی زبانی تمام تفصیلات یقیناً آپ کے علم میں آ چکی ہوں گی، پھر بھی میں اس عریضہ میں اجمالی طور پر چند

یہ باتیں عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں جن پر ایثار اور قربانی کی سو سالہ تاریخ رکھنے والی جماعت انڈین نیشنل کانگریس کے اثر و اقتدار کی بقا کے لئے غور کرنا انتہائی ضروری ہے اور یہی باتیں ہیں۔ آندھرا کے الیکشن میں زیادہ کارفرما نظر آئیں۔

(۱) عام طور سے کانگریس مینوں کے متعلق یہ شکایت سنی گئی کہ انھوں نے عوام سے اپنا رشتہ توڑ لیا ہے۔ اور انتہا یہ کہ وہ انتخاب کے موقع پر بھی غریب بستیوں میں آنا پسند نہیں کریں گے۔

(۲) وقتی طور پر جو لوگ کانگریس میں داخل ہو گئے ہیں اور جو کانگریس کی حقیقی روح اس کے مزاج اور اس کے پاکیزہ اصولوں کو سمجھنے سے گریز کرتے ہیں۔ ان کی دانستہ یا نادانستہ بے راہ روی نے کانگریس کی نیک نامی کو عوام میں غلط طور پر پیش کیا ہے بلکہ اس سے سابقہ روایتی شدید صدمہ پہنچا ہے۔

(۳) نیک مخلص اور باشعور ممبروں کی کمی۔

(۴) بیشتر جگہ پیسے والوں کو کانگریس کا ٹکٹ دینا جن کا کردار فرقہ واری گندگی سے آلودہ اور اخلاقی طور پر نہایت گندہ ہوا ہے

(۵) نوجوان لٹریچر کی کمی کے باعث عوام اور خصوصاً مسلم نوجوان کانگریس کی تاریخ، اصول اور اس کے حالیہ پروگرام سے لاعلمی

(۶) مسلم ممبران و ورکرز کی بے قدری، رسوخ وغیرہ

(۷) کانگریسی حلقوں میں مسلم قومی ورکرز کے ساتھ بے اعتنائی۔

یہ ہماری "ہمدرد" میرٹھ - ۲ مئی ۱۹۸۵ء نمبر سلسلہ ۲

قبلہ و کعبہ! آپ کی دوربین نگاہیں اس حقیقت کو اچھی طرح جانتی ہیں کہ مندرجہ بالا کمزوریاں کسی جماعت کے مستقبل کے لئے کس درجہ خطرناک ہو سکتی ہیں۔ میرے خیال میں اگر ان کمزوریوں کا پوری توجہ کے ساتھ سدباب نہ کیا گیا تو نئے ہندوستان کی حیات نو کے مطالعے میں [illegible] ضرور نتیجہ یہ ہوگا کہ نازم کی آگ اور فرقہ پرستی کے ہاتھوں سے مل کر انا کرشموں کے [illegible] جائے گی اور یہ تاریخ کا ایک بہت بھیانک حادثہ ہوگا۔

میرے نزدیک اس وقت ملک و قوم کی خاطر کانگریس کے وقار کو بچانے کے لئے نہایت سرگرمی اور پورے اخلاص کے ساتھ کام کرنے کی ضرورت ہے اور یہ کام آپ کی پُر خلوص رہنمائی ہی میں زیادہ کامیابی کے ساتھ انجام پا سکتا ہے۔

قبلہ محترم! میں نے ۱۹۲۰ء میں آپ کی رہنمائی قبول کی اور ۱۹۴۷ء تک آزادی کے ہر محاذ پر ایک سپاہی اور ایک شاعر کی حیثیت سے آپ کی رہنمائی میں برابر اپنی اہلیت کے مطابق ملک و قوم کی خدمات انجام دیتا رہا اور آج بھی جہاں آپ کی رہنمائی پر فخر کرتا ہوں وہاں کانگریس کی تاریخ کو اپنی اور اپنے بزرگوں کی تاریخ تصور کرتا ہوں۔ یہ علیحدہ بات ہے کہ درمیان میں یعنی آزادی کے بعد سے کچھ عرصہ تک میں بعض تلخ حالات کی بنا پر خاموش رہا۔ مگر اب جب کہ آپ بھی سات سال کی خاموشی کے بعد پورے عزم، قوی اور جوان ارادوں کے ساتھ ملک و قوم کی دوبارہ خدمت کرنے کے لئے میدان عمل میں آ گئے ہیں تو میں اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ میں اپنے تمام سابقین کے ساتھ آپ کے سامنے اپنی رضا کارانہ خدمات پیش کر کے ملک و قوم کی بہبودی کے لئے زیادہ سے زیادہ کام کروں۔

محترم المقام! یوں تو آپ کو پورے پورے اختیارات ہیں کہ آپ کانگریس کے اصولوں کی نشر و اشاعت کے سلسلہ میں ملک کے جس گوشہ سے چاہیں آپ مجھ سے کام لیں۔ لیکن میرے نزدیک ذیل کی چند تجاویز کانگریس کو عوام میں موثر اور مقبول بنانے کے لئے زیادہ ضروری ہیں۔

معزز رہنما! یہ بات آپ سے چھپی ہوئی نہیں کہ ملک کی ہر تحریک کو زیادہ سے زیادہ کامیاب بنانے میں شاعروں اور ادیبوں کا بہت بڑا حصہ رہا ہے اور آج بھی ملک کے ہر سیاسی نظریہ کی پشت پر ایک لٹریری ادارہ ورک کر رہا ہے جو اپنے ہم خیال شاعروں اور ادیبوں کی زیادہ سے زیادہ حوصلہ افزائی کرتے ہوئے ان کے افکار کے ذریعے ملک میں اپنے رجحانات کی نشر و اشاعت کرتا ہے اس کی وجہ کچھ بھی ہو مگر یہ ملک کی بد قسمتی ہے کہ آج کا شاعر اور ادیب کانگریس کا ہم نوا نہیں اور اگر کچھ لوگ ہم نوا ہیں بھی تو وہ بھی نہ ہونے کے برابر اور پریشان حال۔ جب کہ آج کے عوام کے دل و دماغ میں شاعروں اور ادیبوں کے لئے بہت بڑی گنجائش ہے۔

اسی لئے میں چاہتا ہوں کہ آزمائش کے طور پر صرف میرٹھ کمشنری میں شاعروں اور ادیبوں سے تبادلۂ خیال کرکے انھیں اس پر آمادہ کیا جائے کہ وہ کانگریس کے اعلیٰ اصولوں اور اس کے موجودہ و آئندہ تعمیری پروگراموں اور اس کی ایثار و قربانی کی تاریخ پر اپنے اعلیٰ خیالات کا اظہار کریں۔ خصوصی طور پر بھوک، بے روزگاری، فرقہ پرستی وغیرہ جیسے مسائل پر اس ڈھنگ سے بحث آزمائی کریں کہ جس سے یہ واضح طور پر معلوم ہو کہ یہ مسائل بھی صرف کانگریس ہی کے ذریعے حل کئے جاسکتے ہیں کسی اور جماعت کے ذریعے نہیں۔ اس تجویز کا دوسرا حصہ یہ ہے کہ اس قسم کے مضامین نظم و نثر کو اخبار و رسائل اور کتابچوں کی شکل میں جمع کرکے عوام میں اس سلیقہ سے پیش کیا جائے کہ وہ ایک حقیقت محسوس ہو نہ کہ پروپیگنڈہ نہیں۔ اس سلسلہ میں چند شاعروں اور ادیبوں کے نام ذیل میں تحریر کرتا ہوں جن کا عقیدہ جمہوریت کافی وسیع ہے اور جو عملی طور پر بھی یقین ہے کہ کافی خدمات انجام دے سکتے ہیں اور انھیں اکثر مشاعروں اور دیگر ادبی محفلوں میں شرکت کے مواقع میسر ہوتے ہیں جہاں وہ اپنے خیالات سے لوگوں کو کافی متاثر کرسکتے ہیں۔

جناب اسحٰق ادیب دوسنگری (بنارس)، جناب مہتاب بہاری تڑپ (میرٹھ) جناب نیر تاباں (پیلودہ)، جناب ظہور تماز ظہور (سہارنپور) جناب انجم جمالی میرٹھ، جناب عزیز وارثی، جناب رضوان الحق، جناب ڈاکٹر بشیر حسن (رامپور) جناب خضر برنی (بلند شہر)، جناب سلیم کھتولوی، لالہ جیا رام صاحب شوق مرعدی، جناب دیباک صدیقی (مظفر نگر) جناب تاباں نقوی (امروہہ)، جناب ڈاکٹر منظر زبیری (مرادآباد) جنابہ حمیدہ سلطانہ افروز (میرٹھ) جناب کنور محمود علی خاں بی اے ایل ایل بی، جناب رام چاننا ایڈووکیٹ، جناب نصیر حق شاہ ایڈووکیٹ، پروفیسر مقصود حسن، جناب جنید جناب امیر میرٹھی، لالہ بالمیشور سنیام آزاد میرٹھی، بسمل بناوی، حیران کاشمیری اور حضرت خنجر میرٹھی وغیرہ وغیرہ۔ اگر ان سے باقاعدہ تبادلۂ خیالات کیا جائے تو قوی امید ہے کہ یہ حضرات کانگریس کی حمایت میں اپنے قیمتی افکار سے زیادہ سے زیادہ عوام کو متاثر کرسکتے ہیں۔

دوسری تجویز یہ ہے اور میں اسے بہت ہی اہم سمجھتا ہوں کہ میرٹھ میں کشمیر کے نام پر ایک مشاعرہ

منعقد کیا جائے جس کے داعی نیشنلسٹ مسلمان ہوں۔ اس مشاعرہ میں خصوصی طور پر ان شعراء کو دعوت شرکت دی جائے جو کشمیر کے مسائل کو ہندوستانی نقطۂ نگاہ سے سوچتے ہوں اور شاعروں کو اس بات پر آمادہ کیا جائے کہ وہ کشمیر کی ہندوستان وابستگی پر اس انداز سے اظہار خیال کریں جس سے یہ تاثرات پیدا ہوں کہ کشمیر کی ہندوستان سے وابستگی سیاسی اعتبار سے باعث خیر ہے۔ اس تجویز سے نہ صرف یہ کہ ملک کے فرقہ پرست عناصر کے دل میں (جو مسلمانوں کو کشمیر کے معاملہ میں مشتبہ نگاہ سے دیکھتے ہیں) ایک گنجائش پیدا ہو جائے گی بلکہ کانگریسی ورکرز کو بھی میدان میں آکر کام کرنے کا موقع ملے گا۔ میں چاہتا ہوں کہ اس مشاعرہ کا افتتاح آپ فرمائیں اور صدارت کشمیر کا کوئی معتقد لیڈر۔ اس تجویز کا دوسرا جزیہ ہے کہ اس مشاعرہ کی جملہ کارروائی کو ایک کتابی شکل میں شائع کیا جائے۔

تیسری تجویز یہ ہے کہ تعلیم یافتہ اور سرگرم مسلم خواتین ورکرز کو اس بات کے لئے تربیت دی جائے کہ وہ مسلم خواتین میں کانگریس کے لئے پرخلوص جذبہ پیدا کریں۔

امید کرتا ہوں کہ آپ کانگریس کے کاز کو زیادہ سے زیادہ کامیاب بنانے کے لئے ان تجاویز پر غور و خوض فرما کر اپنے مفید مشورے سے مستفید فرمانے کی زحمت گوارا فرمائیں گے۔ آخر میں، میں آپ سے گزارش کرتا ہوں کہ میں ہمیشہ آپ کی رہنمائی پر فخر کرتا ہوں اور آج بھی اپنے تمام ساتھیوں اور ان اخبارات کے ساتھ جو میری ادارت یا میرے زیر سرپرستی شائع ہوتے ہیں آپ کی ہدایات پر عمل کرنے کے لئے تیار ہوں۔

میری جانب سے بھائی خلیل الرحمٰن اور بھائی عزیز الرحمٰن جامی کے ساتھ دوسرے اہل خانہ کی خدمت میں سلام۔ امید کہ آپ دعاؤں میں مجھے فراموش نہ فرمائیں گے۔ والسلام

آپ کا دیرینہ بندۂ خلوص۔ کوثر قریشی۔ ایڈیٹر نیم ماہی "پرواز" میرٹھ

امید کہ آپ میرے لئے کوئی راہ عمل تجویز کر کے اس عریضہ کا جواب جلد از جلد دینے کی زحمت گوارا فرمائیں گے۔!

نیم ماہی پرواز میرٹھ

بزرگ محترم۔ سلام عقیدت۔ مزاج اقدس۔ میں کل میرٹھ پہنچ گیا۔ آج آپ کو

یہ عریضہ ارسالِ خدمت کر رہا ہوں۔ صبح کی نماز پڑھ کر ہم دونوں میاں بیوی نے نہایت خلوص کے ساتھ آپ کی بقا و سلامتی کی دعائیں مانگیں۔ خدا کرے آپ کا سایہ ہمارے سروں پر مدت دراز تک قائم رہے۔ آمین۔

دفتر پیامِ وطن کو ٹیلیفون فرما دیجئے کہ وہ مطلوبہ اخبار کی کاپیاں اور تازہ پرچہ ارسال فرما کر ممنون فرمائیں۔ میں آپ کی ہدایت کے مطابق قبلہ قاضی صاحب سے ملا تھا مگر چونکہ وہ حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنی کی تشریف آوری کے باعث کسی دعوت میں شرکت کرنے جا رہے تھے۔ اس لئے تفصیلی گفتگو نہ ہو سکی۔ بھائی مولانا سعید الرحمٰن صاحب سے فرما دیجئے کہ وہ اپنا مضمون یا اس کی پہلی قسط جلد از جلد ارسال فرما دیں۔ اس کے علاوہ اگر کوئی خاص خبر ہو تو وہ بھی ساتھ ہی بھیج دیں۔ ابا جی پرواز کے لئے کچھ ... کا انتظام ضرور فرما دیں۔ بھائی وحید الزماں صاحب کی خدمت میں سلام

والسلام۔ دعا کا طالب۔ کوثر قریشی (مرحوم) میرٹھ

دار المصنفین اعظم گڑھ

مکرم و محترم السلام علیکم

گرامی نامہ ملا۔ آپ کا خیال بہت اچھا ہے۔ موجودہ حالات میں اس قسم کے مضامین کی ضرورت ہے آپ نے جو مضمون بھیجا ہے وہ ابھی تک نہیں ملا۔ غیر مسلموں کی عبادت گاہوں کے متعلق آنحضرت صلعم کا کوئی فرمان تو میری نظر سے نہیں گزرا لیکن شیخین نے معاہدوں کے ذریعے غیر مسلموں کو جو حقوق دیئے ہیں ان سے ان کے حقوق کا تعین ہوتا ہے۔ اس میں یہ بھی ہے کہ ان کے مذہبی معاملات میں کوئی مداخلت نہ کی جائے گی وہ اپنے مذہبی رسوم ادا کر سکیں گے اور ان کی عبادت گاہوں کو کوئی نقصان نہ پہنچایا جائے گا۔ قاضی ابو یوسف نے کتاب الخراج میں ان حقوق کی پوری تصریح کی ہے اور ان معاہدوں کو بھی نقل کیا ہے۔ تاریخ کی تقریباً سب کتابوں میں یہ معاہدے موجود ہیں۔ مولانا شبلی نے اپنے مضمون حقوق الذمیین اور عبادت گاہوں میں ان حقوق پر مفصل بحث کی ہے۔ میرے خیال میں پہلے آپ اس مضمون کو دیکھ کر آپ جو کچھ لکھنا چاہتے ہیں وہ اس میں موجود ہے۔ اگر اس سے آپ کا کام چل جائے تو بہتر ورنہ جو ارشاد فرمائیے گا اس کی تعمیل کی جائے گی۔ کتاب الخراج قاضی ابو یوسف پر ضرور نظر ڈالی تھی اور اگر کہیں ڈاکٹر حمید اللہ کی مرتب کردہ "الوثائق"

سیاسیہ فی العہد النبوی و آثار باشدہ" مل جائے گی اور زیادہ بہتر ہو گا۔ مگر سب سے پہلے حقوق انسانی پر نظر ڈال لیجیے۔ یہ مضمون مولانا شبلی کے مضامین تاریخ جلد اول میں ہے دلی میں بہت مل جائے گا اور سب خیریت ہے۔ والسلام معین الدین احمد۔ ۹ مئی ۱۹۵۵ء

حجاج بن یوسف کا واقعہ میری نظر سے کسی تاریخ میں نہیں گزرا۔

ڈیرہ شاہ رفیع خاں الٰہ آباد حکیم سید محمد احسن حکیم بادشاہ

عزیز محترم۔ وعلیکم السلام۔ خط آپ کا آیا۔ آپ اتنے بیمار رہے اور اپنی خیریت سے مجھ کو اطلاع نہ دی۔ خیر خدا کا شکر ہے آپ اچھے ہو گئے۔ میں دہلی آنے کو تیار ہوں جب آپ کا خط آئے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ آؤں گا۔ آج کل احمد مصطفےٰ بمبئی میں ہیں۔ اپنے صاحب زادے کو سلام و دعا کہتے ہیں۔ فقط۔ والسلام سید محمد احسن غفرلہ۔ ۔ جون ۱۹۵۵ء

عزیز محترم مولانا حبیب الرحمٰن صاحب

سلام مسنون۔ مزاج شریف۔ عرصہ سے خیریت معلوم نہیں۔ ۔ ۔ بعد کہ مع الخیر ہوں گے میں بھی انشاء اللہ تعالیٰ ۲۴ رمضان کو والد صاحب کا عرس کر کے دہلی آؤں گا اور پاکستان جاؤں گا ۲۴ اپریل کو اس معاملہ میں جس کی میں نے اپنی طرف سے اپیل کی تھی اور مکان کے معاملہ میں خریدار نے درخواست کی تھی کہ یا تو قبضہ دلایا جائے یا میرا روپیہ واپس کیا جائے۔ جج اگروال صاحب الٰہ آباد آئیں گے۔ تاریخ مقدمے کی ہے اگر کوئی زور پہنچ سکے تو پہنچا دیجیے۔ یہاں دیکھئے کیا فیصلہ کرتے ہیں آج کل پنڈت جی یہاں آئے ہوئے ہیں مگر مجھ سے ملاقات نہیں ہوئی اور ان سے ملنا بہت مشکل ہے۔ میں بالکل اچھا ہوں۔ سب لڑکوں کو سلام مسنون اور مزاج پرسی۔ فقط والسلام

سید محمد احسن[1] (حکیم بادشاہ) ۵ اپریل ۱۹۵۶ء

نئی زندگی۔ ۷۷۔ بانی کا باغ۔ پٹنہ

مولانائے محترم! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

گرچہ جناب سے مجھے نیاز حاصل کرنے کا اب تک اتفاق نہ ہوا۔ لیکن غائبانہ تعارف ضرور ہے

---

[1] پنڈت موتی لال نہرو نے اپنے انتقال کے وقت حکیم صاحب سے یہ الفاظ فرمائے میری نجات کی ذمہ داری آپ پر ہے

آزادی کے بعد ہمیشہ یہ خواہش رہی کہ آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر تبادلۂ خیالات کروں، اور آپ کی فکر سے استفادہ کروں لیکن افسوس اس کا موقع نہ ملا۔

اب پیامِ مشرق میں کئی بار آپ کا ذکر پڑھا، تو معلوم ہوا کہ کچھ کر رہے ہیں اور یہ خیال پیدا ہوا کہ آپ سے رابطہ پیدا کیا جائے تاکہ مسلمانانِ ہند کے لئے کوئی راہ عمل سوچی جائے۔

میرا اپنا خیال یہ ہے کہ مسلمانوں کو اپنی پرانی تکنیک یعنی مسلمانوں کے حقیقی اور خیالی مطالبوں کو لے کر ہندوؤں سے لڑنا اور اس لڑائی اور نعرہ گری کے ذریعے اپنی مسلم قوم میں مقبول ہونا اسے ترک کر دینا چاہیے، کیونکہ اس سے تلخی اتنی ہی پیدا ہوتی ہے جتنی مسلم لیگ کی جنگ سے پیدا ہوتی تھی۔ اور تعداد قوم کو نقصان پہنچتا ہے۔ نہ پھر مسلمانوں کو بھی کوئی خاص فائدہ نہیں پہنچتا۔

مسلمانوں کے مطالبات منوانے کے لئے سب سے ضروری چیز وہ فضا پیدا کرنا ہے جس میں برادرانِ وطن ہمارے مطالبات پر ہمدردی سے غور کرنے کے لئے تیار ہوں۔ اور یہ فضا اسی وقت پیدا ہو سکتی ہے جب وطنی فرائض پر ہندوؤں کی اور ہماری مکمل ہم آہنگی ہو۔ ملک کے لئے ہم ان کے ساتھ دوش بدوش چلنے کو تیار ہوں۔ ورنہ اگر قومی جدوجہد سے ہم رفتہ رفتہ الگ ہو گئے اور ہمارے ہاتھ میں صرف مطالبات کا ڈھول رہ گیا اور ہندوؤں کی تنگ نظری کا ڈھول ہم بجاتے رہے تو دن بدن ہندوؤں میں ہمارے دوستوں کی تعداد کم ہوتی جائے گی اور ایک زمانہ وہ آنے والا ہے جب کہ ہمارا ایک دوست بھی نہ رہے گا۔

اپنی پرانی خدمات اور قربانیوں کے سرمائے کو جو جنگِ آزادی میں ہمارا جمع ہے اسے ہم بری طرح خرچ کر رہے ہیں اور نیا سرمایہ کوئی جمع نہیں کر رہے ہیں تو آخر یہ پرانا سرمایہ کب تک کام دے گا۔

لہٰذا میرے خیال میں تمام مسلم سیاسی کارکنوں کو اپنی تکنیک بدلنی چاہیے یا پھر وطن سرفروشوں کی ایک نئی جماعت بنانی چاہیے۔ جو تحریر و تقریر کے ذریعے بار بار قوم کے سامنے یہ صحیح پروگرام پیش کرے۔

میں آپ سے کیا عرض کروں۔ میں کس طرح تڑپ رہا ہوں اپنا پرانا سیاسی رسالہ نئی زندگی جاری کرنے کے لئے۔ میرے حیدرآباد کے طویل قیام نے نئی زندگی کو ختم کر دیا اور میرے پاس جو کچھ سرمایہ تھا وہ الیکشن لڑنے میں ختم ہو گیا (کیونکہ میں حیدرآباد اسمبلی کے لئے کانگریس ٹکٹ پر کھڑا ہوا تھا۔ لیکن

ایک کمیونسٹ کے مقابلہ میں ناکام ہوا) اس کے بعد مسلسل تین سال سے بے کار ہوں اور اس مسلسل بیکاری نے میری کمر توڑ دی ہے۔ اگر تھوڑے سے سرمائے کا بھی انتظام ہو سکے تو میں خدا کا نام لے کر نئی زندگی جاری کر دوں۔ بہرحال آپ فرمائیے، آپ کیا سوچ رہے ہیں۔ میں عنقریب دہلی آنے کے لئے سوچ رہا ہوں اگر دہلی حاضر ہوا تو ضرور خدمت میں حاضر ہو کر نیاز حاصل کروں گا۔

امید ہے کہ جناب کے مزاج بخیر ہوں گے اور ہر طرح سے بخیر ہوں گے۔ والسلام

مخلص انیس الرحمٰن۔ مرحوم۔ ایڈیٹر و مالک "ملک و ملت"

کوچہ رحمٰن۔ چاندنی چوک۔ دہلی۔ از گنگا رام ہسپتال

بخدمت حضرت سیدی دامت برکاتہم

السلام علیکم۔ گنگارام ہسپتال میں چارپائی پر سے یہ عریضہ لکھوا رہا ہوں۔ آج آپریشن کو تیرہ دن ہیں، ضعف کافی ہے۔ دعا کا محتاج ہوں۔ تین دن تک شاید گھر چلا جاؤں، چلنے پھرنے کی ابھی طاقت نہیں ہے۔ انسان بے کس اور عاجز ہے۔ زیادہ لکھانے کی ہمت نہیں۔ مولانا عبدالمنان صاحب کو اگر زحمت نہ ہو اور کام نہ ہو تو کچھ روز کے لئے اگر تشریف لے آئیں تو مجھے بڑی خوشی ہوگی۔

مولانا حبیب الرحمٰن صاحب عزیز عبدالجلیل اور تمام اہل خانقاہ کی خدمت میں سلام مسنون اور دعا کی درخواست۔ والسلام

حبیب الرحمٰن۔ ۲۵ر جولائی ۱۹۵۶ء بقلم محمد احمد لدھیانوی

رائے پور۔ ۱۰ فروری

مخدوم المکرم حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ اس سے پہلے بھی لکھوا چکا ہوں کہ جناب والا تشریف لے آویں۔ مگر تاحال کوئی جواب نہیں آیا۔ سردی کا ذکر تھا اب تو موسم بہت تبدیل ہو گیا۔ ہم نے بھی سردی کے کپڑے اتار کر گرمی کے پہن لئے ہیں اور ۵ر فروری بھی اب تو ہو گئی ہے۔ اب معلوم آپ کیوں انتظار کروا رہے ہیں۔ باقی الحمدللہ احقر کی طبیعت اچھی ہے۔ البتہ ضعف ہے۔ مولوی عبدالمنان صاحب اللہ کے بندے ہیں کہ وہ

بھی لکھ دیتے ہیں کہ اتوار کو آرہا، بدھ کو آرہا، ہفتہ کو آرہا ہوں وہ اب آ کیوں نہیں جاتے۔ بہت علاج
ہو چکا۔ تشریف لے آویں۔ سال کا بھی بہت انتظار کیا۔ باقی مولوی حبیب الرحمٰن صاحب مالچوری کا خط
کل ملا۔ ان کی مرضی۔ ورنہ احقر کے خیال میں مدرسہ سے اتنی مدت غیر حاضر رہنا کسی طرح مناسب نہیں۔
مولوی عبدالمنان صاحب تو مہربانی کرکے چلے ہی آویں۔ مولوی محمد احمد صاحب ہر سہ حضرات کی خدمت
میں نہیں، میں سلام عرض کرتے ہیں۔ بخدمت عبدالمنان از احقر عبدالوحید بعد سلام مسنون عرض ہے کہ کل
ایک صاحب قصاب پورہ کے ہاتھ عریضہ مفصل روانہ کر چکا ہوں جس میں تقریباً یہی مضمون تھا۔ ۲۵ روز کی
کو یہاں سے روانگی کا قصد ہے۔ آتے ہوئے ۲ کرتوں کا کپڑا، گز جو روپے سوا روپے سے زیادہ نہ ہو
اور اسی بجاؤ کی تقریباً ۸ چادریں مثلاً سفید یا کوما اگز ۶ گرہ عرض پیسے تین گز معمولی درجے کا مل
جائے تو لیتے آویں۔ احقر آپ کی اس تکلیف سے بھی پریشان ہوتا ہوں کمی معاف کرتا ہوں۔ جو چادریں ارسال
کی ہیں اس پر خالص ریشم لکھا ہوا ہے۔ کیا وہ واقعی کپڑے کا ریشم ہے یا سن کا بنا ہوا ہے۔

والسلام۔ احقر عبدالقادر۔ رائے پور ۱۵ر فروری ۱۹۴۷ء

مولانا سے فرمادیں کہ آپ کے خط کا حضرت والا نے کچھ اثر نہیں لیا بلکہ یہی فرمایا تھا
کہ ان کا انتظار رہتا ہے۔ خط بہت جلدی میں لکھ رہا ہوں اللہ کرے پڑھا جاوے۔ عبدالمنان خادم
حضرت والا

از رائے پور ضلع سہارنپور (یوپی)

مخدومی محترمی حضرت مولانا مجدہم العالی ذوالفقر حبیب الرحمٰن رائے پوری

سلام مسنون۔ درخواست دعا اور مبارکباد یوم آزادی کے ساتھ گزارش ہے کہ جناب کے
متعدد گرامی نامے یکے بعد دیگرے شرف صدور لائے۔ احقر دو روز کے لیے سہارنپور گیا تھا۔ اسی لئے
جواب میں تاخیر اور کوتاہی ہوئی۔ ۱۴ر اگست کو لکھے گئے سب سے بعد والے گرامی نامہ کے سلسلے میں گزارش
ہے کہ جلسہ کی کارروائی پریس کو بھجوانے پر بہت بہت شکریہ۔ ۱۵ر اگست ۸۰ء کو یوم آزادی کے
دن احقر نے رائے پور کے سرکاری مدرسہ اور گاؤں والے دونوں مکاتب اور باشندگان رائے پور کو منادی
اور بعض خصوصی دعوت ناموں کے ذریعے مدرسہ باغ رائے پور میں مسجد کے سامنے میدان میں جمع کیا۔

سرکاری مدرسہ کے ہیڈ ماسٹر صاحب کی صدارت میں دوپہر بعد ۲ بجے سے ۶ بجے تک یوم آزادی کے سلسلے میں یہاں کے اعتبار سے بڑا شاندار جلسہ کیا جس میں علاوہ تینوں چاروں مدارس کے طلباء و اساتذہ کے رائے پور کے ہندو مسلمان سب شریک تھے۔ تقریروں میں بھی اساتذہ، طلباء اور عام پبلک میں سے سب کو جو تقریر کرنا پسند کرتے تھے بولنے کا موقع دیا اور پانچ بجے ہندوستان کے قومی جھنڈے کی بڑی شاندار اور جاذب طریقہ پر پرچم کشائی کی گئی۔

اپنا تیار کردہ قومی ترانہ اور جھنڈے کا ترانہ دلکش طور پر ولولہ انگیز طریقے پر پڑھا گیا۔ بعد میں ایک سیر حاصل تقریر کی اور ہندوستان کی خارجی پالیسی پر روشنی ڈالنے کے مواقع پر نہر سویز کے معاملہ پر دل کھول کر باتیں کیں اور سب لوگوں نے جمال عبدالناصر کی کامیابی کے لئے دل سے دعائیں کیں اور ناصر کی پالیسی کو ایشیا اور ہندوستان کی آزادی کا ضامن قرار دیا ـــــ مسلمانوں نے بھی یوم آزادی پر اس بیان میں اتنی دل چسپی پیدا کی کہ معلوم ہوتا تھا ہندوستان کی آزادی کا دن منانے اور جھنڈے کو بلند کرنے میں مسلمان برادران وطن سے بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لے رہے ہیں پھر حضرت اقدس مدظلہ العالی کی مجلس میں بھی جلسہ کی کارروائی شام کی مجلس میں بیان کرکے حضرت اقدس مدظلہ العالی کی فرحت کا سامان کیا اور داد تحسین و تائید حاصل کرکے اپنے دل کی تسکین کا سامان کیا مگر یوم آزادی کی کارروائی پریس میں اس لئے نہیں بھیجی گئی کہ ایسا بلکہ اس سے بہت زیادہ ملک کے گوشے گوشے میں کیا گیا ہوگا اسے کون شائع کرے گا۔ آج حضرت اقدس کی مجلس میں جناب والا کا موصول ہوا مذکورہ بالا گرامی نامہ پہلے نامے گرامی نامے کی طرح حرف بحرف پڑھ کر پیش کیا۔ حضرت والا نے فرمایا کہ میری طرف سے لکھ دینا کہ ہم بھی ساتھ ہیں، شاید زیادہ اپنے نام کے مکتوب کے جواب میں لکھوائیں۔ حضرت مولانا محمد حسن صاحب، حضرت مولانا یحییٰ صاحب، جناب غلام مصطفیٰ صاحب اور مولانا عبداللہ وجا اور صاحبزادگان و احباب کی خدمت میں سلام مسنون و درخواست دعا عرض ہے۔

احقر کا ایک بھتیجہ رائے پور آیا ہوا ہے۔ اس کے اصرار پر مجھے ۲۰ کو سہارن پور، ۲۱ کو پٹیالہ جانا ضروری ہوگیا ہے۔ گزارش ہے کہ اپنی خیریت اور پٹیالہ کے متعلق اگر کوئی بات ارسال فرما سکیں

تو احقر کو معرفت سردار جے سنگھ پنشنر ڈیوڑھی افسر ۲۰ ڈی ہیندرا کوٹھی متصل پھول سینما پٹیالہ (پیپسو) کے پتہ پر ارسال فرماکر مشکور فرمائیں۔ ۲۲ یا ۲۳ کو واپسی کا پختہ خیال ہے رائے پور واپسی پر دہلی کے لئے بھی ارادہ رکھتا ہوں۔ وقت کی تنگی ہے ورنہ پٹیالہ جانے سے پہلے حاضر ہوتا تو بہتر ہوتا۔ واپسی پر ایک دو مکاتب کا جائزہ بھی احقر کے ذمے ہے۔

جناب کی صحت کی بحالی کی اطلاع میں بہت ہی راحت افزوں پہنچتی رہیں مگر یہ بخار کی بات سن کر تشویش ہوئی۔ اگر پٹیالہ خیریت کی اطلاع نہ دی جا سکے تو سہارنپور شیخ کی معرفت یا پھر رائے پور ہی ضرور ارسال فرمائیں۔ خدا تعالیٰ جناب کو جلد پوری صحت اور تندرستی عنایت فرمائے کہ جلد جناب کی رائے پور تشریف آوری دیکھنی نصیب ہو۔ آمین ثم آمین

حبیب الرحمٰن سلام مسنون و درخواست دعا عرض کرتا ہے۔ گھر پر سب خیریت ہے اور سب جناب کے ہاں آپ سب حضرات کی خدمت میں اور گھروں میں سلام مسنون درخواست دعا عرض کرتے ہیں۔ والسلام۔ ۱۷ اگست ۵۶ء

احقر حبیب الرحمٰن رائے پوری۔ از رائے پور ضلع سہارنپور (یو پی)

محترمی حضرت مولانا مولوی حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی

از احقر حبیب الرحمٰن رائے پوری سلام مسنون و درخواست دعا کے ساتھ گزارش ہے کہ حبیب الرحمٰن جناب کی خدمت میں حاضر ہو گیا ہوگا۔ اس کے حاضر ہونے کا یہ فائدہ ضرور ہونا چاہیے کہ احقر کو کام کے متعلق کچھ تفصیلات اور جناب کو احقر کی عدیم الفرصتی اور مجبوریوں کا علم ہو جائے تا کہ کام کی نوعیت کا اندازہ اور وقت کی گنجائش کا پیمانہ بیک وقت سامنے رہ سکیں اس طرح تعمیل ارشاد میں آسانی ہو جائیگی اور انشاءاللہ کام کی صورت نکل آئے گی۔ حضرت کی خدمت میں جناب کا سلام و پیام نیز ملفوف عریضہ لفظ بلفظ پڑھ کر سنا دیا گیا۔ حضرت اقدس مدظلہ نے دعا فرمائی اور مجھے کو بھی فرمایا کہ یہاں تو ہم سب کرنل جمال ناصر کے لئے دعا گو ہیں اور یہاں کوئی کچھ نہیں کہتا۔ آپ بیماری میں خواہ مخواہ معروضوں پر توجہ کر کے اپنے آپ کو پریشان نہ کریں۔ چنانچہ دعا فرمائی اور مدرسہ میں بھی آج سے مستقلاً دعا کا سلسلہ

احقر نے جاری کر دیا ہے اور آج جمعہ میں اس کے متعلق کچھ کہنے کا ارادہ بھی ہے۔

بیس سالہ پرانی جماعت حزب الانصار رائے پور کے ممبر جمع ہو کر انشاء اللہ آج معہ جملہ حاضر احباب کے خدا سے کرنل جمال ناصر کی کامیابی کے لئے دعا کریں گے اور ان کے اقدام حق کی تائید اور برطانیہ اور فرانس وغیرہ کے مذموم رویہ کی مذمت کریں گے۔ اور احقر کچھ بیان کرے گا نیز اس علاقہ میں ان امور کی تکمیل کا ارادہ بھی کر رہا ہے۔

محب الرحمٰن اگر ابھی تک ہو تو اسے یہ علم ہو جانا چاہئے کہ ماسٹر جی نے لکھنؤ سے خط میں نام بھیجنے اور ٹھاکر صاحب کے اس کو پسند کرنے، ورجین صاحب سے بھی اس میں بات چیت کرنے کے متعلق لکھا ہے۔ اگر محب الرحمٰن سے ممکن ہو تو وہ جین صاحب سے اس مدت میں ضرور مل لے۔ لکھا ہے کہ کامیابی کی امید ہے۔ حضرت مولانا عبدالمنان اور جناب مولانا عبداللہ صاحب آ گئے ہوں تو جناب مولانا محمد احمد صاحب اور ان کے دوسرے سب بھائیوں نیز ڈاکٹر صاحب اور جملہ احباب کی خدمت میں سلام مسنون و درخواست دعا عرض ہے۔ محب الرحمٰن کو چاہیے کہ مجھے اپنی معروضات دے کر کوالف اور واپسی کے پروگرام سے جلد از جلد اطلاع دے۔ انشاء اللہ میں ۱۳ اگست ۵۶ء کو فوری واپسی کا خیال لے کر گور اندر سنگھ کے ساتھ سہارنپور آؤں گا تو محب الرحمٰن سے ملنا ہوگا اور جناب کے جملہ کوائف خیر سے اطلاع ہو جائے گی اور گنجائش نکل سکی تو ایک دن کے لئے حاضری کی کوشش کروں گا۔ حضرت اقدس کی شفقت ہے کہ یہاں سے احقر کا جدا ہونا پسند نہیں فرماتے ورنہ حاضر خدمت ہوتا۔ یہ جناب کا حسن ظن ہے اور خدا اس حسن ظن کی برکت سے نوازے۔ آمین۔ بھائی الطاف صاحب خیریت سے ہیں، مجھے ان سے بات کا موقع نہ ہو سکا۔ معذرت قبول فرمائیں۔ والسلام

احقر حبیب الرحمٰن رائے پوری حال مقیم پٹیالہ۔ پنجاب

مخدومی و محترمی جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی۔

از احقر حبیب الرحمٰن رائے پوری۔ سلام مسنون و درخواست دعا اور مبارک باد ادائیگی حج بیت اللہ نیز مدینہ منورہ کی حاضری جو ہونے کو ہے اور دیگر امور خیر جو سفر میں پیش نظر ہیں ان سب کے لئے بھی پیشگی

مبارک باد عرض کرنے کے ساتھ ساتھ جناب کی خدمت میں ادب و اخلاص کے ساتھ جوابا گزارش ہے کہ گرامی نامہ نے کل ۴ ذی الحجہ ۱۳۷۳ھ مطابق ۴ اگست ۱۹۵۴ء کو شام کے وقت شرف صدور بخشا پڑھ کر دل باغ باغ ہو گیا۔ خلاصہ مسرت نامہ فوراً ہی حضرت اقدس مدظلہ العالی سے پوری سے عرض کر دیا گیا اور حسب ارشاد قدموں پہ ہاتھ رکھ کر جناب کا اور صاحبزادگان کا سلام مسنون عرض کر دیا گیا نیز جملہ رفیقان سفر کا سلام بھی عرض کر دیا گیا۔ حضرت اقدس رائے پوری مدظلہ العالی نے بڑی خوشی سے بات سنی اور خط سنانے کو فرما دیا۔ مگر ڈاکٹری ہدایات کے ماتحت زیادہ باتیں نہ کرنے کی مصلحت سے دوسرے وقت سنانے کو عرض کر دیا گیا جو قبول فرمایا۔

حضرت شیخ الحدیث مدظلہ کے نام والا خط اور اس میں حضرت اقدس مدظلہ کے نام کا خط کل بر سبیل پہنچ کر پڑھے جا چکے تھے۔ اس تفصیل کو سامنے رکھ کر جناب کا گرامی نامہ پڑھا اور آج تو پیام وطن دہلی میں مولانا وحید الزماں کا مرسلہ مطبوعہ خط بھی نظر سے گزر چکا ہے جو مزید تفاصیل کو حاوی ہے۔ اسی طرح جناب کے مرسلہ ارشادات وہاں کے حالات کا تصور کرنے میں مل جل کر اچھا خاصا دلچسپ مرقع بن گئے ہیں جو ایک حد تک تسکین خاطر کا سبب ہے۔ تاہم دل زیادہ اور مفصل کوائف کا طالب ہے خدا وہ دن کرے کہ جلد جناب کی زبان فیض ترجمان سے دیار حبیب اور تجلی گاہ محبوب کے روح پرور حالات بالمشافہ دلوں کا سرور اور دماغوں کا نور بن کر رہنمائی کا سبب بنیں۔ آمین ثم آمین

مجھے بہت کچھ لکھنا ہے۔ اس لئے پہلے جناب کی کوشش میں رکھتا ہوں۔ یہ معلوم کر کے میرا عریضہ باریاب ہوا اتنی خوشی ہوئی جیسے گویا ایک حد تک میں ہی باریاب ہو گیا ہوں۔ مولانا عبدالجلیل صاحب کا شکریہ کہ انھوں نے میرا مفصل عریضہ پیش کر دیا یا خلاصہ سنا دیا۔ میں نے ایک خط مطوف کی معرفت اور ایک ہندوستانی قونصل جدہ کی معرفت جناب کو بھیجے وہ دونوں مولانا عبدالجلیل صاحب سے مفصل خط کا خلاصہ ان کے حوالے ہی تھے۔ کاش وہ دونوں بھی باریاب ہوئے ہوں۔ خدا کا شکر ہے کہ سفر میں جناب کی صحت رہی۔ اب نزلہ زکام کی شکایت بھی

جاتی رہی ہوگی تاہم اس کے لئے دعا ہے کہ ودود ہوا اللہ جناب تمام سفر میں پوری طرح تندرست اور تمام مقاصد سفر میں کامیاب ہوں اور خیر و عافیت سے واپس آکر اپنی صحبت اور زیارت سے ہم لوگوں کو مسرور فرمائیں۔ جناب کی اس انتہائی شفقت کا بے حد مشکور ہوں کہ جناب نے فرمایا ہے کاش "آپ میرے ہم سفر ہوتے تو یہ سفر ایک خوش کن اور فرحت پہنچانے والا سفر بن جاتا" خدا سے امید ہے کہ وہ کبھی اس نعمت سے بھی نوازیں گے۔ کاش وہ نوازش باری تعالیٰ ہم دونوں کو اکٹھے سرفراز فرمائے اور اس اور اس سفر کو زیادہ سے زیادہ اپنی رضامندی کے حصول کا موجب بنائے۔ اس وقت تو یہی عرض کیا جا سکتا ہے کہ آپ کی اس شفقت کے مستفیضان میں سے احقر کو اپنے سفر میں دعاؤں سے یاد فرماتا ہے۔ بس امید ہے کہ یہ دولت ضرور میسر آئے گی اور یہ کیا کم ہے۔ آج سے بہت عرصہ پہلے جب آزادی ہند کے دلولے بھی زوروں پہ تھے احقر نے یہ شعر تو اب کی نیت پڑھتے تھے۔ اس وقت چودہ اٹھارہ کی جنگ کے سبب ایک وقت ایسا آیا تھا کہ حاجیوں کے لئے رستے خطرات کی بنا پہ بند کر دیئے گئے تھے۔

| | |
|---|---|
| قریں ہو امیری گر ہو دے مدینے میں | ہے زندگانی کا اگر ہو دے مدینے میں |
| ہے رستہ بند لیکن ہو مجھے توفیق اڑنے کی | تو جب بادصبا جلدی خبر ہو دے مدینے میں |
| مقدر میں اگر خدمت مرے ہندوستاں کی ہے | بہت اچھا مگر اکثر گذر ہو دے مدینے میں |
| اٹھارہ سال کے اک نوجواں کی یہ تمنا ہے | شہادت راہ مولا میں قبر ہو دے مدینے میں |

کاش آج بھی کوئی احقر کی طرف سے وہاں یہ شعر پڑھ دے۔ اس وقت عمر اٹھارہ سال کی تھی اور نام اسلام سے ابھی محروم تھا۔ گر اب رسم کہو یا حقیقت خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ اس دور پر چھتیس سینتیس سال مزید اسلام کا نام لیتے ہوئے گزر گئے ہیں۔ مگر ابھی تک یہ شعر شرمندۂ تعبیر نہیں ہو سکے۔ خدا تعالیٰ سے دعا ہے کہ اپنے راستے کی شہادت نصیب کرے اور دیار حبیب میں جگہ عنایت فرمائے۔

حضرت اقدس مدظلہ العالی نے کئی بار تاکید سے فرمایا ہے کہ میرا سلام مولوی صاحب کو اور مولانا کے صاحبزادگان اور ساتھیوں کو ضرور لکھنا۔ آج کل حضرت اقدس مدظلہ کے ہاں کئی دن

سے حج کا، حاجیوں کا اور وہاں کے حالات کا ہی تذکرہ خود حضرت کی طرف سے جاری رہتا ہے چنانچہ ہر اخبار میں اس بات کو تلاش کرایا جاتا ہے۔ چنانچہ ابھی میں نے پیام وطن میں مولانا زید الزماں کا آپ کے سفر کے متعلق مضمون پیش کیا۔ اور حضرت اقدس مدظلہ نے خاصی مسرت سے سنا اور اس پر تبصرہ ہو رہا ہے۔

محب الرحمٰن، مولوی عبد المنان، بھائی الطاف، مولانا عبد العزیز صاحب گھمتوی الغرض سب خدام کی طرف سے سلام مسنون و درخواست دعا قبول فرمائیں۔ شاہ مسعود صاحب آویں گے تو سلام عرض کر دوں گا۔ آج ڈاک خانہ میں چھٹی ہے اس لئے انشاء اللہ کل ۴ ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ مطابق ۱۴ اگست ۱۹۵۶ء کو یہ عریضہ مکمل کر کے ارسال خدمت کر دوں گا۔

۴ ذی الحجہ کو مولانا عزیز الرحمٰن صاحب تشریف لائے۔ ان کے تمام دن ان کی باتوں میں گزرا اور حضرت اقدس مدظلہ العالی نے بھی ان کی باتوں میں اتنی دلچسپی لی کہ ایسی [illegible] میں اور کسی کی باتوں میں نہ لی تھی۔ ان حالات پر مجھ میں تقریباً موجود رہا۔ اس لئے کل [illegible] مکمل نہ کر سکا۔ آج ۵ کو سپرد ڈاک کرنے کی کوشش کر رہا ہوں کہ اس کے بعد کوئی مضمون بھیجوں [illegible] شاید نہ مل سکے۔

۱۲ ذی الحجہ کی اہم باتوں میں یہ ہے کہ حضرت شیخ الحدیث مدظلہ نے حضرت اقدس مدظلہ العالی کی صحت یابی کی خوشی میں مٹھائی چار کے وقت صبح تقسیم کی۔ آج ڈاکٹر معالج آیا تھا اور اس نے اظہار اطمینان کر کے صرف احتیاطی پروگرام بتایا اور ایک ہفتہ سہارنپور ہی ٹھہرنے کو ضروری سمجھا۔ نیز تمام اہم پابندیاں جو ملاقاتوں اور حرکت کرنے پر لگا رکھی تھیں کافی کچھ ڈھیل کر دیں۔ چونکہ ملاقاتیوں کو مصافحوں اور ہجوم اور ہر وقت کے میل ملاقات سے روکنے کا ناخوشگوار کام کوئی اپنے ذمہ لینے کو تیار نہ ہوا اس لئے بحیثیت امور تیمارداری کا ناظم ہونے کے یہ ڈیوٹی [illegible] اپنے ذمے رکھی۔ اس میں لوگوں کو بہتیری ناگواریاں بھی پیش آتی رہیں جو برداشت کرنی پڑیں۔ مگر الحمد للہ کہ یہ فرض پورا ہو گیا۔ آج احقر نے بھی حضرت اقدس کے دروازے پر ایک نظم لکھ کر لگا دی،

جس میں حضرت اقدس کی شفا کے ذکر کے ساتھ احباب سے میں نے معافی طلب کی۔ ان احباب سے جن کو میری اتنے دن کی مسلسل روک ٹوک ناگوار گزری نظم یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| سن چوہتر کی بعتر عید آئی | اندر لیے حیات نو لائی |
| غنچے پھولے نہیں سماتے ہیں | ہے بہار الست و جولائی |
| اس لئے کھلکھلا اٹھیں کلیاں | چونکہ حضرت نے ہے شفا پائی |
| گل نورستہ کا شباب ہے یہ | یا تر اسایۂ توانائی |
| دیں معافی حبیب کو احباب | روک ٹوک اس کی گر نہیں بھائی |

دنیائے اسلام اور ایشیا کی ترقی کے متعلق جو آپ کا خیال بن گیا ہے۔ بلا وجہ نہیں بنا۔ اس کی وجوہ ظاہر ہیں مگر ایسے مقدس مقام پر اس خیال کا ابھرآنا بہت ہی مبارک بات اور فال نیک ہے میرا اس کے ساتھ یہ بھی خیال پختہ ہو جاتا ہے کہ اس ترقی میں سب سے بڑا اول حصہ ہندوستان کا ہوگا اور انشاء اللہ ہندوستان عام ترقی کا پیش رو ہونے میں نمایاں ہوگا تو اس کا اسلام کو اپنا لینا بھی میرے نزدیک یقینی امر ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحب کی مشہور پیش گوئی کے سامان بنتے نظر آرہے ہیں۔

اب یہ ہمارا فرض ہے کہ ہم ظاہری اسباب کے طور پر ایسی کوشش کریں کہ ہمارا ملک ہر امر میں بہترین امور کو اپنائے اور اپنا طرۂ امتیاز بنائے خصوصاً اسلام کی ہمہ گیر توحید کے ابتدائے آفرینش سے لے کر تکمیل تک توحیدی تصورات کی حاوی ہے، جس میں شرک کا شائبہ نہیں اور جس کا سماں آپ نے عرب میں دیکھا ہے وہ ہند کی سرزمین پر کس طرح پروان چڑھے کہ اس کے بغیر دنیا کی تمام نعمتیں ادھوری ہیں۔ معاف کرنا میں آپ کو ایسی بات لکھنے کی جرأت کر گیا جو آپ مجھ سے زیادہ جانتے ہیں مگر دل امڈ آیا اس لئے لکھ دی ورنہ آپ جب تشریف لائیں گے تو آپ سے ہی یہ تمام باتیں سمجھنے کی بات ہے۔ ہاں اتنا بار بار دل میں آتا ہے اور جناب کا خط پڑھ کر تو یہ بات اور بھی وجدانی سی ہوتی جاتی ہے کہ ہندوستان جس طرح دنیا کے پالیٹکس میں عظمت حاصل کر رہا ہے یہ آخرت سے وابستہ امور میں بھی خدا کی دین (عطیہ) کا مورد بن کر رہے گا۔ اس میں اب کسی کی سستی یا تنقیدی حکمت عملی اور

سو تدبیر کو دخل نہیں رہا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عالم قضا و قدر[1] میں یہ طے ہو چکا ہے۔ بشرطیکہ میری یہ جذباتی باتیں نہ ہوں۔ مجیب الرحمٰن، مولوی عبدالمنان بھائی، عطاء الرحمٰن اور حضرت کے جملہ خدام اور عزیز رحمی کا سلام مسنون عرض ہے۔ شیخ الحدیث مدرشاہ صاحب کا بھی سلام مسنون قبول فرمائیں۔ احقر کی طرف سے جناب کے صاحبزادگان اور جملہ ساتھیوں کی خدمت میں بھی سلام مسنون و درخواست دعا اور مبارکباد حج بیت اللہ کے ساتھ مسنون دعا عرض ہے۔

احقر حبیب الرحمٰن رائے پوری از مظاہر العلوم سہارنپور (یو پی) انڈیا

۱۵ر ذی الحجہ ۱۳۷۴ھ = ۵ر اگست ۱۹۵۵ء

مکرمی۔ سلام مسنون

یہاں الیکشن کے سلسلہ میں مولانا فضل الرحمٰن صاحب حسن پوری اور مولانا عبدالعزیز صاحب جنگ پور تشریف لائے۔ پہلے جلسہ میں حضرت مولانا عبدالعزیز صاحب کی تمہیدی تقریر و دو نظم پیش ہوئی تھی۔ اس وقت تو ارسال خدمت ہے اور حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی وہ تقریر جو انہوں نے ایک گھنٹہ تک کثیر مجمع میں جاری رکھی۔ لوگوں نے ان حضرات کا پرتپاک استقبال کیا اور حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے دوبارہ کانگریس میں شامل ہونے پر ہمارا علاقہ بہت خوش ہے۔ امید کہ آپ اخبار میں ان چیزوں کی اشاعت فرما کر ایک اخبار اس پتہ سے روانہ کریں گے جو پہلے کارڈ میں بتلایا گیا ہے۔ فقط والسلام۔ لطف اللہ خان امتیاز علاقہ بیرون چندن پور (گورکھپور) یو پی

۱۲ر ستمبر ۱۹۵۵ء (ذیل جلسہ کانگریس الیکشن)

بہاء الدین بلڈنگ۔ دریاپور پٹنہ۔ ۱۰ر جولائی ۱۹۵۵ء

مولانائے محترم! السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

گرچہ جناب سے مجھے نیاز حاصل کرنے کا اب تک اتفاق نہ ہوا لیکن غائبانہ تعارف ضرور ہے آزادی کے بعد ہمیشہ یہ خواہش رہی کہ آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر تبادلہ خیالات کروں اور آپ کی فکر سے استفادہ کروں۔ لیکن افسوس اس کا موقع نہ ملا۔

[1] عالم قضا و قدر حضرت خضر علیہ السلام [illegible] ان کے بعد قطب ابدال [illegible] لیکن آج کی دنیا اس [illegible] کو نہیں جانتی (مرتب)

اب پیام مشرق میں کئی بار آپ کا ذکر پڑھا تو معلوم ہوا کہ آپ کچھ کر رہے ہیں اور یہ خیال پیدا ہوا کہ آپ سے رابطہ پیدا کیا جائے کہ مسلمانان ہند کے لئے کوئی راہ عمل سوچی جائے۔

میرا اپنا خیال یہ ہے کہ مسلمانوں کو اپنی پرانی تکنیک، یعنی مسلمانوں کے حقیقی اور خیالی مطالبات کو لے کر ہندوؤں سے لڑنا، اور اس لڑائی اور جنگ زرگری کے ذریعے اپنی مسلم قوم میں مقبول ہونا اسے ترک کر دینا چاہئے کیونکہ اس سے تلخی اتنی ہی پیدا ہوتی ہے جتنی مسلم لیگ کی جنگ سے پیدا ہوتی تھی اور اتحاد قومی کو نقصان پہنچتا ہے اور پھر مسلمانوں کو بھی کوئی فائدہ نہیں پہنچتا۔ مسلمانوں کے مطالبات منوانے کے لئے سب سے ضروری چیز وہ فضا پیدا کرنا ہے جس میں برادران وطن ہمارے مطالبات پر ہمدردی سے غور کرنے کے موڈ میں ہوں اور یہ فضا اس وقت پیدا ہو سکتی ہے جب وطن فرض پر ہندوؤں کی اور ہماری مکمل ہم آہنگی ہو۔ ملک کے لئے ہم ان کے ساتھ دوش بدوش چلنے کو تیار رہیں۔ ورنہ اگر قومی جدوجہد سے ہم رفتہ رفتہ الگ ہو گئے اور ہمارے ہاتھ میں صرف مطالبات کا کاسہ رہ گیا اور ہندوؤں کی تنگ دلی اور تنگ نظری کا ڈھول ہم بجاتے رہے تو دن بدن ہندوؤں میں ہمارے دوستوں کی تعداد کم ہوتی جائے گی اور ایک زمانہ وہ آنے والا ہے جب کہ ہمارا ایک دوست بھی نہ رہے گا اپنی پرانی خدمات اور قربانیوں کے سرمائے کو جو بینک میں ہمارا جمع ہے اسے ہم بری طرح خرچ کر رہے ہیں اور نیا سرمایہ کوئی جمع نہیں کر رہے ہیں، تو آخر یہ پرانا سرمایہ کب تک کام دے گا۔

لہٰذا میرے خیال میں تو مسلم سیاسی کارکنوں کو اپنی تکنیک بدلنی چاہئے یا پھر مرد فرزندان وطن کی ایک نئی جماعت بنانی چاہئے جو تحریر و تقریر کے ذریعہ بار بار قوم کے سامنے یہ صحیح نظریہ پیش کرے۔ میں آپ سے کیا عرض کروں، میں کس طرح تڑپ رہا ہوں۔ اپنا پرانا سیاسی رسالہ نئی زندگی جاری کرنے کے لئے۔ میرے حیدرآباد کے طویل قیام نے نئی زندگی کو ختم کر دیا۔ اور میرے پاس جو کچھ سرمایہ تھا وہ الیکشن لڑنے میں ختم ہو گیا۔ (کیونکہ میں حیدرآباد اسمبلی کے لئے کانگریس کے ٹکٹ پر کھڑا ہوا تھا لیکن ایک کمیونسٹ کے مقابلہ میں ناکام ہوا) اس کے بعد مسلسل تین سال سے بے کار ہوں اور اس مسلسل بے کاری نے میری کمر توڑ دی ہے۔ اگر تھوڑے سے سرمایہ کا بھی انتظام ہو سکے تو میں خدا کا نام لے کر نئی زندگی جاری کر دوں

بہرحال آپ فرمایئے آپ کیا سوچ رہے ہیں۔ میں عنقریب دلی آنے کے لئے سوچ رہا ہوں اگر دلی حاضر ہوا تو ضرور خدمت میں حاضر ہو کر نیاز حاصل کروں گا۔

امید ہے جناب کے مزاج بخیر ہوں گے اور ہر طرح مع الخیر ہوں گے۔

والسلام۔ مخلص۔ انیس الرحمٰن (مرحوم)

قبلہ بزرگوارم مولانا صاحب زاد عنایتکم

مولانا صاحب۔ آپ کا خط بعد درخواست جو کہ اسسٹنٹ کسٹوڈین محکمہ میں داخل کرنی تھی معہ روپے ۔/۵۰۰ روپے وصول ہوئے۔ جس دن یہ تمام وصول ہوئے اس کے دوسرے دن میں نے دس روپے کا ٹکٹ درخواست پر لگا کر داخل محکمہ متعلقہ کر دی گئی۔ اب اس میں تاریخ پیشی ۲۰ اکتوبر ۵۸ء ہے۔ بندہ اس درخواست کی پیروی اپنی ہمت مطابق خوب کوشش سے کرے گا نیز عرض ہے کہ کاغذات جو کہ آپ نے پہلے دستی میرے پاس روانہ کئے تھے اور جو کہ بندہ جب دہلی آیا ہمراہ لایا تھا اور جو کہ آپ نے رکھ لئے ہیں وہ دوبارہ پھر اس درخواست میں مطلوب ہوں گے۔ ابھی وہ کاغذات آپ واپس میرے پاس نہ بھیجیں جب ضرورت ہوگی اس وقت آپ کہہ دیں میں ان سے عرض کروں گا۔ آپ کا خادم منشی بیدرست مل

آج ایک خط ضیاء الدین محمود بہ حکیم بہاء الدین محمود صاحب ملا۔ جو کہ مورخہ ۸ اکتوبر ۵۸ء کا تحریر کیا ہوا ہے۔ اس میں تحریر ہے کہ اس خط کا جواب اس کو سرہند شریف کے پتہ پر تحریر کروں اور یہ بھی درج ہے کہ ۱۱، ۱۲ اکتوبر ۵۸ء کو جواب تحریر کروں مگر جب خط ہی مجھے ۱۷ اکتوبر ۵۸ء کو ملا ہے۔ تو جواب اس سے پہلے کیسے دے سکتا ہوں کیونکہ ڈاک خانہ کی مہر بھی ۱۵ اکتوبر ۵۸ء کی لگی ہے۔ اصل خط آپ کی خدمت میں ارسال ہے مگر پھر بھی بندہ نے ایک خط سرہند شریف کے پتہ پر ضیاء الدین محمود صاحب کو تحریر کر دیا ہے۔

مسٹر ضیاء الدین محمود صاحب

برسوں کے بعد آپ کا نوازش نامہ موصول ہوا۔ بندہ جس لائق ہے خدمت کرنے کو تیار ہے مگر

جب تک یہ پتہ نہ لگے کہ مکان کی اجازت تعمیر کس سال حاصل کی گئی نقشہ کی نقل ملنی دشوار ہے۔ اس لئے بندہ نے مجبوراً عرض کیا ہے۔ آپ یہ تحریر فرما دیں کہ تعمیر مکان کی اجازت کس سال میں حاصل کی۔ اگر تاریخ اجازت تعمیر معلوم ہو تو بہت ہی اچھا ہے۔ آپ کا خادم وہی پرانا پیارے لال وکیل کا منشی

لدھیانہ

کولمبو ۲۲ر اکتوبر ۱۹۵۸ء

قبلہ جناب ابا جان۔

تسلیمات۔ آپ کا نوازش نامہ ملا۔ پڑھ کر بے حد خوشی ہوئی۔ عرصہ دراز کے بعد آپ کے دستخط دیکھے اور میں بیان نہیں کر سکتا کہ کس قدر باعث خوشی ہوا۔ اور پھر یہ جان کر کہ آپ مجھ سے ناراض نہیں تھا مزید بھی خوشی ہوئی۔ مجھے معلوم ہے کہ میں دوران ملازمت کراچی آپ کی خدمت میں جو خط و کتابت، نہ کر سکا وہ میری نالائقی تھی۔ مگر یہ سچ ہے کراچی ایک منحوس شہر ہے اور اس کی مٹی، ہوا پانی میں ہی بے ایمانی کی تاثیر ہے۔ آپ یقین کیجئے میں عرصہ ساڑھے چھ ماہ تک اپنی والدہ کو خط نہ لکھ سکا جن کے ساتھ میں نے کبھی کوتاہی نہیں کی مگر اس دفعہ تو حد ہو گئی۔ بہر کیف اب کبھی کوتاہی نہ ہو گی۔

میں مورخہ ۳ر نومبر کو دو ماہ کی عارضی تبدیلی مکمل کر کے واپس بمبئی پہنچ جاؤں گا۔ آپ جواب بمبئی لکھ دیجیے۔ تین چار روز بعد شاید دہلی آؤں۔ ورنہ بمبئی سے ہی کراچی واپس چلا جاؤں گا۔ مجھے مولانا خلیل الرحمٰن صاحب کی طویل علالت کا پڑھ کر بے حد دکھ ہوا۔ یہاں پر کرنسی کی سخت پابندیاں ہیں۔ ورنہ میرا دل چاہتا تھا کہ فوری ان کی مدد کرتا جو کچھ ناچیز سے ہو سکتا ہے۔ مگر اب بمبئی پہنچتے ہی پہلا یا دوسرا کام یہی کروں گا۔ میرے ساتھ خلیل بھائی کے برادرانہ تعلقات کے علاوہ دوستانہ بے تکلفی بے حد ہے اور خاص کر جب کہ میں بے تکلفی کے ساتھ ان کے ہاں پہنچ جایا کرتا تھا۔

اگر میں فوری کراچی پہنچ گیا اور دہلی نہ آ سکا تو مجھے آپ ان کی بیوی کا پتہ ضرور تحریر فرمائیے، وہی بھاملپور والا پتہ ہے تو خیر مجھے معلوم ہے۔ ہاں آپ کو بھی کچھ کراچی سے بھیجنا چاہتا ہوں۔ اس خط کا تذکرہ آپ مولانا خلیل الرحمٰن سے نہ فرمائیے تو بہتر ہے۔ بہر کیف میں ان کا بھائی ہوں اور آپ کا بیٹا ہوں۔ مجھے عزت آبرو کا روزگار آپ کی دعاؤں اور حضرت اقدس کی مہربانی سے ملا۔ انشاء اللہ

اس کا احسان مند ساری عمر رہوں گا حتیٰ کہ میری اولاد بھی۔

میری بیوی میرٹھ میں ہے اور بچہ بھی۔ ہم دو دنوں ہی آپ کی قدمبوسی کے لئے آویں گے۔ آپ مجھے بمبئی خط لکھ سکتے ہیں۔ مگر اس کو لبو کے پتے پر نہ تحریر فرمائیے۔ خط نہیں مل سکے گا۔ سب بھائیوں کی خدمت میں بہت بہت سلام۔

آپ کا تابعدار انور ملک

۲ نومبر ۱۹۵۵ء۔ حیدر آباد

محترم مولانا صاحب!

کئی بار آپ کو طبیعت چاہی کہ خط لکھوں۔ لیکن اردو رسم الخط نہ لکھ سکنے کی وجہ سے میں ہمیشہ اپنی اس خواہش کو پورا کرنے میں چونکہ دوسرے کا محتاج رہتا ہوں اس لئے کتراتا رہا اور مجھے آپ کو کوئی دکھاوے کے لئے خط لکھنا نہیں ہوتا ہے۔ آپ کے لئے میرے دل میں جو عقیدت اور محبت ہے اس کا اظہار ان خطوط سے نہیں ہو سکتا۔ اس لئے مجھے یقین ہے کہ آپ میرے خط نہ لکھنے کی وجہ سے مجھ سے کبھی بھی ناراض نہ ہوں گے۔ آج خط اس لئے لکھ رہا ہوں کہ میں ایک مسئلہ میں آپ کی رہبری چاہتا ہوں اور مدد بھی۔ حیدرآباد میں پچھلے کچھ ہفتوں سے ایک مسئلہ درپیش ہے۔ آپ تو جانتے ہی ہیں کہ حیدرآباد کا نظام میر عثمان علی خاں کتنا مسلمان ہے۔ شاید اس سے زیادہ مسلمان تو میں ہی ہوں۔ لیکن پھر بھی وہ اپنی ہر غیر اسلامی حرکت کو اپنے روپے کے زور سے مفتیوں اور قاضیوں کے ذریعے اسلامی نقطۂ نگاہ سے جائز قرار دے دیتا ہے۔ یوں تو نظام کی بہت سی غیر اسلامی حرکات ہیں۔ لیکن پچھلے دنوں انھوں نے جامعہ نظامیہ کے قاضیوں کو ایک مسئلہ پیش کیا کہ کیا ہندوستان میں مسلمانوں کے لئے سود لینا جائز ہے یا نہیں تو اس پر جامعہ نظامیہ کے تین قاضیوں نے متفقہ طور پر فتویٰ دیا ہے کہ چونکہ ہندوستان دارالحرب ہے اس لئے ہندوستان میں رہنے والے مسلمان مسلموں سے یا غیر مسلموں سے سود لے سکتے ہیں۔ جہاں تک آپ کے ذریعے حاصل کئے ہوئے میرے علم کا تعلق ہے میں تو یہی جانتا ہوں دارالحرب اس جگہ کو کہتے ہیں جہاں مسلموں اور غیر مسلموں میں جنگ ہو رہی ہو اور یا جہاں مسلمانوں کو نہ نماز پڑھنے کی اجازت ہو نہ مسجد جانے کی اجازت ہو، نہ روزے رکھ سکتے ہوں اور نہ زکوٰۃ دے سکتے ہوں

اور نہ ہی دوسرے مذہبی فرائض سرانجام دے سکتے ہوں۔ نظام سود لے یا نہ لے۔ وہ مسلمان رہے یا نہیں رہے، وہ حلال و حرام میں تمیز کرے یا نہ کرے یہ سب اس کا ذاتی فعل ہے۔ اس سے ہمیں کوئی سروکار نہیں اور نہ ہی ہم کوئی دخل ہی دینا چاہتے ہیں اس کے لئے تو اسے خود ہی جواب دہی کرنی ہوگی لیکن اپنے گناہوں کو چھپانے کے لئے اس نے یہ جو فتویٰ دلا دیا ہے کہ جس سے ہندوستان کو دارالحرب قرار دے کر ہندوستان کے سیکولرزم پر ایک بھاری چوٹ پہنچائی ہے اس سے یقیناً کوئی بھی محب وطن خاموش نہیں رہ سکتا۔ اس لئے اس سے پیشتر کہ میں یہاں طلباء کے کالجوں میں اس مسئلہ کو چھیڑ دوں، میں آپ کی رائے جاننا چاہتا ہوں کہ کیا ہندوستان دارالحرب ہے اور اگر ہے تو دارالحرب کا مطلب کیا ہے؟ اور اگر آپ مجھ سے متفق ہیں کہ ہندوستان دارالحرب نہیں تو میری آپ سے درخواست ہے کہ آپ براہ کرم اس مسئلہ پر اپنا مضمون تو بھیجیں ہی اور ساتھ ہی ہندوستان کے کچھ قاضیوں، مفتیوں یا علماء سے بھی مجھے اس مسئلہ میں مضمون بھجوانے کی مہربانی کریں۔ یہ ایک نہایت اہم مسئلہ ہے۔ حیدرآباد کے مسلمانوں کے لئے ہی نہیں بلکہ بھارت کے مسلمانوں کے لئے اس کی بہت اہمیت ہے۔ ہندوستان کے مسلمانوں کے لئے ہی کیوں بلکہ پورے ہندوستان کے لئے بھی یہ کافی اہمیت رکھتا ہے۔ اگر دارالحرب کا مطلب وہی ہے جو میں نے اوپر لکھا ہے اور ہندوستان واقعی دارالحرب ہے تو ہم سب کو سوچنا ہوگا کہ ہندوستان کا یہ دعویٰ کہ وہ سیکولر ہے وہ کہاں تک ٹھیک ہے اور اگر ہندوستان دارالحرب نہیں ہے تو پھر یقیناً ہندوستان کے مخلص اور ایماندار علماء، قاضیوں اور مفتیوں کا فرض ہے کہ وہ جامعہ نظامیہ کے ان تین قاضیوں کے اس فتویٰ کی تردید کریں۔

مجھے یقین ہے کہ آپ اس مسئلہ پر سنجیدگی سے غور کر کے اور اس کی اہمیت سمجھتے ہوئے آپ مجھ سے تعاون کریں گے اور اپنی و دوسرے علماء، قاضیوں اور مفتیوں کی آراء بھیجنے کی مہربانی فرمائیں گے۔

فقط۔ آپ کا عقیدت مند ایڈیٹر[1] ہفتہ نامہ طلاپ حیدرآباد دکن

۹ر نومبر ۵۸ء۔ از طرف چودھری عبدالرحمٰن

میرے بھائی حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مدظلہ العالی



[1] یہ مدیر رئیس الاحرار کے ساتھ تین سال دھرم سالہ جیل میں نظر بند رہا۔ یہ مدیر صاحب بہائی تھے خوش حال چند مرحوم مہاشہ سوامی آنند کے صاحبزادے ہیں۔ یہ مدیر کا یقین ہے کہ آریہ سماج بھی اسلام کا ایک فرقہ ہے لیکن انکی بابت کر

السلام علیکم۔ پہلے تو آپ کے متعلق پتہ چلا کہ آپ اور آپ کے دو صاحبزادے حج کو تشریف لے جا رہے ہیں۔ یہ سن کر بڑی خوشی ہوئی اور مسرت ہوئی۔ دعا تو پہلے ہی ناچیز ہمیشہ آپ کے لئے کرتا ہی ہے پھر یہ دعا کرتا رہا کہ اللہ تعالےٰ ساتھ خیریت کے آپ حضرات کو مکہ معظمہ میں پہنچائے اور اپنے فضل و کرم سے تمام خیریت سے واپس لائے۔ باقی واپسی کا پتہ چلا بڑی خوشی اور مسرت ہوئی۔ اب اس کے بعد عرض ہے کہ آپ کی خیریت کی اطلاع بہت دنوں سے نہیں ملی۔ مہربانی فرما کے آپ اپنی اور بچوں کی خیریت کی اطلاع دیں بڑی مہربانی ہوگی۔ باقی ایک پرانی بات آپ کو یاد دلاتا ہوں۔ میں خود اور لڑکے محمد عبداللہ کو ساتھ لے کر اور آپ بھی وہاں پر موجود تھے حضرت مائے پوری مدظلہ العالی کی خدمت میں پہنچے تو آپ نے بسم اللہ کرانے سے پہلے یہ فرمایا کہ حضرت عالی کی خدمت میں عرض کرنا کہ اس کو کچھ چبا کر کھلا دیں تو میں نے عرض کیا۔ تو حضرت مدظلہ العالی نے شفقت فرمائی، چبا کر کھلائی۔ بڑی خوشی اور مسرت ہوئی۔ باقی عرض یہ ہے اور آپ کو یاد دلاتا ہوں کہ پہلے میرا نام غلام محمد والدین نے رکھا ہوا تھا۔ کیونکہ اللہ تعالےٰ کے فضل و کرم سے اللہ کے نیک بندوں سے ملنے کا جذبہ پیدا کر دیا۔ مولانا حبیب الرحمٰن تک سے محبت زیادہ ہوگئی اور کثرت ان کی خدمت میں جاتا رہتا تھا۔ ایک دفعہ مولانا نے چوڑی گرد کی مسجد میں فرمایا کہ تمہارے نام میں عربی کے اعتبار سے مشرقیت کی بو نہیں۔ تو میں نے سن کر ان کی خدمت میں عرض کی کہ پھر اس کو بدل دینا چاہیے۔ اس کے بعد جب نام تجویز کرنے لگے تو میرے منہ سے نکلا کہ عبدالرحمٰن رکھ دو۔ اس کے بعد پھر مولانا کی صاحب نے فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالےٰ کو دو نام زیادہ پسند ہیں۔ عبدالرحمٰن، محمد عبداللہ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمانا سن کر کہ اللہ تعالےٰ کو دو نام پسند ہیں تو ابھی بچہ پیدا نہیں ہوا تھا تو اس کا نام محمد عبداللہ رکھیں گے۔ جب باری تعالےٰ نے بچہ عنایت فرمایا تو میں نے محمد عبداللہ نام رکھا۔ اب برخوردار کا نام ڈال کر کام شروع کیا ہے۔

چودھری عبدالرحمٰن

لکھنؤ۔ ۱۸ دسمبر ۱۹۵۵ء

مخدوم مکرم بندہ۔ دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ والا نامہ صادر ہوکر کاشف حالات ہوا۔ میں جناب کی توجہ ومہربانی پر انتہائی ممنون ہوں۔ مجھے یہی امید ہے کہ آپ پوری پوری سعی میرے معاملہ میں فرما رہے ہوں گے اور بفضل خدا اس کے نتیجے میں جلد کامیابی حاصل ہوگی انشاء اللہ۔ پنڈت پنت جی کو بھی توجہ دلائیے۔ جناب والد صاحب بھی دہلی تشریف لے گئے ہیں اور شرف نیاز حاصل کریں گے

میں یہاں حاضر ہونے سے قبل رائے پور حضرت اقدس مدظلہ العالی کی خدمت میں حاضر ہوا تھا بفضل خدا صحت بہتر ہے۔ بھائی بھی وہاں ملے تھے۔

امید ہے کہ مزاج گرامی بخیریت ہوں گے۔ کوئی بات معلوم ہو تو مطلع فرمایئے گا۔

آپ کا خادم محمود علی خاں ایم۔ ایل۔ اے

پتہ: محمود علی خاں ایم۔ ایل۔ اے۔ کمرہ ۱ بی بلاک۔ دار الشفاء۔ لکھنؤ

لکھنؤ۔ دار الشفاء۔ بی بلاک۔ ۵ر مارچ ۱۹۵۷ء

مخدوم مکرم بندہ زاد الطافکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ والا نامہ صادر ہوکر کاشف حالات ہوا۔ جناب نے تحریر فرمایا تھا کہ میں پنڈت جی سے ذکر کروں گا۔ امید ہے کہ ملاقات ضرور ہوگئی ہوگی۔ اگر نہ ہوسکی ہو تو درخواست ہے کہ اس طرف توجہ فرمایئے۔ مجھے امید ہے کہ پنڈت جی ضرور اس طرف توجہ فرمائیں گے اور یہاں اشارہ فرمادیں گے۔ پہلے بھی دوسرے لوگوں کے بارے میں پنڈت جی فرما چکے ہیں، اور ان کے کام ہوگئے ہیں۔

دوسری درخواست یہ ہے کہ شری لال بہادر شاستری جی سے بھی اپنے سامنے فون پر کہلا دیں ان کا فرمانا بھی مؤثر ہوگا۔ اس لئے ان سے بھی مل لیجئے۔

یہ کام آپ کو ہی کرانا ہے اور آپ کی توجہات خصوصی سے کامیابی انشاء اللہ یقینی ہو جائے گی اس لئے درخواست ہے کہ اولین موقع پر ملاقات دونوں صاحبان سے فرمالیجئے۔ ممنون ہوں گا۔ مجھے جناب کی نوازشات کریمانہ سے پوری امید ہے کہ میری عرضداشت ضرور شرف قبولیت حاصل کرے گی۔

برادران محترم کو سلام مسنون۔ آپ کا محمود۔ کمرہ ۱۲ بی بلاک دارالشفاء۔ لکھنو۔

شری سمپورنانند جی باہر گئے ہوئے تھے۔ اب کل یا پرسوں کو ان سے مل کر آفتاب مرحوم کی بیوہ کے بارے میں آپ کا بیان ان کو پہنچا دوں گا۔ علاوہ ازیں وصی صاحب سے پہ معلوم ہوا تھا کہ انھوں نے حافظ صاحب سے مل کر روپیہ ان کی بیوہ کو ادا کرنے کا حکم دلا دیا ہے۔ محمود

لکھنؤ۔ دارالشفاء بی بلاک۔ کمرہ ۱۲

مخدوم مکرم بندہ۔ دام ظلکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ باعث تصدیعہ یہ ہے کہ میرے معاملے میں ابھی تک کچھ نہیں ہوا اس لئے پریشانی ہے۔ جناب کے الطاف بندگانہ کے پیش نظر جناب کی اس مسئلہ پر توجہ دلاتا ہوں۔ یہ سمجھتا ہوں کہ جناب میری پریشانی کو دور کر کے کامیابی کی صورت نکال سکتے ہیں۔ دست بستہ التجا ہے کہ اس مسئلہ پر خاص توجہ مبذول فرمایئے۔ یہ گتھی پنڈت جی کے ذریعہ ہی نکل سکتی ہے۔ ایسا نہیں ہے کہ پنڈت جی ان معاملات میں مداخلت نہ فرماتے ہوں۔

پنڈت جی کا فون پر پیغام یا سفارشی خط انتہائی ضروری ہے۔ کہ مصلحتاً یہ تقرر ضروری ہے پھر کوئی دقت نہ ہوگی اور مجھ پر احسان عظیم ہوگا۔ گزارش ہے کہ جس طرح بھی ہو تکلیف گوارا فرما کر پنڈت جی سے مل لیجئے۔ جب آپ نے میرا کام کرانے کا تہیہ فرمایا ہے تو پھر سے ضرور کرا دیجئے۔ درمیان میں میری کشتی کو نہ چھوڑیئے بلکہ ساحل مراد پر پہنچا دیجئے۔ آنجناب جیسے ناخدا سے یہی امید ہے۔

زیادہ کیا عرض کروں۔ کیونکہ جانتا ہوں کہ جناب کو میرا پورا خیال ہے اور مجھے جناب خود کامیابی کی راہ دکھائیں گے۔ پھر یہ عرض ہے کہ پنڈت جی کی مدد حاصل کرنا بہرحال ضروری ہے۔ میں خود حاضر ہوتا لیکن اس زمانے میں یہاں کی موجودگی بہت ضروری ہے۔ سمجھتا ہوں کہ میرا عریضہ ہی جناب کو اس طرف پورے طور پر توجہ کرنے میں کامیاب ہوگا اور جناب میری اس درخواست کو شرف منظوری بخشیں گے۔ امید ہے کہ مزاج گرامی بخیریت ہوں گے برادران عزیز کو سلام مسنون

آپ کا محمود؎

۲۳ فروری ۵۶ء



؎ خان محمود علی خاں آخر کار رئیس الاحرار کی دعاؤں اور سلسلہ جنبانی سے وزیر اوقاف ہو گئے ہیں اور اب بہت ہی محنت و دیانت سے حکومت کا کام کر رہے ہیں۔ خاں صاحب کے پاس اب دو منسٹریاں ہیں ایک آب و برق کی اور ایک اوقاف کی۔ کتاب کے شروع میں خاں صاحب کا مضمون بھی ہے اور میرے بڑے مہربان ہیں (مرتب)

متصل نائم برگیڈ لدھیانہ ۔ ۲۸ر نومبر ۱۹۵۵ء

محترم مولانا صاحب

آداب عرض۔ آپ کا پوسٹ کارڈ مورخہ ۴ ۲ر نومبر ۵۵ء ملا آپ کو یہ معلوم کر کے افسوس ہوگا کہ ۲۳ر نومبر ۵۵ء کو آپ سے چھٹی لے کر شام کو جب ریلوے اسٹیشن کو آ رہا تھا تو راستہ میں میری رکشا الٹ گئی اور میرے بہت ضربات آئیں۔ بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی ٹوٹ گئی اور کندھے کی پہلی ہڈی میں شگاف آگیا۔ ۲۴ر نومبر ۵۵ء کو میں دہلی میں ہی تھا۔ مگر ڈاکٹر دل کے پہنچے میں اور ایکس رے کی میز پر۔ بہرحال میں یہاں آگیا۔ اور اب میں اچھی حالت میں ہوں۔ خدا کا شکر ہے کہ تھوڑے ہی میں چھٹکارا ہو گیا۔ اور بائیں طرف ہی ضربات آئی تھیں معلوم نہیں کس فعل کی سزا ملی ہے آپ کی چیزیں عنقریب ہی ایک دو دن کے اندر آپ کے پاس پہنچ جائیں گی اور میں بھی جلد دہلی آؤں گا آپ نے اخباروں میں پڑھ لیا ہوگا کہ شری پربودھ چندر نے پارلیمنٹری سیکریٹری شپ سے استعفی دے دیا ہے اور کبیر صاحب سے بھی ٹھن گئی معلوم ہوتی ہے۔ آپ کی معلومات تو ہم سے بدرجہا بہتر ہیں۔ میں کیا تحریر کروں۔ باقی سب خیریت ہے۔ تابعدار میگھ۔ لدھیانہ

۷ر دسمبر ۵۵ء

حضرت مولانا المحترم زید مجدکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ اللہ کرے کہ مزاج عالی بعافیت ہو۔ ماہ اکتوبر ۵۵ء سے بنام ماہنامہ عرفان منظر عام پر لایا گیا ہے جو اب تک نہایت ہی روز افزوں ترقی کے منازل طے کرتے ہوئے چوتھے شمارہ کو پہنچا ہے اور اب اگلا پرچہ ماہ جنوری ۵۶ء میں نہایت ہی رنگین دیدہ زیب اور دلکش ٹائٹل، وکتابت و طباعت کے ساتھ کثیر تعداد میں منظر عام پر آرہا ہے جو اپنی خوبیوں کا واحد ماہنامہ ہوگا۔ مجھے آپ کی ذات مخلصانہ سے امید راسخ ہے کہ اس کے لئے قلمی اعانت فرما کر اس کی مستقبل زندگی کامیاب بنا دیں گے۔ کیونکہ آپ ہی حضرات کے سایہ میں رہ کر آگے بڑھنا ہے اس لئے دعاؤں توجہات خاصہ و قلمی اعانت کی شدید ترین حاجت ہے۔ دور حاضر میں مذہبی اخبار و رسائل کی جو حالتیں ہیں وہ اظہر

من الشمس ہے۔ وقار عاصر کے شعرار، ادبار کی لاپرواہی کی شکایت کیا عرض کردں۔ آپ پردہ تمام سرگذشتیں شکستہ ہی ہیں۔ آئے دن مختلف عنوانات کے ساتھ اخبار و رسائل منظر عام پر آتے رہتے ہیں لیکن چند ہی شماروں کے بعد مدفون ہو جاتے ہیں۔ جس کی واحد وجہ یہ ہوتی ہے کہ ان کا خیر مقدم ہر نوع نہیں کیا گیا۔ یعنی عوام نے مال سے اور ادبار نے قلم سے، بایں وجہ کچھ مشکلات ہر دم رہا کرتے ہیں۔ اس لیے حضرت سے گزارش ہے کہ اس ماہنامہ کی کامیابی کے لئے دعا فرمائیں اور قلمی اعانت سے نوازکر مشکور و مسرور، کم از کم ماہ جنوری کے لئے کچھ بھی سہی، چند سطور ہی کیوں نہیں، قوم ملت کی نگہبانی، دفع مشکلات سبھی ضرور ارسال فرمائیں۔ یقیناً آپ کے اوقات عزیز صرف ہوں گے۔ لیکن بغیر گزارش کئے کیسے ہم لوگ ان خدمات کو انجام دے سکتے ہیں۔ مجھے آپ کی ذات گرامی سے یقین کامل ہے کہ پوری پوری اعانت فرماکر آگے بڑھنے میں سہولت بخشیں گے۔ یہ پرچہ صرف زبان کے لحاظ سے نہیں ہے بلکہ اصلاح قوم کے لئے ہے۔ مدرسہ اشرفیہ کے اراکین بعافیت ہیں۔ سلام شوق عرض کرتے ہیں۔

توجہات کے لئے تو منتظر چہار سال ہے۔ والسلام

(بہار)

آپ کا مخلص خادم ندور افتادہ۔ حامد الحسینی مینجنگ ایڈیٹر عرفان بھوجپور جدید۔ شاہ آباد

۳۰ نومبر ۱۹۵۵ء رصوفی عبدالحق لدھیانوی معرفت الحاج محمد عالم عطری

مکرمی المحترم الحاج مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی سلمہ اللہ تعالیٰ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ ہم سب بخیریت ہیں امید ہے جناب بخیریت پہنچ گئے ہوں گے

دیگر یہاں پر امسال ۱۳۷۵ھ کے حجاج کو نکالا جا رہا ہے۔ جناب تو اچھی طرح جانتے ہی ہیں کہ والد صاحب مع اہل و عیال ۱۹۲۰ء میں ہجرت کی نیت سے حجاز تشریف لائے تھے اور تقریباً ۳ سال ٹھہرنا بھی ہوا تھا۔ مگر ایک تو یہاں پر ہمشیرہ کا انتقال اور کچھ اسی وقت جنگ کی مصیبتیں، اور ہمارا بچپن، طبیعت کا اداس ہونا۔ ان سب چیزوں نے والد صاحب کو مجبور کر دیا تھا کہ واپس جائیں۔

حقیقت میں بندہ ہی نے زیادہ واپسی کا اصرار کیا تھا مگر ان کی وہ تمنا اور آرزو وہاں جاکر بھی اسی طرح رہی۔ لہٰذا بندہ بہت فکرمند رہتا تھا کہ جو میری وجہ سے ان کو واپسی کی تکلیف ہوئی ہے

ہے کسی نہ کسی طرح پورا کر دوں۔ امسال والدین اور چھوٹے برادران کو ساتھ لے آیا، تاکہ ان کی پرانی
آرزو، تمنا پوری ہو جائے اور اسی ارادہ سے تشریف لائے مگر اب یہاں اقامہ نہیں مل رہا۔ اس کے
لئے والدین روتے رہتے ہیں۔ جناب تو اچھی طرح جانتے ہیں کہ خاندانی اثرات سمجھئے یا کچھ اور کہ طبعاً
انگریزوں سے نفرت بلکہ ان کے دوستوں سے بھی نفرت ہے۔ اس لئے پاکستان تو بالکل جانا نہیں
چاہتا۔ الحمد للہ یہاں کا ماحول اچھا ہے۔ بچوں کی تربیت اچھی ہو رہی ہے اور کئی ایک گناہوں سے یہاں
بچاؤ ہے۔ اس لئے آپ سے التجا ہے کہ اس سلسلہ میں ہمارے لئے بہت بہت دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ
اپنی غیبی امداد سے یہاں ٹھہرنے کا انتظام فرما دیں اور یہاں سے نکالا جانا رک جائے۔ الحمد للہ خرچ وغیرہ
کے لئے کوئی تکلیف نہیں۔

دیگر ویسے شاہ سعود نے کچھ لوگوں کو اپنے خاص اختیارات سے طابیع تک دے دیئے ہیں۔ لہذا
جناب سے گزارش ہے، چونکہ شاہ سعود آج کل ہندوستان آئے ہوئے ہیں جناب کی یا جناب کے
کسی رفقاء کی ملاقات تو ضرور ہوگی۔ لہذا ان سے مل کر ہمارے لئے یہاں کی (نیشنلٹی) طابیعہ لے دیں
یا کم از کم ٹھہرنے کا اقامہ ہی مل جائے۔ اور ان شاء اللہ اس کی جزا اللہ تعالیٰ ہی آپ کو دیں گے۔
ایک درخواست پر ہمارا نام لکھ کر ان سے خصوصی اجازت لے لیں۔ ویسے وہ (فوق العادة
امر کر دیتے ہیں اس سے کام بن جاتا ہے۔ وہ کرا کر آپ ہمیں یہاں بھیج دیں۔ ہم یہاں طابیعہ لے لیں
یا کم از کم ٹھہرنے ہی کی اجازت ہو جائے تو اس سے ہی کچھ عرصہ ٹھہر جائیں گے۔ بھولئے گا نہیں۔
بے شک اس میں آپ کو کافی محنت ہوگی۔ مگر خدا کے لئے اسے ضرور کروا دیں۔ یہ ایک اپنے قریب کا بڑا
محسن کا کام ہوگا۔

مندرجہ ذیل نام درخواست میں لکھ لیں۔

(۱) عبد الحق ولد مولوی عبد اللہ عمر ۵۰ سال۔ (۲) عبد العزیز ولد مولوی عبد الحق عمر ۳۲ سال
(۳) عبد الرحمٰن ولد مولوی عبد الحق عمر ۲۵ سال۔ (۴) شاہ احمد ولد مولوی عبد العزیز عمر ۹ سال
(۵) عبد الحفیظ ولد مولوی عبد الرحمٰن عمر ۲ سال

جواب کا منتظر　　　　الراقم عبدالعزیز لدھیانوی لائلپوری حال مطیع مکہ مکرمہ

دیگر والد صاحب اور بھائی صاحب، والدہ صاحبہ گھر میں سب کو سلام کہہ رہے ہیں۔

برخوردار کو سلام، بچوں کو پیار۔

لائلپور سے خیریت کا خط آتا رہتا ہے مولوی عبداللہ صاحب منٹگمری سے ملازمت چھوڑ

آئے ہیں۔ ان کی والدہ بیگم صاحبہ کی طبیعت پہلے سے قدرے اچھی ہے۔ سب کو سلام۔

دینا پور شریف ۲۰ر دسمبر ۵۵ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥

بخدمت شریف مولانا المحترم مولوی حبیب الرحمٰن صاحب زاد عنایتکم

سلام مسنون۔ خیریت طرفین مدام مطلوب۔ بتقریب حج جب مولوی عبدالمنان صاحب دین پوری

حجاز مقدس میں جناب والا سے ملاقاتی ہوئے تھے تو جناب والا نے اور وہ ذرہ نوازی ہم کو یاد فرمایا تھا

اس یاد فرمائی کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔ اور امیدوار ہوں کہ ہمیشہ دعوات صالحہ میں یاد فرمایا کریں گے

نیز چونکہ فی الحال جسمانی ملاقات کی بظاہر کوئی صورت نہیں ہے اس لئے مستدعا ہے کہ گاہے گاہے ترسیل

نوازش نامہ سے نصف ملاقات کا شرف بخشتے رہیں گے۔ چونکہ مولانا مدنی مدظلہ اکثر جناب والا

سے ملتے رہتے ہوں گے اس لئے جب ملاقات کا موقع میسر آوے تو ہماری طرف سے استدعا فرمادیں گے

کہ فلاح دارین کے لئے اپنے خاص اوقات میں یاد فرمایا کریں۔ اور یوم المحشر کے لئے بھی ہماری آرزو جب

ان کے ساتھ وابستہ ہیں ہمیں فراموش نہ فرمادیں گے اور یہی طور پر مولانا صاحب رائے پوری

کی خدمت میں دعا کے لئے عرض فرمادیں گے۔ نیز دعا فرمادیں گے کہ مولا کریم شرف ملاقات سے سرفراز

فرمادیں آمین۔ فقط والسلام مع الاکرام۔ (جواب خط سے مشرف فرمایا جاوے)

ننگ اکابر خورشید احمد، دین پور شریف۔ خلف اصغر حضرت رحمۃ اللہ علیہ

۹ر ستمبر ۵۵ء۔ دارالعلوم دیوبند

حضرت مخدوم و محترم زید مجدکم

بعد سلام مسنون نیازمندانہ عرض ہے۔ گرامی نامہ نے مشرف فرمایا۔ میں نے والا نامہ والدہ صاحبہ مدظلہا کو بھی سنایا، بہت ہی خوشی ہوئی اور دعاؤں کی تجدید کرتے ہوئے بار بار آپ کا ذکر فرماتی رہیں۔ یہ جناب کے تعلق کی بات ہے کہ آپ نے اس خدمت کو اپنا فریضہ تصور فرمایا۔ فجزاکم اللہ خیر الجزا

لدھیانہ کی مسجد کھل جانے سے انتہائی خوشی ہوئی اور ایسا معلوم ہوا کہ جیسے سارے اجڑے ہوئے ویرانے بس گئے ہیں۔ یہ آپ کی ہمت اور عزیز مولوی سعید الرحمٰن صاحب کی جرأت و استقلال کا ثمرہ ہے۔ حقیقتاً ایک صدقہ جاریہ ہے جو آپ حضرات کے ہاتھوں عمل میں آیا۔ یہ محض کا نہیں ہے۔ بلکہ بنا ءِ مسجد ہے اور من بنی مسجداً للہ۔ بنی اللہ لہ قبالہ بیتاً فی الجنۃ کا مصداق ہے جو اللہ نے آپ کے لئے مقدر کر رکھا تھا اور اس ماحول میں مسجد بنانا ایک مستقل جہاد ہے۔ فبذلک فلیفرحوا

اس مسجد میں جمعۃ الوداع کی نماز ادا کرنا حقیقتاً مقامی مسلمانوں کی ڈھارس اور نام کرنے والوں کی دلداری کے لحاظ سے ایک معقول تجویز ہے۔ بندہ اس کے لئے حاضر ہے۔ مگر آپ کی خدمت میں پروگرام متعین فرما کر ارسال فرما دیا جاوے انشاء اللہ اس کے مطابق حاضر ہوگا۔

سفر تو آمد و رفت کا شب ہی کی گاڑیوں میں مناسب رہے گا۔ جمعہ کی شب مقدس میں قرآن شریف ختم کروں گا۔ بعد ختم غالباً فرنٹیر مناسب ہوگا۔ دہلی سے ہی اس میں سیٹ رکھ لی جائے۔ احقر سہارنپور سے مل جاوے گا یا جو پروگرام جناب تجویز فرمادیں وہاں سے واپسی بھی فرنٹیر یا کلکتہ میل سے ہی ہو سکتی ہے جس سے دیوبند آخر شب میں ۴ بجے یا پانچ بجے پہنچ سکتے ہیں اور طلب مل سکتی ہے۔ مجھے تو وہاں ادا کرنے میں بھی کوئی عذر نہ تھا۔ مگر یوم عید میں دارالعلوم کے کچھ معاملات ہوتے ہیں جن کی وجہ سے میری موجودگی یہاں ضروری ہوتی ہے بہرحال پروگرام کی مجھے اطلاع فرما دی جائے۔ امید ہے کہ مزاج گرامی بعافیت ہوگا۔ صاحبزادوں کی خدمت میں سلام مسنون۔ والسلام

محمد طیب (صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند)

۲۹ جون دسمبر ۱۹۵۶ء

حضرت المخدوم المحترم زید مجدکم



* عزیزم مولانا محمد احمد صاحب، و برادرم مولانا خلیل الرحمٰن صاحب

سلام مسنون نیاز مقرون۔ مولوی وحید الزماں صاحب کے قلم سے گرامی نامہ صادر ہوا۔ ہر موقع پر فضل تقدم آپ ہی حاصل فرمالیتے ہیں۔ میں ۸ رشعبان کو سفر طویل سے واپس ہوا۔ حضرت والدہ صاحبہ قبلہ نے معاملہ کی تفصیلات سنائیں۔ ارسال عریضہ کا قصد کر کے ۔۔۔ تھا کہ گرامی نامہ مل گیا۔ اس سلسلہ میں آں محترم نے جو سعی عمل فرمائیں۔ مجھے تو ممنون ہونا ہی چاہیے تھا۔ والدہ صاحبہ قبلہ بہت زیادہ متاثر اور ممنون ہیں اور آپ کو ۔۔۔ دعائیں دیتی ہیں۔ نتیجہ حق تعالیٰ کے ہاتھ ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کو عافیت کے ساتھ قائم رکھے۔

الجمعیۃ میں جو روداد شائع ہوئی ہیں وہ میں سنتے پڑھتی ہیں۔ مجموعی روداد سے وہ جزوی حیثیت رکھتی ہیں۔ لکھنے والے نے پوری نہیں لکھیں۔ تاہم مجمل اشارہ کا شاید ایہ ذہن میں نہیں آیا۔ امید ہے کہ مزاج گرامی بعافیت ہوگا۔ وہاں مولوی یحییٰ صاحب اور دوسرے عزیزوں سے ملاقات ہوئی۔ مفتی صاحب تو اکثر حصہ سفر میں ساتھ ہی رہے۔ سب حضرات بعافیت ہیں۔ مولوی وحید الزماں صاحب سے بہت بہت سلام مسنون۔ صاحبزادوں اور پرسان حال حضرات کی خدمات میں سلام نیاز

والسلام

محمد طیب (صاحب مہتمم دارالعلوم۔ دیوبند)

۱۴ ذیقعدہ ۱۳۷۵ھ

حضرت المحترم زید مجدکم

سلام مسنون نیاز مقرون۔ الحمد للہ بعافیت رہ کر خیریت سے مطلع خواہ ہوں۔ امید ہے کہ صحت اچھی ہوگی۔ والدہ صاحبہ قبلہ کو سلام مسنون فرماتی ہیں کہ اب معاملہ کس حد پر ہے ذرا ابھارتے رہیں جو آگے بڑھتا ہے۔ زبانی جو کچھ فرمایا تھا وہ میں نے ان سے ذکر کر دیا تھا۔ امید ہے کہ اسے آگے بڑھانے کے لئے امداد فرماتی رہیں گے۔ میں نے انٹرنیشنل پاسپورٹ کی درخواست سہارنپور بھجوائی ہے۔ وہاں کی رپورٹ کے ساتھ مرکز میں پہنچے گی۔ یہ چاہتا ہوں کہ رپورٹ اچھی بھی ہو جائے اور جلد بھی ہو جائے۔ پہلے بھی جناب نے ہی اس مسئلے کو آگے بڑھایا تھا۔ اب بھی درخواست ہے۔ اوپر سے اشارہ ہو جائے گا تو رپورٹ جلد اور اچھی پہنچ جائے گی اور پھر وہاں مرکز میں بھی جناب

ہی اسے جلد کرا دیں گے۔ امید ہے کہ مزاج گرامی بعافیت ہوگا۔ دعا کا خواہاں ہوں۔ والسلام

(قاری) محمد طیب (مہتمم دارالعلوم دیوبند)

۳۰ر ستمبر ۱۹۵۶ء

حضرت المحترم زید مجدکم

سلام مسنون نیاز مقرون۔ گرامی نامہ نے مشرف فرمایا۔ حسب ارشاد میں انشاء اللہ تعالیٰ جمعہ کی شب میں دیوبند سے گیارہ بجے کی پسنجر سے سہارنپور روانہ ہوں گا اور وہاں سے فرنٹیر میل لے لوں گا۔ جناب اس میں دو سیٹیں ریزرو کرادیں۔ میرے ساتھ لڑکوں میں سے ایک ہوگا۔ فرنٹیر میل سہارنپور ڈیڑھ بجے پہنچتا ہے۔ لیٹ ہوا تو تقریباً ۲ بجے، اس سے یہی خیال ہوتا ہے کہ پہلے سہارنپور سے مظفر نگر کے لئے سوار ہوں۔ وہاں ۱۲ بجے پہنچتا ہے تو رات کا حصہ زیادہ مل جائے گا آرام کے لئے۔ اس کے لئے البتہ ضرورت اس کی ہوگی کہ میں تراویح سے فارغ ہو کر بذریعہ کار مظفر نگر پہنچوں اور وہاں سے میل لوں کیونکہ اس وقت ریل کوئی نہیں مل سکتی۔ اگر یہ رائے مفید ہو تو ریزرویشن مظفر نگر سے کرا دیا جائے اور بندہ کو مطلع فرمادیا جائے۔ اس صورت میں رات کا کچھ حصہ آرام کے لئے بچ سکے۔ سہارنپور سے دو ڈھائی بجے تک بھاگ دوڑ میں ہی گزرے گی۔ اس میں صرف چند روپے زاید صرف ہوتے ہیں۔ آرام مل جاتا ہے۔ جو صورت پسند ہو اس کے مطابق ریزرویشن کرا کر اطلاع فرما دی جائے۔ میں حسب ارشاد مولوی سعید الرحمن صاحب کو خط یا تار سے اطلاع دے دوں گا۔

والسلام (قاری) محمد طیب (مہتمم دارالعلوم دیوبند) ۱۰ر رمضان المبارک ۱۳۷۵ھ

۳۰ر ستمبر ۱۹۵۶ء

حضرت المخدوم المحترم زید مجدکم

سلام مسنون نیاز مقرون۔ والا نامہ باعث سرفرازی ہوا۔ یوم جمعۃ الوداع کے اجتماع کے بارے میں خلجان مجھے بھی تھا کہ وہ ہو بھی سکے گا یا نہیں۔ اوّل تو رمضان، گرمی شدید اور اگلے دن عید کا احتمال بلکہ ظن غالب۔ لوگ عید کے انتظام میں حسب حیثیت مصروف۔ اس لئے مولوی سعید الرحمن

صاحب کی یہ رائے مناسب ہی ہوئی۔ تاہم میں تو غم کے بیٹھا تھا۔ واقعی حادثہ۔ آج ہی مولوی سعید الرحمٰن
سلمہ کو مفصل خط لکھا جس میں اولاً اس عمل صالح کی نوعیت ان پر ظاہر ہوتی ہے۔ خداوند تعالیٰ ان
کی ہمت و جرأت اور استقلال میں برکت عطا فرمائے۔ یہاں بحمد اللہ ہمہ وجوہ خیریت ہے۔ آپ کے لیے
دل سے دعا۔ جناب اماں بی صاحبہ کو تو آپ نے اپنا مستقل دعاگو بنا لیا ہے۔ وہ فرماتی تھیں کہ بھائی
تعلق تو روزِ اوّل سے اور اوّل کے خاندان سے قدیم سے تھا۔ میں خورد سالہ تھی۔ اماں صاحبہ مقیم رہیں
جب تر پھوپھی مرحومہ کی آنکھ مرگھا میں بند ہوگئی تھی۔ ورا س وقت ان کے گھرانے کی محبت بے اندازہ
ہوگئی تھی۔ درمیان میں یہ کیفیت حوادثِ روزگار سے کچھ ماند سی پڑ گئی تھی۔ اب مولانا حبیب الرحمٰن نے
اس نسبت کو ازسرِ نو تازہ کر دیا ہے۔ اس لیے میرا قلبی رابطہ پہلے سے زیادہ ہوگیا ہے۔ یہ حالات سب کی گئی ہیں
یہاں سب خیریت ہے۔ اغلباً ۶ر شوال یوم پنجشنبہ کو دہلی میں دولت خانہ پر حاضری ہوگی انشاء اللہ
صاحبزادوں کی خدمت میں سلام مسنون۔ والسلام

(دستخط) محمد طیب (مہتمم دارالعلوم دیوبند)

۲ر ستمبر ۵۵ء

مکرمی سلام مسنون

یہاں ہم لوگ ایسی جگہ پر آگئے ہیں کہ جہاں پر ڈاک خانہ وغیرہ کا پتہ نہیں ہے۔ پروگرام تو
ہر روز رکا ہی ہوتا ہے۔ مگر مشکل یہ ہے کہ آپ تک پہنچنا مشکل ہے۔ صرف اسی ایک خط کو پہنچانے کے
لیے ۱۰ میل سائیکل سے آدمی بھیجنا پڑا ہے۔ ہاں کبھی کبھی کا پروگرام بھیج دیا کریں گے۔ آپ مطمئن رہیں اور
کسی قسم کا فکر نہ کریں۔ دیگر دہلی آنے پر جو پروگرام یہاں پر ہوتا ہے وہ ہمارے ذہنوں میں ہوگا ہی لے
آپ کی خدمت میں آسنائیں گے۔ آپ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں یہاں پر کامیابی نصیب فرمائیں۔
تمنا۔ باقی خیریت ہے۔ جواب سے مطلع فرمائیں۔

آپ کے خیر اندیش۔ فضل الرحمٰن حسن پوری۔ عبدالعزیز جنگ پوری

ہمارا پتہ۔ مولانا فضل الرحمٰن صاحب حسن پوری۔ دفتر کانگریس۔ مجھی پور۔ گورکھپور

کمرہ ۱ بی بلاک۔ دارالشفاء لکھنؤ۔

مخدوم مکرم بندہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، والا نامہ صادر ہو کر کاشف حالات ہوا۔ مجھے جناب کی عنایات بندگانہ کے پیش نظر ہیں امید ہے کہ جناب میری طرف سے تغافل نہ فرمائیں گے اور برابر یاد فرماتے رہیں گے۔ ۱۸ مارچ کو شری سمپورنانند جی دہلی پہنچ رہے ہیں اور وہاں سے ۱۹ مارچ کو کسی وقت میرٹھ تشریف لے جائیں۔ مودبانہ درخواست ہے کہ اگر ملاقات ممکن ہو سکے تو زبانی ورنہ پھر فون پر صرف یاددہانی کرا دیجئے بلکہ زور دیجئے کہ اب اس کام کو جلد از جلد انجام دیا جائے۔ مزید براں اگر پنڈت جی اور شاستری جی اور پنڈت جی سے کہلا دیا جائے تو سونے پر سہاگہ ہو گا۔ زیادہ کیا عرض کروں۔ جناب خود ہی جو بہتر خیال فرمائیں، وہ کریں۔ یہ اچھا موقع ہے اس سے فائدہ اٹھا کر ان پر پورا زور ڈلوانا بہت ضروری ہے۔ امید ہے کہ مزاج گرامی بخیریت ہوں گے۔ برادران عزیز کو سلام مسنون۔

آپ کا (حافظ) محمد علی (موجودہ وزیر اوقاف اور آب برقی (یو۔پی) ۱۶ مارچ ۱۹۵۶ء

# ہندوستان کے مسلم مجاہدین

بنا کردند خوش رسمے بخاک و خون غلطیدن | خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را

گذشتہ نصف صدی میں علماء سوء و دجال[1] جلہ آخر الزماں نے ان الزاموں کے ذریعے کیسے کیسے مظالم۔ و شدائد مصلحین امت و متبعین کتاب سنت و داعیان دین الخالص پر نہیں کئے ہیں، اور اس دنیا کی کون کی تہمت ہے جو ان پر نہیں لائی گئی ہے؟ اب تو یہ فتنہ کچھ کچھ دب چلا ہے۔ لیکن گزشتہ ساٹھ ستر برس کے اندر نہ صرف ہندوستان بلکہ اکثر بلاد اسلامیہ میں جو حالت رہ چکی ہے افسوس کہ تاریخ کا قلم اب تک اس سے آشنا نہ ہوا۔ ورنہ شاید پچھلے عہد فتن و مظالم کی کتنی ہی سرگزشتیں اس کے سامنے ہیچ نظر آتیں۔ اس فتنہ نے حق کی پامالی اور صلحاء امت کے قتل و غارت کے سارے ہتھیار اکٹھے کر دیئے تھے۔ جہاں کسی کو کتاب و سنت کا داعی اور بدعات و منکرات سے کنارہ کش دیکھا، جھٹ کہہ دیا کہ متہم۔ پھر مجرد اس الزام کے

گویا اس بدنصیب کا خون مسلمانوں پر حلال ہوگیا۔ یہود و نصاریٰ اور مشرکین کو مسلمانوں کی بستیوں میں امن مل سکتا ہے لیکن اس بدبخت کے لئے کہیں پناہ نہیں۔ گھر سے بے گھر ان کو ہونا پڑا۔ مردود و مطعونِ خلائق وہ بنے۔ خدا کی عبادت گاہوں کے دروازے ان پر بند کئے گئے۔ کفر کے فتووں کا بے خطا ہتھیار ان کے لئے حرکت میں آیا۔ حکومت وقت کو ان کے خلاف بھڑکایا گیا۔ کفار نے نہیں خود مسلمانوں نے ان کے خلاف سازشیں کیں۔ بغاوت کا الزام لگا کر کسی کی جان پھانسی کے تختے پر لی گئی اور کسی کو رب اللہ کے لئے کالے پانی[1] بھجوا کر مسلمانوں نے جشن کئے۔ حتیٰ کہ جن مظلوموں نے جوارِ بیت اللہ و بیت الرسولؐ کو وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا سمجھ کر کفرزار ہند سے ہجرت کی۔ ان کو وہاں بھی پناہ نہ ملی۔ کبوتروں کے غول مسجد حرام میں بے غم اڑتے ہیں اور جانورانِ صحرائی کو اس دارالامن نے شکاریوں کی صید افگنیوں سے محفوظ کر دیا ہے۔ مگر افسوس کہ عشاقِ کتاب و سنت کے لئے وہاں بھی امن نہ تھا۔ وہی خود ساختہ مذہبی الزام ان پر لگایا گیا۔ عین جوارِ حرم میں کسی مہاجر الی اللہ کے تازیانے لگائے گئے،[2] کسی کو قید کیا گیا، کسی کا تمام مال و متاع مسلمانوں کے لئے مباح کر دیا گیا۔ جن لوگوں نے کفر و ظلم کی آبادیوں سے نکل کر اللہ کے گھر میں پناہ لی تھی۔ ان کو وہاں سے بھی نکالا گیا:

درونِ خانۂ چشمِ تو مرداں ہستند

کہ درمیانِ حرم می زنند قافلہ را

اور یہ سب کچھ اس لئے ہوا کہ قرآن کے جاکر اور رسولؐ و سنتِ رسولؐ کے شیفتہ ہیں۔ جماعت ان کا نصب العین ہندوستان کی کامل آزادی ہے۔ ابوالکلام آزاد ۱۹۲۶ء

---

[1] علماءِ سوء و دجاجلۂ آخر الزماں سے مولانا کی مراد ۱۸۵۷ء میں انگریز کے حق میں فتویٰ دینے والے علماء سے ہے جس میں سرسید بھی آتے ہیں۔ مئی ۱۸۵۷ء سے لے کر مئی ۱۹۱۶ء تک مجاہدینِ وطن کے قافلہ میں مولانا شاہ عبدالقادر سے لے کر شیخ الہند تک اور شیخ الہند سے لے کر رئیس الاحرار مولانا حبیب الرحمٰن تک سب ہی مجاہدینِ آزادی ہند کا مولانا آزاد نے اپنے منفرد ادبی و جہادی رنگ میں "تذکرہ" کے صفحہ ۲۷۲ اور ۲۷۳ پر ایمان و ایقان کو زندہ کرنے والی زندگی کا تذکرہ کیا ہے۔ (ابوالکلام آزاد۔ تذکرہ)

[2] مولانا فضل الحق خیرآبادی کالے پانی کے جزیرہ میں اسیر ہوئے۔

[3] حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن اور انکے ساتھی جزائر مالٹا میں نظر بند رہے۔

# تسلیم جاں ہے زندگی

جلوس آدم سے پہلے کائنات عالم کی ترتیب و تنظیم میں کیفیت و کمیت دونوں قسم کے احساسات کائنات کے ہر حصے میں پائے جاتے تھے[1] انسان کا وجود اور وہ بھی "اشرف المخلوقات کے اعزاز کے ساتھ"[2] اس دنیا میں بھیجا گیا۔ جس نے دنیا میں آکر کائنات عالم کی رنگینیوں میں دلکش و دل پسند اور مسرت و الم سے بھرپور زندگی کا اضافہ کیا۔

لیکن یہ عجیب بات ہے کہ آدم اول سے لے کر اب تک زندگی کے مفہوم و مقاصد کو کھو بیٹھے، کوئی پیدا ہوتا ہے خوشی و مسرت کے احساسات جاگ اٹھتے ہیں اور کوئی مرتا ہے تو غم و الم کی دردناک داستانیں مسلسل دل ٹیس اور کسک بن جاتی ہیں۔ سائنس دانوں نے سب کچھ سمجھا ہے لیکن مہد سے لحد تک کے حالات پر انسان کو ابھی تک عبور حاصل نہیں ہوا۔ قرآن مجید میں ایک بات کہہ کر معاملہ صاف کر دیا گیا ہے "ہم اللہ ہی کی طرف سے آئے ہیں اور اللہ ہی کی طرف لوٹنے والے ہیں" دنیا کے دانش مندوں نے زندگی کا سراغ لگانے کے لئے لامحدود خامہ رسائی کی ہے۔

اتر کر جہانِ مکافات میں
رہی زندگی موت کی گھات میں
گل اس شاخ سے ٹوٹتے بھی رہے
اسی شاخ سے پھوٹتے بھی رہے
سمجھتے ہیں ناداں اسے بے ثبات
ابھرتا ہے مٹ مٹ کے نقشِ حیات

رئیس الاحرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے آپ جو خطوط "تعزیت" کے پڑھیں گے تو قاری کو اپنے احساس پر قابو رکھنا مشکل ہو جائے گا۔ زندگی نا ختم ہونے والا ایک سلسلہ ہے جہاں ہم سلسلۂ بصارت کو ختم دیکھتے ہیں وہیں موت کا حکم لگا دیتے ہیں۔ حالانکہ بصارت کے بند ہوتے ہی نور بصیرت کے دروازے کھل جاتے ہیں سو حقیقت میں زندگی ایک مسلسل عمل کا نام ہے اور یہ ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے، اس لئے جو روحانی آدمی نور بصیرت لے کر اس دنیا سے گئے ہیں انہیں مرا ہوا نہ سمجھو، وہ زندۂ جاوید ہیں

برتر از اندیشۂ سود و زیاں ہے زندگی    ہے کبھی جاں اور کبھی تسلیم جاں ہے زندگی

عزیز الرحمٰن جامعی لدھیانوی ثم دہلوی ۱۲ر نومبر ۱۹۷۵ء

سلہ اقبال نے انسان کو ظل سبحانی سے تعبیر کیا ہے ۲ ۳۴ سلہ اسی مقام سے آگاہ بنا ہے ظل سبحانی

رئیس الاحرار مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی

# خطوط کے آئینہ میں

## تعزیتی خطوط

دیدۂ بیدار دور اندیش نزی

مرتبہ عزیز الرحمٰن جامعی لدھیانوی ثم دھلوی

بسلسلہ جنگ آزادی کے مسلم مجاہدین ــــــ باب چہارم

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط کا | تاریخ خطوط |
|---|---|---|
| ۱ | حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوری | ۲ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۲۔ | سابق صدر جمہوریہ ہند ڈاکٹر راجندر پرشاد | " " " |
| ۳۔ | وزیر صحت حکومت ہند امرت کور | " " " |
| ۴۔ | امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری | " " " |
| ۵۔ | مقیم الدین فاروقی سکریٹری کمیونسٹ پارٹی | " " " |
| ۶۔ | کمیونسٹ پارٹی کی دہلی صوبائی کمیٹی کی قرارداد | " " " |
| ۷۔ | تاج انصاری لدھیانوی دفتر مجلس احرار اسلام ہند (پاکستان) | " " " |
| ۸۔ | ہر بھگوان مودگل | " " " |
| ۹۔ | سمیع الدین جے، ٹی، سی کالج ہاپوڑ (میرٹھ) | " " " |
| ۱۰۔ | سردار لال کپور۔ جگراؤں روڈ (لدھیانہ) | " " " |
| ۱۱۔ | محمود صاحب کراچی | " " " |
| ۱۲۔ | محمد علی جالندھری مجلس تحفظ ختم نبوت۔ ملتان۔ (پاکستان) | " " " |
| ۱۳ | محمد اسعد اللہ ناظم مظاہر علوم سہارنپور | " " " |
| ۱۴ | محمود علی خاں سہارنپور | " " " |
| ۱۵ | محمد منظور نعمانی۔ لکھنؤ | " " " |
| ۱۶ | جلیل الرحمٰن ۔ ۲۷۷۔ برنو روڈ۔ کراچی | " " " |
| ۱۷ | مولانا محمد انوری۔ لائل پور | " " " |
| ۱۸ | ابوالحسن علی ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔ یوپی | " " " |
| ۱۹ | والدہ ازہر شاہ کاشمیری اہلیہ حضرت علامہ سید انور شاہ کاشمیری | " " " |
| ۲۰ | ازہر شاہ کاشمیری۔ دیوبند | " " " |
| ۲۱ | مجید لاہوری ۔ کراچی | " " " |

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط کا | تاریخ خطوط |
|---|---|---|
| ۲۲۔ | سید ازہر شاہ قیصر۔ دیوبند | ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۲۳۔ | عبدالقیوم نکودری | 〃 〃 〃 |
| ۲۴۔ | مولوی محمد یوسف لدھیانوی۔ راولپنڈی | 〃 〃 〃 |
| ۲۵۔ | غلام علی ۱۸۹ مال روڈ۔ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۲۶۔ | محمد اسحاق۔ نایاب بیڑی فیکٹری۔ لال باغ۔ مراد آباد | 〃 〃 〃 |
| ۲۷۔ | عبدالقیوم نکودری | 〃 〃 〃 |
| ۲۸۔ | امیر قریشی سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۲۹۔ | سید محمد الیاس۔ کٹھولی۔ خیر نگر۔ میرٹھ | 〃 〃 〃 |
| ۳۰۔ | مقصود علی۔ کیلاش پور ضلع سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۳۱۔ | محمد یاسین کوچ۔ ٹنڈ شرینہ۔ امروہہ اسٹیٹ راج پور مراد آباد | 〃 〃 〃 |
| ۳۲۔ | او۔ کے شرما لدھیانہ | 〃 〃 〃 |
| ۳۳۔ | قاری اصغر علی مدرس مدرسہ دارالعلوم دیوبند ضلع سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۳۴۔ | سید حسن رضوی لاہوری۔ دیوبند | 〃 〃 〃 |
| ۳۵۔ | عبدالرحمن لدھیانوی۔ فروٹ کمیشن ایجنٹس میوہ منڈی۔ لائل پور | 〃 〃 〃 |
| ۳۶۔ | محمد عظیم ملیسی | 〃 〃 〃 |
| ۳۷۔ | مشتاق احمد عرف پوستی۔ لائل پور | 〃 〃 〃 |
| ۳۸۔ | وصی احمد۔ اصطبل چار باغ۔ لکھنؤ | 〃 〃 〃 |
| ۳۹۔ | عبدالحئی رجسٹرڈ پریکٹیشنر۔ کھاتولی۔ یو۔پی | 〃 〃 〃 |
| ۴۰۔ | غلام محمد ولد مستری نور محمد انڈین مشین ہوزری مِلز۔ لدھیانہ۔ لائل پور | 〃 〃 〃 |
| ۴۱۔ | نیاز اشرف علی ۹۲۸ اے یحییٰ پور۔ الہ آباد یو۔پی | 〃 〃 〃 |
| ۴۲۔ | بی۔ ڈی منوجہ سیکر راجستھان | 〃 〃 〃 |

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط | تاریخ خطوط |
|---|---|---|
| ۴۳ ۔ | چمن لال آزاد ۔ نائب ایڈیٹر ۔ روزنامہ پرتاپ ۔ نئی دلّی | ۲ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۴۴ ۔ | محمد حفیظ الدین انجمن ترقّی اردو ہند ۔ علی گڑھ | ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۴۵ ۔ | محمد احمد لدھیانوی ۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۴۶ ۔ | غضنفر حسین صدیقی ۔ لاہور مشہور مسلم ہیکل | 〃 〃 〃 |
| ۴۷ ۔ | فتح محمد انوری ایڈوکیٹ ۔ ۵ ٹمپل روڈ لاہور مشہور مسلم ہیکل | 〃 〃 〃 |
| ۴۸ ۔ | ڈاکٹر فیاض الدین ہومیوپیتھک لدھیانہ بلاک نمبر ۲۳ الف سرگودھا | 〃 〃 〃 |
| ۴۹ ۔ | عبد الحامد لدھیانوی ۔ مالک سوئٹ ہاؤس حسن ابدال ضلع کیمبل پور | 〃 〃 〃 |
| ۵۰ ۔ | محمد حسین صدر مدرس مدرسہ رفیق العلماء محلہ قاضیان رحیم یار خان | 〃 〃 〃 |
| ۵۱ ۔ | خواجہ محمد یوسف ۹ بریڈ وڈ روڈ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۵۲ ۔ | مختار علی ۔ راولپنڈی | 〃 〃 〃 |
| ۵۳ ۔ | عمران محلہ کرمی ٹولہ ۔ جنرل اسٹور ۔ چوک اعظم گڑھ | 〃 〃 〃 |
| ۵۴ ۔ | دوست محمد جڑانوالہ ۔ ضلع سرگودھا | 〃 〃 〃 |
| ۵۵ ۔ | فخر الحسن مدرس دار العلوم دیوبند | 〃 〃 〃 |
| ۵۶ ۔ | زہرہ شیخ طارق آباد ۔ گلی نمبر ۷ | 〃 〃 〃 |
| ۵۷ ۔ | حکیم غلام نبی ۔ غوثیہ دواخانہ منٹگمری ۔ پاکستان | 〃 〃 〃 |
| ۵۸ ۔ | عبد السلام ۔ ناظم دار العلوم گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۵۹ ۔ | عبد الرحمن لدھیانوی ۔ عثمانیہ کالج شیخوپورہ | 〃 〃 〃 |
| ۶۰ ۔ | ودود علی ۔ کیلاش پور ۔ ضلع سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۶۱ ۔ | یٰسین خاں ۔ ۱۳ انارکلی ۔ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۶۲ ۔ | شریف بٹ لدھیانوی معرفت برکت علی اینڈ برادرس ٹیلر اینڈ آؤٹ فٹرس | 〃 〃 〃 |
| ۶۳ ۔ | حافظ اکرام اللہ سہارنپور | 〃 〃 〃 |

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط کا | تاریخ خطوط |
| --- | --- | --- |
| ۸۵ - | سید احمد اکبرآبادی ایڈیٹر برہان پروفیسر شعبہ دینیات علی گڑھ | ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۸۶ - | خواجہ محمد طاہر حسرت لدھیانوی۔ حال بیڈن روڈ۔ جابیرگی۔ لاہور (منہورد مسلم لیگی) | 〃 〃 〃 |
| ۸۷ - | ~~[illegible] ایڈیٹر انقلاب۔ لاہور~~ شورش کاشمیری۔ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۸۸ - | محمد اکرم صدیقی سپاہ ضلع اعظم گڑھ | 〃 〃 〃 |
| ۸۹ - | فتح محمد سلطان پوری۔ مبارک پور۔ ملتان | ۶ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۹۰ - | رتن لال فسیلی۔ فیروزآباد۔ آگرہ | 〃 〃 〃 |
| ۹۱ - | محمد یامین طیب سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۹۲ - | سید ظہور الحسن لدھیانوی۔ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۹۳ | مبارک علی آزاد۔ لدھیانہ | 〃 〃 〃 |
| ۹۴ | عبدالمالک وکیل۔ داتا پور کینٹ | 〃 〃 〃 |
| ۹۵ - | منصور محمود ڈرائنگ ماسٹر۔ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۹۶ - | جلیل صاحب۔ لاہور [illegible] ظہیر جلیس [illegible] روڈ | 〃 〃 〃 |
| ۹۷ - | محمد احمد حانی لدھیانوی۔ مدرسہ عربیہ جامع رشیدیہ غلہ منڈی منٹگمری | ۷ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۹۸ - | شیخ محمد علی۔ مینگو ہاؤس ملیح آباد ضلع لکھنؤ | 〃 〃 〃 |
| ۹۹ - | حافظ سیف اللہ۔ نوشہرہ درکاں | 〃 〃 〃 |
| ۱۰۰ - | مسعود حسن ایوبی خلف مرحوم مولانا احمد حسن ایوبی۔ ضلع مظفرنگر | 〃 〃 〃 |
| ۱۰۱ - | مولوی نور محمد بنیان والے۔ اندرون لوہاری گیٹ | 〃 〃 〃 |
| ۱۰۲ - | حاجی احمد حسین لاہور | ۸ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۰۳ - | عبدالغنی زودی کرشن نگر لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۱۰۴ - | بلبیر سنگھ کاریان۔ پربھاتی۔ تحلہ | ۹ ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۰۵ - | اندر پرتاپ ایم اے خلف لالہ امرناتھ تیر | 〃 〃 〃 |

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط کا | تاریخ خط |
| --- | --- | --- |
| ۱۰۶۔ | عبدالمجید۔ سمرسٹ ہاؤس کراچی | ۱۱ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۰۷۔ | شہری جمعیۃ علماء میرٹھ | 〃 〃 |
| ۱۰۸۔ | انور جالندھری۔ معرفت ڈائریکٹر فوڈ سینٹر | ۱۱ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۰۹۔ | عبدالمجید۔ خیوا۔ | |
| ۱۱۰۔ | کے۔ ایم۔ اسمٰعیل۔ انجمن درس القرآن۔ ہبلی ضلع دھارواڑ | ۱۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۱۱۔ | سکریٹری ادارہ شرقیہ۔ حیدرآباد۔ دکن | ۱۷ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۱۲۔ | محمد افضل علی۔ لاہور | ۱۵ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۱۳۔ | حضرت حکیم سید معراج الحسن محلہ شامیہ۔ مکہ مکرمہ | ۲۶ر اکتوبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۱۴۔ | سید مسعود شاہ۔ بہٹ ضلع سہارنپور | ۷ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۱۵۔ | لطیف لدھیانوی۔ لائل پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۱۶۔ | ثروت رضوی امروہہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۱۷۔ | عبدالاحد۔ دیوبند | 〃 〃 〃 |
| ۱۱۸۔ | مولانا محمد زکریا شیخ الحدیث۔ سہارن پور | ۴ر ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۱۹۔ | حفیظ الرحمٰن رحمانی۔ دواخانہ دھام پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۰۔ | اشفاق احمد۔ مدرسہ دارالعلوم۔ دیوبند | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۱۔ | مولانا محمد مبارک۔ نائب مہتمم دارالعلوم دیوبند | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۲۔ | قاضی محمد احمد۔ رحیم یار خان محلہ قاضیان | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۳۔ | حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۴۔ | عبدالمنان معرفت عبدالحق صاحب گوجرانوالہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۵۔ | محمد طاہر حسین۔ کھاتولی | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۶۔ | قمرالدین لدھیانوی | 〃 〃 〃 |

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط کا | تاریخ خط |
|---|---|---|
| ۱۲۷۔ | عبدالغنی معرفت حاجی فضل الدین محمد اسماعیل۔ لائل پور | ۲؍ستمبر ۱۹۵۶ء |
| ۱۲۸۔ | ایم عبدالحمید۔ لائل پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۲۹۔ | محمد حسن لدھیانوی معرفت محمد امین۔ گجرات۔ پاکستان | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۰۔ | تاج محمد لدھیانوی۔ ملتان | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۱۔ | عبدالحفیظ۔ سرگودھا | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۲۔ | محمد صدیق انور۔ ستلج نیوز۔ اوکاڑہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۳۔ | غلام محمد دیوبندی۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۴۔ | | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۵۔ | منظور النبی۔ دارالشفاء لکھنؤ | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۶۔ | پریذیڈنٹ کونسل۔ ماجری۔ انبالہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۷۔ | عبدالحق۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۸۔ | حامد میاں | 〃 〃 〃 |
| ۱۳۹۔ | سردول سنگھ ایڈووکیٹ۔ ہوشیارپور | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۰۔ | حاجی محمد اکرم۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۱۔ | ظفر عالم۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۲۔ | عزیز الرحمٰن ناظم اعلیٰ مجلس تحفظ ختم نبوت۔ ڈیرہ اسماعیل خان | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۳۔ | حکیم عبدالرشید۔ بریلی | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۴۔ | جمیل۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۵۔ | جمیل۔ گوجرانوالا | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۶۔ | محمد صابر۔ کراچی | 〃 〃 〃 |
| ۱۴۷۔ | محمد احمد جمیل۔ مرادآباد | 〃 〃 〃 |

| نمبر شمار خط | نام صاحب خط کا | تاریخ خط |
| --- | --- | --- |
| ۱۴۸۔ | اُم چند۔ مظفر نگر | ۲ ستمبر ۵۶ء |
| ۱۴۹۔ | اوم پرکاش۔ رام سی سینی۔ لدھیانہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۰۔ | افتخار زیدی۔ مراد آباد | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۱۔ | خلیل اللہ۔ گوجرانوالہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۲۔ | غلام یاسین گوجرانوالہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۳ | ظفر۔ گوجرانوالہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۴ | محمد فضل الرحمٰن۔ سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۵ | عبدالحمید۔ لاہور | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۶۔ | شمس النسا۔ مراد آباد | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۷۔ | غلام محمد۔ لائل پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۸۔ | مرزا یوسف بیگ۔ علی گڑھ | 〃 〃 〃 |
| ۱۵۹۔ | حاجی یعقوب علمان۔ سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۰۔ | عبدالاحد رائے پوری۔ ملتان | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۱۔ | محمد اعجاز حسین۔ امروہہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۲۔ | کامریڈ غلام محمد دیوانہ۔ لدھیانہ | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۳۔ | نصیب خاں۔ سہارن پور | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۴۔ | نور محمد شبلی لدھیانوی | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۵۔ | بشیر احمد کرت پور۔ بجنور | 〃 〃 〃 |
| ۱۶۶۔ | شیخ اقبال علی ایڈووکیٹ۔ لکھنؤ | 〃 〃 〃 |

# یاسر عرفات العربی الحجازی ثم الہندی

۱۳ نومبر ۱۹۷۴ء - امریکہ - دن کے ۱۰ بجے

نیویارک میں یونائیٹڈ نیشنز کے وسیع ہال میں ایک سو چالیس سلطنتوں کے نمائندے پورے جوش و خروش کے ساتھ یاسر عرفات کا خوشی و مسرت، شادمانی اور مبارک باد کے ساتھ استقبال کر رہے تھے۔ یاسر عرفات جب اپنے حجازی وقار کے ساتھ ہال میں داخل ہوئے تو ہر طرف سے مبارک باد کے نغمے گونج اٹھے۔ آج اسرائیلیوں کو شکست اور حجازیوں کو فتح نصیب ہوئی۔

دلّی - ۱۲ نومبر شب کے دس بج کر ۲۰ منٹ پر عین اسی وقت لیڈی ہارڈنگ اسپتال میں حضرت عمر بن عبدالعزیز کے خاندان میں ہاجرہ بانو کے بطن سے محمد سلیمان کے ہاں ۱۳۹۳ھ میں کتم عدم سے یاسر عرفات عالم وجود میں آ چکا تھا۔

ڈاکٹر اقبال نے مقام سرمدی سے ہندوستان میں بدیہ کامل کی روشنی اور امریکہ میں آفتاب عالم کی سنہری کرنوں پہ دونوں یاسر عرفات کے لئے یہ نغمۂ الٰہی چھیڑ دیا۔ اقبال کی دعا یونائیٹڈ نیشنز کے ہال میں بھی گونج رہی تھی اور لیڈی ہارڈنگ کے کمروں میں بھی دلکش و دلچسپ و دل پسند سرمدی سروں میں دعائے الٰہی کی آواز دلوں کو گرما رہی تھی۔

## "یاسر عرفات العربی الحجازی کے لئے دعا"

یونائیٹڈ نیشنز کے ہال اور لیڈی ہارڈنگ کی چار دیواری میں

یہ غازی یہ تیرے پُراسرار بندے
جنھیں تو نے بخشا ہے ذوقِ خدائی

دونیم ان کی ٹھوکر سے صحرا و دریا
سمٹ کر پہاڑ ان کی ہیبت سے رائی

دو عالم سے کرتی ہے بیگانہ دل کو
عجب چیز ہے لذتِ آشنائی

نغمہ ہندی ہے تو کیا لَے تو حجازی ہے مری

# یاسر عرفات العربی والحجازی

## کیا تو نے صحرا نشینوں کو یکتا
## نظر میں، خبر میں، اذانِ سحر میں

دونوں یاسر عرفات کے لئے ایک تنظیم فلسطین کا سربراہ ہے دوسرا صرف ایک سال دو مہینے کا ہے۔ ایک ہندوستان میں ہے اور ایک قاہرہ میں

بلال احمد دفتر کے کاموں میں مصروف

## پیغامِ حیات

جگر سے وہی تیر پھر پار کر
تمنا کو سینے میں بیدار کر

ترے آسمانوں کے تاروں کی خیر
زمینوں کے شب زندہ داروں کی خیر

جوانوں کو سوزِ جگر بخش دے
مرا عشق میری نظر بخش دے

مری ناؤ گرداب سے پار کر
یہ ثابت ہے تو اس کو سیار کر

شہادت ہے مطلوب و مقصودِ مومن
نہ مالِ غنیمت نہ کشور کشائی

خیاباں میں ہے منتظر لالہ کب سے
قبا چاہیے اس کو خونِ عرب سے

کیا تو نے صحرا نشینوں کو یکتا
خبر میں نظر میں اذانِ سحر میں

طلب جس کی صدیوں سے تھی زندگی کو
وہ سوز اس نے پایا انہیں کے جگر میں

کشادِ درِ دل سمجھتے ہیں اس کو
ہلاکت نہیں موت ان کی نظر میں

دلِ مردِ مومن میں پھر زندہ کر دے
وہ بجلی کہ تھی نعرۂ لاتذر میں

عزائم کو سینوں میں بیدار کر دے
نگاہِ مسلماں کو تلوار کر دے — اقبال

میں اقبال کی اس دعا اور نغمۂ سرمدی کے ساتھ تنظیم فلسطین کے سربراہ
محترم جناب محمد یاسین صاحبزادہ اور چہیتے یاسر عرفات کی خدمت میں
نذرانہ تہنیت پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ آج کی تاریخ میں پیارے ننھے
یاسر عرفات کی عمر ایک سال ایک مہینہ ہے۔

"یہ انتساب ہے ... ننھے یاسر عرفات کے نام"

عزیز الرحمن جامی مدھیانوی ثم دہلوی ...
فون نمبر ... ۱۳ دسمبر ۱۹۷۵ء چاندنی محل دہلی ...

# مولانا عزیز الرحمٰن جامعی لدھیانوی

## تعلیم و ترقی کا ایک فرد

(از: ایڈیٹر تعلیم و ترقی جامعہ فروری ۱۹۵۲ء)

میں لدھیانہ (پنجاب) کے ایک ایسے خاندان میں (۱۹۱۹ء میں) پیدا ہوا جسے حکومت پنجاب کی فہرست میں "۱۸۵۷ء کا باغی خاندان" کا لقب دیا گیا تھا۔ میں جب پانچ سال کا تھا اس وقت خلافت کی تحریک بڑے زور پر تھی۔ والد صاحب (مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی) جیل جا چکے تھے اور ہمارے گھر کا مال و اسباب ضبط کر کے نیلام کیا جا رہا تھا۔ یہ تھا وہ ماحول جس کی گود میں میں نے آنکھ کھولی۔

خلافت کا دور گزر گیا اور والد صاحب جیل سے باہر تشریف لائے تو میری تعلیم کی فکر ہوئی اور انھوں نے میرے لئے دیوبند کا مدرسہ (دارالعلوم) منتخب کیا۔ دیوبند میں ایک ہی سال رہنے پایا تھا کہ مکہ شریف میں میری تعلیم کا انتظام ہو گیا اور مجھے وہاں بھیج دیا گیا۔ مگر وہاں بھی دو ہی سال رہنے کا موقع ملا۔ دو سال کے بعد جب میں واپس آیا تو یہاں پھر سیاسی جدوجہد شروع ہو گئی تھی اور تھوڑے ہی عرصے کے بعد والد صاحب پھر جیل چلے گئے۔ جیل میں اتفاق سے والد صاحب اور ڈاکٹر انصاری مرحوم ایک ہی جگہ رہتے تھے وہیں ڈاکٹر صاحب نے والد صاحب کو مشورہ دیا کہ وہ مجھے جامعہ ملیہ میں بھیج دیں چنانچہ میں ۱۹۲۹ء میں جامعہ میں داخل ہوا۔

جامعہ میں میں نے ۱۹۳۵ء تک تعلیم حاصل کی مگر اس زمانے کی سیاسی جدوجہد نے مجھے جامعہ سے نکال کر اپنی طرف کھینچ لیا۔ اور اس وقت سے ۱۹۴۷ء تک میں نے مختلف تحریکوں میں کام کیا کئی بار جیل گیا کبھی مزدوروں میں کام کیا تو کبھی انتخابی جنگ میں یہاں تک کہ ہندوستان کی آزادی کی منزل سامنے آگئی اور ملک کی تقسیم کے سلسلے میں میرے عزیز رشتے دار تو پاکستان چلے گئے مگر والد صاحب اور ان کا پورا خاندان اپنا آبائی وطن چھوڑ کر دلی چلا آیا۔

دلی میں ۱۹۴۸ء میں بالغوں کی تعلیم کے سلسلے میں تعلیمی مرکزوں کی تحریک جاری تھی، میں نے اس تحریک کا مطالعہ کیا اور اس نتیجے پر پہنچا کہ اب جب کہ ملک کی سیاسی جنگ ختم ہو چکی ہے، ضرورت ہے کہ اس کی تعمیر نو کا پروگرام شروع کیا جائے۔ چنانچہ اس مقصد کے لئے میں جامعہ کے شعبہ "تعلیم بالغان" ادارہ تعلیم و ترقی جامعہ" کے حلقے میں

شامل ہوگیا اور اس کے ایک تعلیمی مرکز کے وارڈن کی حیثیت سے کام شروع کیا۔

تعلیمی مرکزوں کے راستے میں جو چیز سب سے بڑی رکاوٹ بنتی ہے وہ بستی کے پرانے سماجی ادارے اور وہ روایات ہیں جن کے یہ ادارے حامل ہوتے ہیں۔ پہلے پہل تو وہ تعلیمی مرکز کو اچنبھے کی نظر سے دیکھتے ہیں اور کچھ کچھ کھوئے کھوئے سے رہتے ہیں مگر آہستہ آہستہ جب انھیں یہ محسوس ہوتا ہے کہ اس مرکز کی بدولت پس ماندہ طبقے کو ابھرنے کا موقع مل رہا ہے اور سماجی زندگی کا پرانا ڈھانچہ کمزور ہو رہا ہے تو وہ مخالف ہونے لگتے ہیں۔ اور اس مخالفت کا نتیجہ مرکز کے خلاف طرح طرح کی سازشوں میں نکلتا ہے۔ اس ذیل میں مجھے جن باتوں کا احساس ہوا انھیں مختصراً اس طرح بیان کیا جا سکتا ہے:

(۱) امیر طبقہ پس ماندہ طبقے کی ترقی اور بیداری سے جلنے لگتا ہے۔

(۲) اونچی نسلوں اور خاندانوں کے لوگ پسماندہ طبقے پر ہر قیمت پر اپنی فوقیت قائم رکھنا چاہتے ہیں۔

(۳) سیاسی مزاج کے لوگ مرکز کو پردے ہی پردے میں اپنی سیاسی اغراض کے لئے استعمال کرنا چاہتے ہیں۔ اور جب اس مہم میں ان کو ناکامی ہوتی ہے تو مرکز کے خلاف اپنے سیاسی ڈھنگ پر پروپیگنڈا شروع کر دیتے ہیں۔

میں نے اپنے چار سال کے تجربے میں نہ صرف ان مشکلات کو سمجھا ہے بلکہ ان کا مقابلہ کر کے مرکز کو چلایا ہے۔ یہ تو ضرور ہوا ہے کہ بستی کے کچھ لوگ مرکز اور اس کے کارکنوں سے ناراض ہو گئے ہیں۔ مگر بہ حیثیت مجموعی بستی کی عام جنتا مرکز کی تحریک کی بدولت گھل مل کر ایک جان ہو گئی ہے اور میری دانست میں کسی مرکز کی سب سے بڑی کامیابی یہ ہے کہ بستی کے خصوصاً پس ماندہ طبقوں کے لوگ گھل مل کر ایک جگہ جمع ہونے لگیں اور اپنی مشکلات اور مسائل پر خود قابو حاصل کرنے کے عادی ہو جائیں۔ میں نے مرکز میں کام شروع کرنے کے بعد حالات کا جائزہ لیا اور اس کی روشنی میں اپنے کام کا جو خاکہ ترتیب دیا اس کا ذکر اپنی سالانہ رپورٹ میں ان الفاظ میں کیا تھا۔

"بستی کے مرکز کو لوگ عام طور پر مدرسہ سمجھتے تھے اور اس غلط فہمی کی وجہ سے کام میں بڑی رکاوٹ پڑتی تھی۔ میں نے اپنے لئے پہلا کام یہ تجویز کیا کہ بستی کے باشندوں کے دل و دماغ سے یہ غلط فہمی دور کر دینی چاہئے اور ان کے ذہنوں میں یہ بات بٹھا دینی چاہئے کہ "تعلیمی مرکز" کوئی مدرسہ نہیں ہے بلکہ یہ بالغوں کی تعلیم، بچوں کی غیر نصابی تربیت، والدین کی تربیت وغیرہ کا مرکز ہے جس کے ذریعے ایک اچھے سماج کی تشکیل و تعمیر مقصود ہے۔"

حضرت راشدی و مولائی شاہ عبدالقادر نوراللہ مرقدہٗ
کا خط

از احقر عبدالقادر ۔۔۔ ۳ ستمبر ۱۹۵ء

برخوردار مولوی عزیز الرحمٰن۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

برخوردار تمہارا خط آیا خیریت و کیفیت معلوم ہوئی برخوردار حضرت مولانا
مرحوم کے انتقال پرملال سے تمہاری بڑی کمر ٹوٹ گئی آپ لوگوں کے ساتھ ہم بھی
اس میں شریک ہیں۔ مولانا تو بہت لوگوں کے سہارا تھے۔ ہم لوگ بھی ان کا آسرا تکا
کرتے، بیٹھے تھے کہ آپ تشریف لے گئے۔ اب سوائے دعا کے کیا عرض کیا جا سکتا
ہے۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اونچے درجے عطا فرماویں۔ باقی برخوردار اب آپ ہی
ان سب بھائیوں میں سمجھدار معلوم ہوتے ہو۔ تم ہی اپنے والد بزرگوار کی
جگہ ان کا خیال رکھیو آپس میں اتفاق و اتحاد اور انکی نیکی کا خیال رکھیں۔
احقر بھی آپ لوگوں کے لئے دعا کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ سب کو خوش و خرم رکھیں۔
مولوی ... احمد۔ از ... طیب۔ بھائی خلیل، فراست وغیرہ اور سب
گھروں میں میرا اسلام عرض ہے۔ بقلم عبدالمنان خادم حضرت والا

نوٹ:۔ حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوری، رئیس الاحرار کے
پیر و مرشد تھے۔ مرید نے تمام عمر اطاعت کی اور ہر قسم کی روحانی اور
سیاسی رہنمائی حاصل کی اور مرشد نے اپنے مرید پر ہمیشہ اپنی شفقت و
محبت کی بارش کی۔

عزیز۔ ۱۱ر جنوری ۱۹۷۵ء

راشٹرپتی بھون نیو دہلی۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ـــ عزیزم سعید الرحمٰن لدھیانوی۔ یہ معلوم کرکے مجھے افسوس ہوا کہ آپ کے والد ماجد مولانا حبیب الرحمٰن صاحب اس جہان فانی سے رخصت ہو گئے ہیں۔ ایک مدت سے میں انھیں جانتا تھا۔ اس دوران میں میں نے یہ محسوس کیا کہ انھوں نے بے غرضی اور خلوص کے ساتھ قومی آزادی کی جدوجہد میں حصہ لیا۔ ان کی جدائی سے جو صدمہ آپ کو ہوا ہے۔ اس میں میں پوری طرح شریک ہوں اور امید کرتا ہوں کہ خدا آپ کو اس صدمے کو برداشت کرنے کی توفیق دے گا۔ خیر اندیش راجندر پرشاد۔ صدر جمہوریہ ہند

عزیزم مولوی سعید الرحمٰن لدھیانوی ـ کوچہ رحمٰن۔ دہلی

(یہ خط دستی آیا تھا۔ ڈاکٹر صاحب نے اس دن کی تمام مصروفیات ختم کر دی تھیں)

دہلی۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ـــ عزیزم خلیل الرحمٰن صاحب۔ مجھے یہ سن کر نہایت ہی افسوس ہوا کہ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کا انتقال ہو گیا ہے۔ مرحوم نے اس ملک کی جنگ آزادی میں جو نمایاں حصہ لیا ہندوستان کی تاریخ ترتیب میں ہمیشہ یاد رہے گا۔ میں آپ کے دکھ میں پوری طرح سے شریک ہوں اور خدا سے دعا کرتی ہوں کہ مولانا مرحوم کو جنت نصیب ہو اور لواحقین کو اس صدمہ عظیم کے برداشت کرنے کی ہمت دے۔

آپ کی ـــ امرت کور۔ وزیر صحت حکومت ہند۔ نئی دہلی۔

لاہور ۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ـ (بذریعہ ڈاک)

ـــ امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری کا رئیس الاحرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن کے انتقال پر

امیر شریعت سید عطاء اللہ شاہ بخاری کو جب رئیس الاحرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے انتقال کی خبر دی گئی تو شاہ صاحب دیر تک سکتے کے عالم میں رہے۔ اور جب نامہ نگار نے شاہ صاحب سے حضرت مولانا مرحوم پر بیان دینے کو کہا تو فرمایا:

"ایک مخلص رفیق، مونس و غمخوار اور سراپا ایثار ساتھی کی جدائی نے میرے سینے میں ایک اور زخم کا اضافہ کیا ہے۔ مولانا کی وفات ملت کے لیے ایک سانحۂ عظیم ہے" اس سانحۂ عظیم پر حضرت امیر شریعت دن بھر سوگوار رہے اور مولانا کے ساتھ اپنی دیرینہ رفاقت اور مختلف مراحل کا بار بار ذکر کرتے رہے۔

۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ـــ دہلی۔ محترمی مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ آپ کے والد بزرگوار

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے انتقال پُر ملال پر ہماری صوبہ کمیٹی نے جو تعزیتی تجویز ۳ کی میٹنگ میں منظور کی ہے وہ آپ کی خدمت میں بھیج رہا ہوں۔ آپ کے بھائیوں اور بہنوں سے اس حادثۂ جانکاہ میں ہماری کمیٹی کو پوری ہمدردی ہے لیکن یقین جانئے کہ یہ پوری قوم کا نقصان ہے۔ اور تمام محبان وطن اس کو محسوس کر رہے ہیں ۔ آپ کا مخلص۔ مقیم الدین فاروقی۔ سکریٹری کمیونسٹ پارٹی۔ دہلی

۳۔ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ دہلی

کمیونسٹ پارٹی کی دہلی صوبائی کمیٹی کی قرارداد: مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے انتقال کے سلسلہ میں

"ہندوستانی کمیونسٹ پارٹی کی دہلی صوبائی کمیٹی حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کی بے وقت موت پر اپنے رنج و غم کا اظہار کرتی ہے اور مرحوم کے پس ماندگان سے اظہار ہمدردی کرتی ہے۔ مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کی موت ہندوستان کے قوم پرست حلقوں کے لئے ایک حادثۂ جانکاہ ہے۔" انگریزی سامراج کے خلاف ہندوستان کی جنگ آزادی میں مولانا مرحوم نے جو حصہ ادا کیا وہ تاریخ میں ہمیشہ سنہری حرفوں سے لکھا جائے گا جنگ آزادی کی کامیابی کے لئے ہندو مسلم اتحاد کی جدوجہد کرنا مولانا مرحوم کی سیاسی زندگی کا ایک اہم حصہ تھا۔

"ہندوستان کے تمام محبانِ وطن کا فرض ہے کہ وہ مولانا مرحوم کے سامراج دشمن جذبہ اور ہندو مسلم اتحاد کی مساعی کو ہمیشہ اپنے سامنے رکھیں۔" مقیم الدین فاروقی سکریٹری کمیونسٹ پارٹی۔ دہلی اسٹیٹ۔ دہلی

لاہور۔ ۳۔ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ط

برخوردار جمیل الرحمٰن سلمہٗ۔ السلام علیکم۔ کل رات جب ریڈیو پاکستان نے یہ روح فرسا خبر سنائی کہ مولانا حبیب الرحمٰن انتقال فرما گئے۔ دل کو بے حد صدمہ ہوا۔ مجھے نہیں معلوم کہ اس خبر کے بعد ریڈیو پر کیا خبریں سنائی دیں۔ دل تھام کر بیٹھ گیا۔ گو زمانے نے میرے اور مولانا کے درمیان قدغن کھڑی کر دی تھی۔ مگر حد بندیوں کی دوری ہمارے دلوں پر اثر انداز نہ ہو سکی۔ بچپن، جوانی اور بڑھاپے تک کی دلی رفاقت کا نقشہ آنکھوں کے سامنے اس طرح آیا کہ اس تصور کے ٹوٹتے ہی میں آنسوؤں کے سیلاب میں ڈوب کر رہ گیا۔ ایک نیک سیرت انسان اور ایک بہادر اور جری رفیق اور میرے بچپن کا ساتھی ہمیشہ ہمیشہ کے لئے منہ موڑ گیا۔ اللہ انھیں کروٹ کروٹ چین اور سکون نصیب کرے اور جنت میں جگہ دے اور ہم سب پس ماندگان کو جو

ان کی محبت کے دامن سے وابستہ تھے صبر جمیل عطا کرے۔ برخوردار اب تم صبر کرو۔ تمہارا جلیل القدر باپ اللہ کو پیارا ہوگیا۔ ہم سب کو اسی راہ پر گامزن ہونا ہے۔ بخاری صاحب کو علاج کے لئے ملتان سے لاہور کے لئے لائے تھے۔ کل وہ بھی دن بھر آنسو بہاتے رہے ۔۔۔ تمہارا غمزدہ چچا۔ تاج انصاری (لدھیانوی مرحوم)

دفتر مجلس احرار اسلام ہند۔ بیرون دہلی دروازہ متصل شاہ محمد غوث۔ لاہور۔ پاکستان۔

نوٹ:۔ تاج الدین صاحب انصاری مولانا مرحوم کے بچپن کے ساتھیوں میں سے تھے۔ تمام عمر قید و بند کی مصیبتیں مولانا کے ساتھ برداشت کرتے رہے۔ جون سنہ ۱۹۷۰ء میں تاج الدین صاحب بھی اللہ کو پیارے ہوگئے اور اپنے ساتھی سے جا ملے ۔۔۔ عزیز۔ ۱۰ ار جنوری سنہ ۱۹۷۱ء

لدھیانہ۔ ۳ ر ستمبر سنہ ۱۹۵۶ء ۔۔۔ برادرم سعید الرحمٰن صاحب۔ بزرگوارم حضرت مولانا صاحب کی ناگہانی موت کی خبر سن کر ہم سب کو از حد رنج اور قلق ہوا۔ تمام بال بچے سخت غم میں مستغرق ہیں۔ ان کی بزرگانہ عاطفت سب کے دلوں میں نقش ہے۔ تمام شہر میں احباب نے ماتم کیا۔ ایسے برگزیدہ بزرگوں کا سایہ سر سے اٹھ جانا ہم سب کی بدقسمتی ہے۔ اللہ ان کو شانتی، روحانی تسکین اور تمام برادران کو تسلی دیں۔ بہت افسوس صد افسوس۔ آپ کا بھائی۔ ہر بھگوان مودگل۔ (وکیل اور سابق ایم۔ ایل۔ اے لدھیانہ)

ضلع میرٹھ ۔۔۔ ۳ ر ستمبر سنہ ۱۹۵۶ء ۔۔۔ بخدمت شریف جناب مولانا عزیز الرحمٰن صاحب لدھیانوی۔ خدمت میں ملتمس ہوں کہ حضرت مولانا کے انتقال کی خبر سن کر دل کو بے حد افسوس اور صدمہ ہوا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۝ بے شک ہم اللہ کے ہیں اور ہم سب کو اسی کی طرف لوٹنا ہے۔

این امانت چند روزہ نزد ماست ۔۔۔ در حقیقت مالک ہر شے خداست

جس طرح آپ اس دنیا میں ہمارے لیڈر تھے اور ہمارے راہبر تھے۔ اسی طرح آپ دنیائے جاودانی میں بھی ہمارے رہبر رہیں گے اور بھی مسلمان طبقہ کو راہ نجات دکھلا کر پل صراط سے گزار کر بہشت بریں میں داخل کر دیں گے اور ہمارے بادشاہ خدا کی اور خدا کے رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے مامور کر دیئے جائیں گے۔ آمین

جناب باری تعالےٰ نے کلام پاک میں فرمایا ہے کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ ۝ ہر جان دار کو فنا ہونا ہے دنیا فانی ہے پھر اس پر افسوس کیا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک بھی ۶۳ سال ہوئی تھی اور حضرت

مولانا کی عمر مبارک بھی صرف ۴۶ سال کی ہوئی۔ یعنی خداوند کریم کو اپنے محبوب بندوں کی عمر اتنی ہی مقبول ہے۔

حضرت مولانا نے اپنے ۷ رشوال ۱۳۷۵ھ کے نامۂ مبارک میں خادم کو لکھا تھا کہ "خداوند کریم ہم سب کو ہر قسم کی آزمائشوں سے محفوظ رکھیں" "میری صحت و سلامتی ایمان اور خاتمہ بالخیر کے لئے دعا کرتے رہیئے"۔

مندرجہ بالا جملات میں جناب کی خدمت میں پیش کرتا ہوں کہ آپ انھیں جملوں کے نظریے کرے کر جو مولانا نے فرمائے ہیں خادم کے لئے دعا فرمائیے گا عین عنایت ہوگی چونکہ تعلیمی کام زیادہ ہیں اس لئے ایک پارہ شریف کی ۱۔ ۱۵ تلاوت کر کے اس کا ثواب حضرت مولانا کی روح کو پہنچا دیتا ہوں اور ماہ ستمبر کی ۳۰ تاریخ تک انشاء اللہ پورے کلام پاک کی تلاوت کر کے اس کا ثواب حضرت کی روح کو پہنچا دیا جائے گا۔ ایک ساتھی صلاح الدین بھی نصف پارہ شریف کی تلاوت روزانہ کر کے حضرت کی روح کو اس کا ثواب پہنچا دیتے ہیں۔ حضرت مولانا کو خداوند کریم بہشت بریں کا بادشاہ مقرر فرما دیں۔ آمین۔ فقط زیادہ حد ادب۔

خادم سمیع الدین طالب علم جے۔ ٹی۔ سی کالج۔ ہاپوڑ ضلع میرٹھ

لدھیانہ۔ ۲۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم مولانا صاحب۔ جے ہند۔ محترم مولانا صاحب کی موت کی خبر نے مجھے بہت بے چین کیا۔ آپ کو شاید پتہ نہ ہو میں تقریباً تین ماہ سے بستر پر پڑا ہوں۔ کل جب ریڈیو سے یہ خبر ملی تو بہت دکھ ہوا۔ لدھیانہ کے دوستوں نے ان کی جدائی کو بہت محسوس کیا ہے خدا ان کی روح کو تسکین دے۔ لدھیانہ کا ہر شہری آپ کے اس دکھ میں شریک ہے۔

آپ کا بھائی۔ سردار ی لال کپور۔ جگراؤں روڈ۔ لدھیانہ

کراچی۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادرم سردار صاحب تسلیم۔ السلام علیکم۔ واضح ہو کہ اس سے قبل ایک خط آپ کی خدمت میں تحریر کر چکا ہوں۔ امید ہے مل چکا ہوگا۔ میں پچھلے ۸۔۱۰ روز سے سخت پیٹ کے درد کی تکلیف میں ہوں اور چونکہ دفتر میں دوہری ذمہ داریاں یعنی اسسٹنٹ ڈائریکٹر اور ڈپٹی کا کام سرانجام دینی پڑتی ہے اس لئے مرتے پڑتے دفتر جانا ضروری ہے۔ پچھلے دو چار روز سے بے حد نڈھال اور مضمحل سا ہوں۔ بہرحال اسی طرح یہ ہفتہ عشرہ گزر رہا ہے۔ ایسے ماحول میں یہ خط نہایت غم واندوہ کی حالت میں لکھ رہا ہوں۔ یعنی اگرچہ گھر میں ریڈیو نہیں ہے اور اس طرح بھی محض اپنی کوفت کو ختم کرنے کے لئے کل بعد مغرب گھر سے

بہر سڑک پر گھومنے نکل گیا۔ وہاں ایک مکان میں خبریں نشر ہو رہی تھیں۔ میرے پہنچنے کے بعد جو خبروں کا خلاصہ میرے سننے میں آیا ان میں مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی وفات حسرت آیات کی خبر تھی جس سے مجھے اس قدر صدمہ ہوا کہ میرے لئے کھڑا ہونا مشکل ہو گیا اور میں سر پکڑ کر بیٹھ گیا۔ فرطِ غم سے میرا سر چکرا رہا تھا اور بدن میں رعشہ طاری تھا۔ ہائے بد نصیبی اور دوری زمانہ کہ تعزیت کے اظہار کو بھی حلقوں میں پہنچایا جا سکے۔ جہاں مولانا مرحوم کے ساتھ قلبی و مخلصانہ تعلقات کے احساس اور لگاؤ سے دل بھر بھر آتا ہے وہاں یہ قلق بھی ہے کہ آخری دیدار بھی نصیب نہ ہو سکا۔ بہر حال مولانا مرحوم کے لئے دعائے مغفرت کے ساتھ ساتھ پسماندگان کے لئے خداوندکریم سے صبر جمیل عطا کرنے کی دعا کی۔ مجھے بالخصوص مولانا خلیل صاحب کا خیال آتا ہے کہ ان کے عارضہ میں ان پر اس غم جانکاہ سے کیا بنی ہوگی؟ تاہم خداوندکریم سے ملتجیانہ دعا ہے کہ انہیں اور دیگر خویش و اقارب کو اس موقع پر استقامت اور صبر کامل عطا کرے۔ آمین ثم آمین۔

میرے پاس مولانا خلیل کا پتہ نہیں اس لئے یہ خط آپ کی خدمت میں تحریر کر رہا ہوں۔ اس لئے بھی کہ مولانا مرحوم کے آپ کے ساتھ بھی ویسے ہی مشفقانہ تعلقات تھے جو خود مولوی خلیل صاحب اور دوسروں سے تھے۔ آہ وہ کیا کیا زمانے تھے۔ میری نظروں میں ان کی بیٹھک کا ماحول میری نظروں میں بار بار آتا ہے۔ وہی ماحول۔ وہی مدھیانہ۔ نہ وہ ایام اور پھر غم و آلام۔ خداوندکریم ہم سب پر رحم کرے اور صبر جمیل عطا ہو۔ آپ مناسب سمجھیں تو میری طرف سے بھی جملہ افراد خانہ کی خدمت میں اظہار تعزیت لکھ بھیجیں یا میرا یہ خط ہی مولانا خلیل صاحب کو ارسال کر دیں۔ آپ کے یہاں بھاوجہ صاحبہ اور ان کی بیٹی بھی دیگر افراد خانہ کی خدمت میں اسی قسم کے اظہار غم کا اظہار کر دیں۔ والدہ محترمہ بھی انتہائی رقت قلب سے اظہار تعزیت میں شریک ہیں۔ فقط والسلام۔ احقر مغموم آپ کا محمود — کراچی

ملتان۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء — برادران مولوی خلیل الرحمٰن، مولوی عزیز الرحمٰن صاحب سلمہٗ
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ مخدومی حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ کی وفات سے بہت صدمہ پہنچا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللہ تعالیٰ حضرت کو اپنے قرب خاص میں جگہ مرحمت فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ برادرم، صدمہ مجھ لئے دوہرا نہیں۔ ہماری بدقسمتی کہ ملاقات سے بھی محرومی رہی۔ تھا

تھی کہ اگر کسی طرح اجازت مل جائے تو ایک دفعہ ملاقات جی بھر کر ہو جائے۔ مگر وائے قسمت یہ بات نصیب نہ ہوئی۔ مولانا صاحب کی وفات سے آپ ہی یتیم نہیں ہوئے، پوری ملت اسلامیہ یتیم ہو گئی۔ نا معلوم بھارت کے مسلمان پر کیا گزرے گی، جن کا بہادر بزرگ اور مضبوط سہارا ختم ہو گیا۔ میں مانتا ہوں کہ یہ ہاتھ قدرت کا کرشمہ کہ مولانا صاحب کا خاندان دونوں طرف کس طرح منتشر ہو گیا۔ آپ کی طبیعت جس طرح پہلے متین اور متحمل تھی اب بھی ایسی ہی رہے۔ برادران اور اہل خاندان کی نگرانی کریں۔ امید ہے کہ آپ بخیریت ہوں گے اور دعا میں یاد رکھیں گے۔ اپنے حالات سے اطلاع فرما دیں۔ سب کو نام بنام سلام۔ بچوں کو دعا۔

فقط والسلام محمد علی جالندھری۔ ملتان۔ مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان

سہارنپور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء — مکرم و محترم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

حضرت شیخ الحدیث کے نام پر پہنچے ہوئے تار سے آپ کے والد بزرگوار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی کے انتقال کی خبر معلوم ہو کر پورے ادارے میں رنج و غم کی ایک لہر دوڑ گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون مرحوم بڑی خوبیوں کے بزرگ اور ... کہتے ہیں بڑے نڈر اور جری تھے۔ جدوجہد آزادی کے صف اول کے کام کرنے والوں میں ان کی خدمات ... زبردست وقیع حیثیت رکھتی ہیں۔ انھوں نے ملک کے آزاد کرانے میں اس وقت قربانیاں دیں جب ... جدوجہد آزادی کا ایک مفہوم تھا اور اس میں حصہ لینے والوں کو غیر ملکی حکومت کے سخت سے سخت مصائب کا شکار ہونا پڑتا ہے۔

مولانا کی وفات ملک و ملت کا ایسا نقصان عظیم ہے جس کی تلافی مستقبل قریب میں دشوار معلوم ہوتی ہے۔ ارباب مدرسہ آپ کے، آپ کے ... اور مولانا سے تعلق رکھنے والے افراد کے اس غم میں برابر کے شریک ہیں اور دعا کرتے ہیں کہ خدا ... مولانا مرحوم کو جنت الفردوس میں درجات عالی سے سرفراز فرمائے اور متعلقین و متوسلین کو صبر جمیل اور اجر جزیل عطا کرے۔ مولانا مرحوم کے لئے قرآن شریف ختم کرا کے ایصال ثواب کرایا گیا ہے۔ اور بعد ختم دعائے ایصال دعائے مغفرت کی گئی ہے۔

محمد اسعد اللہ عفی عنہ ناظم مظاہر علوم۔ سہارنپور

سہارنپور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر محترم۔ سلام مسنون۔ آج کے اخبار میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن

صاحب کے انتقال پُرملال کی خبر پڑھ کر انتہائی صدمہ ہوا۔ سر چکرا گیا اور آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے۔ دیر تک ہوش و حواس گم رہے۔ موصوف میرے سیاسی پیر، محسن، رہنما اور مربی سرپرست تھے اور ان کی نوازشات کریمانہ و توجہات بزرگانہ ہمیشہ مجھ پر مبذول رہیں۔ لیکن آہ میں ان سے محروم کر دیا گیا۔ قلب حزیں کی حالت کا نقشہ الفاظ میں کھینچنا ممکن نہیں۔ اپنی اس محرومی پر جتنا رنج و غم کروں تھوڑا ہے۔

آپ کا اور ہمارا دمانِ عزیز کا تصور کرتا ہوں تو دل اور بے چین ہوتا ہے۔ مجھے بھی شریک غم تصور فرمایئے

خدا آپ سب کو صبر دے اور انھیں جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔ مجھے ہمیشہ اپنا ہی تصور فرمایئے۔

برادران محترم کو سلام مسنون اور مضمون واحد — آپ کا محمود گل خاں (حال وزیر اوقاف و بحالیات)

لکھنؤ۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۵۶ء — برادران گرامی قدر! سلام مسنون۔ کل صبح بالکل اچانک قومی آواز میں مولانا مرحوم کے سانحہ ارتحال کی خبر پڑھی۔ چونکہ علالت وغیرہ کی کوئی اطلاع نہ تھی، اس لئے حیرت ہوئی، اور کسی ذریعے سے کچھ اور معلوم ہونے کا انتظار رہا۔ شام کو الجمعیۃ دہلی سے آیا تو تفصیل معلوم ہوئی اور یقین کرنا پڑا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون ؀ سوچ رہا تھا اس موقع پر خود ہی جاؤں۔ اس لئے کل خط بھی نہ لکھا۔ لیکن بعض خاص مصروفیتوں کی وجہ سے یہ ارادہ ملتوی کرنا پڑا۔ انشاء اللہ اگلے ہفتہ حاضر ہوں گا

اللہ تعالےٰ مولانا مرحوم کے تمام اہل تعلق کو اس حق کے ادا کرنے کی توفیق بخشیں جو اس دنیا سے جانے کے بعد جانے والے کا سب سے بڑا حق ہوتا ہے۔ اور آپ حضرات کو مولانا کی زندگی کے ان پہلوؤں کا وارث و حامل بنائیں جو اس کے نزدیک پسندیدہ تھے۔ والسلام محمد منظور نعمانی عفا اللہ عنہ (مدیر الفرقان لکھنؤ)

کراچی۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۵۶ء — مکرمی جناب عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ آج بروز پیر بتاریخ ۳۰ ستمبر روزنامہ انجام میں قبلہ مولانا صاحب کے انتقال پرملال کی خبر پڑھ کر بے حد افسوس ہوا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم و مغفور کو جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ مولانا صاحب کی ہستی قوم کے لئے مشعل راہ تھی جس کی تلافی اس دور میں تقریباً ناممکن ہے۔ اللہ تعالےٰ آپ لوگوں کو ان کا صحیح معنوں میں جانشین ہونے کی توفیق عطا فرمائے۔ جیسا کہ مولانا مرحوم و مغفور کی زندگی کا طریقہ رہا ہے۔

فقط والسلام۔ آپ کا مخلص جمیل الرحمٰن۔ ۲۷، بندر روڈ۔ کراچی

لائل پور۔ ۳؍ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ عزیز القدر مولوی محمد احمد صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ۔

سلام مسنون۔ گزشتہ شب عشاء کے قریب یکایک سانحہ جانکاہ آپ کے والد ماجد حضرت
مولانا حبیب الرحمٰن کی خبر وصال سن کر بے حد متاثر ہوا۔ احقر تو پہلے ہی بیمار رہتا ہے۔ پھر حضرت مولانا کی
خبر وصال نے بالکل ہی کمزور کر دیا۔ آپ تو خیر مولانا مرحوم کی اولاد ہیں۔ لیکن جو محبت احقر سے فرماتے تھے،
اس کے پیش نظر بے حد صدمہ ہوا۔ مولانا مرحوم بلا مبالغہ اپنی نظیر آپ تھے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے دین قیم کی خدمت
بفضلہ تعالیٰ آپ سے لی۔ مولانا مرحوم کا ایثار، مجاہدہ، صبر و شکر، شفقت علی الخلق، حکیمانہ تبلیغی کارنامے
اخلاص اور مولا تعالیٰ کی رضا و محبت کے کام ایسے نہیں ہیں کہ زمانہ اس کو فراموش کر دے۔ اللہ تعالیٰ مرحوم
کو غریق رحمت فرمائے۔ بلند درجات نصیب ہوں۔ آمین۔ آپ کے تمام بھائیوں، بہنوں، اعزا، اقرباء
سب کی خدمت میں سلام مسنون اور یہ تعزیتی مضمون عرض ہے۔ مولوی انیس الرحمٰن سلمہ پہنچ گئے ہوں گے
یہاں سے آپ کی پھوپی صاحبہ اور سب لڑکے تعزیت پیش کرتے ہیں۔ والسلام

(مولانا) محمد عفا اللہ عنہ اندوی لائل پور۔ پاکستان

لکھنؤ۔ ۳؍ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ محبان مکرمان زید لطفہم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ؛

آج اچانک قومی آواز سے حادثہ فاجعہ کی اطلاع ملی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؕ میں خیریت
دریافت کرنے کے لئے خط لکھنے والا تھا کہ بجائے عیادت کے یہ تعزیت نامہ لکھنے کی نوبت آگئی۔ کچھ تفصیل
معلوم نہ ہو سکی۔ کیا خبر تھی آج سے دو ہفتہ پہلے جو ملاقات ہوئی تھی وہ آخری ملاقات ہوگی غفر اللہ
لہٗ واکرم مثواہ۔ آپ سب بھائیوں کے ساتھ دیرینہ تعلقات کی بنا پر اور مرحوم کی بزرگانہ شفقت
کی بنا پر شریک غم ہوں اور مغفرت و رضا کے لئے دعاگو ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ بھائیوں سے اپنی پسندیدگی
کا کام لے اور مرضیات کی توفیق دے اور آپ حضرات سے خاندان کا نام روشن کرے۔ فقط

خاکسار ابوالحسن علی ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ

دیوبند۔ ۳؍ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ عزیزم میاں سعید الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحبان سلمہٗ

بعد دعائے خیر والد صاحب کی اچانک خبر نے میرے قلب حزیں کو پاش پاش کر دیا۔ بڑے افسوس کے ساتھ

چند حرف لکھنے کو قلم اٹھایا ہے۔ انتقال پُرملال کی خبر سن کر سخت صدمہ پہنچا۔ ان کی پرخلوص محبت اور
ہمدردی جو ہمارے ساتھ تھی وہ قابل قدر چیز تھی۔ میاں ازہر شاہ و میاں انظر شاہ سلمہ کو بھی بہت
رنج و ملال ہے۔ اب ہمارا ایسا ہمدرد اور محبت والا کوئی نہیں ہے۔ ہم لوگ جتنا صدمہ کریں کم ہے۔ مرحوم
کے تعلقات ہمارے ساتھ محبت و ہمدردی کے تھے۔ تمہارے جذبہ و محبت کا جو والد صاحب کی ذات
گرامی سے تھا مجھے کما حقہ واقفیت اور پورا پورا احساس علم ہے۔ اور مجھے تمہاری موجودہ قلبی حالت سے پوری
ہمدردی ہے۔ لیکن کیا کیا جائے کارخانۂ قدرت میں بے بس و بے کس انسان کو دم مارنے کی مجال نہیں ہے۔ وہ
ان سے مجبور و لاچار پیدا کیا گیا ہے۔ والد صاحب مرحوم کی وفات کی خبر میرے سینے میں ایک موجود تیر سا بن
کر رہ گئی ہے میں اپنے جذبات درد کو تحریر میں لانے سے قاصر ہوں۔ واقعی گم شدہ محبت کو تلافی ازمنہ
تیر آزما ہوتا ہے۔ حق تعالیٰ آپ سب بہن بھائیوں کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ حق تعالیٰ سے دعا ہے کہ
مرحوم کو جنت الفردوس میں اعلیٰ جگہ عطا فرمائے۔ میری جانب سے سب بہن بھائیوں کو تسلی و میری
تلقین کریں۔ میں ضرور تمہارے غم میں شریک ہوتی۔ لیکن اپنی پرانی علالت کی وجہ سے قاصر ہوں۔ شوہر
تمہارے والد بھائی ضرور آئیں گے۔ ہم تمہارے سب بہن بھائیوں کے غم میں شریک ہیں۔

اس مسافر خانہ میں دم بھر ٹھہرنے کے لیے
سب مسافر آتے ہیں اک روز جانے کے لیے

میری پرخلوص دعائیں تمہارے ساتھ ہمیشہ رہیں گی۔ فقط والدہ ازہر شاہ قیصر کشمیری اہلیہ حضرت
علامہ سید انور شاہ کاشمیری۔ دیوبند۔

دیوبند۔ ۳ / ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ سب بھائیوں کے نام۔ سلام مسنون۔
مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی کا مضمون تعزیت۔ قلم کا جگر شق ہوتا ہے اور کلیجہ
منہ کو آتا ہے۔ آنکھ کھولنے اور ہوش و حواس سنبھالنے کے بعد جن دو چار بزرگوں کا اخلاص، ہمدردی، شفقت
ہم شکستہ حالوں کے کام آئی مولانا مرحوم کو ان سب میں خاص مقام حاصل ہے۔ ... شفقت
سے ہمارے سروں پر ہاتھ رکھنے والا اٹھ گیا۔ ابا جی مرحوم کے بعد ہم خاص نیازمند ... کی اولاد پر

جان چھڑکنے والا رخصت ہوا۔ عزیز بھائیو! یہ آپ کا تنہا حادثہ نہیں بلکہ ہم محسوس کر رہے ہیں کہ ہمارے سر پر سے آج باپ کا سایہ اٹھا ہے۔ ہم کس کو تعزیت دیں، واقعہ تو یہ ہے کہ تم لوگوں کی طرح ہم بھی تعزیت کے مستحق ہیں۔ وہ مجاہد اپنے خدا کے حضور حاضر ہو چکا اور اپنی طویل نیک ناميوں کا اجر لینے کے لئے ہمارے سامنے سے روپوش ہو گیا۔ خدا تعالےٰ ان کی تربت کو ٹھنڈی رکھے اور اپنی خاص عنایتوں سے سرافراز فرمائے۔ ختم نبوت کا محافظ، مدحت صحابہ کا ثنا خواں، آزادی ہند کا نڈر سپاہی، بوڑھا حبیب الرحمٰن، خداوندا تیرے حضور حاضر ہے۔ اس پر اپنی رحمتوں کی بارش برسا۔ آمین ثم آمین

فرصت ملتے ہی ہم دونوں بھائیوں کا ارادہ حاضری کا ہے۔ تم بھائیوں کے رنج و غم میں ہم برابر کے شریک ہیں، وہاں بھی مغموم ہیں اور تمھارے رنج و الم کا شدید احساس لئے ہوئے ہیں۔ میری طرف سے یہ خط تمام بھائیوں کو سنا دیا جائے۔ والسلام۔ انظر شاہ۔ دیوبند

کراچی۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء — عزیز بھائی! السلام علیکم۔ میں خبریں پڑھتا ضرور ہوں لیکن سنتا اس لئے نہیں کہ میرے پاس ریڈیو نہیں ہے۔ آج اتفاق سے میں نے خبریں اس لئے سنیں کہ ریڈیو پاکستان کراچی سے خبروں کے فوراً بعد میری تقریر تھی اور میں دس منٹ پہلے پہنچ گیا تھا۔ یقین کیجئے حضرت قبلہ مولانا کے انتقال کی خبر سے مجھے اتنا دکھ ہوا کہ میں تقریر کرنے کے موڈ میں نہیں تھا۔ ابھی ابھی واپس آکر میں نے مولانا سالک کو بھی اس حادثہ جانکاہ کی خبر سنائی۔ انھیں کل بے حد افسوس ہوا۔ سیاسی مسلک خواہ کچھ ہو لیکن شخصیت بہرحال گنی جاتی ہیں اور مولانا مرحوم کی شخصیت کو کوئی فراموش نہیں کر سکتا۔ اللہ اپنی جوار رحمت میں جگہ دے۔ آپ کو اور بھائی خلیل کو اور دیگر متعلقین کو صبر کی توفیق دے۔ اس کے سوا میں اور کیا لکھوں۔ صبر اگرچہ خود ہی جبر ہے۔ لیکن یہ صبر بھی انسان کو کرنا ہی پڑتا ہے۔ آپ کا نیازمند مجید لاہوری

دیوبند۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء — محترم بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم

مولانا حبیب الرحمٰن کے انتقال کی خبر نے دل و دماغ پر ایک بجلی گرا دی۔ عزیز بھائیو! تمھارے باپ کا انتقال نہیں ہوا بلکہ ایک ایسا مرد مجاہد اٹھ گیا جس نے خطرات کو خطرات ہی نہیں سمجھا۔ جو تختہ دار کے سامنے بھی کلمہ حق کہنے سے باز نہیں رہ سکتا تھا۔ خاتم النبین صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت کا محافظ۔ آج روح محمدی کی بارگاہ

جزوی حیثیت سے بھی ایک جماعت سے کم نہیں ہوتے۔ بہر حال قدرت کو یہی منظور تھا اور صبر کے سوا اب کوئی

چارہ نہیں ہے۔ ہمیں سب کو اس بات پر خوش ہونا چاہئے کہ قبلہ مولانا صاحب کی زندگی اسلام اور ملت اسلا

کی سربلندی کے لئے وقف تھی۔ تمام زندگی باطل کے مقابلہ میں ایک مجاہد کی حیثیت سے گزری اور کسی وقت

بھی صبر و استقامت کو ہاتھ سے نہ جانے دیا۔ اپنے پختہ ارادوں اور ان تھک کوششوں سے سامراج

برطانیہ کی غلامی کی زنجیروں کو جو کہ ہم ہندوستانیوں کے پاؤں میں تھیں ان کو کاٹ کر پھینک دیا تو ملک کو

آزادی نصیب ہوئی۔ بہر حال ایسی شخصیت کا پیدا ہونا بہت مشکل ہے۔ میں تو دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالےٰ

آپ بھائیوں میں سے کسی کو توفیق دے جو ان کے نقش قدم پر چلنے کی کوشش کرے اور ملت اسلامیہ کے

لئے سہارا بنے۔ والدہ صاحبہ اور سب بھائی بہنوں کو دلی صدمہ ہوا۔ والدہ صاحبہ کی طرف سے

سب چھوٹے بھائیوں اور بہنوں کو تسلی دے دیں۔ سب بھائی بہنوں کو درجہ بدرجہ سلام مسنون قبول

ہو۔ بچوں کو دعا۔ فقط عبدالقیوم نکودری

راولپنڈی۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء — برادر عزیز عزیز الرحمن سلمہٗ۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ و

برکاتہٗ۔ عزیز بھائیو اور پیاری بہنو! ابھی ابھی تار ملا۔ اور ریڈیو سے بھی تصدیق ہوگئی کہ قبلہ والد صاحب

ہمیشہ کے لئے ہم سب کو داغ مفارقت دے گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۔ اس خبر سے کسی کا

دل قابو میں نہیں رہا۔ بے اختیار چیخیں نکل گئیں۔ کچھ سوجھ نہ رہی۔ سب نے نیم بے ہوشی کے عالم میں ایک

دوسرے کو تسلی دینے کی کوشش کرتے رہے۔ مگر خود دل قابو سے باہر ہو رہا تھا۔ کل قبلہ کا لکھوایا ہوا خط

بڑھ کر صحت کے متعلق کافی حد تک اطمینان حاصل ہوگیا تھا۔ لکھا تھا کہ گھر میں چل پھر لیتا ہوں۔ صبح رکشا پر

تھوڑی دیر سیر کر لیتا ہوں۔ ہر خط میں یہ فقرہ ہوتا تھا کہ میری صحت و سلامتی کے لئے دعا کرتے رہا کرو۔

کل کے خط سے ریحانہ کے انتقال کی خبر معلوم ہوئی۔ ابا جی مرحوم کو مولانا محمد حسن صاحب کی صحت کی

بے حد فکر رہتی تھی۔ تحریر فرماتے ہیں کہ ان کی صحت پر رحم آتا ہے۔ خود اپنی صحت کا یہ حال؛ کہ مولوی محمد حسن

صاحب پاکستان کو رخصت ہوئے اور قبلہ مرحوم جنت الفردوس کو چل دیئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُون

معلوم ہوتا ہے کہ رحلت کے وقت بھائی خلیل الرحمن[1] موجود نہیں تھے۔ برادر سعید الرحمن وغیرہ میں سے بھی



[1] بھائی خلیل الرحمن اور سب بھائی سوائے عزیزم مولوی انیس الرحمن، و عزیزہ جمشیدہ کے موجود تھے اور سب لوگ آخر تک ۹ منٹ تک باتیں کرتے رہے۔

کوئی موجود نہ ہوگا۔ افسوس تم لوگوں کو ہم میں سے کوئی صبر کی تلقین کرنے والا بھی نہیں۔

ہماری بدقسمتی کی انتہا ہے کہ آٹھ سال سے ملاقات تک نہیں کر سکتے۔ بیماری میں کوئی خدمت۔ عیادت۔ پھر آخری نماز اور دوسری تمام چیزوں سے محروم رہے۔ اچھا پیارے بھائی! کُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ۔ ہر ایک کو یہاں سے جانا ہے۔ اپنے اپنے وقت پر رخصت ہونا ہے۔ یہاں کے تعلقات مادر و پدر۔ مادر و خواہر۔ پسر و دختر سب عارضی اور ناپائیدار ہیں۔ کیوں کہ یہ جہاں ہی ناپائیدار ہے۔ خدا تعالےٰ کے پاس پہنچ کر تعلقات کو دوام ہوگا۔ وہ جہاں دائم و باقی ہے۔ اس لئے بجز صبر کے چارہ کار نہیں ہے خدا تعالےٰ تم سب کو صبر جمیل کی توفیق نصیب فرماوے۔ آمین! اللہ تعالےٰ ہمارے والد مرحوم کو فردوس اعلیٰ میں ٹھکانا نصیب فرمائے!

مجھے یقین کامل ہے کہ ہمارے والد صاحب مرحوم خدا تعالےٰ کے ہاں بڑے درجات پائیں گے انشاء اللہ۔ بفضلہ تعالےٰ ان کی ساری عمر ساری طاقتوں سے جو دکھ سے گذری خدا تعالےٰ ان کی قربانیوں کو حسن قبول کا درجہ نصیب فرمائے۔ میرے عزیزو! میں تم کو کس طرح صبر کی تلقین کروں۔ میرے پاس الفاظ نہیں۔ تعزیت کا عام قاعدہ وہی چند کلمات لکھنا ہے۔ صبر کرو۔ ہر ایک کو مرنا ہے۔ یہ دنیا سے مرنے والے واپس نہیں آیا کرتے۔ ان کے حق میں دعائے مغفرت کروں گا۔ خود ابا جی نے دراثت کے خط میں لکھا ہے۔ عمر کافی ہوگئی۔ آخر کار ہم سب کو مرنا ہے۔ اس لئے اللہ تعالےٰ سے دین اور ایمان کی حفاظت کی دعا کرنی چاہیے کہ وہ صحت عطا فرمائے اور آزمائشوں سے محفوظ رکھیں۔ زمانہ میں فتنے ہی فتنے ہیں اور دین میں تو اس قدر فتنے بڑھ گئے ہیں کہ صحیح راستہ تلاش کرنا مشکل ہوگیا ہے۔ اللہ تعالےٰ ہم سب کو ایمان کامل پر موت نصیب فرماوے۔ ہیں جیتے تو ضرور جیتے مگر جینے کی لذت کم ہوگئی ہے۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے پاس ایک بدوی نے آکر حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی وفات پر تعزیت ان کلمات میں فرمائی۔ اِصْبِرْ نَكُنْ بِكَ صَابِرِيْنَ فَإِنَّمَا صَبْرُ الرَّعِيَّةِ بَعْدَ صَبْرِ الرَّأْسِ خَيْرٌ مِّنَ الْعَبَّاسِ اَجْرُكَ بَعْدَهُ۔ وَاللّٰهُ خَيْرٌ مِّنْكَ لِلْعَبَّاسِ
یعنی اے عبداللہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی وفات پر صبر کرو۔ ہم بھی تمہارے ساتھ صبر کریں گے۔ کیونکہ

رئیس و سردار قوم کو صابر دیکھ کر قوم بھی صبر کر لیتی ہے۔ عبداللہ! یقین کرو حضرت عباس کی وفات اور اس صدمہ جانکاہ پر آپ کے صبر نے جو اجر و ثواب آپ کو بارگاہ ایزدی سے دلایا ہے وہ حضرت مرحوم و مغفور سے اور حضرت مرحوم کے حق میں جوارِ رحمت ایزدی تم سے بہتر ہے۔

پیارے بھائیو اور بہنو! یقین رکھو، تمہارے ہمارے نزدیک اس قسم کے بزرگوں کی موت معنوی طور پر شہادت کا درجہ رکھتی ہیں اور شہید مرا نہیں کرتے۔ وہ ہمیشہ زندہ رہتے ہیں۔

یہ صدمہ قابل فراموش نہیں۔ لیکن یہ خیال کرنا چاہیئے کہ والد مرحوم ماشاء اللہ لہلہاتا چمن چھوڑ کر اپنے خدا تعالےٰ سے جا ملے۔ بفضلہ تعالےٰ تم سب اپنے اپنے کام پر ہو۔ دو کے سوا سب کی شادیاں ہو چکی ہیں خدا تعالےٰ کی مہربانی سے ان دو کا سلسلہ بھی مرحوم کی دعاؤں اور تم سب کی توجہات سے بالکل درست ہو جائے گا۔ ہم نے کل ہی خالدہ کو رخصت کیا ہے۔ عبدالکریم اور خالدہ کو اس ہوش ربا سانحہ کی خبر اغلب ہے کہ لاہور تک پہنچتے پہنچتے ہو جائے گی۔ ان بیچاری پر ہی یہ مصیبت کا پہاڑ ٹوٹ پڑے گا۔ مولانا محمد حسن صاحب کو بھی دوگنا صدمہ ہوگا۔ ریحانہ اور قبلہ مرحوم کا حسین اور فاتون کا معاملہ ہے۔ ان کے ہاں حقیقی بھانجی کا انتقال اور قبلہ مرحوم کا وصال:۔ ہماری کچھ نہ پوچھو۔ تھوڑے تھوڑے دنوں کے فاصلے سے عزیزہ خالدہ کی بچی اور یونس کے بچے کا انتقال اور پھر قبلہ کی وفات کی یہ خبر۔ ایک طرف جگر کٹ گیا ہے۔ دوسری طرف شاخیں الگ ہو گئی ہیں۔ تم میں سے ہر ایک گوناگوں صدمات سے دوچار ہے۔ اس نازک وقت پر میں یا تمہاری ہمشیرہ حاضر ہو کر تمہارے شریک غم نہیں ہو سکتے۔ حالات ایسے ہیں کہ جہاں کوئی ہے وہیں صدمہ سے تڑپتا ہے۔ ایک دوسرے سے ملنے کے مواقع بھی میسر نہیں ہیں۔ خدا تعالےٰ ہماری حالت پر رحم فرمائے۔

چھوٹے بڑوں کو تعزیت مسنونہ و سلام مسنون۔ فقط (مولوی) مولوی محمد یوسف لدھیانوی

مکان ۱۱ راولپنڈی۔ پاکستان

لاہور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء — عزیزی حافظ سعید الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،۔ ابھی ابھی مولانا صاحب کے انتقال کی خبر پڑھی۔ بے حد صدمہ ہوا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ○ اللہ تعالےٰ ان کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے۔ مجھے آپ کی ان دینی اور ملی خدمات

---

۔ مولانا محمد یوسف صاحب مجلس الاحرار کے بڑے لیڈر تھے جو ۱۲ دسمبر ۱۹۵۵ء کو انتقال فرما گئے۔ حق مغفرت کرے بڑی خوبیوں کے مالک تھے مولانا سعید الرحمٰن صاحب ... عربی فارسی عربی کے ماہر شاعر تھے (علوی)

کے باعث جو آپ تمام عمر فرماتے رہے بہت ہی عقیدت تھی۔ آپ ہمیشہ دوسروں کی تکالیف اور درد کو اپنا سمجھ کر دور کرنے کی کوشش کیا کرتے تھے۔ بہت ہی ہمدرد اور شفیق انسان تھے۔ میں نے ایک سال ان کی ہمسائگی میں گزارا۔ اس سے پہلے میرا ان سے ذاتی تعارف نہ تھا۔ میں ایک اجنبی کی حیثیت سے لدھیانہ میں وارد ہوا تھا۔ جب آپ سے ملاقات ہوئی تو آپ بڑے اخلاص اور محبت سے پیش آئے اور ہمیشہ میرے ساتھ مشفقانہ اور ہمدردانہ سلوک کرتے رہے۔ یقین جانئے مجھے وہ دن ہر وقت یاد آتے ہیں۔ جب پریشانیوں کے باعث نفسا نفسی کا عالم تھا اور عزیز و اقارب بھی ایک دوسرے سے روا داری کرنے سے گریز کرتے تھے۔ آپ ہمیشہ دینی احکام یاد دلاتے ہوئے میری حوصلہ افزائی فرمایا کرتے تھے۔

موت انسان کے لئے لازمی چیز ہے۔ اس سے کسی فرد کو مفر نہیں۔ ہم سب کو ایک نہ ایک دن اس کا ذائقہ چکھنا ہے۔ مگر بزرگوں کا سایہ سر سے اٹھ جانا بہت بڑا صدمہ ہوتا ہے جس سے انسانی طبیعت پر بڑا اثر ہوا کرتا ہے۔ ایسے موقع پر ہمیں صبر کی تلقین کی گئی ہے۔ دعا ہے خدا ہم سب کو صبر عطا فرمائے اور اس صدمہ کے برداشت کرنے کی ہمت دے۔

برادرم مولانا خلیل الرحمٰن اور بھائی عزیز الرحمٰن اور دوسرے بھائیوں کو بھی دلاسا دیں۔ کچھ عرصہ ہوا عزیزی لالہ میاں آئے تھے۔ صرف دس پندرہ منٹ ٹھہرے۔ کیونکہ ان کو واپسی کے لئے جلدی تھی۔ ان کی زبانی آپ سب کی خیریت معلوم ہوئی۔ اور ان ہی کے ذریعے میں نے اپنا آخری سلام مولانا صاحب کی خدمت میں بھیجا تھا۔ سب بھائیوں کو میرا سلام کہہ دیجئے۔ والسلام

راقم غلام علی۔ ۱۴/۳۲ مال روڈ۔ لاہور

مراد آباد۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ محترمی مکرمی حضرت مولانا صاحب۔ زید لطفہم

السلام علیکم۔ بعد آداب کے گزارش یہ ہے کہ جناب والا کو جو کچھ صدمۂ عظیم ہوا ہے وہ تو آپ ہی جانتے ہوں گے۔ مگر یہ دل خراش خبر ہم لوگوں کا دل بھی چیر گئی۔ حضرت مولانا کی ذات گرامی ہندوستان کے لئے ایک عظیم ترین ہستی تھی اور ہندوستان کے مسلمانوں کے واسطے ایک ڈھارس تھی۔ مگر خدا کے حکم کے آگے سب کا سر خم ہے۔ اللہ کی مرضی اسی طرح تھی۔ ہمیں اور آپ کو صبر کرنا چاہئے اور اس تقدیر پر صدمہ

کرنا چاہیے۔ حضرت مولانا میرے اوپر بہت زیادہ مہربان تھے اور دیکھ کر خوش ہو جاتے تھے۔ اور میں بھی اپنے آپ کو ان کا خادم سمجھتا تھا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو جوار رحمت عطا فرمائے اور آپ کو صبر عظیم بخشے

آپ کا محمد اسحٰق نایاب بیڑی فیکٹری۔ لال باغ۔ مرادآباد

خط نمبر ۲۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۸ء۔ برادر مکرم مولانا مولوی عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ یہ سن کر بہت صدمہ ہوا کہ چچا جان کا انتقال ہو گیا ہے۔ ہم سب کو داغ مفارقت دے کر اس دنیائے فانی سے رحلت فرما گئے ہیں۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ ہم سب گھر والے دست بدعا ہیں کہ خداوند کریم قبلہ مولانا صاحب کو جنت الفردوس میں جگہ عطا کرے۔ اور آپ بھائیوں کو ان کے نقش قدم اور اسوۂ حسنہ پر عمل کرنے کی طاقت دے۔ آپ کے انتقال سے ملت اسلامیہ کو عظیم نقصان ہوا ہے۔ آپ بہت مخلص اور نیک نیت تھے، جو بھی کام کرتے تھے خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ کرتے تھے۔ اپنی غرض کوئی سامنے نہیں ہوتی تھی۔ اپنی غرضوں اور خواہشوں کو قربان کر کے جو کچھ بھی کیا ملت اسلامیہ کے لئے، اللہ اور اللہ کے دین کو بلند کرنے کے لئے ہر طرح کی صعوبتیں برداشت کیں مگر صبر و استقامت کو ہمیشہ ہمیشہ ہاتھ میں رکھا کسی وقت بھی اپنی خودداری پر آنچ نہیں آنے دیا۔ باطل کے مقابلہ میں ہمیشہ چٹانوں اور پہاڑوں کی طرح ڈٹے رہے۔ آخر سامراج برطانیہ سے ہندوستانیوں کو نجات دلا ہی دی۔

حضرت مولانا ہمہ صفت موصوف تھے۔ آپ جیسا نڈر اور بیباک مجاہد شاذ و نادر ہی دیکھنے میں آتا ہے۔ آپ کی ان تھک کوششوں نے اور پختہ ارادوں نے سامراج برطانیہ کے مکاری کے جال توڑ دیا اور برسوں کی غلامی سے ہندوستانیوں کو نجات دلانے میں آپ سب سے پیش پیش رہے اور سب سے زیادہ قربانی دی جس کی مثال ملنی مشکل ہے۔ بہرحال خدا کو یہی منظور تھا۔ صبر کے سوا اب کوئی چارہ نہیں۔ والدہ صاحبہ اور سب بھائی بہنوں کو بہت صدمہ ہوا۔ جس کا بیان کرنا مشکل ہے۔ سب بہن بھائیوں کو تسلی دے دیں۔ سب کی خدمت میں دست بستہ سلام، بچوں کو دعا۔

فقط والسلام۔ عبدالغفور نکودری۔ لائل پور (پاکستان)

خط نمبر ۲۸ — سہارن پور۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادران محترم۔ سلام مسنون۔

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب قبلہ کے انتقال کی خبر ویسے تو کل شام ہی خصوصی حلقوں میں پھیل گئی تھی۔ لیکن آج صبح کے اخبارات نے تو ایک کہرام پیدا کردیا۔ میں شہر کے جس حصے سے بھی گزرا لوگوں نے نہایت صدمہ اور رنج کا اظہار کیا۔ عوام کو مستقبل میں مولانا مرحوم سے رہنمائی کی بہت توقعات تھیں جن سے ہم محروم ہوگئے۔ افسوس! تاہم مولانا کی زندگی سے ہمیں کافی سبق مل سکتا ہے۔ موت نے ہمارے مادی رشتہ کو ضرور ختم کردیا ہے۔ لیکن باحوصلہ اور باہمت افراد مولانا کے ماضی سے بہت کچھ حاصل کرسکتے ہیں۔ یہ حادثہ نہ صرف آپ لوگوں کے لئے صدمۂ عظیم کا سبب ہے بلکہ مولانا کو تھوڑا سا جاننے والا بھی کم غمگین نہیں ہے۔ اور میں تو آپ کے غم میں برابر کا شریک ہوں۔

دعا ہے کہ خدا مرحوم کو ان کا نعم البدل عطا کرے اور مولانا مرحوم کی روح کو ابدی سکون میسر آئے۔ اور اللہ جل شانہٗ آپ کو ہم سب کو صبر جمیل کے ساتھ نیک راہ چلنے کی توفیق بخشے۔ آمین!

میرے لائق جو کام ہو تحریر فرمایئے۔ زیادہ والسلام۔ فقط۔ پیکر غم۔ امیر قریشی۔ نامی پریس۔ سہارن پور

خط نمبر ۲۹ — [illegible] ضلع میرٹھ۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۶ء — مکرم محترم مولانا خلیل رحمٰن صاحب، عزیز الرحمٰن صاحب و دیگر برادران۔ سلام مسنون۔ رات تقریباً ساڑھے نو بجے حادثۂ عظیم کی اطلاع ملی۔ میری بدقسمتی کہ میں آخری زیارت نہ کرسکا۔ مولانا کی وفات نہ صرف ایک گوشہ کے لئے باعث ضیف نقصان ہے، بلکہ پورے ملک و ملت کو جو ناقابل تلافی نقصان پہنچا ہے صدیوں تلافی ممکن نہیں۔ جہاں آپ کے والد محترم تھے وہاں میں بھی ہمیشہ اپنے والد کی جگہ سمجھ رہا ہوں۔ مولانا مرحوم کے وہ احسانات و شفقت و محبت نہ بھلا سکوں گا جو میرے ساتھ رہے ہیں۔ آپ کو لکھ رہا ہوں۔ مگر آنکھوں کے سامنے مولانا کا نقشہ یوں موجود ہے جیسا کہ سامنے بیٹھے ہوئے فرما رہے ہیں اور مسکرا رہے ہیں۔ جب کسی مسئلہ یا معاملہ میں پریشانی ہوتی تھی تو چند منٹ میں مولانا حل فرمادیا کرتے تھے۔ پروردگار عالم نے حضرت مولانا کو فراست و ذہن و دیانت، عزم و ہمت کا ایک نمونہ بنایا تھا جس کی مثال آج پیش کرنا مشکل ہے۔ حضرت مجاہد جلیل نے ملک و ملت کے لئے جو مصائب برداشت کئے ہیں۔ ان کا تصور ممکن نہیں۔ افسوس کہ آج وہ

مسند جس پر علمی نکات مذہبی ذخائر سیاست و تقوی کا دریا موج زن تھا خالی ہو گئی۔ میں پروردگار عالم سے دست بدعا ہوں کہ حضرت مولانا مرحوم کو رحمت کاملہ سے مقام بلند عطا فرمائے۔ آپ سب بھائیوں اور ہم سب کو صبر کامل عطا فرمائے اور خبر دیر سے ملنے کی بنا پر حاضر نہ ہو سکا۔ جلد ہی حاضر خدمت ہو رہا ہوں۔

فقط۔ سید محمد الیاس کھتولی۔ خیر نگر میرٹھ

خط نمبر ۳۰۔ سہارن پور۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ جناب صاحبزادگان مولانا مرحوم السلام علیکم

مولانا مرحوم کے انتقال کی خبر اخبارات میں دیکھ کر نہایت صدمہ و رنج ہوا۔ یہ نہایت زبردست قومی نقصان ہے۔ خداوند کریم ان کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور آپ سب کو جمیل عطا فرمائیے۔

آپ کا مخلص۔ مقصود علی۔ کیلاشں پور ضلع سہارن پور (والد خان محمود علی خاں وزیر یوپی)

خط نمبر ۳۱۔ امروہہ مراد آباد۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی بھائی خلیل احمد صاحب۔ السلام علیکم

آج اخبار میں دردناک خبر پڑھ کر کہ حضرت مولانا کا انتقال ہو گیا بے حد افسوس ہوا۔ اللہ پاک مرحوم کو اپنی جوار رحمت میں جگہ عطا فرما دیں۔ آمین! اور آپ حضرات کو صبر جمیل عطا کرے۔ آمین! بھائی صاحب میں آپ کے غم میں برابر کا شریک ہوں، اور سب بھائیوں کی خدمت میں سلام عرض ہے۔ انشاء اللہ جلد حاضری کی کوشش کروں گا۔ فقط محمد یاسین بقلم خود کو ٹیج انڈسٹریز۔ امروہہ اینڈ راجپور۔ مراد آباد۔

خط نمبر ۳۲۔ لدھیانہ۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ جناب مولانا صاحب۔ السلام علیکم۔

آج کے اخبار ہندوستان ٹائمز کے ایک فقرہ کو پڑھ کر مجھ کو ایک المناک خبر معلوم ہوئی۔ مجھ کو کس قدر صدمہ و رنج ہوا۔ میرے بیان کرنے سے باہر ہے۔ میں یہ عریضہ آپ کی خدمت میں اس خیال سے نہیں بھیجتا ہوں کہ اس سے رنج میں تخفیف ہو گی۔ خدا ہی آپ کو تسکین دے سکتا ہے۔ اور میں جانتا ہوں کہ میرے الفاظ میں وہ طاقت نہیں۔ میں اس المناک واقعہ کو جہاں تک ممکن ہے کم لکھنا چاہتا ہوں۔ یہ ایسا ہی المناک واقعہ ہے کہ جس کے بیان سے صدمہ ہو گا۔ مگر جناب من میں اس بات کے ظاہر کرنے سے باز نہیں رہ سکتا کہ اس واقعہ سے میرا اور میرے وطن کا بھی تو لاعلاج نقصان ہوا ہے اور مجھ کو از حد

درجہ کا صدمہ پہنچا ہے۔ مولانا صاحب تو واقعی ہی ایک ایسے گوہر تھے جو کہ چراغ ہاتھ میں لے کر ڈھونڈنے سے
بھی نہیں ملتے۔ ان میں وہ اوصاف تھے جن کے لئے میں ہی نہیں بلکہ ہر انسان محبت رکھتا ہے۔ اور ان
کی تعظیم و تکریم کرتا تھا جب کہ قوم اور ملک کو ان کی از حد ضرورت تھی۔ ان کی قبل از وقت موت نے ہماری
پسندیدہ امیدوں سے ہم کو مایوس کر دیا اور اس سبب سے بہت سے لوگ جن کا کہ ان کی مہربانی پر
سہارا تھا، لاچار اور مصیبت زدہ ہو گئے۔

تمہارے جیسے عاقل آدمی کو جاننا فرض ہے کہ مصیبت کو کس طرح برداشت کرنا چاہئے۔ میں صادق
دل سے امید کرتا ہوں کہ تم اپنے آپ کو اتنا دل شکستہ نہ کرو گے۔ اب اور زیادہ میں آپ کے رنج کی حالت میں
مداخلت نہ کروں گا۔ بس اس خط کو ختم کرتا ہوں اور خداوند کریم سے دلی پرارتھنا کرتا ہوں کہ وہ ان کی روح
کو شانتی دان بخشے۔ از راہ دوستی خالص طور پر فرماتا ہوں۔ اے۔ کے شرما۔ لدھیانہ

خط نمبر ۲۳۔ دیوبند، ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم مولوی سعید الرحمٰن و مولوی محمد احمد صاحبان

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ پرسوں اچانک قبلہ مرحوم آپ کے والد صاحب کا حادثۂ وفات سن
کر صدمہ ہوا۔ اللہ مرحوم کو جنت الفردوس میں عالی مقام عطا فرمائے اور آپ سب کو صبر کی توفیق دے۔ آمین
اپنی علالت سے معذور ہوں۔ ورنہ اس موقع پر ضرور آتا۔ بھائی صاحبان کی خدمت میں سلام مسنون عرض کر دیں
جہاں تک ہو صبر کو مضبوطی سے پکڑیں۔ مرحوم کو ایصال ثواب کرتے رہیں۔ حتی المقدور میں انشاء اللہ ایصال
ثواب کرتا رہوں گا۔ والسلام۔ اصغر علی۔ دیوبند (قاری اصغر علی مدرس مدرسہ دارالعلوم دیوبند)

خط نمبر ۲۴۔ دیوبند، ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم المقام مولانا سعید الرحمٰن زید مجدکم۔ سلام مسنون

حضرت رئیس الاحرار مولانا الحاج حبیب الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وفات پرملال کی خبر معلوم
ہو کر انتہائی صدمہ ہے۔ تمام غلام احمدیہ لاہوری دیوبند آپ کے اس حادثۂ عظیم میں شریک ہیں۔ اور حضرت
رضی اللہ عنہ کے لئے ایصال ثواب کیا گیا۔ خداوند عالم مولانا مرحوم کو جوار خاص میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔
ہماری جانب سے اہل خاندان کو تعزیت فرما دیں اور صبر کی تلقین فرما دیں۔ دعا ہے کہ اللہ پاک آپ حضرات
کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین۔ احقر سید حسن رضوی لاہوری طالب علم مدرسہ دارالعلوم دیوبند ضلع سہارنپور

خط نمبر ۳۵ - لائل پور - ۲ ستمبر ۱۹۵۶ء - برخوردار خلیل الرحمٰن عزیز الرحمٰن صاحب السلام علیکم

مجھے عشاء کے وقت عبدالرشید سے خبر ملی کہ مولانا محمد صاحب کو اطلاع آئی مولانا انیس الرحمٰن کی طرف سے کہ مولانا حبیب الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ اس دنیائے فانی سے تشریف لے گئے۔ یہ خبر سن کر دل کو بہت صدمہ ہوا۔ اور جو حالت ہوئی خدا بہتر جانتا ہے۔ اللہ تعالےٰ اپنے فضل و کرم سے آخرت میں جنت الفردوس میں اپنا قرب نصیب فرمائے۔ اللہ تعالےٰ اپنے فضل و کرم سے سب کو اپنی پناہ میں رکھے۔ آمین! باقی ہم سب کی طرف سے آپ سب کو السلام علیکم۔ ناچیز عبدالرحمٰن لدھیانوی۔ نزد کمیشن ایجنٹس میوہ منڈی۔ لائلپور

خط نمبر ۳۶ - میلسی - ۲ ستمبر ۱۹۵۶ء - اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ؕ

محترم بھائی خلیل الرحمٰن و مولانا انیس الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحبان السلام علیکم

بعد سلام کے ترستی ہوئی نگاہیں اور تڑپتے ہوئے دل کی امنگیں اسی آرزو میں رہیں۔ وقت ملنے پر ایک یا دو بار ملاقات ہوئی۔ مگر تقدیر سے تدبیر نہیں ملتی۔ وہی ہوتا ہے جو منظور خدا ہوتا ہے۔ قضا سے کوئی منکر نہیں اور یہ دنیا فانی ہے۔ کل بندہ نے جب اخبار میں حضرت قبلہ مولانا کی یہ خبر سنی تو آنکھوں کے سامنے درخت سرنگوں تھے۔ سیاہ سیاہ بادل چکر لگا رہے تھے۔ تصور بہت دور جا چکا تھا۔ ان کی زندگی کے وہ لمحے بچھڑی ہوئی نظر بلد کے سامنے دوڑ دھوپ کر رہے تھے مگر ندامت سے گردن جھکی ہوئی تھی۔ پنجابیت کے در و دیوار پہ ذرہ ذرہ پر ان کے احسانات۔ زمین کا ہر خطہ ٹھنڈے سانس لے رہا تھا۔ انسانوں کے دل پر یہ مجروح زخم ہمیشہ کے لئے درد دل کا پہلو بن کر رہے گا۔ اس سے ٹھنڈے سانس نکلیں گے۔ وہ دھوئیں دار بادل بن کر یقیناً ہوں کی فضا میں بہت دور جائیں گے۔ مقدس تڑپتے ہوئے دل کی پکار سن کر ان کی تربت پر رحمت کی بارش ہوگی۔ اللہ تعالےٰ آپ کو صبر جمیل عطا کرے اور ان کے نقش قدم پہ چلنے کی توفیق بخشے۔ جمیع احباب میلسی اس غم کے ساتھ شریک ہیں اور تمامی دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالےٰ ان کی قبر پہ رحمت کی بارش کرے۔ خصوصاً حضرت مولانا محمد بخش صاحب و مولانا کلیم اللہ و شیخ عبدالرحیم، حکیم عبدالصمد، محمد یوسف و محمد شفیع و غلام مصطفےٰ انجمی۔ ابوالوفا عابد، جمیع جماعت کے کارکنوں کی طرف سے سلام اور نیاز قبول ہو۔ فقط والسلام

بچھڑا ہوا بھائی - محمد عظیم میلسی[1] (ضلع مظفر گڑھ۔ پاکستان)

---



[1] محمد عظیم رئیس الاحرار کے ان فداکاروں میں سے تھے جو ان کے اشارے پر ہر وقت شہادت کے لئے تیار رہتا تھا۔

خط نمبر ۳۷۔ ٹائل پور۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بخدمت جناب بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ از طرف بندہ تابعدار مشتاق احمد یوسفی۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ کے بعد عرض ہے کہ آج مورخہ ۳ر ستمبر کو اباجان کے فوت ہونے کی خبر سن کر دل کو بہت ہی پریشانی ہوئی ہے۔ اللہ تعالیٰ انھیں جنت نصیب کرے اور آپ کو صبر عطا کرے۔ تمام شہر میں خبر پھیل گئی ہے۔ تمام اہل دھیال کو ہم سب کی طرف سے افسوس ظاہر کریں۔ زیادہ نیت ہے

فقط۔ بندہ تابعدار مشتاق احمد عرف یوسفی۔ ٹائل پور

خط نمبر ۳۸۔ لکھنؤ۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی جناب بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم

آج صبح ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء کے قومی آواز میں حضرت مولانا صاحب کے اچانک انتقال کو پڑھ کر سکتہ ہو گیا۔ اور تمام گھر کے لوگ ایک دم سکتہ کی حالت میں ہو گئے۔ انتہائی رنج و غم ہوا۔ کیونکہ مولانا صاحب کی ذات گرامی ایک رحمت ہم لوگوں کے لئے تھی۔ اس کا اظہار کرنا میرے لئے ناممکن ہے۔ مجھ سے بہت خود جس قدر محبت اور شفقت فرماتے تھے اس کو میں زندگی بھر فراموش نہیں کر سکتا۔ جتنا بھی افسوس کروں کم ہے۔ مشیت خداوندی میں کسی کو دخل نہیں ہوتا۔ بروز جمعہ حضرت کا خط ملا تھا جس میں تحریر تھا کہ اب طبیعت بالکل ٹھیک ہے۔ میں نے جواب بھی لکھ دیا تھا۔ اللہ پاک اپنی جوار رحمت میں جگہ دے اور رحمت کے پھول برسائے۔ اور لوگوں کو صبر عطا فرما دے۔ سب کو سلام۔ فقط وصی احمد۔ اصطبل چار باغ۔ لکھنؤ۔

خط نمبر ۳۹۔ کھاتولی۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آج اخبار الجمعیۃ میں حضرت مولانا کے انتقال کی المناک خبر پڑھ کر دلی صدمہ ہوا۔ حضرت کے اوصاف کے بارے میں کیا تحریر کروں۔ مجھ سے جو شفقت اور محبت فرماتے تھے وہ میرے لئے یادگار ہے۔

اس اندوہناک حادثہ کے موقع پر میں پوری طرح شریک غم ہوں۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ لوگوں کو صبر جمیل عطا فرمائے اور حضرت کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے۔ آمین۔ احقر العباد بشیر...

خط نمبر ۴۰۔ ٹائل پور۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادرم طیب میاں۔ السلام علیکم۔ گزشتہ رات ریڈیو کی خبر سے معلوم ہوا کہ آپ کے والد بزرگوار قبلہ مولوی حبیب الرحمٰن صاحب اس جہان فانی سے رحلت فرما گئے ہیں۔

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ٥ ہمیں سب کو خبر سن کر انتہائی رنج و الم کی کیفیت طاری ہوگئی۔ اور ہمارے والد صاحب کو لدھیانہ کا زمانہ یاد آگیا۔ کاش ہم ان کے آخری درشن ہی کر سکتے۔ مگر زمانہ بہت بدل گیا ہمیں آپ کے والد صاحب کا، آپ کے سر سے سایہ اُٹھ جانے کا نہایت افسوس ہے۔ خدا انھیں جنت الفردوس میں جگہ دے۔ اور آپ سب بہن بھائیوں و دیگر خاندان کے افراد کو صبر کی توفیق دے۔ آمین

میرے پاس مزید الفاظ نہیں کہ میں آپ سے اپنے دلی افسوس کے جذبات کی ترجمانی کر سکوں۔ خدا آپ کو صبر جمیل عطا فرمائے اور قبلہ مولوی صاحب کو جنت میں جگہ دے۔ آمین۔

آپ کا غلام محمدؐ ولد مستری نور محمد۔ انڈین ہوزری مشین میکرس لدھیانہ ۔۔ رائل پور

خط نمبر ۴۱۔ الہ آباد۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ۔۔ برادرم عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ ہم جمیع محبان مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مرحوم کی جانکاہ خبر کو سن کر ایک حد تک سکتہ میں رہ گئے۔ اللہ پاک مرحوم کو جنت میں عالی مقام دے۔ آمین۔ کیونکہ آج صحیح اور سچی بات کو بے جھجک کہنے والا دنیا سے چل بسا۔ افسوس صد افسوس۔۔ لیکن بھائی یہ سب ہی پر پڑتا ہے۔۔ آپ سب لوگ صبر کیجئے۔ اللہ پاک ہم لوگوں کو بھی صبر عطا کرے اور ان کی بتلائی ہوئی راہ پر چلنے کی توفیق دے۔ آمین۔ ثم آمین۔ فقط

آپ کا مخلص نیاز اشرف علی ۹۲۸ اے بخشی پور۔ الہ آباد۔ یو پی

خط نمبر ۴۲۔ سیکر۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ محترم طیب صاحب۔ تسلیم۔ آج صبح کے اخبار میں آپ کے والد صاحب کے اچانک اس جہان فانی سے رحلت فرما جانے کی منحوس[1] خبر پڑھ کر بہت ہی افسوس ہوا۔ خداوند کریم ان کی پاکیزہ روح کو شانتی اور آپ سب کو اس ناگوار صدمہ کو برداشت کرنے کی قوت بخشیں۔

مولانا صاحب جیسی ہستی کی آپ کے کنبہ کو اور ہمارے ملک کو بھی ایسے وقت میں جب کہ کئی قسم کے طوفان اٹھ رہے ہیں، اشد ضرورت تھی۔ ان کی موت سے جو خلا پیدا ہوگیا ہے اس کا پُر ہونا بہت مشکل ہے لیکن خدا کی مرضی پر صبر ہی کرنا پڑتا ہے ۔۔ آپ کا۔ بی۔ ڈی موجیہ۔ سیکر۔ راجستھان۔

خط نمبر ۴۳ ۔ دہلی۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء ۔۔ مائی ڈیر برادر ۔ جے ہند۔ آپ نے بتایا کہ مولانا صاحب نے وفات سے ایک روز پہلے ایک میٹنگ بلائی ہوئی تھی۔ اور وہ یوپی پنجاب میں مسجدوں کی واگذاری کے

---

[1] یہ خبر منحوس نہیں ہے۔

[ف] اعتراف ہے مٹ مٹ کے نقش حیات (اقبال)۔ (مرتب عزیز)

مستحق تھی۔ اس سلسلہ میں میری ایک تجویز ہے وہ یہ کہ اسے خالص مسلم سوال نہ بنایئے۔ نیز اس کام میں ہندؤں کو بھی شامل کیجئے۔ آپ کو میرے جیسے بہت سے ہندو دوست مل جائیں گے جو اس کام میں پورا تعاون دیں گے اس طرح یہ ایک فرقہ وارانہ معاملہ نہیں رہے گا۔ اس میں جلد کامیابی ہوگی۔ اس ضمن میں اپنے بہت سے دیگر ساتھیوں کی طرف سے بھی تعاون کا یقین دلاتا ہوں۔ مولانا صاحب جو کام ادھورا چھوڑ گئے ہیں اسے پایۂ تکمیل تک پہنچانا آپ کا فرض ہے۔ آپ کے بھائی صاحب نے تھاپر صاحب کے متعلق ایک کام کہا تھا۔ لیکن میں ان کا نام اور ان کے محلہ کا نام بھول گیا۔ ان سے کہئے کہ مجھے پورا پتہ دیں۔ بچوں کو پیار۔

آپ کا چمن لال آزاد۔ نائب ایڈیٹر روزنامہ پرتاپ۔ نئی دہلی۔

خط نمبر ۴۳۔ علی گڑھ۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء — عزیزی۔ سلام اور دعا مسنون۔ اخبارات سے ... صاحب کے انتقال کی افسوسناک خبر ملی۔ وہ آپ کے والد تھے۔ سرپرست تھے اور صحیح معنوں میں رہنما تھے ظاہر ہے آپ سوگوار ہوں گے اور بہت زیادہ رنج و غم میں مبتلا ہوں گے۔ اس موقع پر ہر جاننے والے کا تعزیت کرنا اور دلاسا دینا فرض ہے۔ مگر عزیز میاں وہ اپنی شفقت بزرگانہ کی وجہ سے نہ معلوم کتنوں کے باپ کتنوں کے بھائی اور کتنوں کے ایسے دوست تھے کہ ان کی موت کا صدمہ بقیہ حیات کا دائمی رفیق بن گیا ہوگا۔ ان کی کمی ایک خاندان کے رکن کی کمی نہیں ہے۔ ایک ملک اور قوم کے مجاہد کی کمی ہے جس کے سرمایۂ مجاہدے میں آخر وقت تک کمی نہیں آئی۔ اب ایسے لوگ کاہے کو پیدا ہوں گے۔ خدا مرحوم کو جوار رحمت میں جگہ دے اور قوم میں ان کی مثالیں پیدا کرے۔ اس کی قدرت کے لئے سب آسان ہے۔

خیر اندیش۔ محمد حفیظ الدین۔ انجمن ترقی اردو ہند۔ علی گڑھ

خط نمبر ۴۴۔ گوجرانوالہ۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء — برادر محترم۔ السلام علیکم۔ رات آٹھ بجے جموں ریڈیو اسٹیشن سے قبلہ خان صاحب مرحوم و مغفور کی وفات کی خبر سنی۔ لیکن یقین نہ آیا۔ اپنی قوت سامعہ پر شک سا ہونے لگا۔ پھر پاکستان ریڈیو نے بھی اطلاع دی۔ اور صبح جو اخبارات میں شائع ہوا تو یقین کرنا ہی پڑا۔ لوگوں کو کہتے سنتا تھا کہ بھائی کی وفات پر میرا بازو ٹوٹ گیا۔ یا خان کی وفات پر کمر ٹوٹ گئی۔ لیکن میں نے آج تک یہ محسوس نہ کیا تھا۔ بھائی جان یہ حقیقت اب معلوم ہوئی۔ جب سے خان صاحب کی وفات حسرت آیات

کی خبر سنی ہے۔ میں ناگہاں محسوس کرتا ہوں جیسے بالکل خالی ہو گیا ہوں۔ دائیں بائیں بھی محسوس کرتا ہوں کہ گویا اکیلا ہوں یا یہ کہ میں بہت کچھ تھا، اب کچھ نہیں رہا۔ یہ حقیقت ہے کہ حضرت خالو صاحب کی ذات ہمارے سب کے لئے بہت بڑا سہارا تھی۔ اتنی دور بیٹھے ہوئے بھی میں ان کا سایۂ عاطفت اپنے سر پہ محسوس کرتا تھا۔ حقیقت میں خالو صاحب بجا طور پر خاندان کے باعث فخر بزرگ تھے۔ خالو صاحب نے ہی اسلاف کی روایات کو زندہ رکھا۔ اور آہ آج وہ بھی ہمارے لئے اسلاف میں شمار ہونے لگے۔ قبلہ خالو صاحب کی وفات سے جو خلا واقع ہوا ہے، اس کا پُر ہونا ممکن نہیں۔ آپ کی اتنی خوش نصیبی ہے کہ آخری وقت میں زیارت سے محروم نہ رہے اور نماز جنازہ میں شرکت سعادت حاصل کی لیکن ہم بدنصیبوں کے مقدر میں یہ بھی نہیں تھا۔ خالہ محترمہ نے اس جہاں سے کوچ کیا۔ خبر سنی اور دھو کر بیٹھ رہے۔ سوائے اس کے چارہ ہی کیا تھا۔ اب جب سے خالو صاحب مرحوم کی وفات کی خبر سنی ہے۔ خون کے آنسو پی بیٹھ رہے۔

جب یہ سوچتا ہوں کہ وہاں دہلی میں تو کہرام مچا ہوا ہوگا اور ہم یہاں بیٹھے ہیں تو دل میں ابال سا اٹھتا ہے۔ آنسو آتے ہیں، لیکن پی جانے کی کوشش کرتا ہوں۔ اس کے سوا چارہ ہی کیا ہے۔ اور یہ خط کا لکھنا تو ایک رسمی سی بات ہے۔ نہ تو میں اس پہ اپنا دل نکال کر رکھ سکتا ہوں، نہ ہی آپ کو اس سے تسلی ہو سکتی ہے۔ بہر حال جو خدا کو منظور ہوتا ہے وہی ہوتا ہے۔ قبلہ خالو صاحب تو اپنے اسلاف سے جا ملے۔ وہاں تو خوشیاں ہوں گی اور ان کا استقبال ہو رہا ہوگا اور ہمارے بزرگوں کی ارواح مقدسہ کتنا خوش ہوئی ہوں گی جب کہ ان کے پاس ان کے خاندان کا ہیرو پہنچا ہوگا۔ یہ اس دنیا کی پرانی ریت ہے۔ مرگ بزرگاں میراث بنی آدم است۔ میں اپنے غم سے ہی آپ کا غم معلوم کر سکتا ہوں۔ آپ کے والد بزرگوار تو تھے ہی بلکہ آپ کے لئے سب کچھ تھے۔ لیکن تقدیر کے سامنے کیا چارہ؟ ہم سب بہن بھائی، آپ سب کے غم میں برابر کے شریک ہیں اور دعا کرتے ہیں کہ پروردگار دو عالم قبلہ خالو صاحب کو جنت الفردوس اعلیٰ علیین میں اپنے جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے اور آپ سب کو اور ہمیں صبر کی توفیق دے۔ آمین یا رب العالمین۔ ہمیں مفصل طور پر علالت اور وفات کے حالات کا علم نہیں ہو سکا۔ فرصت کے موقع پر تفصیل لکھیں کہ جنازہ کب اٹھا۔ کون کون شریک ہوا۔ جنازہ کتنے لوگوں نے پڑھا اور کہاں مدفون ہوئے اور آخری وصیت کیا تھی،

آخری وقت آپ میں سے کون کون موجود تھے۔

ہمیں ان کی زندگی سے یہ سبق ملتا ہے کہ انسان کو ہمیشہ حق گو ہونا چاہیے یہی مومن کی شان ہے مولانا صاحب مرحوم کی یہ صفت ایسی تھی جس کا مخالف بھی اقرار کرتے ہیں کہ انھوں نے کبھی حق بات کہنے میں جھجک نہ کی اور کسی بھی باطل کی طاقت سے مرعوب نہیں ہوئے۔ انھوں نے اپنی تمام زندگی اسی شان سے گزار دی

آئین جواں مرداں حق گوئی و بیباکی　　اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی

آپ کا نیاز مند حبیب بھائی۔ محمد احمد صاحب ... گوجرانوالہ

بخدمت گرامی مولانا عزیز الرحمن جامعی صاحب ... کوچہ رحمان چاندنی چوک۔ دہلی

خط نمبر ۳۲۔ لاہور ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم مولوی عزیز الرحمن جامعی صاحب، السلام مسنون۔ قبلہ والد کے انتقال پُرملال کی خبر پڑھ کر انتہائی صدمہ ہوا۔ خداوند قدوس نے انھیں ہم سے ایسے وقت جدا کیا ہے جبکہ ان کی بہت ضرورت تھی۔ اللہ تعالیٰ انھیں غریق رحمت کرے اور تمام لواحقین کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ ہماری یہ بھی دعا ہے کہ آپ ان کے صحیح قائم مقام ثابت ہوں۔ والسلام۔ آپ کے شریک غم غضنفر حسین صدیقی

معہ بیگم

خط نمبر ۳۳۔ لاہور ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر عزیز مولانا خلیل الرحمن صاحب السلام علیکم۔

آج اخبارات سے آپ کے والد مولانا حبیب الرحمن صاحب کی وفات کی خبر پڑھ کر بہت افسوس ہوا۔ اللہ پاک ان کو اپنی جوار رحمت میں جگہ دے۔ اور آپ سب پسماندگان کو صبر عطا فرمائے۔ مولانا مرحوم کی زندگی ایک مسلسل جہاد میں گزری۔ انھوں نے خطرے کا سینہ سپر ہو کر مقابلہ کیا۔ عزیزی عزیز الرحمن صاحب سے بھی میری طرف سے افسوس کا اظہار فرما دیجئے گا

نیازمند۔ شیخ محمد انور ایڈووکیٹ۔ ۵۔ ٹیمپل روڈ۔ لاہور

خط نمبر ۳۴۔ سرگودھا۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی مولانا زید مجدکم۔ السلام علیکم۔ مکرمی حضرت مولانا حبیب الرحمن کے انتقال کا اخبار میں پڑھ کر سخت صدمہ ہوا۔ ہماری بڑی نیک ہستیاں ہم سے اٹھ رہی ہیں۔ جو صدمہ ہمیں پہنچا ہے۔ خدا ہی جانتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کو اسی طرح منظور تھا ہم سب ...

دعاؤں سے محروم رہ گئے۔ ماموں صاحب آپ کے اس غم میں شریک ہیں اور ہم سب دعا کرتے ہیں کہ خداوندکریم مولانا صاحب کو جنت الفردوس میں جگہ دے۔ سب حضرات کو سلام۔ خداوند تعالےٰ آپ کو اور ہم سب کو صبر عطا فرمائے۔

نوٹ: گاہ بگاہ آپ اپنی خیر و عافیت سے اطلاع بخشا کریں۔ والسلام۔ فقط

ڈاکٹر فیاض الدین ہومیو میڈیکل لدھیانوی۔ بلاک نمبر ۲۳ سائلٹ۔ سرگودھا۔

خط نمبر ۴۹۔ ضلع کیمبلپور۔ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ محترمی مکرمی جناب بھائی خلیل الرحمٰن صاحب۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہٗ۔ بندہ کل حضرو گیا تھا۔ ہوٹل میں کھانے سے فارغ ہو کر بیٹھے ہی تھے کہ پاکستان ریڈیو کی خبریں نشر ہونا شروع ہوئیں تو یہ جانکاہ خبر سن کر رنج و الم کی انتہا نہ رہی کہ حضرت اباجی صاحب اس دار فانی سے رحلت فرما گئے ہیں۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ؐ ایسے وقت میں ایسے مجاہد علم کا سایہ ہمارے سروں سے اٹھنا ناقابل برداشت ہے۔ مگر مشیت ایزدی مت ل کے آگے دم مارنے کی جگہ نہیں۔ اللہ تعالےٰ حضرت کو جنت الفردوس میں جگہ عنایت فرماویں اور ہم سب کو صبر جمیل بخشیں۔ اللہ تعالےٰ سب پس ماندگان کو صبر جمیل عطا کریں۔ آمین۔ احقر عبدالحامد لدھیانوی مالک سویٹ ہاؤس

حسن ابدال۔ ضلع کیمبلپور

خط نمبر ۵۰۔ پاکستان۔ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ عزیزم سلمہ اللہ تعالےٰ۔ السلام علیکم۔ ۱۲ ستمبر کی شام کو آٹھ بجے برادر مکرم کے انتقال کی خبر معلوم ہو کر نہایت ہی صدمہ ہوا۔ صدمے سے دل و جان بے قرار ہیں اور سب اہل خانہ بے چین اور غم زدہ ہیں۔ ہم سب تم سب کے غم میں شریک ہیں۔ اور دعائے مغفرت کر رہے ہیں۔ بھائی جان مرحوم کی موت خاندان کے لئے بڑا صدمہ ہے اور ان کی جدائی سے پاکستان میں اکثر لوگ اظہار غم کر رہے ہیں۔ صبر کے سوا چارہ نہیں ہے۔ ہماری اللہ تعالےٰ سے دعا ہے کہ مرحوم کو اللہ تعالےٰ جنت میں جگہ دیں اور ہم سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

بلقیس نے اپنے ابا جان کی موت کی خبر خانپور میں سنی اس کو سخت صدمہ ہوا۔ اور بہت پریشان ہے آج شبیر احمد اس کی والدہ اور مولوی الیاس مرحوم کی بیوی مریم خان پور چلے گئے ہیں اور میں بھی شام کو

خان پور جاؤں گا۔ میری صحت اچھی رہی تو سردیوں میں دہلی آؤں گا۔ سب عزیزان کو سلام و دعا۔ فقط

محمد حسن صدر مدرس مدرسہ رفیق العلماء محلہ قاضیان۔ رحیم یار خان۔ پاکستان

خط نمبر ۱۵۔ لاہور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم خلیل الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ کل اخبار میں آپ کے والد بزرگوار کے انتقال پُرملال کا حال پڑھ کر صدمہ عظیم ہوا۔ آپ کے اور ہمارے دیرینہ گہرے خاندانی تعلقات ہیں۔ اور آپ کے خاندان سے ہمیں دلی اور روحانی تعلق ہے اس لیے ان کی وفات کا انتہائی رنج ہوا اور بالکل ایسے محسوس ہو رہا ہے گویا مرحوم کوئی غیر نہ تھے بلکہ ہمارے اپنے عزیز تھے۔ بڑے نیک اور پاک طینت بزرگ تھے۔ اللہ کریم انھیں اپنے جوار رحمت میں بلند درجات عطا فرمائے۔ آمین! اور ہم سب کو صبر دے۔ کاش اس موقع پر ہم لوگ بھی شریک ہو سکتے۔ آخری بار ان کو دیکھتے۔ اور ان کی تجہیز و تکفین میں ایک دوسرے کا ہاتھ بٹاتے۔ لیکن اللہ تعالے کو ایسا منظور نہ تھا۔ لکھو انھیں کون سی جگہ دفن کیا گیا ہے۔ اپنے سب چھوٹے بہن بھائیوں کو ہم سب کی طرف سے اظہار افسوس کر دیں اور تسلی دے دیں کہ اللہ تعالے کے کاموں میں کسے دخل کی مجال ہے۔

ایسے بزرگ کا سایہ اٹھ جانا حقیقت میں ہم لوگوں کی بدنصیبی ہے۔ والدہ صغریٰ، صغریٰ، یونس اور سب بچے انتہائی طور پر رنجیدہ اور ملول ہیں۔ سب اظہار افسوس کرتے ہیں۔ اور سلام عرض کرتے ہیں۔ چھوٹے بہن بھائیوں کو میری طرف سے بہت بہت دعا و پیار۔ والسلام۔ آپ کا [illegible] خواجہ محمد یوسف

۹۔ برنڈرتھ روڈ۔ لاہور

خط نمبر ۱۶۔ راولپنڈی۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر محترم۔ السلام علیکم۔ اچانک اخبار میں آپ کے والد بزرگوار کی وفات کی خبر پڑھی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؕ خدا مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور پس ماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین! مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ میری آخری ملاقات اباجی سے شاید لاہور ہی میں ہوئی تھی۔ وہ ہمیشہ مجھے اپنے بچوں کی طرح سمجھا کرتے تھے۔ فسادات کے دوران میں جس قدر انھوں نے ہم لوگوں کی حوصلہ افزائی کی ہے اس کو دہرانا میری ہمت سے باہر ہے۔ ان دنوں بھائی [illegible] سے بے خبر تھا۔ مگر ان کا ہی حوصلہ تھا کہ وہ تمام اہل [illegible] اور دوسرے کی [illegible] لیتے رہے

اس کے باوجود ان کی دیگر سیاسی اور مذہبی خدمات کو ہم کبھی بھی فراموش نہیں کر سکتے۔ زندگی میں ایسے لوگ دراصل ہی دیکھنے میں آئے ہیں۔ اس دفعہ میرا پکا ارادہ تھا کہ میں دہلی اگر ان کی خدمت میں حاضر ہونگا مگر کیا معلوم کہ تقدیر نے یہ دن بھی دکھانا تھا۔ میری دلی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کو اپنی شفقت اور مہربانی کے سائے تلے رکھے اور ان کے لواحقین کو صبر اور حوصلہ عطا کرے۔ آمین۔ میں آج کل امتحان دے رہا ہوں۔ دعا کریں کہ کامیاب ہو جاؤں۔ والد صاحب اور دیگر سب خیریت سے ہیں۔ سب بھائیوں کو سلام کہہ دیں۔ فقط مختار علی راولپنڈی۔ (ماہ فروری میں مختار بیگ کامیاب انکنٹ ٹی ٹاجر کی حیثیت

خط نمبر ۵۳ ۔ اعظم گڑھ ۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۵ء ۔ عزیز بھائی ۔ سلام مسنون ۔ یکایک نظر اخبار سیاست پڑھتے پڑھتے اباجی مرحوم کی خبر انتقال پر پڑی۔ بس بالکل سکتہ ہو گیا۔ ابھی چند دنوں کی بات تھی، آپ کے خطوط سے بالکل اطمینان ہو گیا تھا اور ادھر ان کی خرابیٔ صحت کے بارے میں آپ نے کچھ مطلع بھی نہ کیا تھا جس سے کچھ اندیشہ ہوتا کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اتنی جلد بلالیں گے۔ اپنی کوتاہی قلمی دنیز کاروباری مشغولیت کی وجہ سے میں تو اس سلسلے میں کچھ آپ سے دریافت کرنے سے قاصر رہا۔ یوں کہ سبھی کو اس دنیائے فانی سے کوچ کرنا ہے لیکن ابھی اباجی کا سایہ ہم لوگوں کے لئے بہت ضروری تھا جس سے ہم لوگوں کو دینی اور دنیوی زندگی کی رہنمائی ہوتی لیکن اللہ تعالیٰ کی مصلحت اگر اسی میں تھی تو اس کے آگے بجز صبر و شکر کے چارہ نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ جملہ متعلقین کو صبر جمیل عطا فرمائے اور مرحوم اباجی کو اپنی آغوش رحمت میں جگہ دے۔ آمین۔ اب ہم لوگوں کے لئے اس سے بڑھ کر اور کوئی دوسرا حل نہیں۔ تفصیل سے مطلع کیجئے۔ جملہ اہل خانہ کو بے حد غم ہے اور سب لوگ مرحوم کے ایصال ثواب کے لئے کوشاں ہیں۔

والسلام۔ احقر عمران۔ محلہ کرمی ٹولا۔ جنرل اسٹور چوک اعظم گڑھ

خط نمبر ۵ ۔ جھانوالا ۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۵ء ۔ مکرمی معظمی قبلہ و کعبہ حضرت مولانا مولوی محمد یحییٰ صاحب

اسلام علیکم۔ کل نوائے وقت اخبار میں قبلہ حضرت مولانا کے انتقال کی بابت پڑھ کر بے انتہا قلق ہوا ہے جو کہ بیان سے باہر ہے۔ میں نے پہلے بھی جناب کی خدمت میں ایک خط ارسال کیا تھا۔ شاید آپ کو ملا ہی نہ ہو گا۔ بہت بہت افسوس ہوا۔ اب سوائے افسوس کے ہم کر ہی کیا سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کو

ویسے ہی منظور تھا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو جنت نصیب کریں۔ اور پس ماندگان کو صبر کی توفیق عطا فرمائیں
پنجابی میں مثل مشہور ہے بھائی جنہاں دے مرگئے ٹٹ گئی اُہناں دی بانہہ۔ ابھی چند دن ہی ہوئے
ہیں کہ حضرت مولانا مولوی محمد عبداللہؒ صاحب کندیاں شریف والوں کی دعاؤں سے محروم ہوگئے تھے
اور اب حضرت مولانا کو اللہ تعالیٰ نے اپنے پاس بلا لیا۔ اچھا اپنے مولا کریم کی رضا کے ساتھ ہم بھی راضی
ہیں۔ ایک ایک کرکے ہمارے مہربان ہم سے جدا ہوکر جا رہے ہیں اور ایک دن ہماری بھی باری آنے والی
ہے۔ بھائی . . .      شوکت۔ جو درزا افتخار سب سلام عرض کرتے ہیں سب حضرات کی خدمت میں سلام
علیکم عرض ہو اور سب حضرات کی خدمت میں دعا کے لئے عرض کریں جناب کی دعاؤں کا طالب ہوں

دوست محمد قریشی اوانا ضلع سرگودھا

حدیبیہ دہ۔ دیوبند۔ ۲۸ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ برادر مکرم مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔
حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب جن کو ہم آج رحمۃ اللہ علیہ لکھ رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی تربیت
سے دامت برکاتہم لکھا کرتے ہیں۔ آپ شاید واقف ہوں دہلی میں بہت پہلے جب مرزائیت وارد دہلی
تحریک کا نفرنس تھا۔ اس دہلی میں ہم نے اور مولانا عبدالسمیع صاحب جو اس وقت مدرسہ فتحپوری میں
اور مولانا خدا بخش صاحب جو اس وقت پاکستان میں ہیں بنیاد ڈالی تھی۔ دہلی کے حضرت حاجی محمد یار خاں
صاحب، محمد عارفین صاحب وغیرہ۔ یہ اب بھی دہلی میں موجود ہیں۔ شاہ جی اور مولانا مرحوم کو ملا کر دہلی میں
سب سے پہلے ان حضرات کے ذریعے سے قادیانیت کو کچلوایا اور بار بار ان حضرات کی تشریف آوری
دہلی پر مکان اب نہیں۔ جمعہ والوں کا جو اس وقت قیام گاہ تھی۔ بہرحال حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے
بہت قریبی تعلقات تھے۔ افسوس کہ وہ میرے دہلی سے دیوبند چلے آنے کے بعد ۱۹۴۷ء کے ہنگامہ
کے بعد سلسلہ رسل و رسائل اور آمد و رفت بہت کم ہوگئی۔ لیکن مولانا مرحوم کی سیاسی اور دینی خدمات
سے بہت زیادہ واقفیت ہے۔ اس صحت یاب ہونے کے بعد یکدم خبر وفات سے بڑی تکلیف پہنچی حق تعالیٰ
سے دعا ہے کہ وہ آپ حضرات اور جملہ متعلقین کو صبر جمیل اور اجر جزیل عطا فرمائے آمین۔ حضرت مولانا
کے ساتھ دلی ہمدردیاں تو ہیں ہی نہیں۔ حقیقی دعائیں اور ہمدردیاں ہیں ارحم الراحمین کی ذات

سے میری ہے کہ وہ مولانا کو جنت کے اعلیٰ مقام پر فائز کرے۔ یہاں دارالعلوم میں بھی مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے لئے سب کچھ کیا گیا ہے جیسے کہ حضرت رحیم صاحب نے بتلایا ہوگا۔ خداوند تعالیٰ اس کو قبول فرمائے۔ بہرحال یہ خادم بھی حضرت مرحوم سے بہت دیرینہ تعلق رکھنے والا ہے اور آپ کے غم میں بلاشبہ شریک ہے۔ فقط۔ فخرالحسن مدرس۔ دارالعلوم۔ دیوبند

خط نمبر ۵۰۔ طارق آباد۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ حق۔ حق۔ حق۔ مکرمی۔ سلام مسنون۔

جناب بھائی صاحب! والد صاحب کی وفات کا سن کر دل کو بے حد صدمہ ہوا ہے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۔ ہم تو بہت دیر سے ترس رہے تھے کہ والد صاحب کی زیارت کریں گے۔ مگر ہمارے نصیب میں نہیں تھی۔ کاش آج اپنا وطن ہوتا۔ اکٹھے مل کر جاتے۔ والد مرحوم کی یاد میں دل بہت تڑپتا ہے۔ جی بہت روتی ہے۔ اور والد صاحب کو یاد کرتی ہے۔ ہم اتنے بے نصیب ہیں ہمیں زیارت بھی نصیب نہیں ہوئی۔ خداوند کریم کو اسی طرح منظور تھا۔ میں بہت دعا کرتی ہوں کہ میری والدہ اور والد صاحب کی باڑی کو خداوند کریم سرسبز رکھے۔ والد کو خداوند کریم غریق رحمت کرے۔ وہ تو جنتی تھے جنت میں اپنا گھر بنالیا۔ آمین ثم آمین۔ عزیز الرحمٰن، خلیل الرحمٰن بھائی کو بہت بہت سلام۔ مولوی محمد طیب کو پیار، بھابھیوں کو سلام۔ بچوں کو پیار۔ مولوی جی کے گھر ہم گئے تھے افسوس کرنے کے لئے ٹھنڈی ریت کھجور کے تے۔ والد مرحوم کی یاد میں دل میرا جل گیا ہے پڑھنے سننے والوں کی خدمت میں بہت بہت سلام قبول ہو۔ کوئی غلطی ہو تو معاف فرمادیں۔ فقط۔ آپ کی بہن زہرہ شیخ۔ طارق آباد۔ گلی ۲

خط نمبر ۵۱۔ پاکستان۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بگرامی خدمت جناب مولانا عزیز الرحمٰن صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ السلام علیکم۔ اخبار نوائے وقت میں آپ کے والد گرامی حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی وفات حسرت آیات کی خبر پڑھ کر از حد صدمہ ہوا۔ مسلمانان ہند کا ایک ستون گر گیا۔ مرحوم بے شمار خوبیوں کے مالک تھے اور دل میں قومی درد رکھتے تھے۔ دعا ہے کہ باری تعالیٰ بزرگ مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دیں اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا کرے۔ میں اور حکیم احمد علی صاحب جب ماہ فروری میں دہلی آپ کے پاس ٹھہرے تھے، افسوس ہے اس وقت مولانا مرحوم کی زیارت سے محروم رہے۔ کیونکہ جس دن ہم دہلی پہنچے تھے، اسی دن مولانا لدھیانہ

خط نمبر ۹۹۔ شیخوپورہ۔ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی و محترمی جناب مولانا خلیل الرحمٰن صاحب ادعنایتہ'

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ'، مزاج مبارک؟ اخبارات میں آپ کے والد محترم حضرت مولانا الحاج حبیب الرحمٰن صاحب کی وفات حسرت آیات کی خبر پڑھ کر بہت افسوس ہوا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ بخشے۔ آمین ثم آمین۔ مرحوم بہت صفات کے مالک تھے۔ ان کی یاد رہ رہ کر آتی ہے کو ملاقات کیے ہوئے عرصہ نو سال کا ہوگیا تھا۔ پھر بھی بذریعہ خط وکتابت تبادلۂ خیالات ہوتا ہی رہا ہے آپ کو معلوم ہی ہے کہ دنیا فانی ہے۔ كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ ' كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ [illegible] وجہہ۔ سوائے صبر کے اور کوئی چارہ نہیں ہے۔ مرحوم نے اپنی زندگی قوم وملک کے لیے وقف کی ہوئی تھی اور زندگی کا اکثر حصہ بیماری کی حالت میں جیلوں میں کاٹا۔ ان کی قربانیاں انشاء اللہ باعث بلندیٔ درجات ہوں گی۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے۔ مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ کے چھوٹے بھائی سعید الرحمٰن صاحب مدینہ میں دو منزلی مسجد میں مقیم ہیں۔ کیا یہ ٹھیک ہے۔ مفصل حالات سے مطلع فرمائیں۔ کیا وہ دہلی پہنچ گئے تھے۔ عبدالحمید نواسہ محسن جنت و دیگر تمام رشتہ داروں کی طرف سے مولانا صاحب کے انتقال کا بہت افسوس ہے۔ نیاز مند عبدالرحمٰن لودھیانوی۔ عثمانیہ کالج شیخوپورہ

خط نمبر ۱۰۰۔ کیلاسش پور۔ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم بھائی خلیل الرحمٰن صاحب۔ سلام مسنون۔

حضرت مولانا کے وصال کی اطلاع آج کے اخبارات میں پڑھ کر رنج وغم کے پہاڑ ٹوٹ پڑے تھے۔ آپ تو بہت زمانہ میں حضرت مولانا دوستی کا فخر رکھتے۔ حضرت مولانا کے تعلقات ہمارے خاندان سے بلکہ خاندان کے بزرگ کے سے تھے۔ آج ایسا محسوس ہوتا ہے کہ خاندان کا کوئی بزرگ ہم سے جدا ہوگیا دعا ہے کہ خدا حضرت مولانا محترم کو اعلیٰ سے اعلیٰ مراتب عطا فرمائے اور آپ کو اور ہم سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ خادم ودود علی[1] کیلاسش پور ضلع سہارنپور

خط نمبر ۱۰۱۔ لاہور۔ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۶ء بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ برادر محترم۔ کل نوائے وقت میں قبلہ مولانا صاحب کے انتقال کی خبر پڑھ کر سخت صدمہ ہوا۔ اس ناگہانی خبر نے تمام گھر کے افراد کو سکتہ کر دیا۔ گرچہ اس عالم فانی میں سب کو آگے پیچھے جانا ہے۔ مگر اس بے وقت کی جدائی نے تمام کو سخت مصائب



[1] خان ودود علی خان کا بھی [illegible] کے شروع میں چلیا کھیت میں انتقال ہوگیا۔ اللہ تعالیٰ مغفرت فرمائے (مرتب)

میں جبل کر دیا۔ خداوند کریم آپ کو صبر جمیل عطا کرے، اور مولانا کو جنت الفردوس میں جگہ دے۔

انشاءاللہ تعالیٰ بھائی کے ہمراہ آخر ستمبر تک حاضر ہوں گا۔ شریک غم۔ م یٰسین علی خاں۔ ۱۴۰ انارکلی لاہور

خط نمبر ۴۲۔ کلکتہ۔ ۴؍ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادرم خلیل الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ آج صبح اخبار میں مولانا صاحب کے انتقال کی خبر پڑھ کر دل کو سخت صدمہ گزرا جو بیان سے باہر ہے۔ پروردگار عالم سے دعا گو ہوں کہ وہ مولانا صاحب کو اپنی جوار رحمت میں رکھے اور آپ لوگوں کو صبر عطا فرمائے۔ میری طرف سے برادر عزیز الرحمٰن و دیگر پرسان حال کو تعزیت کا پیغام دیں۔ عنایت ہوگی۔

آپ کے غم کا شریک۔ شرافت بٹ و دھیانوی معرفت برکت علی اینڈ برادرس ٹینرز اینڈ ٹریڈرس۔ کلکتہ

خط نمبر ۴۳۔ سہارن پور۔ ۴؍ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی۔ سلام مسنون۔ اخبارات کے ذریعہ مولانا محترم کے انتقال پرملال کی خبر معلوم ہوئی۔ یہ حادثہ نہ صرف آپ لوگوں کے لیے صدمہ کی وجہ ہے، بلکہ ہم سب کے لیے جو ان کی ذات بابرکات سے واقف ہے نہایت ہی رنج والم کا باعث ہے۔ افسوس کہ ہم اکابرین سے محروم ہوتے جا رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ مولانا کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور آپ کو اور ہم کو صبر جمیل عطا فرمائیں۔ آمین۔ شریک غم۔ حافظ اکرام اللہ۔ سہارن پور

خط نمبر ۴۴۔ گوجرانوالہ۔ ۴؍ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم محمد خلیل الرحمٰن سلمہ اللہ تعالیٰ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آہ میرے عزیز۔ دو تین ستمبر کی درمیانی شب ہمارے لیے نہایت غمناک اور اندوہ انگیز خبر لائی رجب کہ پاکستان ریڈیو کے ذریعہ محترم مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مرحوم کے انتقال پرملال کی خبر سنائی دی۔ گوجرانوالہ میں ہر طرف احباب میں خصوصاً اور دیگر عوام میں عموماً رنج وغم کی ایک لہر دوڑ گئی ۳؍ستمبر کو بعد نماز ظہر ہری سنگھ بلو بلڈنگ میں مرحوم کے ایصال ثواب کرنے کے لیے ایک مجلس قرآن خوانی ہوئی۔ جس میں ہمارے طلباء کے علاوہ تمام لدھیانہ والے احباب نے شرکت کی۔ اور متعدد قرآن شریف ختم کیے گئے۔ اس مجلس میں شریک ہونے والے ہر فرد کی آنکھ آنسو بہا رہی تھی۔ بعض کا رونا تو بے بسی کا رونا تھا۔ غرضیکہ کس قدر احباب نے ان کے انتقال پر صدمہ محسوس کیا ہے۔ اس کا تحریر میں آنا محال ہے

قضا پر کسی کا بس نہیں۔ اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے مقام رضا عطا فرمائے۔ ہمیں اور آپ کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین ۔ ثم آمین ۔ جہاں تک ہو میرے عزیز با اتفاق و محبت سے رہیں۔ اپنے موجودہ حالات سے بھی پتہ دیں۔ فقط۔ مولوی یسین مسجد باغ والی پاکستان ۔ مغربی گوجرانوالا

خط نمبر ۶۵۔ ناگ پور۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ عزیز محترم مولانا خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحب

السلام علیکم۔ میں گاؤں میں رہتا ہوں۔ اخبارات روزانہ مسلسل نہیں ملتے۔ ناگ پور کے ارادہ سے ۲ ستمبر کو شب کے وقت بھوپال پہنچا۔ احباب سے معلوم ہوا ہمارے مخلص بزرگ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب اس دار فانی کو چھوڑ کر تشریف لے گئے ۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۔ دونوں عزیز بھی طرح جانتے ہیں کہ میں حضرت مرحوم کو اپنا بزرگ اور محترم سمجھتا تھا۔ اور مرحوم مجھ سے ویسے ہی محبت فرمایا کرتے تھے۔ تمام سیاسی کش مکش کے باوجود ہمارے ان کے ذاتی تعلقات میں کوئی فرق نہیں۔ اس سانحہ سے جو اثر مجھ پر پڑا ہے آپ اس کا اندازہ نہیں کر سکتے۔ باوجود اس کے کہ میں صرف مخلص نیاز مند ہوں جب مجھ پر اس کا اتنا گہرا اثر ہے تو پھر تمام حضرات اور سب گھر والوں پر کیا اثر ہوگا، اس کا مجھے اندازہ ہے بہر حال یہ حادثہ ہونے والا تھا اور اپنے بعد ہمارے لئے صرف صبر کے اور کیا چارہ ہے۔ آپ لوگ خود صاحب علم و فضل ہیں، اپنے گھر والوں کو سہارا دیجئے اور حضرت کے لئے دعائے مغفرت کیجئے مولانا کے اوصاف جن کا مجھ پر اثر ہے اور جن کا میں نے گہرا مطالعہ کیا ہے اس نے ہم دونوں کو ذاتی حیثیت میں جوڑا اور اس پر کسی وقت کسی سیاسی کش مکش کا اثر نہ پڑا۔ میں نے اس وقت سے تم لوگوں کو اپنا بچہ اور عزیز سمجھا اور مجھے یقین ہے کہ تم لوگوں سے میرا یہ تعلق انشاء اللہ قائم رہے گا۔ اللہ اس تعلق میں مزید اضافہ کرے ۔ انشاء اللہ دہلی حاضر ہو کر ملوں گا۔ بچوں کو دعا و سلام۔ میں یہ خط ناگ پور سے لکھ رہا ہوں ۔ فقط

نور الدین بہاری[1] (مرحوم) سابق صدر کانگریس کمیٹی صوبہ دہلی و سابق ناظم تعلیمات جمعیۃ العلماء ہند

خط نمبر ۶۶۔ احمد آباد۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی مولوی سعید الرحمٰن و مولوی حمید احمد صاحب۔ سلام مسنون

مسلمانان دہلی دروازہ رور ڈ احمد آباد کا یہ عام جلسہ رئیس الاحرار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی وفات حسرت آیات پر اپنے دلی رنج و غم کا اظہار کرتا ہے کہ ایک ایسے وقت میں جب کہ مسلمانان ہند کو مولانا مرحوم



[1] حضرت مولانا نور الدین بہاری رئیس الاحرار سے ایک ماہ چودہ دن بعد اپنے گاؤں بھوپال میں انتقال فرما گئے۔

جیسے سچے اور بے لوث خادم ملک وملت کی ضرورت تھی مشیت ایزدی نے ہم مسلمانوں سے جدا کر کے اپنے جوار رحمت میں جگہ دی۔ ہم اس سانحہ فاجعہ پر اپنے حزن و ملال کا جس قدر بھی اظہار کریں وہ کم ہے۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو ان کی خدمات جلیلہ کا اجر جزیل عطا فرمائے اور پس ماندگان کو صبر جمیل عنایت کرے۔ آمین۔ مولانا ابوالکلام ناسمی آپ کے غم میں برابر کے شریک رہے، سلام قبول فرمائیے۔

ہم ہیں آپ کے مخلص مسلمانان دودھیشور روڈ۔ احمد آباد (از قلم شوکت حسین)

خط نمبر ۹۰۔ لدھیانہ۔ ۴ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عظیم المقام جناب مولوی خلیل الرحمن و عزیز الرحمن صاحب

السلام علیکم۔ گزارش خدمت ہے کہ آج صد ہا صد ہزار ہا رنج وغم کے ساتھ یہ خط لکھ رہا ہوں۔ آج ہمارے سروں سے ایسی بزرگ ہستی کا سایہ اٹھ گیا جو ہمیں ملنا مشکل ہے۔ یہ کمی اسلامی دنیا میں بہت بڑی کمی ہے جو کبھی پوری نہیں ہو سکتی۔ ایسا نڈر عالم اور بزرگ ہستی والا شاید ہماری زندگی میں ہمیں دوسرا نہ ملے گا۔ وہ بیباکی جو مولانا میں تھی۔ ہم نے کسی میں نہیں دیکھی۔ آج گوجرانوالہ میں جب سے کہ مولانا کی رنج وغم کی خبر سنی ہے۔ تمام لدھیانہ والوں کے دل پر عجیب قسم کے اثرات رونما ہو رہے ہیں۔ جگہ جگہ چرچے ہیں کہ مولانا جیسی ہستی ملنا مشکل ہے۔ ہر موافق اور مخالف مولانا کی دل سے قدر کرتے ہیں۔ میں زیادہ کچھ نہ لکھتا ہوا صدق دل سے دعا کرتا ہوں کہ اللہ میاں آپ کو اور تمام رشتہ داروں کو اور تمام عقیدت مندوں کو صبر جمیل عطا فرمائے اور مولانا کی برکت سے ہمیں نیک عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین۔ اور مولانا کو اپنے حبیب پاک کے صدقے میں جنت الفردوس میں جگہ دے آمین: فقط والسلام

حافظ نذیر احمد چوک نیم والا۔ لدھیانہ حال آباد گوجرانوالہ چوک میری والا بازار چوڑ گراں

نذیر والدہنگ فیکٹری

خط نمبر ۹۱۔ دیوبند۔ ۴ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم و مکرم بابا جی۔ السلام علیکم! عرض ہے کہ احقر نے یہ خبر جانسوز الجمعیۃ میں پڑھی کیا تحریر کروں کہ کیا گزری کہ جناب کے والد صاحب کا انتقال ہو گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۝ اللہ تعالیٰ پس ماندگان مرحوم کو صبر جمیل عطا فرمائیں۔ اور مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دیں۔ اور مرحوم کی قبر کو نور سے منور کر دیں۔ آمین۔ آہ کیا تحریر کروں، مولانا مرحوم کی تخصیص کیا تھی۔

دین کے سچے خادم تھے۔ قوم کے خادم تھے۔ غریبوں کے درد دکھ میں شریک رہنے والے تھے۔ مرحوم کے کارنامے اپنی دنیا کے لئے ایک سبق ہے۔ امید ہے کہ آپ بھی مولانا کے نقش قدم پر چلنے کی کوشش فرمائیں گے۔ مرحوم کی زندگی کے حالات سے سبق حاصل کریں گے۔ مرحوم دین کے سچے جاں نثار تھے۔ مرحوم غربا پرور بہت تھے وہ غربا جو مرحوم کی عاطفت میں اپنی زندگی کے لمحات گزار رہے تھے مرحوم کو کہاں تلاش کریں۔ وہ مسلمان جو کہ مرحوم کی تقاریر سے اپنے مردہ دلوں میں ولولہ ایمانی محسوس کیا کرتے تھے۔ آج مرحوم کو کہاں سے لائیں۔ بھائی صاحب اب آپ کو یہ تمام ذمہ داریاں اٹھانے کے لئے ہمت سے کام لینا ہوگا۔ آج ہندوستان کے مسلمان مرحوم کے بعد آپ کے متلاشی ہیں کہ مرحوم کے صاحبزادوں میں سے کوئی اٹھے تو ہم اس کی اقتدا کریں آج آپ کو مرحوم کے نام کو روشن کرنے کے لئے مرحوم کی زندگی کے حالات سے سبق لینا پڑے گا۔ ہمت کیجئے کوشش کیجئے، خدائی طاقت آپ کے ہمراہ ہوگی اور کیا تحریر کروں۔ اخی محترم محمد احمد صاحب لدھیانوی کی خدمت میں احقر کا سلام عرض کر دیں۔ امید ہے کہ کوئی بات ناگوار خاطر لکھی گئی ہو تو معاف فرمائیں گے۔ قاری اصغر علی صاحب کو کف نسی کا دورہ پڑ رہا ہے۔ چکر بھی آجاتا ہے۔ فقط والسلام ناچیز محی الدین احمد دارالعلوم دیوبند

خط نمبر ۶۹۔ دیوبند۔ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

بھائی جان! ؎ مدعی لاکھ برا چاہے تو کیا ہوتا ہے وہی ہوتا ہے جو منظور خدا ہوتا ہے

بھائی جان! جس کو آج تک میں نامناسب ہی سمجھ رہا تھا، آج اسی کو مناسب سمجھنا پڑا۔ ابا جی کا وصال۔ آہ بھائی جان! ابا جی کا وصال، جس خبر کو ہند و پاکستان کے باشندوں نے بہت تحمل اور برداشت کے کانوں سے سنا ہے جہاں بڑے سے بڑا دل چور چور ہو گیا۔ بڑے بڑے دماغوں میں خلا پڑ گیا۔ بڑے سے بڑا آدمی اس پر ملال خبر سے بالکل مضمحل ہو گیا ہے۔ وہاں ہند و پاکستان کا چھوٹے سے چھوٹا بھی اپنے قیمتی سرمایہ کو کھویا محسوس کرتا ہے۔ ان کی ہستی اس خطہ ارضی ملک ہند کے لئے ایک بے بہا دولت تھی۔ میں یہ سمجھتا ہوں کہ اس زمین کو اگر بولنے کی زبان دی جاتی تو وہ بھی بول اٹھتی کہ ہائے آج میری وہ دولت جس سے میں دوسرے خطوں کے سامنے فخر کیا کرتی تھی چھین لی گئی۔ بھائی جان! حقیقت کو چھوڑ کر مجاز کی راہ پر قدم رکھتے ہی فوراً معلوم ہوتا ہے کہ وہ ابا جی صرف آپ کے نہیں تھے۔ اگر یہ صحیح ہے کہ بیٹا باپ کے انتقال پر روتا ہے

تو ماننا پڑے گا کہ ہندو پاکستان کا ہر شہری ان کی اولاد تھی۔ اور درحقیقت بھائی جان آپ کو اتنا ملول رہنا چاہیے کیونکہ ایک من کا بوجھ کسی کے سر کے اوپر ہو اور چالیس آدمی اگر اس کو تقسیم کرکے لے جائیں تو ظاہر ہے اس کے پاس ایک سیر صرف رہ جاتا ہے۔ آج صرف ہندوستان ہی میں نہیں دیکھ رہا ہوں پاکستان اور دوسرے ممالک کے لوگ بھی آپ کے غم میں شریک ہیں۔ مگر بھائی جان! ملک کو جتنا بڑا نقصان ہوا ہے اس کی تلافی نہیں ہو سکتی۔ ہندوستان کا تو وہ ستون ہی ٹوٹ گیا جس کے اوپر باشندگان ہند خصوصاً مسلمانوں کی روحانی تعلقات کی چھت کھڑی تھی۔ ان کے انتقال سے ہندوستان کے اندر جو خلا پیدا ہوا ہے اس کو تو دراصل وہی لوگ محسوس کر سکتے ہیں جو ان کے پاس کے ہوں۔ ہم جیسوں کو تو اس کا کیا احساس ہو سکتا ہے قدر گُل تو بلبل ہی جانتا ہے؟ مگر بھائی جان ہم جیسوں کی بھی اس پُرملال خبر سے جو کیفیت ہوئی تھی، اس کو پیش کرنا محال ہے۔ پھر بھی جہاں تک ہو سکے کہ دیتا ہوں۔ کسی نے سبق دینے سے کوئی اپنے پریشان دل کو تھام کر دیا اور دیں کہ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کا انتقال ہو گیا۔ انا للہ۔ بھائی جان! لڑکے تو اس طرح ادھر ادھر بھاگنے لگے کہ گویا اسرافیل نے صور پھونکا۔ مگر میرا قدم آگے نہیں بڑھ رہا تھا، گویا مجھے کوئی راستہ نظر نہیں آ رہا تھا۔ کدھر جاؤں۔ دروازہ کے سامنے کھڑا رہا۔ تھوڑی دیر کے بعد دیکھتا ہوں کہ لوگ جوق در جوق آ کر ختم میں شریک ہو رہے ہیں۔ میں کھڑا دیکھ رہا تھا، دل میں یہ تھا کہ کس بات کی خبر لوگوں میں پھیل گئی۔ یہ سوچتے ہوئے دل میں یہ بات آئی کہ حضرت شیخ کے ہاں جاؤں۔ اس سے پہلے قدم آگے نہیں بڑھ رہا تھا مگر جب یہ ارادہ ہوا تو قدم بہت تیز چلنے لگے اور ایک منٹ میں حضرت شیخ کے ہاں آ کر دیکھا حضرت باہر نکلے تھے اور یہاں کوئی نہیں تھا کر قاری صاحب کی طرف روانہ ہو گئے۔ رفتار میں کس قدر تیزی تھی — وہاں سے نکل آئے اور مدرسہ کی طرف آنے لگے۔ پیچھے ہم لوگ بھی ہو گئے۔ حضرت کی چال میں کچھ تیزی اب بھی تھی۔ جلی آواز سے جانے کیا پڑھ رہے تھے اور جلدی جلدی چل کر جا کے ختم میں شریک ہوئے۔ میں بالکل سامنے بیٹھا تھا، ایک مرتبہ آنکھیں اٹھا کر دیکھا تو چہرے پر ایک انقلابی کیفیت تھی۔ میرا دل تو پہلے ہی سے دھڑک رہا تھا زیادہ دیر بیٹھ نہ سکا۔ ارے کیا ہوگا۔ اچھا جا کے دیکھوں، لوگ کیا کہتے ہیں۔ لوگوں کے پاس گھومنے لگا، تو سنتا ہوں لوگوں میں کوئی یوں کہہ رہا ہے کہ آہ

روشنی سے جس کی روشن دیدۂ احرار تھا　　　دل نہ تھا سینہ میں جس کے شعلۂ بیدار تھا

بس بھائی جان! اس کے بعد میرے دل میں پھر کچھ یقین سا آنے لگا کہ کیا ایسی ہستی آج سرزمین ہند سے اٹھ گئی؟؟؟؟ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ٥

پھر یکایک دل کے اندر ایک آگ سی بھڑک اٹھی۔ بھاگ کے کمرہ میں آیا۔ کتاب رکھی لوگ ختم پڑھ رہے تھے۔ جب دیکھا کہ کوئی صورت نہیں ہے۔ دل سے ایک آہ نکلی اور کہا کہ چلو کچھ پڑھتے ہیں۔ یہ سوچ کر کبھی دانوں سے لا الٰہ الا اللہ کی تسبیح پڑھتا ہوں تو کبھی پارہ قرآن کی تلاوت کرتا ہوں۔ مگر چونکہ دل میں کچھ اور ہی ہو رہا ہے، اس لئے یہاں بھی بہت دیر تک بیٹھ نہ سکا۔ یہاں سے یہ سوچ کر اٹھا کہ لوگ ایک ایک پارہ کر کے پڑھ رہے ہیں۔ میں اور کیا کروں۔ جب میرے بس میں اور کچھ نہیں ہے تو ایک ختم قرآن ہی پڑھ کر مولانا کی روح کو ایصال ثواب کروں۔ دل میں یہ کہہ کر کمرہ میں آیا اور اپنا قرآن مجید نکال کر ایک پارہ تک پڑھنے کے بعد دل کے اندر ایک شورش پیدا ہو گئی کہ اب دہلی کیسے جاؤں۔ دل بے تاب ہو گیا۔ کوئی صورت سمجھ میں نہیں آ رہی تھی۔ آخر ایک صورت یہ سمجھ میں آئی کہ مہتمم صاحب دہلی جائیں گے۔ ان سے جا کر کہوں، ہو سکتا ہے مجھ کو ساتھ لے جائیں۔ مگر آخر وہاں سے بھی ناامید ہونا پڑا۔ بس بھائی جان! اس کے بعد میرے بس میں اور کچھ نہیں تھا۔ سینہ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھ گیا اور یہی سمجھا، جہاں تک ہو سکے تلاوت قرآن شریف سے اباجی کو ایصال ثواب کروں اور اسی ذریعے سے بھائی جان کی تسلی کی بھی طلب کروں۔ چنانچہ ایسا ہی کیا۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائیں۔ آمین۔ اب بھی امتحان میں تین چار روز باقی تھے۔ مگر پھر بھی کوشش کی کہ میں موقع پر جا نہ سکا تو نہ سہی مگر اس کے بعد ہی اپنے پریشان خاطر بھائی جان کا دیدار کر آؤں۔ مگر امتحان سے پہلے تو نہیں آ سکتا۔ اور پھر یہ نامناسب سمجھا کہ ایک ایسے موقع پر صرف ایک خط لکھ کر بھائی جان کو مخاطب کروں۔ انشاء اللہ خود ہی چلا جاؤں گا۔ مگر وہی ہوتا ہے جو منظور خدا ہوتا ہے۔ اس نامناسب کو آج مناسب سمجھ کر مجبوراً خط ہی لکھنا پڑا۔ مگر بھائی جان قسم کھا کر کہتا ہوں جب تک آ کر نہ دیکھوں، دل میں تسلی نہ ہو گی۔ مگر اب چوں کہ مجبوریوں نے گھیر لیا ہے۔ اس لئے اچھا یہی سمجھتا ہوں کہ قرآن شریف پڑھ پڑھ کر اباجی کی روح کو ایصال ثواب کروں۔ ممکن ہے کہ اس سے آپ کو بھی کسی قدر تسلی ہو سکے گی۔

بھائی جان! اپنے حالات سے مطلع فرمائیں۔ گھر کی طرف سے بہت پریشان ہوں۔ خط آیا ہے کہ فاقوں سے مرنے کی واردات مسلسل پیش آ رہی ہیں۔ لوگوں کو معلوم ہو جائے کہ فلاں کے گھر کھانا پکا ہے تو لوٹ لیا جاتا ہے۔ گھر کے اس خط نے بھی بہت ہی زیادہ پریشان کر دیا۔ دعا فرمائیں کہ خدا خیر کرے ہمارے مکان کی مگر کوئی خاص حالت نہیں لکھی۔ دوسرے جن لوگوں کی حالت لکھی ہے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ہمارے گھر والے بھی بہت زیادہ مطمئن نہیں۔ بس دعا کیجئے۔ فقط آپ کا ایک ناسمجھ بھائی۔ احرار الزماں بنگال

از دارالعلوم دیوبند

خط نمبر: ۰۰ ۱۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ افسوس ہے کہ اس ماہ کی ۱۰ تاریخ کو مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی ایک معمولی دورۂ قلب کے بعد ۶۴ برس کی عمر میں چل بسے۔ وہ گزرے عالم جاودانی ہو گئے۔ مرحوم نے اپنے سب اہل خاندان کی طرح دارالعلوم دیوبند میں تعلیم پائی تھی۔ لیکن چونکہ مرحوم موروثی اور خاندانی طور پر ایک مجاہد، مبلغ حریت اور رہنما قوم تھے۔ اس لئے تعلیم سے فراغت کے بعد ہی عملی سیاست کی وادی پُرخار میں کود پڑے۔ اس تقریب سے ان کا تعلق کانگریس سے بھی رہا، اور جمعیۃ علمائے ہند سے بھی۔ اس کے علاوہ مجلس احرار کے تو وہ نفس ناطقہ یا عقل فعال ہی تھے۔ زور تقریر، خطابت، جرأت و بےباکی، ذہانت اور طباعی، ایثار و فداکاری یہ ان کی وہ خصوصیات تھیں جن کے باعث وہ جہاں کہیں رہے اور جس محفل میں بیٹھے ممتاز اور نمایاں ہو کر رہے۔ عمر کے کم و بیش بارہ سال جیل میں کاٹے جیل گئے۔ جہاں انہوں نے مشکلات و مصائب کا مقابلہ بڑی بے جگری اور بے جگری سے کیا۔ آزادی کے صرصر انقلاب نے شہرت و ناموری کے بڑے بڑے روشن چراغ بجھا دیئے وہ ایک زمانہ تک مرحوم کی لیڈری کا ڈنکا بجتا تھا۔ زندگی بڑی قلندرانہ اور درویشانہ تھی۔ یعنی بے تمردانہ نے غم کالا۔ ایک معمولی سے تہبند بغیر بٹنوں کا گریبان کھلا کرتہ اور سر پر چو گوشہ ٹوپی اجمیر میں ملبوس میں۔ اندرون خانہ اور پبلک میں انہیں جہاں کہیں دیکھا اسی وضع میں دیکھا۔ حد درجہ خلیق و متواضع، سادہ اور بےتکلف۔ مگر اپنی بات کے پکے اور دُھن کے پورے۔ تقسیم کے بعد مشرقی پنجاب سے تعلق کے بہ وجود پاکستان میں رہنے کے بجائے دلی میں رہے جہاں اپنے خاندان کے آبائی تھے۔ لیکن کچھ انقلاب زمانہ کا رادہ [illegible]



۔ احرار الزماں بنگالی بیں اس سلسلے میں احرار الزماں نے بنگال کی حالت بھی لکھ دی ہے یہ خط ۱۰ ستمبر ۱۹۵۶ کو لکھا گیا۔

اور کچھ ہجوم امراض و امتداد سن، ان کا اثر یہ تھا کہ آخر میں عملی سیاست سے دست کش ہو گئے تھے اور سلوک و معرفت کا ان پر اس درجہ غلبہ ہو گیا تھا کہ ان کے سیاسی افکار میں بھی اشراقیت کا رنگ ابھر آیا تھا۔ عجیب اوصاف و کمالات کے بزرگ تھے۔ ان کی کس کس خوبی کو بیان کیا جائے۔ اب ایسے لوگ کہاں ملیں گے۔ حق تعالیٰ کروٹ کروٹ جنت نصیب کرے اور اعلیٰ علیین میں مقام جلیل عطا فرمائے۔ آمین۔ فقط۔ سعید احمد اکبر آبادی۔ ایڈیٹر برہان۔ اردو بازار جامع مسجد۔ دہلی۔

خط نمبر ۱۱۔ بہار۔ ۴ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیز بھائی۔ سلام مسنون۔ بطل حریت و مجاہد جلیل حضرت مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی، بالآخر ہم سے جدا ہو گئے ؎

حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد   روئے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد

یکم ستمبر ۱۹۵۶ء کو مولانا کا گھر مشرقی پنجاب و اکابرین علماء و زعمائے مسلمین دہلی و دیوبند و الہ آباد و میرٹھ و شملہ وغیرہ سے پُرنور تھا اور انجمن جماعت اسلام پنجاب کی تعمیر ہو رہی تھی اور مساجد کی واگزاری اور مذہبی اوقاف کی بحالی پر تمام دن بحثیں ہوتی رہیں۔ مولانا مرحوم جلسہ میں شریک بھی تھے اور نہ بھی تھے۔ اٹھتے، لیٹے، بیٹھے مشورہ دیتے رہے ہر گھر کو سمجھاتے۔ ہدایتوں کا سمندر تمام دن جوش مارتا رہا۔ اور مہمانوں کی پرتکلف میزبانی الگ متوجہ کر رہی تھی۔ کبھی گھر کے اندر جاتے اور پھر آکر بیٹھتے یا لیٹتے۔ عرصہ سے بیماریوں کی وجہ سے نقاہت کافی تھی۔ مگر ہمت مردان جوانوں کو شرماتے تھے۔ مہینوں کے بعد نماز عصر جناب قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کی اقامت میں کھڑے ہو کر پڑھوائی اور قاری صاحب سے دیر تک تخلیہ میں گفتگو کی۔ بعض احباب کو جانے سے روکا جس میں خصوصیت کے ساتھ قاضی زین العابدین صاحب میرٹھ، سید محمد احمد کاظمی ایڈوکیٹ و ممبر پارلیمنٹ الہ آباد، راقم الحروف اور بعض دیگر احباب تھے۔

۲ ستمبر کی صبح بعد نماز کمپنی باغ قریب دہلی اسٹیشن پیدل چہل قدمی کو گئے اور وہاں ہندو احباب کے مجمع میں بیٹھ کر سیاسیات حاضرہ، مسئلہ نہر سویز پر پُرجوش گفتگو کی اور واپس پھر پیدل تشریف لائے۔ راقم الحروف ہمراہ تھے۔ ہر ملاقاتی سے راستے میں سلام و کلام، مزاج پرسی اور مصافحہ

جان دی، دی ہوئی اسی کی تھی      حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

مولانا محمد علی مرحوم کی موت کی جو وجہ بتلائی جاتی ہے اور مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کی موت کا باعث زیادہ تر وہی عناصر معلوم ہوتے ہیں یعنی وفورِ ہیجان و دماغ۔ جو گہری فکر و خیال سے پیدا ہوتا ہے۔ جس کو دماغ کی نرم و نازک رگیں برداشت نہیں کر سکتیں اور پھٹ جاتی ہیں۔ خصوصاً جب کہ انسان مدت سے ہر قسم کے مرض و آلام کا شکار ہو۔

مولانا خدمتِ خلق کے زندہ مجسمہ تھے اور آخری سانس تک اس فرض کی ادائیگی میں مشغول رہے۔ مرنے کے چند دنوں قبل سے بس دو ہی مسئلے زیرِ غور و موضوعِ بحث تھے، انجمن جماعت اسلام پنجاب کا قیام اور کارکنان و رضاکاران کی تنظیم و تربیت کا مسئلہ۔ مولانا کے صاحبزادے جب وقت پر دوا نہیں کھلانا چاہتے تو فرماتے کہ مجھ کو اب دواؤں کی ضرورت نہیں ہے۔ بس صرف نہر سویز کے متعلق خبریں سنا دیا کرو۔ کبھی جوش میں تمام حاضرین سے کہتے کہ مسلمانوں کو چاہیے کہ مسجدوں میں نہرو اور اس کی حکومت کے لیے دعا کریں۔ کیونکہ آج مسلم قوموں اور ملکوں کا معاون پنڈت جواہر لال نہرو اور اس کی حکومت سے بڑھ کر کوئی دوسرا نہیں ہے۔ کبھی یہ کہتے کہ میری زندگی کے صرف دو مقصد تھے۔ ایک انگریزوں کی غلامی سے ہندوستان کو آزاد کرانا۔ دوسرے مسلم ممالک کو یورپ کے پنجۂ استبداد سے نکالنا۔ ہندوستان بحمد اللہ آزاد ہو چکا۔ اب نہر سویز مصری قومی ملکیت میں جانے کے بعد مسلم ممالک بھی یورپ کی غلامی سے آزاد ہو جائیں گے۔ بس اب میری زندگی کا مقصد پورا ہو گیا۔

یہ بھی ایک عجیب واقعہ ہے کہ مولانا نے اپنے تمام دنیاوی تعلقات اور معاملات کو صاف لفظوں میں یہ کہہ کر طے کیا کہ پہلی ستمبر سے مجھ سے کوئی واسطہ نہیں ہر حساب چکا دیا۔ ہر ملازم کو تنخواہ دے دی۔ ہر تعلق کو صاف کیا اور کہا کہ اب میرا کوئی سروکار نہیں رہا۔ مکان کا کرایہ، بجلی، پانی کا بل، بازار کا حساب کتاب، کوئی چیز نظر سے اوجھل نہ تھی۔ اور یہ معلوم ہوتا تھا جیسے کوئی شخص اپنی زندگی کا چارج دے رہا ہو۔ اور زندگی سے بے تعلق ہو رہا ہو۔ کبھی ظرافتہً کہتے کہ جب میں نے کسی مکان کو آراستہ کیا تو وہاں سے نکالا گیا۔ یہ کوچہ رحمٰن کا مکان بہت آراستہ اور عافیت دہ ہو گیا ہے۔ اب دیکھتا ہوں کس طرح یہاں



لہ مولانا کے ذاتی سکریٹری مولانا وحید الزماں تھے اور اگزیکٹیو کے سکریٹری قمر محمود صاحب تھے۔ مولانا وحید الزماں اب دہلی

اصولوں کی خلاف ورزی یا افراط و تفریط کے باعث ہیں۔ خامیاں تو ہر انسان میں ہوتی ہیں مگر خوبیوں کو پیدا کرنا اور ان پر عمل کرنا ہر انسان کا کام نہیں ہے

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

آیئے ہم سب مل کر دعا کریں کہ مولانا مرحوم کو اپنی جوارِ رحمت میں جگہ دے اور ہم پسماندگان میں چھوٹا سے چھوٹا گروہ بھی ایسا پیدا کر دے جو مجاہد فی سبیل اللہ بن کر اس علم حریت و اخوت و مساوات کو بلند کرے جس کو مولانا نے قریب قریب نصف صدی تک بلند رکھنے میں اپنی جان و مال سب کچھ قربان کر دیا۔ مولانا کا جسم ہم سے جدا ہو گیا۔ مگر ان کی روح آج بھی ہماری رفاقت کر رہی ہے۔ اے کاش ہم ان کی زندگی سے خود اپنی مردہ جانوں میں زندگی پیدا کریں اور ان جیسے جانبازوں کی صف میں خود کو لا کر کھڑا کر دیں۔

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ يُّقْتَلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتٌ بَلْ اَحْيَاءٌ وَّلٰكِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ

فقط سید مجتبیٰ[1] - عشرت بارہ - مظفر پور - بہار

خط ۱۳۳۔ بمبئی - ۵ ستمبر - برادر عزیز مولوی خلیل الرحمٰن و عزیزی ابن صاحب - السلام علیکم

کل شام مظفری جہاز سے گودی پر اترا تو برادرم مولوی انیس الحسن سے یہ جانکاہ خبر معلوم ہوئی کہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب ہمیشہ کے لئے ہم سے رخصت ہو گئے۔ قلب نے جو صدمہ محسوس کیا،

---

[1] سید مجتبیٰ رئیس الاحرار کے خاص عقیدت مندوں اور دوستوں میں سے تھے اور پرانے سیاسی رفیق تھے۔ سفرِ حج میں ساتھ رہا۔ رئیس الاحرار کے انتقال سے دس منٹ قبل دستر خوان پر ان سے اور حاجی محمد فاروقی صاحب آئل کلا تھ والوں سے نہر سوئز پر صدر ناصر کی کامیابی کے بارے میں گفتگو فرماتے رہے۔ سید مجتبیٰ جناب سید محمود وزیر خارجہ حکومت ہند کے ایک عرصہ کیا بیس سال تک پرائیویٹ سکریٹری بھی رہے اور ان کی زمینداری کو دیکھتے اور کام کرتے تھے۔ سید صاحب بہترین وکیل تھے۔ انھوں نے زندگی بھر کبھی کسی سے کوئی معاوضہ نہیں لیا۔ پاکستان جا کر ان کے جوان صاحبزادے دستر خوان پر بیٹھے بیٹھے انتقال کر گئے۔ بعد کو معلوم ہوا کہ وہ ایٹمی شعاعوں پر ریسرچ کر کے لیبارٹری سے آئے تھے اور انہی شعاعوں کی وجہ سے ان کی فوری موت ہو گئی۔ اس کے بعد سید صاحب بھی تین دن کے بعد اپنے ہونہار بیٹے کے غم میں سفر آخرت کو روانہ ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ ان کو کروٹ کروٹ جنت نصیب فرمائے۔ عجب مرد آزاد تھا (مرتب)

سخت صدمہ ہے۔ اب اس کا احساس ہو رہا ہے کہ میں اپنے کیسے بے غرض اور ان تھک رہبر سے محروم ہو گیا
خدا مرحوم کو ان مخلصانہ خدمات پر جو زندگی بھر مرحوم نے انجام دیں بلند سے بلند درجات عطا کرے اور ہم سب
احباب متعلقین اور پس ماندگان کو توفیق دے کہ اس چراغ کے بجھ جانے سے ہم اپنے دل کی روشنی اور حرارت
کو بجھنے نہ دیں۔ محترم خلیل الرحمٰن صاحب اور سب احباب سے آپ میری طرف سے مناسب الفاظ میں تعزیت کیجئے

والسلام۔ سید رضی الدین احمد ایم۔ اے (ریسرچ اسکالر علی گڑھ) صدر شعبہ اردو
جمال محمد کالج۔ ترچناپلی

خط نمبر ۵۷۔ فیض آباد۔ ۸ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ صدیق مکرم مولانا سعید الرحمٰن و مولانا محمد احمد صاحب
السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ مزاج گرامی۔ کل اخبار قومی آواز کے ذریعے آپ کے والد بزرگوار
مرحوم کی وفات حسرت آیات کو پڑھ کر سخت صدمہ ہوا۔ حق جل مجدہٗ اپنے لطف و کرم سے حضرت مولانا مرحوم کو
ترقی درجات سے سرفراز فرمائے اور جوار رحمت میں جگہ عنایت فرمائے اور آپ حضرات کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ اس
بات کا رنج ہے کہ تجہیز و تکفین میں بوجہ بُعد مکانی شرکت نہ کر سکا مگر سلطان پور میں ملاقات ہوئی تھی۔ یہاں
بعد عشاء ہندو مسلم اجتماع آپ کے والد ماجد کے اظہار تعزیت میں ہوا۔ اس میں ایصال ثواب کیا گیا۔
اور سب نے افسوس ظاہر کیا۔ تجویز اخبارات کو بھیج دی گئی ہے۔ برادر محترم مولانا عزیز الرحمٰن صاحب،
مولانا محمد احمد صاحب و مولانا خلیل الرحمٰن صاحب اور عزیز بلال احمد سلمہٗ کو سلام مسنون عرض ہے —
جلسہ تعزیت۔ تجویز منظور شدہ۔ باشندگان کانور گنج کا یہ ہندو مسلم جلسہ رئیس الاحرار مدبر ملت حضرت مولانا
حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات پر اپنے دلی رنج و غم کا اظہار کرتا ہے اور ان کی وفات
کو ملک و ملت کے لئے ایک حادثہ عظیم تصور کرتا ہے اور بارگاہ ایزدی میں ان کی ترقی درجات اور پس ماندگان
کے لئے صبر جمیل کے لئے دعا گو ہے۔ محرک — بشیر احمد قاسمی

خط نمبر ۷۶۔ دہلی۔ ۸ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مولانا عزیز الرحمٰن صاحب، السلام علیکم۔ آج اخبار میں پڑھ کر
یہ جانا کہ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی فوت ہو گئے ہیں۔ دل کو از حد رنج و افسوس ہوا۔ خواجہ محمد اعظم
صاحب ولایت گئے ہوئے ہیں۔ ان کو ولایت میں خط لکھ دیا گیا ہے۔ آپ صاحبان کو خداوند کریم صبر دے

اور مولانا صاحب کو خداوند کریم بہشت میں جگہ دے۔ اچھا صبر کرنا چاہیے، اس میں کسی کا چارہ نہیں۔

خواجہ محمد ظفر نیاز محمد خاں۔ ایم اعظم اینڈ سنز۔ لاہور

خط نمبر ۷، سادات سرہ۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی برادر عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ گزارش ہے کہ آج روزنامہ اخبار سے قبلہ بزرگی مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی رحلت کا پڑھ کر بہت دکھ ہوا۔ دعا ہے خداوند ان کو اپنی رحمت سے جنت عطا فرمائے۔ احقر کے کوئی کار لائق ہو تحریر فرما دیں۔

احقر محمد ابراہیم۔ فروٹ مرچنٹس اینڈ کمیشن ایجنٹس۔ میوہ منڈی۔ امرتسر

خط نمبر ۸۔ لاہور۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم حضرت مولانا خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحب

السلام علیکم۔ عرض ہے۔ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی وفات حسرت آیات کی خبر سن کر دل کو از حد صدمہ ہوا جس کو تحریر میں نہیں لا سکتا۔ یہ جو خلا پیدا ہوا ہے اس کا پر ہونا مشکل ہے۔ دلی دعا ہے کہ پروردگار عالم ان کو فردوس بریں جنت نصیب کرے اور آپ لوگوں کو صبر جمیل عطا فرما دے۔

شریک غم۔ محمد رمضان (آگرہ والا) لاہور

خط نمبر ۹۔ سونی پت۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مجی ذی عزیز الرحمٰن صاحب۔ بعد حمد۔ کل ۳ ستمبر کے ٹریبیون میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن کے اس جہان فانی سے رخصت ہو جانے کی افسوسناک خبر پڑھی جو کہ ایک بجلی کی طرح معلوم ہوئی۔ میرا دل نہ ہوا۔ اس لئے محسوس ہوا کہ ابھی پچھلے دنوں مجھے یہ دو دفعہ خیال آیا تھا کہ ان کو خط لکھوں۔ والدہ صاحبہ کو بھی اسی لئے اور بھی صدمہ محسوس ہوا۔ حضرت کا خط موصول ہوا تھا وہ بھی ملنے کا ارادہ رکھتے تھے لیکن ہم سب کو چھوڑ کر چلے گئے ہیں۔ بہت دکھ کا اظہار کرتے تھے۔

خبر کے پڑھتے ہی مجھے وہ سماں اپنی پرانی زندگی یا شاگردی میں سے کھینچ لے گیا جب کہ ساتھ میں تھا اور ان کی شخصیت کا مجھ پر آہستہ آہستہ اثر ہوتا گیا۔ اگر آج میں ڈرتا ہوں اسلام کو صحیح معنوں میں سمجھتا ہوں، قرآن کی تعلیم کے نچوڑ کو جانتا ہوں، یہ سب کچھ ان ہی کی بدولت ہے۔ ان کی تربیت کے خاص خاص نقطے مجھے اب تک یاد ہیں کیونکہ میں کبھی کبھی دوستوں میں بیٹھ کر یا دیہاتی عوام کے سامنے تھا ان کا ذکر کرتا ہوں۔ یہ جو میں مسلمانوں کو اپنا بھائی سمجھتا ہوں یہ سب ان کی بدولت ہے۔ [illegible]

دیہات میں مجھ کو کوئی مسلمان ملتا ہے تو میں پوچھتا ہوں کہ بھائی کوئی تکلیف تو نہیں ہے تو وہ تھوڑی بات سن کر پوچھتا ہے کہ "کیا آپ مسلمان ہیں" میں جواب دیتا ہوں کہ بھائی نہیں، میں لدھیانہ کا رہنے والا ہوں جہاں کے مولوی حبیب الرحمٰن ہیں۔ ان سے میں نے یہ سیکھا ہے کہ ہم سب بھائی بھائی ہیں۔ اس وقت ان کی آنکھوں میں ایک عجیب محبت ہوتی ہے۔ بہت سی باتیں ہیں کبھی ملوں گا تو بتاؤں گا۔ آنجہانی کو عقیدت کے پھول چڑھانے آئے جب کوئی تربتا دیتا۔ تاکہ اپنے دل کا بوجھ ہٹا سکوں۔ اب بھی میری آنکھیں بھری ہوئی ہیں۔ فقط لکشمی دت کالیہ ایس۔ ای۔ او گنور (سونی پت)

خط نمبر ۸۰۔ اعظم گڑھ۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزی عزیز الرحمٰن۔ دعا۔ کل اخبار میں یہ خبر پڑھی کہ جناب مولانا صاحب کا انتقال ہو گیا۔ خبر پڑھنے کے بعد ہم سب لوگوں کو انتہائی صدمہ ہوا۔ آپ لوگوں کے رنج و غم کا ہم لوگ اندازہ نہیں کر سکتے۔ مولانا صاحب کا سایہ اٹھ جانے سے آپ لوگوں کو ایک بہت بڑا نقصان ہوا خدا ان مولانا کو بہترین جگہ عطا فرمائیں گے کیونکہ انھوں نے خلق خدا کی خدمت کی ہے۔ اللہ تعالےٰ آپ لوگوں کو صبر عطا فرمائے۔ یہ کوشش کروں گا کہ جلد آکر آپ لوگوں سے ملاقات کروں۔ محمد نور کو آج بذریعہ تار اطلاع کر رہا ہوں۔ خدا سے دعا ہے آپ لوگ اپنے مقصدوں میں کامیاب ہوں۔ آپ نے جو پہلے خط تحریر کیا تھا اس سے یہ معلوم ہوا تھا کہ طبیعت ٹھیک ہے اور ہم سب کو اطمینان ہو گیا تھا۔ آپ نے یہ تحریر نہیں کیا کہ ان کی حالت یکایک خراب ہوئی اور کیا آپریشن کیا گیا تھا۔ آپ اپنے جملہ بھائی صاحبان اور بہنوں کو صبر کی تلقین کر دیں۔ لڑکیاں [illegible] و سب لوگ سلام کہتے ہیں اور حضرت مولانا کے لئے دعائے مغفرت فرماتے ہیں۔ مفصل حالات سے مطلع کیجئے گا۔ فقط محمد احمد محلہ پوری ٹولہ۔ اعظم گڑھ

خط نمبر ۸۱۔ امرتسر۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادرم بزرگوارم جناب عزیز الرحمٰن صاحب السلام علیکم میں نے اپنے بزرگ محترم مربی کے متعلق اخبار میں پڑھا ہے کہ آنجہانی بزرگوارم ہم سب بھائی بہنوں کو ہمیشہ کے لئے داغ مفارقت دے گئے ہیں۔ آہ یہ خبر سنتے ہی آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا گیا، درد دل مارے غم کے اندر ہی اندر بیٹھ گیا ہے۔ یوں تو وہ تین دنوں سے تمام معتقدان صف ماتم میں بیٹھے ہیں۔ لیکن مجھے ان کی محبت و ہمدردی کبھی بھول نہیں سکتی۔ ان کے سایہ نے مجھے والد صاحب حقیقی کی یاد

بچا رکھی تھی، آج سے پھر وہ یاد تازہ ہو گئی اور آج میں اپنے آپ کو پنجاب میں یتیم محسوس کر رہا ہوں۔ برادرم
میرے سے زیادہ آپ سب کو ان کی جدائی کا صدمہ پہنچا ہے اور اس نقصان کی کبھی بھی تلافی نہیں ہو سکتی۔
پر تقدیر الٰہی کے آگے کسی کا چارہ نہیں چلتا۔ لیکن اس بات کی عمر بھر حسرت نہیں نکل سکے گی۔ آخری وقت
ہمیں ان کی زیارت کرنی بھی نصیب نہ ہو سکی۔ لیکن اب بھی ناقص عقل جناب سے ایک التجا کروں گا۔ اگرچہ
یہ رنج و محن نہایت کٹھن ہے۔ آپ اسے کبھی بھول نہیں سکتے بالآخر چار و ناچار صبر ہی کرنا پڑتا ہے۔ آپ کو
نصیحت کرنا سورج کو چراغ دکھانا ہے۔ امید ہے جناب ہر طرح سے اب صبر و قرار سے کام کریں گے کیونکہ
میرے خیال میں گھر کی تمام ذمہ داری آپ پر ہے۔ ایسا نہ ہو کہ شدت غم سے جسم مبارک کو نصیب اعدا کوئی
صدمہ پہنچے۔ اب میں دلی دعا کرتا ہوں کہ ہم سب پس ماندگان کو خدائے ذوالجلال صبر جمیل عطا کرے اور
مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور جنت نصیب کرے۔ کیونکہ ان کی شخصیت ایک مجاہدانہ اور غازیانہ
درجہ رکھتی ہے۔ سب بہن بھائیوں سے یہ میری عاجزانہ درخواست کر دیں اور میں بھی آپ کا ساتھی اور
شریک غم ہوں اور مجھ درماندہ افتادہ کو کبھی کبھی یاد رکھیں۔ امید ہے چند دنوں میں آؤں گا اور میری دعائے صبر
قبول فرمائیں۔ صد سال نے تواند مت گریستن۔ آپ کا غم خوار اور غمگین بھائی۔ ایم۔ ایم شفیق
(۲۰۔۳۔۱۰) غون گیٹ فائر بریگیڈ۔ امرتسر

خط نمبر ۲۰۔ ضلع پشاور۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ جناب مولانا خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحبان

السلام علیکم۔ مورخہ ۵ ستمبر ۱۹۵۵ء کو موضع شیدو علاقہ خٹک تحصیل نوشہرہ ضلع پشاور
مسجد رشیدیہ خیل میں بہت سے علماء فضلاء رشیدیہ جمع ہوئے اور حضرت مولانا مولوی حبیب الرحمٰن صاحب
مجاہد اعظم مرحوم لدھیانوی کے حق میں دعائے مغفرت مانگی گئی۔ اللہ تبارک و تعالیٰ مولانا مرحوم کو غفران
رضوان میں کامل جگہ عطا فرمادیں۔ آمین یا رب العالمین۔

علماء رشیدو نے اپنے مواعظ قرآنی سے سب کو بہت متاثر کیا۔ جناب مولانا مولوی عبد الحمید صاحب
فاضل دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک نے اپنی مبسوط تقریر میں فرمایا کہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب
لدھیانوی ایک بڑے پایہ کے عالم تھے۔ اور کفر و جابر طاقتوں کی سرکوبی کے لئے ایک بہترین شخصیت کے

مالک تھے غفر اللہ لہ۔ پھر مولانا مولوی حکیم محمد حسین شاہ صاحب فاضل دارالعلوم دیوبند نے اپنی مختصر
تقریر میں ظاہر فرمایا کہ مولانا مرحوم لدھیانوی قابل تحسین ہیں۔ اب مجاہدانہ زندگی بسر کر کے واصل الی الحق
ہوئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۔ اثنا تقریر میں باتفاق آراء علماء تجویز پاس کی گئی کہ یو۔پی
(ہندوستان) میں ایک گستاخ دریدہ دہن نے حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین میں ایک رسالہ لکھا
ہے۔ ہمارے صوبہ سرحد کا بچہ بچہ اس حرکت ناشائستہ کو قہر وغضب کی نگاہ سے دیکھتا ہے اور اس
حرکت ملعونہ پر لعنت و نفرین بھیج کر پرزور الفاظ میں مذمت کرتا ہے۔ آخر میں صدر جلسہ نے نہایت خلوص قلب
کے ساتھ اور سامعین حضرات نے آمین کے ساتھ بارگاہ خداوند قدوس میں دست دعا اٹھائے اور جمیع حضرات
نے یہ خواہش ظاہر کی کہ خداوند کریم مولانا مرحوم کی صفات حسنہ ان کے وارثوں کو عطا کریں۔ آمین۔ والسلام
علی من اتبع الہدیٰ۔ بندہ خورشید علی فاضل دارالعلوم دیوبند موضع شیدو تحصیل نوشہرہ

ضلع پشاور۔ مغربی پاکستان

خط نمبر ۸۳۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرم محترم جناب مولانا مولوی خلیل الرحمٰن صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ
وبرکاتہ۔ مزاج شریف۔ حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی خبر ریڈیو پر سن کر بہت صدمہ، غم، رنج و
الم ہوا۔ تمام شہر میں ہماری طرح ایک دوسرے کو افسوس اور صدمہ کا اظہار ہوتا رہا۔ ایسے مشفق مہربان،
رحیمانہ کریمانہ طبیعت والے دنیا سے رحلت فرما گئے۔ صبح ہوتے ہی مدرسوں میں قرآن شریف پڑھ کر ایصال
ثواب اور دعائے مغفرت کی گئی۔ یہ صدمہ عظیم قوم کو، ملک کو اتنا بڑا پہنچا ہے جس کی تلافی ہونا مشکل ہے۔
خاص کر ہندوستان کے مسلمانوں کے لئے تو پناہ گاہ تھی۔ اتنی طبیعت متفکر ہے۔ کبھی لدھیانہ کو دیکھتا ہوں
کبھی دہلی کو دیکھتا ہوں۔ ہر وقت اسی پریشانی میں ہوں۔ سوائے صبر کے اور کیا چارہ ہو سکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ
حضرت اقدس رحمۃ اللہ علیہ کو جنت الفردوس میں اعلیٰ جگہ نصیب فرماویں اور سب لواحقین و متعلقین کو صبر
جمیل عطا فرماویں۔ آمین۔ حضرت کی بیماری کی کوئی خبر کسی اخبار میں بھی نہیں آئی۔ دفعتہً اس حادثہ عظیمہ کی خبر
ملی یقین ہے مولوی انیس الرحمٰن ضرور موقع پر پہنچ گئے ہوں گے۔ سب صاحبان کو سلام عرض ہے۔ فقط

خط نمبر ۸۴ - لاہور ۵ دسمبر ۱۹۵۶ء ـــ مکرمی و محترمی جناب مولانا عزیزالرحمٰن صاحب السلام علیکم

قبلہ و محترم جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے انتقال کا پڑھ کر سخت صدمہ پہنچا۔ خداوند کریم آپ کو صبر

جمیل عطا کرے اور مولانا مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دیویں۔ میں بھی آپ کے اس غم میں شریک ہوں

مولانا کا نام اس دنیا میں ہمیشہ زندہ رہے گا۔ انھوں نے جو قربانیاں قوم کی خاطر کی ہیں وہ ہمارے سامنے ہیں

والسلام۔ سید محمد علی شاہ لدھیانوی (چچا) حکیم محمود الحسن صاحب قلعہ گوجر سنگھ

گلی نمبر ۴۔ مکان نمبر ۵ ـ لاہور

مکان نمبر ۸۵ - سہارنپور ۵ دسمبر ۱۹۵۶ء - برادر محترم مولانا عزیزالرحمٰن صاحب۔ سلام مسنون

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ کا سانحۂ ارتحال آپ کے لئے تو یقیناً ایک عظیم سانحہ

ہے اور جو کچھ آپ کا دل محسوس کر سکتا ہے اس کا سواں حصہ بھی دوسروں کے نصیب میں نہیں آسکتا۔

لیکن ان کی عام شفقت اور ان کی بزرگانہ عظمت نہ جانے کتنے انسانوں کے دلوں کی گہرائی میں محسوس کی

جاتی تھی اور آج حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی عدم موجودگی ان سب دلوں میں رہ رہ کر ایک کرب اور کسک پیدا

کر رہی ہے۔ میں ان کا ایک ادنیٰ خادم تھا، لیکن ان کی بزرگانہ شفقت مجھے ہمیشہ نوازتی رہی۔ اللہ تعالیٰ

ان کی قبر کو اپنے انوار و تجلیات سے معمور فرمائے۔ برادرم! میں حقیقی طور پر آپ کا شریک غم ہوں۔ اللہ تعالیٰ

حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی مغفرت کے ساتھ ساتھ ہمارے قلوب کو بھی صبر و طمانیت عطا فرمائے اور ہمیں

توفیق دے کہ ہم مولانا کی بتائی ہوئی راہ پر چلیں۔ والسلام نیاز کیش۔ اسعدی[1] (ایڈیٹر صحیفہ زار عیاک)

(مرحوم)

خط نمبر ۸۶ - علی گڑھ ۵ دسمبر ۱۹۵۶ء - برادر عزیزالرحمٰن و مکرم! السلام علیکم و رحمۃ اللہ

و برکاتہ۔ کل اچانک والد صاحب قبلہ کی وفات حسرت آیات کی اطلاع ملی۔ اور یقین جانئے دل دھک

سے ہو گیا۔ اللہ اللہ کس شان اور کن اخلاق کے بزرگ تھے۔ اب ایسا شیر حریت اور مجاہد ملت پیدا

نہ ہوگا۔ ان کی کس کس خوبی کو بیان کیا جائے۔ مجھ کو بھی یہ صدمہ بالکل اپنا ذاتی صدمہ معلوم ہوتا ہے کیونکہ

خود میرے اوپر مولانا مرحوم کی جو ذاتی شفقت تھی اب میں عمر بھر اس کو یاد کروں گا اور روؤں گا۔ اسی ماہ

برہان میں شذرہ لکھ رہا ہوں۔



[1] مولانا اسعدی دو سال سے بیمار ہیں۔ فالج کے مریض ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو شفاء عاجلہ عطا فرمائے (مرتب)

اس وقت سمجھ میں نہیں آتا کیا لکھوں؟ قلم یارا نہیں کر رہا ہے۔ مدرسہ کے طلباء اور اساتذہ ختم قرآن کر رہے ہیں۔ حق تعالیٰ مرحوم کو صدیقین کے درجات عطا فرمائے۔ آپ اور آپ کے بھائی نام بنام میری طرف سے پیغام تعزیت قبول فرمائیں۔ آپ کا شریک غم سعید احمد اکبرآبادی۔ ایڈیٹر برہان

پروفیسر شعبہ دینیات علی گڑھ یونیورسٹی

خط نمبر ۸۷۔ لاہور۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ جناب مولانا مولوی خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحبان پسران مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مرحوم۔ السلام علیکم۔ یہ خبر جانکاہ بڑے مضطرب لمحوں میں سنی گئی کہ ہمارے شہر لدھیانہ کی ایک عظیم ہستی اور ہمارے سر تاج بزرگ عالم مولانا مولوی حبیب الرحمٰن صاحب قدس سرہ العزیز اس سرائے فانی سے عالم جاودانی کو رحلت فرما گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۵ اس خبر نے عرصہ تک سکوت کا عالم رہا۔ یہ حقیقت ہے کہ ایسے مستقل بھائیوں کی مفارقت ناقابل تلافی ہے۔ آج ہم ایک ایسے قابل قدر فخر عالم، اولو العزم خاندان کے ایک فرد کی جدائی سے آنسو بہا رہے ہیں کہ جن کی یادگاریں تا زیست آنکھوں میں اور دل میں جاگزیں رہیں گی۔ ان چند تحریری لفظوں سے ہم آپ کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔ اور بارگاہ ایزدی میں دست بدعا ہیں کہ مرحوم مغفور کے فردوسی صحبت میں اضافہ ہو اور مرقد انور میں رحمت کی بارش ہو۔ آمین ثم آمین۔ اور جملہ عزیزان و پس ماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

والسلام۔ دعاگو۔ خواجہ محمد طاہر[1] مسرت لدھیانوی۔ حال بیڈن روڈ۔ مہاجر گلی ۲۷ لاہور

خط نمبر ۸۸۔ چٹان۔ لاہور۔ عزیز بھائی۔ السلام علیکم۔ کل دو بجے دن یہ کھانا کھا رہا تھا تو آل انڈیا ریڈیو سے اردو خبروں کا پروگرام شروع ہوا۔ پہلی خبر تھی آج صبح ۸ بجے مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی انتقال فرما گئے۔ یہ خبر سنتے ہی میں اپنی جگہ ساکت و جامد ہو گیا۔

عزیز بھائی۔ آپ کے ساتھ اس دنیا سے میرا باپ بھی اٹھ گیا۔ کئی باتیں مجھ میں اور مولانا میں مشترک تھیں۔ میں جنگ شروع ہوتے ہی ۱۳ ستمبر ۱۹۳۹ء کو ملتان میں گرفتار کر کے منٹگمری جیل میں بند کر دیا گیا۔ اور ۱۹۴۳ء کے شروع میں رہا ہو کر تھانہ انارکلی میں نظر بند رہا " صدر احرار " دسمبر ۱۹۳۹ء کو گرفتار ہوئے اور ۴ جولائی ۱۹۴۴ء کو دھرم سالہ جیل سے رہا ہوئے۔ اس طرح وہ بھی پانچ سال نظر بند رہے اور میں بھی پانچ سال نظر بند رہا۔

مولانا منٹگمری جیل میں چھ بارہ دریاں یا چھ احاطے چھوڑ کر نظر بند کئے گئے۔ اور افغانی وزیر کے نام

شورش کاشمیری (ایڈیٹر)



[1] خواجہ محمد طاہر بزرگ مسلم لیگ کے سکریٹری تھے اور بڑے پرجوش انسان۔ لیکن رئیس الاحرار کے باوجود بھی ہوتے

سے جیل میں محبوس ہوئے ہیں مجھ چھ احاطے چھوڑ کر ساتویں میں رکھا گیا تھا۔ کچھ دنوں بعد مجھے پتہ چلا کہ منٹگمری جیل میں کوئی خفافی بزرگ نہیں "صدر احرار" بند ہیں۔ ملنے کی تدبیریں کیں راہ پیدا کی۔ ہفتے عشرے میں کامیابی ہوئی۔ ایک جمعرات ملنے سے۔ ملاقات خفیہ ہوئی تھی۔ مولانا نے بڑی گرم جوشی سے معانقہ کیا اور ہاتھ دبایا۔ جب میرے اور ساتھیوں کے حالات سنے تو ان کی آنکھوں سے موتیوں کی طرح آنسو بہہ نکلے۔ فرمایا! "میں کوشش کروں گا کہ تم لوگوں کی سختیاں کم ہو جائیں، اور جیل کا عملہ انسانیت سے پیش آئے۔ تم تو تین چار ساتھی ہو۔ میں اکیلا قید تنہائی میں بند ہوں۔ خدا کا شکر ہے کہ دل و دماغ پر کوئی ملال نہیں۔ ہر حال میں خدا کا شکر ادا کرتا ہوں۔ قرآن پڑھتا ہوں اور قرآن کے رموز و نکات پر غور کرتا ہوں۔ تمہارے اور میرے ملنے کی ایک ہی راہ ہے کہ تم حکومت کو درخواست دو کہ میں مولانا حبیب الرحمٰن سے قرآن پڑھنا چاہتا ہوں۔" مولانا یہ کہہ کر تشریف لے گئے، دونوں طرف کے احاطوں کے مہیب اور خوفناک دروازے بند ہو گئے۔ یہ دروازے اس لئے بند ہوئے کیونکہ ہم ہندوستان میں "احرار" اور کانگریسی تھے۔

میں نے مولانا کے ارشاد کے مطابق حکومت پنجاب اور سر سکندر حیات خاں کو لکھا کہ میں مولانا سے تفسیر قرآن پڑھنا چاہتا ہوں۔ اس کی اجازت دی جائے۔ سکندر حیات نے جواب دیا۔ "آپ مولانا سے مل سکتے ہیں نہ تفسیر پڑھ سکتے ہیں۔ آپ کے لئے کسی اور کا انتظام کر دیا جائے گا" میں نے حکومت کے اس خط کا بڑا سخت جواب دیا۔

دوسری بات مجھ میں اور مولانا میں یہ مشترک تھی کہ ہم دونوں پھانسی کے تختے پر بھی حق بات کہنے سے نہیں ڈرتے تھے۔ اور اس میں خوشی محسوس کرتے کہ اللہ کے نام کو اور کلمۂ حق کو پھانسی کے تختے پر بلند کیا جائے۔ مولانا صحابہ کا معیار اور میں صحابہ کا اسیر ہوں اور ان کے نقش قدم پر چل رہا ہوں۔

جنگ کے زمانے کی نظربندی بھی خوب تھی۔ مولانا مظہر علی اظہر قائد احرار بن بیٹھے اور خضر حیات خاں وزیر اعظم پنجاب سے راہ و رسم پیدا کر لی۔ شیخ حسام الدین اپنے بھائیوں کی وجہ سے رہا ہوئے۔ اور پھر نہ بولے خاموشی سے زندگی گزارتے رہے۔ مولانا مظہر علی اظہر نے پاکستانی حلقوں میں مقبول ہونے کے لئے حکومت انگریز کا شیرازہ پایا۔ لیکن یہ کوشش کامیاب نہ ہوئی اور لیگ کے حلقوں نے انھیں قبول نہ کیا۔ مجھے اور مولانا کو جیل ہی میں یہ حالات معلوم ہو گئے تھے۔

منٹگمری سے مولانا کو دھرم شالہ جیسے جیل میں بھیج کر حکومت نے انتقام کا آغاز کیا، کیونکہ مولانا نے سکندر حیات خاں اور میاں عبدالحی وزیر تعلیم پنجاب کو سخت چٹھیاں لکھی تھیں۔ میرا بھی یہی حال تھا مجھ پر بھی منٹگمری جیل میں کیا کیا نہ ستم توڑے گئے۔ مولانا دھرم شالہ جیل میں اور میں منٹگمری جیل میں حکومت کے خلاف ڈٹے رہے۔ ایمان اور خودداری پر آنچ نہ آنے دی۔ مولانا فالج میں مبتلا ہوئے اور میں سخت قسم کی پیچش میں۔

آج مولانا اس دنیا میں نہیں ہیں یہاں کی یاد تڑپا رہی ہے [illegible] جب دیوانہ بھی جلدے گیا الحق کرتا رہے۔ حکومت مولانا اور مجھ [illegible]

بھی اعلائے کلمۃ الحق کرتا رہے۔ حکومت مولانا اور مجھ کو تشدد پسند سمجھتی رہی۔ حکومت کے فائلوں میں میرے اور مولانا کے لئے تشدد پسند کا لفظ استعمال ہوتا رہا۔ مولانا پر سبھاش چندر بوس سے ساز باز کرنے کا الزام تھا اور مجھے بم بازی کا ملزم سمجھا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے مولانا کو مقام سرمدی عطا فرمائے اور مجھے ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا ہو۔ میں ایک بھائی کی حیثیت سے آپ کے غم میں برابر کا شریک ہوں اور ایسا بیٹا ہوں جس کا مجاہد باپ بھی پانچ سال تک نظر بند رہا اور مجاہد بیٹا بھی پانچ سال تک قید رہا اور مظالم سہتا رہا۔ ان کی بہت سی باتیں یاد آتی ہیں اور مشعل راہ بنیں گی۔ ۱۹۴۲ء میں آزاد اخبار میں ان کی زندگی پر ایک طویل مقالہ لکھا تھا اور اس میں بہت سے واقعات آگئے تھے۔ اپنی زندگی پر کتاب لکھوں گا تو مولانا کا ذکر مسلسل آئے گا۔ اللہ تعالیٰ مجھے اور آپ کو صبر کی توفیق دے۔ آمین

تمہارا اپنا بھائی شورش کاشمیری۔ ۳ر دسمبر ۱۹۵۶ء

خط نمبر ۸۹ - سیاہ - ۵ر ستمبر ۱۹۵۶ء - برادر عزیز۔ السلام علیکم۔۔ اخبارات کے ذریعہ حضرت مولانا حبیب الرحمن کے اچانک انتقال کی خبر ملی۔ سخت صدمہ ہوا۔ برادرم تم ایک شفیق اور مہربان باپ کی محبت ہی سے نہیں محروم ہوگئے بلکہ مسلم قوم ایک ایسے ہمدرد رہنما سے محروم ہوگئی جس کا بدل شاید نہ مل سکے۔ ایسے میرے قوم میں کب پیدا ہوتے ہیں۔

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے  بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

تمہارا اعظم گڑھ سے مولانا کی علالت کا تار پاکر یکایک چلے جانا باعث پریشانی تھا لیکن چند ہی روز بعد عمران صاحب نے بتایا کہ حالت بالکل ٹھیک ہے۔ لہٰذا کافی اطمینان ہوگیا تھا۔ مگر یہ کیا معلوم تھا کہ خدا کے یہاں سے پیغام آچکا ہے۔ اس کو لبیک کہنا ہی پڑے گا۔ جو سر جھکتا نہ تھا۔۔۔۔ ہم سب تمہارے غم میں برابر کے شریک ہیں۔ باپ کی شفقت اگرچہ تم سے چھین لی گئی مگر امید ہے کہ انتہائی صبر و ضبط سے کام لوگے اور اپنے آپ کو مولانا مرحوم کا صحیح جانشین ثابت کروگے۔ خدا تمہاری مدد کرے اور مولانا کو جوار رحمت میں جگہ دے۔ آمین بچوں کو دعا و پیار۔  تمہارا بھائی محمد اکرم صدیقی۔

خط نمبر ۹۰ - مبارک پور - ۹ ستمبر ۱۹۵۶ء - عزیز محترم عزیز الرحمن صاحب۔ السلام علیکم

"من در چہ خیالم و فلک در چہ خیال"۔ اچانک بجلی کی مانند اخبارات میں یہ خبر پڑھی کہ حضرت مولانا حبیب الرحمن صاحب انتقال فرماگئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۵ تقسیم ملک کے بعد آخری بار ۱۹۴۷ء کے آخر میں مسجد حسین آگاہی ملتان شہر میں اتفاقیہ ملاقات ہوئی تھی، جب کہ آپ

ہندوستان کو واپسی کے لئے ہوائی جہاز میں سیٹ محفوظ کرانے کے لئے ریاست بہاول پور سے ملتان آئے تھے۔
اس کے بعد ایک ہندوستانی وفد کے ساتھ پاکستان تشریف لائے۔ مگر باوجود کوشش کے ملاقات نہ ہو سکی۔
اب پختہ ارادہ کر رکھا تھا کہ بہت جلد دہلی جا کر نیاز حاصل کروں گا۔ چنانچہ ڈیڑھ ہفتہ گذرا مولوی نفیس الرحمٰن
صاحب سے وکل پور میں اسی غرض سے ملا تا کہ حضرت مولانا کا دہلی کا ایڈریس دریافت کروں۔

دوران گفتگو معلوم ہوا کہ حضرت مولانا نے اپنڈے سائیس کا آپریشن کرایا ہے۔ اور یہ بھی اطلاع آئی
ہے کہ مولانا کو قدرے بخار تھا، اب صحت ہے۔ وفات کی خبر سن کر دل بیٹھ گیا۔ آنسوؤں نے اس بوجھ کو قدرے
ہلکا کیا تو ماضی کے واقعات کا وہ تمام نقشہ سامنے آگیا۔ جس وقت تحریک خلافت کے ایام میں بجواڑہ ضلع
ہوشیار پور کی پولیٹیکل کانفرنس میں حضرت مولانا سے پہلی بار تعارف حاصل ہوا۔ راقم الحروف ان دنوں
کپورتھلہ میں تعلیم حاصل کر رہا تھا۔ چند سال بعد انجمن تعلیم القرآن سلطان پور لودھی (ریاست کپورتھلہ) کی
بنیاد حضرت مرحوم کے مشورے سے رکھی گئی۔ اور انھوں نے ہی مولانا محمد علی جالندھری کو بطور صدر مدرس
مقرر فرمایا۔ یہ ایک دور تھا جو گذر گیا۔

اب ارادہ ہے کہ ۱۹۵۶ء کے شروع میں حضرت مولانا مرحوم کی آخری آرام گاہ پر حاضر ہو کر فاتحہ
خوانی کروں۔ اور آپ حضرات سے مل کر پرانے تعلقات کو بھی تازہ کروں۔ مولوی خلیل الرحمٰن صاحب کی
خدمت میں السلام علیکم۔ الراقم شیخ محمد سلطان بودی۔ مبارک پور۔ ڈاک خانہ خاص۔ تحصیل کبیر والا۔ ملتان
خط نمبر ۹۰۔ فیروز آباد۔ ۵ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ پیارے بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ آداب۔ حضرت مولانا
کے وصال کی خبر ناچیز کو دیر سے ہی پڑھ کر دلی رنج ہوا۔ خدا ان کو جنت الفردوس میں جگہ عطا کرے۔
آمین۔ پچھلے تقریباً تیس برس سے میں ان کے زیر سایہ تھا۔ باوجود اس کے کہ میرا خیال ہمیشہ علیحدہ
رہا۔ لیکن مولانا قبلہ مجھ سے بے حد انسیت رکھتے تھے۔ جس کو میں تا زندگی فراموش نہیں کر سکتا ہوں
اور نہ فراموش کرنے کی مجھ میں طاقت ہے۔ ان کا اخلاق اپنی جگہ ایک مسلمہ ہے۔ زیادہ حد ادب۔
آپ خود بھی محسوس کر سکتے ہیں کہ مجھے کس قدر رنج و غم و قلق اور دلی تکلیف ہے۔ آپ لوگوں کو خدائے
تعالیٰ صبر عطا فرمائے۔ نیازمند۔ رتن لال بنسل۔ فیروز آباد۔ آگرہ (یوپی)

خط نمبر ۹۲ ۔ سہارن پور ۔ ۶ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ عزیزانِ محترم ۔ سلام مسنون ۔ آج کئی روز اسی کش مکش میں گزر گئے کہ خود دہلی جا کر تعزیت کروں یا خط لکھوں ۔ اسی شش و پنج میں رہا اور خیال کیا کہ اگر نہ گیا اور وہ صورت جس کو دیکھ کر دل باغ باغ ہو جاتا تھا نہ پایا تو بجز ملال و صدمہ کے کیا ہوگا ۔ افسوس کہ مولانا کے مرنے کے ایک روز قبل خط ملا کہ اب بحمد اللہ اچھا ہوں اور مکان کے صحن میں ٹہل لیتا ہوں وغیرہ وغیرہ ۔ خدا کا شکر کیا اور اطمینان ہو گیا کہ آپریشن خدا نے کامیاب کیا ۔ کمزوری ہے وہ بھی خدا نے چاہا دور ہو جائے گی ۔ اگلے دن شیخ الحدیث سے تار کا حال جب معلوم ہوا سن کر ششدر رہ گیا ۔ اور اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ؁ کہہ کر سوچتا رہا کہ کیا تھا اور کیا ہو گیا ۔ کبھی میں یہ کہتا خدا کرے یہ خبر آئے کہ تار غلط تھا کسی نے دے دیا ، کبھی کچھ سوچتا ۔ آپ لوگوں کے صدمے میں میں بھی شریک ہوں ۔ مگر تحریر کچھ نہیں کر سکتا ۔ بجز صبر کے کیا کیا جا سکتا ہے ۔ مولانا محمد یحییٰ صاحب تشریف لائے ہیں ۔ دور سے دیکھ کر یہ سمجھا کہ مولانا حبیب الرحمٰن صاحب تشریف لا رہے ہیں ۔ قریب آنے پر دیکھا کہ مولانا یحییٰ صاحب ہیں ۔ جب یہ سوچتا ہوں تو مولانا کی یاد دل میں زیادہ آ جاتی ہے ۔ ۱۹۳۰ء کے بعد جو تکالیف اس مجاہد نے برداشت کیں اور ان پر صبر کیا ، وہ انہی کا حصہ تھا ۔ مجھ کو کئی کئی گھنٹے اور دہلی کے قیام میں بعض مرتبہ کئی کئی دن مولانا کے ساتھ ٹھہرنے کا اتفاق ہوا ۔ مگر استقلال کے سوا کوئی بھی ناشکری کا لفظ زبان سے نہیں سنا ۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اپنے خواص میں شمار فرمائے ۔ آمین ثم آمین ۔ آپ سب حضرات کو اور ہمیں صبر جمیل عطا فرمائے ۔ مولانا محمد یحییٰ صاحب غالباً تشریف رکھتے ہوں گے ۔ سلام کے بعد عرض ہے کہ اگر یہاں سے بھی گزر ہوا کرے تو غریب خانہ کو نہ بھلا کیجئے ۔ والسلام ۔ بندہ محمد یامین طبیب سہارن پور

خط نمبر ۹۳ ۔ لاہور ۔ ۶ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ محترمی طیب صاحب ۔ السلام علیکم ۔ قبلہ مولانا صاحب کی وفات کی خبر سن کر از حد دکھ ہوا ۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ؁ اللہ تعالیٰ مرحوم کو جوارِ رحمت میں جگہ دے اور آپ کو صبر جمیل عطا فرمائے ۔ آمین ۔ غم زدہ سید ظہور الحسن لدھیانوی

خط نمبر ۹۴ ۔ لدھیانہ ۔ ۶ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ جناب مولانا سعید الرحمٰن صاحب ۔ میں نے جب یہ سنا کہ آپ کے والد ماجد کا انتقال ہو گیا ہے ، تو اس کا انتہائی افسوس ہوا ہے ۔ میں آپ کے اور آپ کے تمام خاندان

کے غم میں برابر کا شریک ہوں۔ مرحوم کے لئے خدا سے دعا کرتا ہوں کہ جنت نصیب کرے اور آپ کو صبر و تحمل

عطا فرمائے۔ مبارک علی آزاد لدھیانوی۔ لاہور

خط نمبر ۹۵۔ داناپور کینٹ۔ ۱۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی و محترمی مولانا شمس الرحمٰن صاحب السلام علیکم

کئی روز ہوئے، اخبارات میں یہ خبر شائع ہوئی کہ دہلی میں مولانا حبیب الرحمٰن صاحب رحلت فرما گئے

چونکہ زیادہ تفصیل دی ہوئی نہ تھی اور نام کے ساتھ لدھیانوی بھی درج نہ تھا، اس لئے لوگوں کو زیادہ تشویش

نہیں ہوئی۔ اس کی تفتیش ہم عقیدت مندان کرتے رہے، اور اب یہ پتہ چلا کہ واقعی حضرت مولانا لدھیانوی

کا انتقال پُر ملال ہو گیا۔ اس خبر سے یہاں مسلمانوں میں خصوصاً شدید رنج و غم کی حالت طاری ہو گئی ہے

اور ایسی بزرگ ہستی کو ایسے زمانہ میں کھو کر ہم لوگ بڑی بے چینی محسوس کر رہے ہیں۔ حضرت مولانا سے حال

ہی میں یو پی کانفرنس کے موقع پر سلطان پور میں ملاقات ہوئی تھی لیکن بہت مختصر سی ہوئی تھی۔ اور نہ کوئی

مفصل گفتگو ہو سکی۔ حضرت مولانا نے اس طرف پبلک کاموں میں کچھ دلچسپی لینی شروع کی تھی جس سے ہم

لوگ بڑی تقویت محسوس کر رہے تھے، اور صحیح رہنمائی کے منتظر تھے۔ خدا نے حضرت کو ہم سے جدا کر دیا۔ مشیت

ایزدی کو کون کہے کہ کیا راز پنہاں ہیں اس کے کاموں میں۔ ہم لوگ [illegible] مشیت کے آگے کر بھی کیا

سکتے ہیں۔ دعا کرتا ہوں کہ خداوند کریم حضرت مولانا کو اپنے جوار رحمت میں [illegible] جنت الفردوس میں جگہ دے

آمین۔ آپ حضرات سے دلی ہمدردی کے ساتھ میں [illegible]

خدا آپ لوگوں کو صبر کی توفیق عطا کرے [illegible]

رکھیں انشاء اللہ [illegible] داناپور کینٹ

خط نمبر ۹۶۔ لاہور۔ [illegible] ستمبر [illegible]۔ بھائی محمد احمد صاحب السلام علیکم [illegible] کی وفات

کا ہم سب کو بے انتہا صدمہ ہوا۔ خدا تعالیٰ ان کو جنت الفردوس میں جگہ دے۔ آمین [illegible]

گئے تھے ان کو دیکھے ہوئے۔ آخری مرتبہ میں نے لدھیانہ میں دیکھا تھا [illegible] بیٹھا ہوا

مگر ان کی صورت ویسے ہی آنکھوں کے سامنے ہے۔ [illegible]

کیا اس کے بعد ان کی حالت بالکل ٹھیک ہو گئی تھی یا آپریشن کامیاب نہیں ہوا [illegible]

اچھا بھائی جو خدا کی مرضی تھی وہی ہوا۔ اس کی مرضی کے آگے کوئی دم نہیں مار سکتا۔ سوائے صبر کے اور کوئی چارہ نہیں۔ افسوس کسی کے دکھ اور درد کو کوئی اپنے اوپر نہیں لے سکتا۔ اگر ایسا ہو سکتا تو میں تمھارے دکھ درد کو اپنے اوپر لے کر تمھارے دکھوں کو دور کر دیتا۔ بھائی یہ تو اسی قادرِ مطلق کے اختیار میں ہے تمھارے غم میں برابر کا شریک ہوں۔ افسوس دور ہوں نہیں تو تمھارے پاس پہنچتا، تمھیں تسلی دیتا۔ دنیا کا یہی دستور ہے۔ صبر کرو اور بے شک اللہ تعالےٰ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔ میری طرف سے آپ سب بھائیوں کی خدمت میں سلام۔ والسلام۔ منصور محمد ڈرائنگ ماسٹر سی۔ بی۔ اے۔ دی مڈل اسکول

آر۔ اے بازار۔ لاہور

خط نمبر ۹۷۔ لاہور۔ ۱۷ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ ڈیر طیب۔ قبلہ مولانا کی رحلت کی خبر اخبار میں پڑھ کر دل کو بہت رنج ہوا۔ خدا سے دعا ہے کہ مرحوم کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے اور آپ کو و دیگر برادران و ہمشیرگان کو صبرِ جمیل عطا فرمائیں۔ [illegible] جناب نے بھی سب صاحب نے رنج کا اظہار کیا۔ مرحوم کی خوبیوں کو یاد کر کے افسوس کرتے [illegible] قدیر [illegible] حمید اختر سب افسوس کا اظہار کرتے ہیں۔ دیگر برادران کی خدمت میں میری طرف سے رنج [illegible] اظہار کر دیں۔ والسلام دعا گو سید مظہر جلیل۔ مال روڈ۔ لاہور

خط نمبر ۹۸۔ ضلع منٹگمری۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ برادران محترم! سلام مسنون۔ راقم الحروف ابھی ابھی سفرِ حجاز سے واپس آیا راستہ میں ہی مخدومنا المطاع سیدنا مجاہدِ اعظم حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کی خبر وحشت اثر سنی اور پڑھی [illegible] آہ۔ خدا مغفرت کرے عجب آزاد مرد تھا اور بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں۔ انا للہ و انا الیہ راجعون ۔ اللہ تعالےٰ وادخلہ الجنۃ و وفقنا الصبر الجمیل ۔ یہاں جامعہ میں خبر ملتے ہی حضرت والد ماجد مفتی فقراللہ صاحب رامپوری نے جامعہ کی تعطیلات بند کر کے قرآن خوانی شروع کرا دی۔ چار پانچ ختم قرآن سے ایصالِ ثواب کیا گیا اور حضرت والد ماجد نے جملہ اساتذہ و طلبہ سمیت دعائے مغفرت فرمائی۔ برادران محترم مولانا محمد عبداللہ صاحب و قاری لطیف [illegible] جامعہ میں بھی سننے کے لئے آئے ہوئے تھے سب شریکِ غم ہوئے۔ احقر خادم [illegible] قومیت میں [illegible] جس پر قاری لطف الرحمٰن نے ایک رقت انگیز بیان دیا اور حضرت

مولانا مرحوم کے کمالات دینی پر تقریر کی اور خلاف توقع حضرت والد صاحب نے بھی کچھ باتیں بیان فرمائیں
اور دیر تک خود بھی روتے رہے اور اہل مجلس کو بھی رلایا۔ یہ تعزیت نامہ سب اہل خانہ اور ادارہ جامعہ
کی طرف سے لکھتے ہوئے بصد ہزار تاسف شریک غم ہوں اور آپ حضرات کی استقامت کے لئے دعاگو۔

۷ ستمبر جمعہ کے اجتماع میں احقر راقم نے خطبہ میں حضرت مولانا مرحوم کے متعلق مفصل تقریر کرتے ہوئے
۔ مدرسہ اسلامیہ منٹگمری کی طرف سے تعزیت نامہ کی قرارداد پیش کی جس میں ہزاروں مسلمانوں نے شرکت
کی تھی اور سب حضرات نے دعائے مغفرت کی اور تعزیت میں شریک ہوئے۔ راقم الحروف خادم خاص
حبیب اللہ رشید الحسینی ناظم و مہتمم جامعہ رشیدیہ۔ برادران محترم اور حضرت والد صاحب سلام
مسنون عرض کرتے ہیں۔ برادر معظم مولانا عبداللہ صاحب ملتان اور قاری لطف الرحمٰن صاحب یہیں
مقیم ہیں اور حضرت والد صاحب و احقر یہاں منٹگمری میں قیام پذیر ہیں۔ فقط محمد احمد رحمانی لدھیانوی
مدرسہ اسلامیہ عربیہ جامعہ رشیدیہ۔ غلہ منڈی منٹگمری

خط نمبر ۹۹۔ لکھنؤ۔ ۷ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترمی جناب بھائی صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ
اخبارات سے محترمی مولانا کے انتقال پرملال کی خبر معلوم ہوئی جس سے بہت ہی صدمہ ہوا۔
إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝ اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور آپ سب
کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آج کل ماموں بھی مکہ معظمہ میں ہیں اور قاسم علی بھی گئے ہوئے ہیں۔ مجھے یہ نہ معلوم تھا
کہ آخری ملاقات ہے۔ فقط آپ کا خادم شیخ محمد علی۔ مینگو ہاؤس ملیح آباد۔ ضلع لکھنؤ

خط نمبر ۱۰۰۔ ۱۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم جناب بھائی صاحب زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ
حضرت مولانا مرحوم کے انتقال کی خبر اخبار میں بہت رنج و غم کے ساتھ پڑھی گئی۔ نانی صاحبہ اسی
روز سے اب تک ہر وقت روتی رہتی ہیں۔ سوائے صبر کے کوئی چارہ نہیں۔ دعا ہے خدا تعالیٰ مرحوم کو
جوار رحمت میں جگہ عنایت فرمائے۔ مولانا کے خطوط سے ظاہر ہے کہ وہ آخری وقت تک اسی کوشش میں رہے
کہ کسی طرح بھوپال سے ملاقات ہو جائے۔ لیکن خدا تعالیٰ کو منظور نہیں تھا۔ نانی صاحبہ بہت روز سے بیمار تھیں
چند روز سے کچھ افاقہ تھا۔ لیکن یہ خبر سن کر پھر حالت بدستور خراب ہو گئی۔ ہم سب آپ کے ساتھ رنج و غم میں

برابر کے شریک ہیں۔ فقط والسلام۔ حافظ سیف اللہ نوشہرہ درکاں

خط نمبر ۱۰۱۔ ضلع مظفر نگر۔ ۷ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرم و محترم خلیل الرحمٰن و سعید الرحمٰن صاحب خلف اکبر حضرت مولانا مرحوم لدھیانوی۔ السلام علیکم۔ اخبارات سے آپ کے قبلہ والد ماجد کے اچانک انتقال کی خبر معلوم ہوئی۔ حضرت مولانا ہندوستان کی جس عظیم ترین شخصیتوں میں سے تھے۔ اس سے کبھی انکار نہیں کیا جا سکتا۔ قوم و ملک کو ان کے اچانک انتقال سے جو نقصان پہنچا ہے اس کی تو تلافی ناممکن ہے ہی۔ مگر آپ لوگوں کو جو صدمۂ عظیم پہنچا ہے۔ اس کی کمی بھی کسی طرح پوری نہیں ہو سکتی۔ ہم سب بھائی اور ہماری والدہ ماجدہ آپ کے اس غم میں برابر کے شریک ہیں۔ ہماری سب کی دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ اپنی رحمت و برکت سے حضرت مولانا مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائیں۔ آمین اور آپ سب کو صبر جمیل عطا فرمائیں آمین۔ بندہ ہوں غمگین۔ مسعود حسن ایوبی خلف مرحوم مولانا احمد حسن صاحب ایوبی۔ شملہ منزل کیرانہ۔ ضلع مظفر نگر۔ (یو پی)

خط نمبر ۱۰۲۔ لاہور ۔ ۷ ستمبر ۱۹۵۶ء بخدمت جناب حضرت مولانا مولوی خلیل الرحمٰن صاحب عفی عنہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ میں نے مورخہ ۳ ستمبر کے اخبارات میں یہ خبر بڑے رنج و الم کے ساتھ پڑھی کہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی انتقال فرما گئے۔ خبر پڑھتے ہی دل کی کیفیت کچھ اور ہو گئی اور دل کو از حد صدمہ ہوا کہ آج ہم سے بہت صدی شخصیت جدا ہوا کہ آج ہم سے بہت بڑی شخصیت جدا ہو گئی جو کہ پھر کبھی نہ مل سکے گی۔ اللہ تعالےٰ حضرت کو جوار رحمت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائیں اور ان کی روح پر اور ان کی قبر پر ہمیشہ ہمیشہ اپنی رحمت کی بارش فرمائیں۔ ہم سمجھتے ہیں کہ اتنے بڑے عالم دین اور صرف دین کے عالم نہیں بلکہ بہت بڑے بہادر اور نڈر ہستی کا ہم سے جدا ہو جانا ہماری بد نصیبی کی ایک دلیل ہے کیونکہ حضرت مولانا ایک بہت بڑے فاضل اور بہت بڑے مدبر انسان تھے جن کی فتح خاص طور پر پنجاب کی ایک کونے سے لے کر دوسری کونے تک روز روشن کی طرح عیاں ہے۔ اللہ تعالےٰ آپ سب کو اور دیگر ہم سب کو بھی استقامت اور صبر جمیل عطا فرمائیں۔ والسلام۔ مولوی نور محمد میاں عنا اللہ اساتذہ ون لوہاری گیٹ محلہ مولیان ہاؤس ۲۲۵۶۔ ڈی۔ لاہور

کرسکوں، سوائے اس کے کہ مرحوم کے لئے صدق دل سے دعا کی جائے اور آپ حضرات سے صبر کی درخواست کی جائے اور کیا کیا جا سکتا ہے۔ میرے ذاتی حالات کے متعلق مولانا محمد یوسف صاحب نے شاید کچھ تحریر فرمایا تھا۔ مگر حسب عادت آپ نے خاموشی اختیار فرمائی۔ اس لئے خاموشی ہی بہتر ہے۔ باقی بہر حال گزر رہی ہے زیادہ آداب۔ حافظ محمد اسمٰعیل صاحب مدرس مدرسہ انوریہ بھی اظہار غم میں برابر کے شریک ہیں اور بھائی عبدالحق صاحب بھی بہت زیادہ متاثر ہیں۔ الجمعیۃ اگر جاری کرا سکتے ہوں تو کرا دیں۔ زیادہ سلام و نیاز۔

مشتاق احمد لدھیانوی

خط نمبر ۱۰۰۔ شملہ۔ ۹ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ جناب بھائی عزیز الرحمٰن صاحب۔ قبلہ والد صاحب کی رحلت کی اندوہناک خبر اخبار کے ذریعہ ملی۔ حد درجہ افسوس اور غم ہوا۔ مولانا کی رحلت نہ صرف عزیزوں، رشتہ داروں اور ان گنت دوستوں اور مداحوں کے لئے ہی باعث غم و افسوس ہے بلکہ ملک و قوم کے لئے بھی ناقابل تلافی نقصان ہے۔ ہمیں تو خاص طور پر یہ رنج ہے کہ یکایک تبادلہ ہونے کی وجہ سے آخری بار زیارت بھی نہ کر سکے۔ ہماری طرف سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحوم کو آغوش رحمت بخشے اور رشتہ داروں اور دوستوں کو صبر جمیل۔ ہماری ہمدردی اور اظہار افسوس ازراہ کرم سب بھائیوں اور بہنوں کے گوش گزار فرما دیجئے۔

آپ کا شریک غم۔ بلبیر سنگھ کادیان۔ پربھاوتی۔ شملہ

خط نمبر ۱۰۱۔ لدھیانہ۔ ۹ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مولانا محترم۔ جے ہند۔ ابائے اقدس کی وفات نے شدید صدمہ پہنچایا ہے۔ اس آہ و شیون میں گھر کا ہر فرد شامل ہے۔ بابوجی۔ بی بی جی۔ لیڈر صاحب اور باقی عزیزان ہر وقت اباجی کا ہی تذکرہ کرتے ہیں۔ آپ یقین مانئے کہ اس ہوشربا اور دلخراش خبر کو سننے کے لئے ہم میں سے اب بھی کوئی تیار نہیں۔ وہ عموماً زندگی بھر میدان سیاست کے شہسوار رہے۔ مگر میرے لئے وہ سرمایہ تصوف بھی تھے ابھی پچھلے جیسا کہ انھوں نے ہمارے ہاں کاٹی سال کے روحانی ارشادات میرے سینے میں محفوظ ہیں۔ ان کی جدائی نے دلوں کی تاریکی بڑھا دی ہے۔ اس سے زیادہ لمحہ الیہ اور کون ہو سکتا ہے۔ پنڈت جواہر لال نہرو جی اور صدر جمہوریہ کے بیانات پڑھ کر محترم کی عظمت درخشاں ہو گئی۔ مگر خیال جدائی نے رنج و محن کی گرم گرم سلاخ سینے پر رکھ دی ہے اب یہ کون اٹھائے گا۔ یہ خطوط رسمی ہوا کرتے ہیں۔ مگر میرا ایسا نہیں ہے۔ آخر میں اباجی کے جذبہ قومیت

وفرت، جیسا کی بلکہ جرأت رندانہ کے تئیں خراج عقیدت پیش کرتا ہوں اور دعاگو ہوں کہ اللہ نھیں جنت نصیب کرے اور آپ سب کو صبر جمیل۔ آپ کا بھائی اندر پرتاپ ایم۔اے خلف لالہ امرناتھ ایڈیٹر۔

ملاپ جوڑی مل۔ لدھیانہ

خط نمبر ۱۰۴۔ کراچی۔ ۱۰ ستمبر ۱۹۵۶ء مشفقی جناب مولوی انیس الرحمٰن صاحب سلمہ۔ السلام علیکم

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن کے انتقال پُر ملال کی خبر معلوم ہوکر بے حد صدمہ ہوا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ اللہ تعالےٰ حضرت مرحوم کو جنت الفردوس میں ممتاز جگہ عنایت فرماویں اور آپ سب حضرات کو صبر جمیل کی توفیق عطا فرمائے۔ یہ دنیا فانی ہے۔ یہاں کی ہر چیز آنی جانی ہے۔ لیکن پدرانہ سایہ سے محرومی کا جس قدر بھی رنج و ملال ہو وہ بجا ہے۔ آپ حضرات کو اللہ تعالےٰ اس کا نعم البدل عطا فرمائے۔ تمین ثم آمین حضرت مرحوم نے نیک اولاد پیچھے چھوڑی ہے جن کی دعا حضرت مرحوم کے لئے انشاءاللہ توشۂ آخرت کا کام دے گی۔ میری طرف سے اپنے سب عزیزوں کی خدمت میں تعزیت کا پیغام عرض کر دیں۔ میں آج ہی خیبر میل سے یہاں پہنچا ہوں۔ انشاءاللہ ۱۳ کی شام کو واپس لاہور روانہ ہوں گا۔ خاکسار عبد المجید۔ سمر شہ باؤس۔ کراچی

خط نمبر ۱۰۵۔ ضلع میرٹھ۔ ۱۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ جناب مولانا عزیز الرحمٰن صاحب

۱۳ ربیع کو شہری جمعیۃ علماء کی مجلس منتظمہ کی میٹنگ بصدارت جناب شیخ محمد اصغر الحسینی صاحب کے منعقد ہوئی جس میں حسب ذیل رزولیوشن پاس ہوئے۔

۱۔ یہ جلسہ حضرت مولانا مولوی حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی کے انتقال پُر ملال پر اپنے دلی رنج و غم کا اظہار کرتا ہے اور دعا کرتا ہے کہ اللہ تعالےٰ مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور حضرت مولانا کے دیگر پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین!

۲۔ یہ جلسہ جناب محترم مفتی محمد اشفاق صاحب کو شہری ناظم اعلیٰ سے استعفا پیش کرنے پر اظہار افسوس کرکے حکیم سید عبدالرحمٰن صاحب برنی کو بالاتفاق ناظم اعلیٰ تجویز کرتا ہے۔

۳۔ یہ جلسہ تمام ماتحت حلقوں کو ہدایت کرتا ہے کہ اخبار الجمعیۃ کے زیادہ سے زیادہ خریدار بنائیں۔

۴۔ یہ جلسہ آفس کو اس طرف متوجہ کرتا ہے کہ وہ رمضان المبارک کے لئے ایک جنتری جلد سے جلد طبع کرائے

شہر و دیگر مقامات میں شائع کرے۔ منجانب شہری جمعیۃ علماء میرٹھ۔

خط نمبر ۱۱۰ – مصری گنج – ۷ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ برادر عزیز۔ السلام علیکم۔ میں کل علاقائی دورہ سے واپس ہوا تو
محترم حافظ علی اور خان صاحب سے سید الاحرار مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے سانحۂ ارتحال کا علم ہوا۔ سکتہ کا عالم
طاری ہے۔ کہوں تو کیا کہوں۔ ان کی تیس سالہ رفاقت کا ہر نقش سامنے ہے۔ بزرگانہ عنایتوں کا نقشہ ذہن میں ہے
مجاہدانہ جانبازی کی تاریخ نظروں میں ہے۔ کس کس گوشہ پر توجہ دوں۔ جب تک وہ زندہ تھے سب کچھ رہے تھے جب
وہ ہی نہیں رہے تو ہم کچھ نہیں رہے۔ دماغ اتنا متاثر ہے کہ نظم کیے گیا مگر اشکوں کی طغیانی سے دھل گیا
اگر زندگی کا ہر نفس ان کے تذکرہ کرنے میں صرف ہو تو ان کی حیات کا ایک حصہ بھی شاید بیان نہ کر سکوں۔
ان حالات میں ان کی بے حد ضرورت تھی۔ قضا و قدر کے نظام میں نہ گنجائش ہے نہ دنیا و مکان میں۔
خدا ہم سب کو صبر دے۔ تحلیل بیان۔ انہیں اور سب عزیزوں کی خدمت میں دلی جذبات اور صبر کی تلقین کرتا
ہوں۔ مولانا کی مغفرت کا مجھے یقین ہے۔ آپ کے لئے صبر کی دعا کرتا ہوں۔ اور جانثار [illegible]

خط نمبر ۱۱۱ – جمبوا – ۱۲ ستمبر – مکرمی عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ مجھے دہلی کے ایک خط سے ابھی معلوم
ہوا کہ یکم ستمبر ۱۹۵۵ء کی صبح مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کا انتقال ہوا۔ اس خبر سے مجھ کو بہت صدمہ پہنچا۔
مولانا مرحوم کا دم ہر زمانے میں غنیمت تھا۔ ان کی رائے بعض معاملات میں بہت پختہ ہوتی تھی۔ افسوس ہے
کہ ہم اب ان کی رہنمائی سے محروم ہو گئے۔ خدا سے دعا ہے کہ آپ کو اور آپ کے سب خاندان کو اس حادثہ کو برداشت
کرنے کی سکت دے۔ ... صبر جمیل کی توفیق عطا فرمائے۔ اپنے سب بھتیجوں کو میرا پیغام تعزیت پہنچا دیجیے۔

آپ کا شریک غم۔ عبدالحمید جمبوا

خط نمبر ۱۱۲ – ضلع دھارواڑ – ۱۳ ستمبر ۱۹۵۵ء – محترم المقام زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ
مزاج اقدس۔ معروض ہے کہ مورخہ ۵ ستمبر ۱۹۵۵ء بعد نماز مغرب جامع مسجد ہبلی میں مفسر القرآن مولوی ریاض احمد
صاحب فیض آبادی کی صدارت میں مجاہد حریت مرحوم حبیب الرحمٰن صاحب کا تعزیتی جلسہ منعقد ہوا۔ حاضرین کی تعداد
کثیر تھی۔ صدر محترم مولانا ریاض احمد صاحب صدر مدرس انجمن درس القرآن ہبلی نے مرحوم کی سیاسی و مذہبی
کارگزاری پر روشنی ڈالی اور ایصال ثواب کیا و نیز دعا کی کہ خداوند کریم مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ

عنایت فرمائے اور جملہ متوسلین کو صبر جمیل عطا فرمائے ۔ فقط انجمن درس القرآن ۔ جبلی ۔ ضلع دھاروار

خط نمبر ۲۱۱ ۔ حیدرآباد دکن ۔ ۱۴ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ عزیز مکرم ۔ کل کے مقامی اخبارات میں حضرت مولانا مرحوم مغفور کی رحلت کی خبر چھپی ۔ ۱۰ اگست کو حضرت مرحوم نے فرزند اکبر کی رحلت کے موقع پر پیغام ہمدردی روانہ کیا تھا کیا خبر تھی کہ یہ آخری خط ہے ۔ مطلع یہ کیا تھا کہ پہلے سے اب بہتر ہوں لیکن کمزوری کافی ہوں ۔ خیر میرے اور مولانا کے جو مخلصانہ نیازمندانہ تعلقات تھے اس سے بخوبی واقف ہوں گے ۔ مجھے حضرت کی رحلت کا انتہائی صدمہ ہے ۔ امید ہے کہ آپ سب بھائی صاحبان ان تعلقات کو میری حیات باقی رکھیں گے ۔ لڑکے کی رحلت نے میری زندگی میں کافی ضعف پیدا کر دیا ہے ۔ ابھی بخار زیادہ بہتر نظر نہیں آتا ہوں ۔ صحت کی خرابی تو عرصہ سے مجھے محسوس ہو رہی تھی ۔ لیکن ان دفعۃً حادثات نے میری قوت بھی زائل کر دی ۔ نقل و حرکت میں بھی مجھے بہ دقت تکلیف محسوس ہو رہی ہے ۔ غذا کی قلت ، کم خوابی کی شکایت یہ کچھ اچھے آثار نہیں ہیں ۔ مولوی عزیز رحمن سلمہ سے بھی میرا پیام کہہ دیجئے ۔ اور دوسرے بھائیوں کو بھی مطلع کر دیجئے کہ میں مولانا کے مخلص ترین نیازمندوں میں ہوں ۔ میں یہاں کی زندگی سے برداشتہ خاطر ہو گیا ہوں اور دہلی کا قیام بھی میرے لئے سوہان روح ہو گا ۔ مگر بعض ضروریات محسوس کر رہی ہیں کہ میں دہلی کچھ دنوں کے لئے ضرور آؤں ۔ مولانا اب دنیا میں نہیں ہیں ورنہ مجھے آئندہ زندگی کے لئے ان کا پروگرام میرے لئے ہر طرح قابل قبول ہوتا ۔ دہلی سے عزیز نے نیز دیگر اہل دعوت نے سوائے مولانا ئے مغفور کے کسی کو پیغام ہمدردی بھیجنے کی توفیق نہیں ۔ یہاں مقامی لوگ اب تک بسلسلہ تعزیت آتے رہتے ہیں نیز باہر سے خطوط کا ایک سلسلہ جاری ہے ۔ میں یہ خط حضرت مولانا مغفور ہی کے پتہ پر بھیج رہا ہوں ۔ تاکہ تمام خاندان مطلع ہو جائے ۔ مولانا دفن کہاں کئے گئے اور رحلت کب ہوئی دکن کی لوگوں نے شرکت کی سب مفصل تحریر کیجئے ۔ حکیم انوار دہلوی

خط نمبر ۲۱۱ ۔ لاہور ۔ ۱۵ ستمبر ۱۹۵۶ء مکرمی برادرم سعید الرحمن صاحب ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

شاہ صاحب بخیر ۔ حضرت مولانا کے انتقال کی خبر سے بے حد صدمہ ہوا ۔ کئی روز سے دہلی حاضر ہونے کا ارادہ ہے ۔ مگر آج کل میں ابھی تک حاضری نہ ہو سکی ۔ چند روز ہوئے مولانا محمد حسن صاحب حیدرآباد سے دہلی تشریف لے جا رہے تھے ان سے عرض کیا تھا اسی ہفتہ کو ہوائی جہاز سے دہلی حاضر ہوں گا ۔ آج ہفتہ ہے

سیٹ بک ہے۔ مگر اتفاق یہ ہو کہ تبلیغی دوستوں نے امریکہ کی اپوائنٹمنٹ کے لیے صرف ایک دن کے وعدہ پر پاسپورٹ داخل کروادیا جس کو چار ہفتہ ہوئے ہیں ابھی واپس نہیں ملا ہے اس لئے مجبوری ہے۔ آج بھی حاضری نہیں ہوئی۔ ایک ساتھی آرہے ہیں جن کے ذریعہ عریضہ ارسال ہے۔ پاسپورٹ ملنے پر انشاء اللہ جلد حاضر ہونے کی سعی کروں گا۔ دعا فرمائیں۔ چچا مولانا محمد حسن صاحب کو ہندوستانی کرنسی کے مبلغ ۲۵ روپے دہلی واپسی کے وعدے پر دیئے تھے وہ آپ وصول کرکے امانت رکھیں۔ والسلام محمد افضل علی۔ لاہور

خط نمبر ۱۱۵۔ مکہ۔ ۲۶ر اکتوبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزی سید الرحمٰن صاحب سلمۂ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ آہا فآہا ثم آہا۔ افسوس کہ آپ کو تعزیت کا ایک خط لکھا تھا۔ جواب نہ آنے سے معلوم ہوتا ہے کہ خط نہیں پہنچا آہ! مولانا مرحوم کے انتقال نے ایک مجاہد کی جگہ ایسی خالی کی جس کی مستقبل قریب میں سخت ضرورت تھی۔ اللہ تعالیٰ مغفرت تامہ سے سرفراز فرمائے۔ آمین۔ میں دو ماہ سے سخت علیل تھا۔ اب چلنے پھرنے کے قابل ہوا ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین۔ میرے لائق جو خدمت ہو فوراً مطلع کیجئے۔

فقط اصغر محمد۔ حکیم سید معراج الحسن بی۔ آئی ایم۔ ایس۔ محلہ شامیہ۔ مکہ مکرمہ

خط نمبر ۱۱۶۔ سہارنپور۔ ۱۲ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادرِ مکرمان۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔

مزاج مبارک۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کی اطلاع ۶ر ستمبر کو بذریعہ تار مجھے موصول ہوگئی تھی۔ اس کے بعد تفصیلات اخبار کے ذریعے معلوم ہوئیں۔ اسی وقت حاضری کا قصد کیا تھا اور برابر حاضری کا ارادہ رہا۔ مگر بعض مصروفیتوں کی وجہ سے اس وقت ارادہ حاضری کا ملتوی کرنا پڑا۔ طبیعت پر شدید تقاضا تھا کہ کم از کم اپنی شرکت غم کا اظہار بذریعہ عریضہ ہی کردوں۔ اس لئے عریضہ ارسال کرتا ہوں۔ مولانا کی وفات کا بے حد طبیعت پر اثر ہے۔ یوں تو دنیا میں جو آیا ہے جانے ہی کے لئے آیا ہے۔ آدمی بہت کم ہیں۔ آدمی نما سب ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے مرحوم کو بڑے کمالات سے نوازا تھا۔ ان کا خلوص اپنی جگہ مسلم تھا۔ مجھ سے بہت محبت فرماتے تھے اور مجھے اولاد کی طرح سمجھتے تھے۔ آج ایک زبردست ہستی کے سایہ سے ہم محروم ہوگئے ہیں۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا کو اپنے قرب سے نوازے اور حضرت والا کے درجات عالیہ میں بیش از بیش ترقی عطا فرمائے۔ لفظوں میں تعزیت کا اظہار کردوں۔ بہرحال آپ کے غم میں برابر کا شریک

ہوں۔ ان شاء اللہ بہت جلد حاضر ہو کر تعزیت کروں گا۔ والسلام۔ سید مسعود شاہ بھٹ۔ ضلع سہارن پور

خط نمبر ۷۱۱۔ لائل پور۔ ۲۰ر ستمبر ۱۹۵۶ء

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے  بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

برادرم مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ عرض ہے ۱۵ر ستمبر ۱۹۵۶ء کی

شب کو ریڈیو پر قبلہ مولانا صاحب کا سن کر جو صدمہ ہوا، خدا ہی بہتر جاننے والا ہے۔ یہ وہ صدمہ ہے جو کہ

مجھے تو صدمۂ عظیم نظر آیا بلکہ دوسری میری تو سب امیدوں پر پانی پھر گیا۔ دل میں بڑی آرزوئیں تھیں نیز

ارادہ بھی تھا کہ دو ماہ تک قبلہ کی خدمت میں حاضر ہو کر کچھ عرض کرتا۔ مگر افسوس خداوند عالم کو منظور نہ تھا

خدا ہی بہتر جاننے والا ہے۔ دعا ہے خداوند کریم قبلہ کو فردوس بریں میں جگہ دے۔ آپ کو اور سب کو صبر جمیل

عطا کرے۔ آمین ثم آمین۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیۡہِ رٰجِعُوۡن ؕ اور آج سے ہندوستان آنے کا خیال ترک

کرتا ہوں۔ اور دعا کرتا ہوں کہ خداوند کریم آپ کو صبر دے اور ان کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق دے۔ میں

سب کو درجہ بدرجہ سلام۔ بچوں کو دعا۔ برادر محمد رمضان عرف جان کی طرف سے بھی افسوس ہے۔

آپ کا شریک غم۔ لطیف لدھیانوی۔ لائل پور

خط نمبر ۱۱۸۔ امروہہ۔ ۲۰ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر محترم۔ سلام مسنون۔ ابھی وقت مولانا عبارت صاحب

میری عیادت کو آئے تھے اور اس سے قبل حضرت قبلہ کا ایک گرامی نامہ شرف صدور لایا تھا۔ گر میری مدتی

کی علالت کی بنا پر حاضر نہ ہو سکا اور مزاج پرسی بھی نہ کر سکا۔ مولانا کی زبانی اس حادثۂ جانکاہ کی اطلاع ملی

کہ حضرت نے اس دار فانی سے سفر آخرت کیا۔ بزرگوں کا سایہ ہمارے سروں سے اٹھ جانا ہماری بدقسمتی

ہے۔ مجھے اپنی شومیٔ قسمت پر افسوس ہے کہ میں قدم بوسی نہ کر سکا۔ خدا کی رضی۔ خدا مولانا کو اپنی جوار رحمت

میں جگہ عطا فرمائے اور آپ سب برادران کو صبر جمیل کی توفیق عطا کرے۔ آمین! دیگر برادران کرامی کو بھی

مضمون واحد ہے۔ اب حضرت جیسا مخلص ہمدرد اور سرپرست ہمیں نصیب نہیں ہو سکتا۔ میں خود علیل ہوں اور

اخبار وغیرہ بھی نہیں دیکھتا۔ اس بنا پر علالت وغیرہ کا حال نہ معلوم ہو سکا اور نہ انتقال کا۔ اور اپنی مجبوری

علالت اور بدنصیبی کی بنا پر حاضری سے معذور رہا۔ فقط۔ آپ کے غم کا شریک آپ کا بیرزادہ ثروت رضوی امروہہ

خط نمبر ۱۱۹ ۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۷ء ۔ دیوبند ۔ برادران محترم ۔ سلام مسنون ۔ ابھی ابھی واپسی سفر پر حادثۂ جانکاہ کا علم ہو کر ناقابل بیان صدمہ ہوا۔ ایک ایسے مخلص، صادق، مربی قوم کا ایسی حالت میں جبکہ حیات و زیست کی کشمکش اور بین الرجاء والخوف کی حالت طاری ہو اپنے مریدوں سے مفارق ہو جانے پر جس قدر الم و رنج کیا جائے کم ہے ۔ یہ حادثۂ فاجعہ سطور کے بیان میں ہرگز نہیں سما سکتا بلکہ قلوب کے تحمل سے بھی بالاتر ہے ۔ آپ ہی نہیں بلکہ پوری قوم بالخصوص مسلم اور اخص خصوص جماعت دیوبند کو غم میں مبتلا کر دیا ہے ۔ بہر حال تقدیر الٰہی و مشیت ایزدی ہمہ آں غالب ہے ۔ دست بدعا ہوں کہ حق تعالیٰ مرحوم کو اعلیٰ مقام عطا فرما کر راحتوں سے مالا مال بنائے ۔ اور ایسا ہی ہو گا ۔ میں آپ کے ساتھ اس جانکاہ الم میں برابر کا شریک ہوں اور آپ سے مستدعی ہوں کہ میں اور آپ ان کے حقیقی جانشین ہونے کی سعی کریں اور جو ہو سکتا ہے کہ ایصال ثواب میں کوتاہی نہ کریں ۔ اسی سبق میں خصوصیت سے علاوہ اس ختم کے جو عمومی مدرسہ کی جانب سے ہوا تھا ختم کرا کے ایصال ثواب کیا ہے ۔ تمام پسماندگان سے میرا پیام عرض کر دیں ۔ والسلام

فقط عبدالاحد ۔ دیوبند

خط نمبر ۱۲۰ ۔ ملتان ۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۷ء ۔ برادران محترم و عزیزان مکرم ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ ۔

کل صبح ریڈیو اور شام کو اخبارات میں حضرت اباجی نور اللہ مرقدہٗ کی وفات کی خبر پڑھی جس سے دل بیٹھ گیا اور ہوش گم صم ہو گئے ۔ محترم قبلہ والد صاحب تو بے ہوش ہو گئے اور ان پر غشی طاری ہو گئی ۔ اس جانکاہ خبر سے ایک ماہ قبل ہی حکیم عبدالحفیظ صاحب دہلوی سے ملاقات ہوئی ۔ آپ نے حضرت مرحوم کی صحت اور تازہ آپریشن کے حالات سنائے جس سے طبیعت پریشان تو تھی مگر ہماری بدقسمتی کہ قدرت نے ہمارے سروں سے اس بزرگ جلیل اور مجاہد اعظم کا سایہ اٹھا لیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ؕ سوائے صبر کے اور کیا ہو سکتا ہے ۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو کروٹ کروٹ جنت نصیب کرے اور اپنے جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائیں اور آپ اور آپ کے دیگر عزیزان کو صبر جمیل عنایت فرمائیں ۔ جہاں آپ اپنے مشفق باپ کے سائے سے محروم ہوئے ہیں وہاں ہم بدنصیب مرحوم کی شفقت، کرم نوازی اور رہنمائی سے محروم کر دیئے گئے ہیں ۔ قبلہ والد صاحب اور بندہ آپ کے غم میں برابر کے شریک ہیں ۔ والسلام عبدالغفور ۔ ملک منزل ۔ پاک دروازہ ۔ ملتان شہر

خط نمبر ۱۲۱ - دھام پور - ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء مخدوم بندہ - سلام مسنون - والد صاحب مرحوم کے انتقال
کی خبر الجمعیۃ میں پڑھی یقین نہ آتا تھا - مگر کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ بھی مدنظر تھی - فوراً مدرسہ میں
ختم قرآن کرایا - خداوند تعالیٰ مرحوم کے مدارج بلند فرمائیں اور جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائیں اور پسماندگان
کو صبر کی توفیق عطا فرمائیں - آمین - میں آپ کے اس غم میں شریک ہوں سب بھائیوں سے میرا سلام کہہ دیجئے -

فقط والسلام - خادم حفیظ الرحمٰن - رحمانی دواخانہ

خط نمبر ۱۲۲ - مدرسہ دارالعلوم دیوبند - ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء محترمی مولانا سعید الرحمٰن و محمد احمد صاحب
السلام علیکم - اچانک والد محترم کی وفات کی خبر سن کر از حد افسوس ہوا - جب دارالعلوم دیوبند میں
خبر آئی سب کے سب اساتذہ حیرت میں ہو گئے - در اسباق میں سے کھڑے ہو کر ختم قرآن پڑھنے کے لئے روانہ ہو گئے
ان کا افسوس تمام ملنے والے اور دیگر حضرات نے کیا - اطلاع ملتے ہی قرآن ختم کرایا - اس کے دوسرے روز
مسجد شاہ ولایت میں اپنے ساتھیوں کو مل کر ختم کرایا گیا - بعد کو ان کی خدمات پر روشنی ڈالی گئی اور دعائے
مغفرت کی گئی - اللہ تعالیٰ مرحوم کو جوار رحمت عطا فرمائے - ایک صدمہ والد صاحب مرحوم کا اور دوسرا حمید تا
خاں صاحب کی والدہ کا کیونکہ اسی روز اطلاع ملی ہے کہ ان کی والدہ کا انتقال ہو گیا ہے حسان کا بھی اچانک
انتقال ہو گیا ہے - بعد کو والد مرحوم کی خبر سنی - بہت افسوس ہوا - آنے کا ارادہ ہوا مگر وقت گاڑی کا نہیں تھا -
معلوم تھا کہ جنازہ ۳ بجے چلا جائے گا - بھائی آپ حضرات صبر کریں اور ان کو زندہ رکھنے کی تعبیر یہ ہے کہ ان کے
نقش قدم پر چلیں - آپ سب کو ملنا چاہئے - فقط اشفاق احمد مدرسہ دارالعلوم دیوبند

خط نمبر ۱۲۳ - دیوبند ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء - برادران مولوی سعید الرحمٰن و مولوی محمد احمد صاحب - السلام علیکم و
رحمۃ اللہ و برکاتہ - عرض ہے کہ آپ کے والد ماجد جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مرحوم مغفور کے سانحہ ارتحال
کا یکایک جو صدمہ پیش آیا وہ بہت زیادہ موجب رنج و افسوس ہے بالخصوص جب آپ اور آپ کے دیگر برادران
کے حزن و ملال کا تصور ہوتا ہے تو اور بھی زیادہ قلق ہوتا ہے - درحقیقت آپ سب صاحبان کے لئے یہ ایک سخت
صبر آزما حادثہ ہے اور یہی وہ وقت ہے کہ صبر کرنے پر بہت زیادہ اجر و ثواب ہے - آپ بھی صبر سے کام لیں اور
جملہ پسماندگان کو صبر دلائیں - دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم کی مغفرت فرمائے اور اپنے جوار رحمت میں جگہ

عطا فرمائے۔ اور آپ اور مرحوم کے جملہ پس ماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین۔ آپ کے دوسرے بھائیوں کی خدمت میں بہت بہت سلام مسنون کے بعد مضمون واحد عرض ہے۔ میری طبیعت چند یوم سے علیل ہے۔ دعا کا خواستگار ہوں۔ فقط والسلام۔ احقر مولانا محمد مبارک نائب مہتمم دارالعلوم دیوبند

خط نمبر ۱۲۴۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء عزیزم سلمۂ تعالیٰ۔ السلام علیکم۔ آج برادرم کے انتقال کی خبر سن کر دلی جان کر صدمہ ہوا۔ بشیر احمد اور سب بھائی مرحوم کی جدائی سے غمزدہ ہیں۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ بھائی مرحوم کو اپنی رحمت سے جنت الفردوس میں جگہ دے اور تم سب بھائیوں اور بہنوں کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ ہم سب تمہارے غم میں شریک ہیں۔ اگر میری صحت اچھی ہوئی تو ضرور دہلی آؤں گا فقط محمد حسن

رحیم یار خاں محلہ قاضیان

خط نمبر ۱۲۵۔ رائے پور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برخورداران مولوی خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن و محمد طیب و سعید الرحمٰن صاحب از احقر عبدالقادر۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ کل بروز اتوار برخوردار عزیز الرحمٰن کے نام سے بھیجا ہوا تار مشتمل بر وفات حضرت مولانا مرحوم موصول ہوا۔ دیکھ کر بہت ہی صدمہ ہوا۔ اللہ تعالےٰ مرحوم کو بڑے درجے عطا فرما کر اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور پس ماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ کیا عرض کروں دنیا اسی طرح آہستہ آہستہ چلی جا رہی ہے ان کا ہمیشہ انتظار رہتا تھا کہ اب تشریف لائیں گے۔ اب وہ بھی ختم ہو گیا۔ مفصل حالات سے مطلع کریں۔ آپ سب برخورداران کو اور سب حضرات کو نام بنام سلام مسنون۔ یہاں سے تمام احباب مثلاً بھائی الطاف، مولوی عبدالخلیل صاحب مولوی عبدالرحمٰن صاحب، آزاد صاحب، قاری صاحبان، مولانا فضل احمد صاحب سلام مسنونہ عرض کرتے ہیں۔ احقر عبدالقادر

(حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوری دامت برکاتہم کا خط ہے)

خط نمبر ۱۲۶۔ گوجرانوالا۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادران محترم۔ زیدت مکارمہم۔ سلام مسنون۔

مولانا مرحوم کی وفات سے ہم سب کو بے حد افسوس ہے۔ سب دوست دعائے مغفرت کرتے ہیں اور ایصال ثواب بھی حتی المقدور ان شاء اللہ سب کریں گے تین چار ختم قرآن آج ان شاء اللہ تعالےٰ کرا دیئے جائیں گے۔ آپ سب بھائیوں کے ہم شریک غم ہیں۔ مالک الملک آپ سب کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ امید ہے

مولوی انیس الرحمٰن صاحب بھی تشریف لے آئے ہوں گے۔ میں غالباً کل گوجرانوالا چلا جاؤں گا۔ مہربانی کرکے
ایک خط بھائی محمد احمد صاحب اس پتہ پر لکھ دیں۔ گلی پیر دلی شاہ آبادی۔ گھنٹہ گھر معرفت عبدالغنی صاحب

عبدالمنان —— گوجرانوالا

خط نمبر ۱۲۷۔ ۲۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ کھتولی۔ محترم المقام زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

حضرت مولانا کے انتقال پرملال کی خبر اخبار الجمعیۃ میں پڑھ کر انتہائی صدمہ ہوا۔ حضرت مولانا
کا کھتولی سے خاص تعلق تھا اور وہ یہاں ہر ایک شخص پر پوری طرح مہربان تھے۔ ان کی یاد ہمیشہ ہمارے دلوں
میں باقی رہے گی۔ اللہ تعالیٰ ان کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور ہم سب کو صبر عطا فرمائے۔ آمین

احقر محمد طاہر حسین۔ کھتولی

خط نمبر ۱۲۸۔ ملتان ۲۴ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ جناب مولانا خلیل الرحمٰن صاحب و عزیز الرحمٰن صاحب۔

السلام علیکم۔ عرض خدمت مبارک میں یہ ہے کہ رات ریڈیو پر مولانا کے انتقال کی خبر سن کر بہت
ہی رنج اور صدمہ ہوا۔ اللہ تعالیٰ ان کو جنت الفردوس میں جگہ عطا کرے۔ مجھے ان کے انتقال سے جس
قدر صدمہ ہوا ہے وہ بیان سے باہر ہے اور آپ سب کے صدمے کا خیال کرکے دل بہت پریشان ہے۔ آپ
پر ان کے انتقال سے کیا گزری ہوگی۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اور سب کو صبر جمیل عطا کرے۔ آمین۔ یہ ٹھیک ہے
کہ وہ آپ کے والد بزرگوار تھے مگر وہ میرے ماں جایا بھائی تھے اس لئے صدمہ کسی کو بھی کم نہ ہوگا۔ پچھلے
دنوں میں ڈیرہ گیا تھا تو انھوں نے مجھے بتایا تھا کہ طبیعت اب بہت اچھی ہے اور آپریشن کامیاب ہوا ہے۔
اب عرض یہ ہے کہ آپ ان کو جس جگہ دفن کریں ان کی قبر پر جاکر ہم سب کی طرف سے سلام علیکم کہہ دیجئے گا۔
مجھے امید ہے کہ ان کو جامع مسجد کے پاس دفن کیا جائے گا۔ اب آپ جہاں دفن کریں مجھے ضرور اطلاع دینا۔
میں آج صبح والدہ صاحبہ کی قبر پر جاکر بتا آیا تھا۔ فقط قمر الدین لدھیانوی۔ جنرل اسٹور۔ ملتان

خط نمبر ۱۲۹۔ ائی پور ۲۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم جمیل الرحمٰن صاحب السلام علیکم۔ محترم بھائی کے انتقال
کی خبر گزشتہ رات ریڈیو کے ذریعے معلوم ہوئی۔ آج سات روز ہوئے بھائی صاحب نے جواب میں لکھا تھا
کہ میں خیریت سے ہوں۔ آپریشن کامیاب رہا اور اب کوئی تکلیف نہیں، تسلی سی ہوگئی تھی۔ لیکن دفعتاً اس

خبر سے بہت صدمہ ہوا۔ آج صبح برخوردار انیس الرحمٰن کو خالصہ کالج دیکھنے گیا تھا معلوم ہوا کہ صبح ۵ بجے کی گاڑی سے لاہور چلا گیا ہے۔ عزیزم کیا کیا جائے معذور ہیں۔ مجبور ہیں اور آنکھوں میں ندامت کے آنسو۔ بھائی نے مجھے تاکید کردی تھی کہ پاسپورٹ بنواکر ایک بار مل آؤں۔ کل پاسپورٹ بنوانے کا ارادہ کیا اور آج یہ خبر سن لی۔

خداوند کریم ہم سب کو صبر دے۔ ایم عبداللہ۔ لائل پور

خط نمبر ۱۳۰۔ لائل پور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بخدمت برادر مکرم۔ السلام علیکم۔ کل۔ محترم چچا جان کے انتقال کا سن کر سب اہل خانہ کو بے حد صدمہ ہوا۔ اللہ تعالیٰ چچا جان کو غریق رحمت کرے اور آپ لوگوں کو صبر کی توفیق عطا فرمائے۔ فقط عبدالغنی معرفت حاجی فضل الدین محمد اسمٰعیل۔ پرانی منزل۔ لائل پور

خط نمبر ۱۳۱۔ پاکستان گجرات۔ ۳۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم مولانا خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن۔ السلام علیکم۔ آج یہ پُرملال خبر اخبار میں پڑھ کر از حد صدمہ ہوا کہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کا انتقال پُرملال دہلی میں ہوا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم و مغفور کو فردوس بریں عطا فرمائے اور آپ کو صبر ایوبی۔ مرحوم نے اپنی عمر کا بیشتر حصہ ملک و قوم کی خدمت میں گزارا۔ اور کافی حصہ جیل کی کوٹھڑی کی نذر رہا۔ باری تعالیٰ مرحوم کے اس عمل کے عوض انہیں جنت الفردوس کی کوٹھڑی عطا فرمائے آمین ثم آمین۔ میں دیر سے ارادہ کر رہا تھا کہ مرحوم سے زندگی میں ایک بار ملاقات ہو جائے۔ مگر افسوس میں ان کی زیارت بابرکت سے محروم رہا۔ آپ بھی مرحوم کے نقش قدم پہ چلتے ہوئے خدمت خلق کا وہی طریق استعمال کریں کہ لوگوں کو یہ معلوم ہو کہ مولانا کی خدمات جاری ہیں۔ خدمت خلق آپ کے خاندان کے ورثہ میں عرصہ ایک صدی سے چلی آرہی ہے۔ سب سے پہلے دینی دائرہ اور اسلام کی خدمت کا بیڑا آپ کے بزرگوں نے اٹھایا۔ دیوبند شریف معرض وجود میں آیا۔ ممکن ہے میرا لڑکا اکتوبر میں فاتحہ خوانی کے لئے دہلی میں آئے۔ والسلام۔ فقط محمد حسن لدھیانوی

معرفت محمد امین B. 6/414 پرانی تحصیل تنجہ محلہ گجرات۔ پاکستان

خط نمبر ۱۳۲۔ ملتان۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادران مولانا خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحب۔

کل ریڈیو پر اور آج اخبارات کے ذریعے معلوم ہوا کہ مولانا صاحب کے انتقال کا پڑھ کر دل پر بے حد ٹھیس لگی جو بیان سے باہر ہے۔ میں تو ریڈیو کی خبر سن کر یہ دعا کر رہا تھا کہ اے اللہ یہ خبر کسی دوسرے صاحب

کی جو مگر آج اور وزنے لکھا ہے کہ مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کا انتقال ہو گیا تو دل بے چین ہو گیا اور آج ہم یتیم ہو گئے۔ ان کے ہوتے ہوئے ہمیں ہر قسم کا حوصلہ تھا۔ اس بزرگ ہستی کا دنیا سے چلے جانے کا کوئی کم صدمہ نہیں اللہ تعالے مولانا کو جنت الفردوس میں اعلیٰ سے اعلیٰ جگہ نصیب فرماویں آمین اور آپ لوگوں کو اور ہمیں صبر کی توفیق عطا فرماویں۔ آمین۔ ناچیز آپ کا شریکِ غم تاج محمد لدھیانوی

خط نمبر ۱۳۳۔ سرگودھا۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم بھائی خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحبان السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ آج نوائے وقت میں ابا جی صاحب کے انتقال پر ملال کی خبر پڑھ کر دل کو بہت صدمہ ہوا۔ افسوس کہ اس آخری وقت پر اپنے عظیم مہربان کی زیارت بھی نصیب نہ ہوئی۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ۔ اللہ تبارک وتعالے مرحوم ومغفور کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے اور متعلقین کو صبر جمیل عطا فرمائے آمین ثم آمین جملہ بھائیوں اور بہنوں کو سلام علیکم۔ والسلام عبدالحفیظ سرگودھا۔

خط نمبر ۱۳۴۔ اوکاڑہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادرم مولانا عزیز الرحمٰن صاحب و مولانا خلیل الرحمٰن صاحب سلام مسنون! حضرت مولانا کی وفات حسرت آیات کا ریڈیو اور اخبارات کے ذریعے پڑھ کر از حد صدمہ ہوا۔ دلی دعا ہے کہ خداوند کریم حضرت مولانا کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور اپنے سایہ میں رکھے آمین احقر آپ کے غم میں برابر کا شریک ہے۔ مولانا کی ذات ہندوستان کے لیے ہی نہیں دنیائے اسلام کے لیے باعث فخر تھی۔ فقط۔ محمد صدیق انور ایڈیٹر "ستلج نیوز" اوکاڑہ

خط نمبر ۱۳۵۔ گوجرانوالہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم مولانا صاحب سلمہٗ۔ بعد سلام مسنون کے واضح ہو کہ آج اخبار میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کی خبر وفات پڑھ کر بہت صدمہ ہوا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ۔ اللہ تعالے حضرت مرحوم کو جنت الفردوس عنایت فرمائے اور ہم سب کو صبر کی توفیق عنایت فرمائے۔ گھر میں سب عزیزوں کو تسلی دیں اور صبر کی تلقین کریں یہاں پر سب بفضلہ تعالے خیریت سے ہیں۔ آپ اپنی خیریت سے مطلع کرتے رہیں۔ گھر میں سب گھر والوں کی طرف سے اور میری طرف سے سب عزیزوں کو سلام۔ بچوں کو پیار۔ فقط والسلام۔ غلام محمد دیوبندی مکان نمبر $\frac{2}{23}$ گلی دیارام چوچڑہ۔ گوجرانوالہ

خط نمبر ۱۳۰۹ - ۱۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء - برادران مولانا خلیل الرحمٰن صاحب، طیب صاحب، مولانا سعید، مولانا اظہر، مولوی عزیز الرحمٰن، مولوی محمد احمد صاحبان - سلام مسنون کے ساتھ گزارش ہے کہ کل اتوار کے روز محترمی حضرت مولانا کے وصال پُر ملال کی اطلاع اچانک موصول ہوئی - دل بیٹھ گیا - وہی ہوتا ہے اور اسی وقت ہوتا ہے جب منظور خدا ہوتا ہے - خدا تعالےٰ مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو اپنی رحمت و مغفرت سے نوازے اور پس ماندگان کو صبر جمیل سے حصہ وافر عطا فرمائیں - اس کے آگے کوئی چارا نہیں - اس کے کئے کو برداشت کر کے رضا بقضا پر عمل پیرا ہو - مصلحتیں اور حکمتیں اس کے ساتھ ہیں - اور وہ اپنے بندوں کو کبھی ضائع نہیں کرتا - یہاں پر خانقاہ میں، مدرسے میں اور گاؤں میں سب نے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۝ کہتے ہوئے دعائے مغفرت و ترقی درجات کی اور پس ماندگان کے لئے صبر اجر کی دعا کی

(خانقاہ مجددی ڈیرہ غازی خاں)

خط نمبر ۱۳۱۰ - لکھنؤ - ۱۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء - محترمی - السلام علیکم - میں سہارن پور سے لکھنؤ آرہا تھا - صبح جب دہلی کے اسٹیشن پر اخبار لیا تو اس میں مولانا کی وفات کی اطلاع ملی - اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ۝ اللہ تعالےٰ مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور آپ صاحبان کو توفیق صبر -

منظور النبی کمرہ ۷ بی بلاک - دار الشفا لکھنؤ

خط نمبر ۱۳۱۱ - انبالہ - ۱۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء - محترم دوست - بے چند - آج کے اخبارات میں حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے انتقال کی المناک خبر پڑھ کر دل کو انتہائی تکلیف ہوئی - ایسے معلوم پڑتا ہے کہ زمین پھٹ گئی ہے یا آسمان ٹوٹ پڑا ہے - آج میں اپنے تئیں یتیم محسوس کرتا ہوں - حضرت مرحوم میرے از حد مہربان بزرگ تھے - میرے سے وہ پدرانہ سلوک کیا کرتے تھے - گزشتہ چار سال ہوئے وہ میلہ مانک پور شریف کی زیارت کے لئے اپنے ملازم حافظ جی کے ساتھ میری دعوت پر تشریف لائے تھے - انھوں نے اپنے لڑکوں کے ساتھ ملاقات کرانے کے لئے مجھے کئی دفعہ دہلی بلایا - مگر بد قسمتی سے تعمیل حکم سے بندہ قاصر رہا - اکثر وہ مجھے خطوط لکھ کر نصیحتیں کیا کرتے تھے - آج ملک و قوم کو ایک ناقابل تلافی نقصان ہوا ہے - مالک خدا کی مرضی میں کس کا دخل ہے - ایشور حضرت مرحوم کی روح کو شانتی دے اور لواحقین کو صدمہ کے برداشت کی توفیق دے -

آپ کا بہی خواہ روشن - مقام ماجری ڈاکخانہ سیالبہ ماجری تحصیل کھرڑ ضلع انبالہ

عارضی ہے۔ کوئی تقریب مقرر ہوئی تحریر فرما دیں۔ خدا اُن کی روح کو اپنے پاس قبول فرما دے۔

آپ کا شبیہ چند نک۔ سر دول سنگھ ایڈووکیٹ ہوشیار پور

خط نمبر ۱۴۱۔ گوجرانوالہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر عزیز سلمہٗ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ آپ کے والد صاحب کے انتقال کا سن کر از حد افسوس ہوا۔ خداوند کریم ان کو فردوس بریں میں جگہ عنایت فرمائے۔ آپ کو اور ہم کو صبر دے۔ آمین ثم آمین۔ فقط جان محمد محمد کرم جنرل مرچنٹ چوک کلاں گوجرانوالہ

خط نمبر ۱۴۲۔ گوجرانوالہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم بھائی عزیز صاحب۔ السلام علیکم۔ گزشتہ رات مولانا صاحب کی وفات حسرت آیات سن کر سخت صدمہ ہوا۔ انسان خدا کی رضا کے سامنے بے بس و مجبور ہو جاتا ہے اور سوائے صبر کے اور کوئی چارہ کار نہیں ہوتا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم و مغفور کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور آپ کو صبر عطا فرمائے۔ آمین۔ ہم سب آپ کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔ غمزدہ ظفر عالم۔ گوجرانوالہ

خط نمبر ۱۴۳۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی جناب مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ مزاج شریف بندہ نے اخبارات میں یہ المناک خبر پڑھی کہ پاک و ہند کی مایہ ناز شخصیت جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی ۲ ستمبر ۱۹۵۶ء کی صبح کو ملت اسلامیہ کو سوگوار چھوڑ کر داعی اجل کو لبیک کہہ گئے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی ہمارے قابل احترام بزرگ تھے اس کے علاوہ سیاسی اعتبار سے ممتاز حیثیت کے مالک تھے۔ جناب مولانا کی وفات سے ملت اسلامیہ کو جو نقصان عظیم ہوا ہے اور ان کی وفات سے جو صدمہ اقربا اور دوستوں کو ہوا ہے اس کی تلافی مشکل ہے۔ بندہ کی رب العزت سے دعا ہے کہ وہ مولانا کو جنت الفردوس نصیب کرے۔ آمین۔ آپ کو و تمام اقربا و دوستوں کو صبر و تحمل کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ فقط والسلام۔

عزیز الرحمٰن ناظم اعلیٰ مجلس تحفظ ختم نبوت۔ ڈیرہ اسمٰعیل خان

خط نمبر ۱۴۵۔ بریلی۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترمی مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ آج الجمعیۃ میں حضرت مولانا کی وفات حسرت آیات کی خبر پڑھی۔ سعید سلمہٗ کو بھی فوری اخبار دکھایا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۔ ہم سب اہل خانہ آپ کے رنج والم میں شریک ہیں اور اللہ پاک سے دعا کرتے ہیں

کہ مرحوم کو اپنی جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائیں اور پس ماندگان کو صبر جمیل۔ احقر حکیم عبدالرشید بریلوی

خط نمبر ۲۳۰۔ گوجرانوالہ۔ ۲ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادران! کل شب مولانا صاحب کی وفات حسرت آیات کی خبر سن کر پاؤں تلے سے زمین نکل گئی۔ ایک بجلی کی تار گویا دل و جگر کو چیر گئی۔ لیکن انسان کے بس میں کیا ہے قدرت نے ایسے پسند فرمایا ہے۔ زندگی و موت کے معاملے میں انسان بالکل بے بس ہے مجبور ہے۔ لہذا ہم مجبوراً صبر کرنے پر مجبور ہیں۔ دعا ہے اللہ تعالے مولانا صاحب کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور پس ماندگان کو صبر کی توفیق عطا فرمائے۔ سوگوار جمیل گوجرانوالہ

خط ۱۴۷۔ گوجرانوالہ۔ ۳ر ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بھائی حبیب احمد صاحب کی! بانی مولانا صاحب کی حسرت آیات وفات کا سن کر سخت صدمہ ہوا۔ ویسے تو یقین نہ آیا لیکن پھر یہ صدمہ تو ہے ہی۔ مرحوم کی روح دلنواز زباں ہم نہیں بھلا سکتے۔ ان کی نورانی شکل ہر وقت سامنے ہے اور دل مجھے اب بھی ... کر رہے ہیں۔ اے کاش ... کچھ کر سکتا۔ تو ہی وقت کی گردش روک کر مولانا کو ہمیشہ ہمیشہ زندہ رکھتا اور ایسے مخلص ہمدرد انسان رحم دل اور شفیق باپ کیسے مل سکتے ہیں۔ لیکن یہ سب جانتے ہوئے بھی ہم بالکل لاچار مجبور اور بے بس ہو کر رہ جاتے ہیں اور صبر برداشت کرتے ہیں۔ خدا تعالے نے بھی صبر ہی کرنے کو کہا ٹھیک ہے انسان مجبور ہو تو صبر کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ اللہ آپ کو صبر کی توفیق دے۔ لیکن میں کچھ عجیب سوچ رہا تھا۔ ان کو ... اس کی ضرورت ہوتی ہے جس کی انسان کو ضرورت ہوتی ہے۔ اللہ تعالے مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دے۔ آمین۔ بیگم کی طرف سے ... دلی ہمدردی ... ہے۔ اللہ تعالے آپ کے یتیم دل کو حوصلہ و صبر عطا کرے۔ بھائیوں کے اور بیگم صاحبہ کو صبر عطا فرمائے ہم آپ کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔ میرے دوست آپ سے ہمدردی کا اظہار کرتے ہیں۔ والسلام

آپ کا شریک غم۔ جمیل لدھیانوی[1] گوجرانوالہ

خط نمبر ۱۴۸۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بھائی جان السلام علیکم قبلہ باپ جی کی وفات کا سن کر دل کو بہت صدمہ ہوا۔ گھر میں سب لوگ گہرے رنج و غم کا اظہار کر رہے ہیں اور ہم خداوند قدوس کے حضور میں دست بدعا ہیں کہ وہ قبلہ ابا جی کو کروٹ کروٹ جنت الفردوس میں جگہ دے اور پس ماندگان کو صبر و تحمل کی



[1] عارف جمیل لدھیانوی میں پہلا گریجویٹ نوجوان تھا جس نے ۲۶ر جنوری ۱۹۲۹ء کو حضور کا ساتھ دیا اور دو سال تک

توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔ آپ کا شریک غم۔ محمد صابر لدھیانوی۔ کرشن نگر لاہور

خط نمبر ۱۴۹۔ مراد آباد۔ ۲۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرمی زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

گزارش ہے کہ بندہ بخیریت ہے اور دار العلوم میں بھی ہر طرح خیریت ہے۔ بھائی صاحب بے شک یہ ایک حادثہ عظیم ہے کہ اس کے نقصانات کو دنیا کی کوئی شے بھی پورا نہیں کر سکتی سوائے اس کے ہم کفِ افسوس ملیں اور کیا کر سکتے ہیں۔ اس کا رنج آپ حضرات ہی کو نہیں بلکہ ہندوستان و پاکستان کے تمام مسلمانوں کو اس حادثہ کا رنج و غم ہے۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کی قبر مبارک کو اپنی رحمت سے بھر دے۔ ہم لوگ اس کے سوا اور کر ہی کیا سکتے ہیں۔ جتنا ہو سکے قرآن پڑھیں اور ایصال ثواب کریں اور مغفرت کی دعا مانگیں۔ رنج و غم تو ہوتا ہی ہے۔ طبعی چیز ہے۔ مگر جہاں تک ہو صبر کو کام میں لائیں اور حضورؐ کی وفات ظاہری کو یاد فرمایا کریں۔ میں دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ آپ تمام حضرات اور ہم لوگوں کو صبر و سکون عطا فرمائے اور موصوف کے لئے ایصال ثواب کرنے کی زیادہ سے زیادہ توفیق عنایت فرمائے اور کیا تحریر کروں۔ جتنا بھی لکھا جائے کم ہے۔ مولوی عبدالحمید و میرے بھائی منور حسین و عبدالصمد و دیگر حضرات سلام تحریر کراتے ہیں۔ بندہ کی جانب سے بھی تمام بھائیوں اور احباب کی خدمت میں دست بستہ سلام عرض ہے۔

فقط والسلام۔ احقر محمد اسمٰعیل مراد آبادی

خط نمبر ۱۵۰۔ مظفر نگر ۲۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر محترم مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔

عرض ہے کہ آج روزنامہ اخبارات میں آپ کے والد بزرگوار کے سورگباش ہونے کی خبر پڑھ کر اس قدر صدمہ پہنچا ہے کہ بیان سے باہر ہے۔ انتہائی دکھ ہے۔ خداوند کریم آپ کو برداشت اور صبر کی طاقت بخشے۔ مالک کے آگے کچھ پیش نہیں جا سکتا۔ بہر حال صبر اور حوصلہ سے کام کریں مجھے اپنا شریک غم سمجھیں اور جو کام میرے لائق ہو تحریر فرمادیں۔ بھائی صاحبان کی خدمت میں بھی میری طرف سے اظہار ماتم پرسی فرمادیں۔ اس واقعہ کو پڑھ کر میرے تمام قرب و جوار افسوس میں ڈوب گئے۔ یہ قومی نقصان ہے صرف آپ تک محدود نہیں۔ عنقریب ہی حاضر خدمت ہو کر عرض کروں گا۔ آپ کا انم چند رحیم یار خاں معرفت بھگت سوہن لال مہیش چند بھگت روڈ مظفر نگر

خط نمبر ۱۵۱ لدھیانہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترمی مولانا عزیز الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم

آج اخبار میں پڑھا کہ آپ کے والد بزرگوار مولانا حبیب الرحمٰن صاحب رحلت فرما گئے ہیں پڑھ کر از حد صدمہ ہوا۔ خداوند کریم ان کی روح کو جنت نصیب کرے۔ اب سوائے صبر کے اور کوئی چارہ نہیں۔ آپ بھی حوصلہ رکھیں اور گھر والوں کو بھی صبر دیں۔ ہم آپ کے دکھ میں دلی طور پر شریک ہوتے لیکن اچانک رخصت ملنا مشکل ہے۔ فقط اوم پرکاش رام سی سینی باوا کمشنر لدھیانہ

خط نمبر ۱۵۲۔ مرادآباد۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ مکرم محترم بندہ حضرت مولانا خلیل الرحمٰن صاحب۔ السلام علیکم۔ مزاج گرامی ابھی حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کی غمناک خبر ملی۔ دل پر از حد صدمہ ہوا۔ حضرت مولانا کی قیادت و رہنمائی، دور بصیرت کی بڑائی وہ منظر میرے سامنے آ گئے جس سے بہت زیادہ دل متاثر ہے اب کہاں ایسے حضرات ہوں گے۔ ساری زندگی امت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کے درد و غم میں تڑپتے ہوئے گزری اسی دھن میں جیلیں آباد کیں۔ بار بار بے ترسی سینے سے دوچار رہے۔ حق تعالیٰ بے انتہا رحمتیں ان پر نازل فرمائیں۔ آمین۔ ایصال ثواب ان کے لئے جتنا بھی کیا جائے مسلمانوں پر ان کا حق ہے۔ میں بھی اس سلسلہ میں کوشش کروں گا انشاء اللہ اور دوسروں کو بھی توجہ دلاتا ہے۔ یہ خط سب بھائیوں کو دکھا دیں والسلام

خادم۔ افتخار زیدی۔ فریدی بلڈنگ محلہ سنبھل گیٹ۔ مرادآباد

خط نمبر ۱۵۳۔ گوجرانوالہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ برادر مکرم مولانا خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ مولانا کی وفات کے متعلق ریڈیو اور اخبارات میں پڑھ کر سکتہ ہو گیا۔ خدا مرحوم کو عالی درجات عطا فرمائے۔ اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا کریں۔ خدا آپ حضرات کی حفاظت کرے۔ ایک قرآن آج ہی ختم کر دیا ہے۔ والسلام۔ حقر خلیل اللہ پانی پت جامع مسجد گوجرانوالہ

خط نمبر ۱۵۴۔ گوجرانوالہ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء عزیزم خلیل الرحمٰن و عزیز الرحمٰن صاحب السلام علیکم معلوم ہو کہ اچانک مولانا حبیب الرحمٰن کی خبر سن کر سخت صدمہ ہوا۔ خداوند کریم مولانا کو جنت الفردوس میں جگہ دے اور ہم لوگوں کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ یہ صدمہ ایک ایسا صدمہ ہے جس کی تلافی ہونی بہت مشکل ہے۔ آج سچا قوم کا رہنما اور انگریز کا دشمن اس عالم جاودانی سے رخصت ہو گیا۔ خدا کریم اپنے جوار رحمت میں جگہ دے۔

اللہ کریم اپنے حبیب کے صدقے سے ہر دو عورت مسلمان کا انجام بخیر فرما دیں۔ بہر حال ذکر الٰہی ضروری ہے جیسے موت ضروری ہے کیونکہ حیات کا کوئی اعتبار نہیں۔ غلام حسن لعت خوال ملد حیانوی۔ بجائے فروش۔ گوجرانوالا

خط نمبر د ۱۵۔ گوجرانوالہ۔ ۲۳ ستمبر ۱۹۵۵ء۔ برادرم طیب واطہر۔ مولانا مرحوم جیسے مشفق والد کا سایہ سے اٹھ جانا دنیا ت سے کم نہیں ہیں ان کی عنایتیں۔ مہربانیاں تا زیست نہیں بھلا سکتا۔ یہ ایک عظیم صدمہ ہے جس میں ہم شریک ہیں لیکن خدائی کارخانے میں کون دخل دے سکتا ہے۔ سوائے صبر کے کوئی چارہ نہیں در اصل انسان خاص معاملے میں بالکل مجبور و بے بس ہے لیکن صبر پر اکتفا کرنا پڑتا ہے۔ لہذا ہمیں بھی صبر ہی کرنا چاہیئے والد مرحوم کے لیے دعا کرنی چاہیے۔ خدا انھیں جنت الفردوس میں جگہ دے۔ آمین۔

آپ کے غم میں شریک۔ ظفر گوجرانوالا (گھڑی ساز لدھیانوی)

خط نمبر ۱۶۰۔ سہارن پور۔ ۲۳ ستمبر۔ محترم بندہ۔ السلام علیکم۔ آج تک اخبارات سے المناک خبر وحشت اثر۔ تعالیٰ پیرلال حضرت مولانا مرحوم کی معلوم ہو کر قلبی صدمہ ہوا۔ مولانا کی ذات زبال صفات ہند میں اور عامۃ الناس و مسلمین کے لیے مغتنمات میں سے تھی اور آپ کی پرخلوص خدمات ہمیشہ ان کا نام زندہ رکھیں گی ان کی تحاریر۔ موجودہ نسلیں شکریہ کے ساتھ یاد کریں گی۔ اللہ کریم ان کو اپنی رحمتوں سے نوازے۔ آپ کو اور جملہ پسماندگان کو توفیق صبر عطا فرمائے۔ آمین۔ سچ یہ ہے کہ موت العالم موت العالم۔ گھر میں مولیٰ از ہمہ اولیٰ۔ ایک قومی سانحہ عظیم ہے جس میں ہم سب آپ کے ساتھ شریک ہیں۔ والسلام

راقم محمد فضل الرحمٰن محلہ چوک سہارن پور

خط نمبر ۱۵۵۔ لاہور۔ ۲۳ ستمبر ۱۹۵۵ء محترم بھائی جان عزیز الرحمٰن صاحب سلام مسنون۔ یہ منحوس خبر سن کر دلی کیا زحد صدمہ ہوا کہ قبلہ باجان اس دار فانی سے رحلت فرما گئے ہیں۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ خداوند کریم سے دست بدعا ہیں کہ وہ مرحوم کو جنت الفردوس میں جگہ دیں اور ہمیں اور آپ کو دیگر پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ شریک غم عبد الرشید شیش محل ہیرا منڈی۔ لاہور

خط نمبر ۱۵۸۔ امرتسر۔ ۲۳ ستمبر ۱۹۵۶ء محترم خلیل بھائی، دکھ بھرا اسلام قبول کیجیے۔ یہ لکھتے ہوئے کس قدر دکھ ہو رہا ہے کہ کل رات آپ ہی کے والد ماجد نہیں بلکہ بہت سوں کے سرپرست اس دنیا میں اپنے متعلقین کو

داغ مفارقت چھوڑ گئے۔ رات جب یہ منحوس خبر سنی تو پیروں تلے کی زمین نکل گئی۔ مجھے ان کا جس قدر سہارا تھا وہ میں ہی جانتی ہوں۔ ہلنے میں ان کی سلامتی کی کس قدر دعائیں مانگی تھی۔ مگر یہ وہ جگہ ہے جہاں دعا کو دخل نہیں، خدا کو یہی منظور تھا۔ پہلے ان کے بیٹے حکیم صاحب سدھارے ان کا غم غلط نہ ہوا تھا کہ ابا جی بھی سب کو بے سہارا کر گئے۔ مگر بجز صبر کے اور چارہ ہی کیا ہے۔ خدا کو بھی صابر آدمی پسند ہے۔ لہذا میرے عزیز بھائی صبر کیجئے اور گھر میں سب کو صبر کی تلقین کیجئے۔ خدا سے دعا ہے کہ ابا جی کو اپنی رحمتوں سے جنت میں جگہ عنایت فرمائے۔ آمین فقط آپ کے غم کی شریک غمزدہ شمس النساء بیوہ حکیم قطب احمد خاں

اودیہ ضلع مراد آباد

خط نمبر ۵۵ رسول پور ۲۳ ستمبر ۱۹۵۶ء برادرم مولوی خلیل الرحمٰن صاحب السلام علیکم!

حضرت مولانا کی وفات کا سن کر انتہائی صدمہ ہوا۔ مرنا تو ہر متنفس کو ہے لیکن ایسے بابرکت بزرگ ذریعہ رشد و ہدایت کے روز روز نہیں پیدا ہوتے۔ اللہ تعالیٰ مولانا موصوف کو اپنی آغوش رحمت میں جگہ دے۔

غلام محمد ضلع لائل پور۔ پنجاب پاکستان

خط نمبر ۵۶ علی گڑھ ۲۳ ستمبر ۱۹۵۶ء محترم بندہ حضرت مولانا محمد احمد صاحب السلام مسنونہ

آج دوپہر جمعیت کے ذریعہ حضرت مولانا صاحب کے انتقال پر ملال کی خبر معلوم ہوئی۔ اس روح فرسا خبر نے قلب و دماغ پر جو اثر کیا وہ الفاظ میں ادا نہیں ہو سکتا۔ گذشتہ ہفتہ حضرت اقدس کی خدمت میں ایک عریضہ بدریافت خیریت لکھا تھا۔ میں تو جواب کا منتظر تھا۔ مگر بجائے جواب کے آج یہ خبر پڑھنی پڑی حضرت مولانا سے میرے تعلقات ۱۹۳۵ء سے تھے اور حضرت مجھ پر بڑا کرم فرماتے تھے۔ ۱۹۳۵ء سے جب کبھی علی گڑھ تشریف فرما ہوئے غریب خانہ پر قیام فرمایا۔ بڑے بڑوں کی پیش کش ٹھکرا دیتے اور اس غریب خانہ کو نظر انداز نہ کرتے۔ آج دنیائے اسلام سے ایک درویش عالم اٹھ گیا اور خصوصاً ہندوستان کے مسلمان ایک روحانی سرپرستی سے محروم ہو گئے۔ رہنما بھی کیسا؟ دنیا اور آخرت دونوں کا صحیح رہنما حضرت مولانا کے عقیدت مندوں کی تعداد کافی ہے سب شریک غم ہیں اور تعزیت کرتے ہیں۔ عزیز بھی کو میری طرف سے بہت بہت تسلی و تشفی دیجئے۔ دعا ہے کہ خدائے تعالیٰ حضرت مولانا کو جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے اور

جو جگہ خالی ہوگئی ہے اس کو پُر کرے۔ آمین ۔ آج ہندوستان کے مسلمان ایک سچے لیڈر کی قیادت سے محروم ہو گئے۔ یہ ہماری بدقسمتی ہے۔ حضرت مولانا کا سایہ صرف آپ کے سر ہی سے نہیں اٹھا بلکہ ہم سب اس کمی کو محسوس کر رہے ہیں۔ مگر سوائے صبر کے چارہ ہی کیا ہے۔ صبر فرمائیں۔ میں خود حاضر خدمت ہوتا۔ مگر گزشتہ دنوں طبیعت خراب ہوگئی۔ کمزوری ہوگئی ہے اس وجہ سے قاصر رہا۔ فقط والسلام۔ مرزا یوسف بیگ۔ علی گڑھ

خط نمبر ۱۶۱۔ سہارنپور ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ عزیزم مولوی محمد خلیل الرحمٰن صاحب ۔ السلام علیکم!

حضرت مولانا کے انتقال پُرملال کی خبر سن کر انتہائی رنج و قلق ہے۔ مولانا بڑی خوبیوں کے انسان تھے علاوہ ہمارے مربی و محسن ہونے کے قوم کے لیڈر بھی تھے جن کی اس دور میں از حد ضرورت تھی لیکن مشیت ایزدی میں کسی کو دخل نہیں۔ یہاں ہر شخص مجبور و لاچار ہے اور سوائے صبر کے کوئی چارہ کار نہیں۔ دعا ہے کہ خداوند عالم مرحوم کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ ہماری جانب سے آپ کے برادران کی خدمت میں تعزیت قبول ہو۔ فقط والسلام۔ حاجی سید آل علی و حاجی یعقوب علی خاں

چکروتہ روڈ۔ سہارنپور

خط نمبر ۱۶۲۔ ملتان ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ مکرم محترم مولانا صاحب ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

اخبارات میں حضرت مخدوم مولانا مرحوم کی وفات حسرت آیات کی خبر پڑھ کر بہت صدمہ ہوا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۝ اللہ تعالیٰ حضرت مرحوم کے درجات بلند فرمائے۔ اور آپ حضرات پسماندگان کو صبر جمیل کی توفیق نصیب فرمائے اور ان کی اتباع نصیب فرمائے۔ حضرت مرحوم بہت خوبیوں کے مالک تھے۔ خصوصاً علماء کا احترام اور مساکین کے ساتھ محبت و ہمدردی بہت تھی۔ مجھے ان سے تعلق بہت تھا۔ بھائی انیس الرحمٰن کو عریضہ لکھا تھا۔ انھوں نے آپ کا پتہ تحریر کیا تھا تو یہ عریضہ لکھ رہا ہوں۔ برادران مولوی عزیز الرحمٰن، محمد اظہر، مولوی محمد احمد، رشید الرحمٰن سب کی خدمت میں بعد سلام مسنون مضمون واحد۔ فقط والسلام۔ احقر عبداللہ رائے پوری۔ مدرس مدرسہ خیر المدارس۔ ملتان۔ پاکستان

خط نمبر ۱۶۳۔ امروہہ ۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء ۔ محترم المقام۔ سلام مسنون۔ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی کی خبر وفات سے سب کو صدمہ ہوا۔ حق تعالیٰ مرحوم کو جنت الفردوس نصیب فرمائے اللہ

پس ماندگان کو صبر جمیل عطا کرے آمین! آج مدرسہ میں تمام مدرسین و طلباء و ملازمین کو جمع کر کے دو قرآن مجید ختم کیے گئے اور مرحوم کی روح کو ایصال ثواب کیا گیا۔ تمام اہل مدرسہ آپ کے اس غم میں شریک ہیں۔ یہ غم ملت اسلامیہ کا غم ہے معمولی غم نہیں ہے۔ والسلام۔ محمد اعجاز حسین غفرلہٗ مہتمم مدرسہ جامع مسجد امروہہ

خط نمبر ۱۰۳۔ امروہہ۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ بے حد غم خوار بھائی حضرت مولانا خلیل الرحمٰن صاحب لدھیانوی

آج مورخہ ۲۰ ستمبر کو اخبار تیج میں یہ خبر پڑھ کر از حد صدمہ پہنچا، ناقابل برداشت رنج و غم کا سامنا ہوا کہ والد بزرگوار حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب اس دار فانی سے رحلت فرما گئے یعنی کہ وہ ہم پنجابیوں سے ہمیشہ کے لیے روٹھ گئے۔ موت کے ظالم ہاتھ نے ہم پنجابیوں سے ایک آتش بیاں مقرر ہم سے چھین لیا۔ ہماری بہت سی سیاسی، مذہبی حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب کے ساتھ وابستہ تھیں۔ اس ظالم موت کی ایک ہی دستک نے ہماری امیدوں کا شیرازہ منتشر کر دیا۔ خدا حضرت مولانا کو غریق رحمت کرے۔

کامریڈ غلام محمد دیوانہ۔ کھنہ ضلع لدھیانہ

خط نمبر ۱۰۴۔ سہارنپور ۲۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ محترم بھائی صاحب! السلام علیکم۔ آج کئی دنوں کے بعد بھوالی کے دورہ کے سلسلے میں دیہات سے واپس آنے کے بعد ناگاہ خبر لی کہ والد صاحب انتقال فرما گئے ہیں۔ کاش خدا انہیں زندگی اور دیتا تاکہ ہم بے نواؤں کا سہارا بنتے۔ اچھا جو منظور خدا۔ انہیں بہشت نصیب کرے۔ میں آپ کے اس موقع پر کسی کام آ سکوں تو میں اپنے لیے نیک بختی سمجھوں گا۔ جلد حاضر ہونے کی کوشش کروں گا۔ سب پرسان کو سلام عرض کر دیں۔ آپ کا نصیب خان موتڈیاں۔ سہارنپور

خط نمبر ۱۰۵۔ لکھنؤ۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۵۶ء۔ عزیزم سعید الرحمٰن صاحب سلمہ، سلام مسنون۔ خبر انتقال پُرملال مولانا صاحب پڑھ کر جو قلب کی حالت ہوئی بیان سے باہر ہے۔ ایک مخلص دوست، پیکر صدق و صفا حقیقی ہمدرد سچا خادم وطن، بزرگ ملت میزبان عوام فخر قوم نہ رہا افسوس! انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اللہ پاک مرحوم کو جوار رحمت میں جگہ دیں اور ہم سب کو صبر جمیل عطا فرمائیں۔ آمین۔ والسلام

شیخ اقبال علی ایڈووکیٹ۔ لکھنؤ

لہ رئیس الاحرار کے سوانح حیات کے سلسلہ میں تقریباً تین سو خطوط بھی شائع ہونے سے رہ گئے ہیں۔ ضخامت اور کاغذ کی گرانی کی وجہ سے پورے خطوط شائع کرنے کا ارادہ ترک کر دیا۔ (مرتب عزیز الرحمٰن جامعی لدھیانوی)

خط نمبر ۱۶۷۔ سہارن پور۔ ۳ ستمبر ۱۹۵۶ء

عزیزم عزیز الرحمٰن سلمہٗ

بعد سلام مسنون ایک سال سے کاندھلہ کے سفر کا ارادہ کر رہا تھا۔ وعدہ کیا تاریخ مقرر ہوئی، لیکن امراض کی وجہ سے نہ جا سکا۔ پرسوں گیا تھا۔ آج اس وقت واپسی ہوئی۔ راستہ میں تھا کہ اسٹیشن پر ایک ہندی اخبار کے حوالے سے ایک شخص نے حادثۂ جانکاہ کی اطلاع دی۔ اور یہاں سہارن پور پہنچ کر کل شام کے تار کا حال اور الجمعیۃ سے مزید تفصیلات معلوم ہو کر جس قدر رنج و قلق ہوا کیا عرض کروں۔ آپریشن کا تحت وقت حق تعالے نے فضل وکرم سے گذار دیا اور یہ وقت ایسے چپکے سے پہنچا کہ کسی کو خبر نہ ہوئی۔ حق تعالے اپنے فضل وکرم سے مغفرت فرما کر اپنی جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے اور آپ سب دوستوں کو صبر جمیل عطا فرمائے۔ یہ وقت ہر شخص کو پیش آتا ہے اور آ کر رہے گا۔ پس ماندگان کا جانے والے کے ساتھ جو بہترین سلوک ہو سکتا ہے۔ وہ اس کے لئے دعائے مغفرت اور ایصال ثواب ہیں۔ امید ہے کہ اس میں آپ سب حضرات زیادہ سے زیادہ سعی فرمائیں گے اور اپنے احباب سے بھی اس کے لئے اصرار فرمائیں گے کہ مولانا مرحوم کے لئے اب اگر کوئی چیز ہے تو یہی ہے۔ انشاء اللہ ایک آدھ روز میں قرآن پاک پورا ہو جائے گا۔ یہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ اعظم صاحب نے صبح ہی قرآن پاک ختم کرائے اور آئندہ بھی اہتمام کیا جائے گا۔ مولوی نصیر سے معلوم ہوا کہ رات مولوی حبیب الرحمٰن صاحب کی بے وقت موت کی اطلاع رائے پور بھی کرا دی تھی۔ اگرچہ وہاں براہ راست تار بھیجا گیا ہوگا۔ مگر جب یہاں شام کو ۵ بجے کے قریب پہنچا تو وہاں تو نہ معلوم کب پہنچا ہوگا۔ معلوم نہیں مولوی انیس الرحمٰن صاحب کی آمد کی اطلاع کیا ہے۔

ہمشیرگان کی خدمت میں سلام۔ فقط محمد زکریا

(مولانا) محمد زکریا شیخ الحدیث۔ سہارن پور

# مولانا عزیز الرحمٰن جامعی

## صحافی۔ ادیب۔ مدیر۔ مورخ، استاد اور مجاہد کی حیثیت میں

آپ مرحوم مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے فرزند ہیں۔ لدھیانہ آپ کا وطن ہے۔ ملک کی تقسیم کے بعد آپ کا خاندان بمشکل تمام لدھیانہ سے لاہور پہنچا۔ اپنے پیچھے ایک عظیم الشان مکان اور تمام اثاثہ چھوڑا اور دوست و احباب کو الوداع کہا۔ مولانا حبیب الرحمٰن مرحوم کے تعلقات بہت وسیع تھے۔ ہندوؤں میں بھی آپ کے دوستوں کی کمی نہ تھی۔ مگر وقت پر کوئی ساتھ نہ دے سکا۔ کچھ دنوں مرحوم اپنے خاندان کے ہمراہ لاہور رہے پھر وہاں سے دلّی چلے آئے اور کوچہ رحمٰن چاندنی چوک میں اقامت کی ....."

آج تک اس محلہ میں مقیم ہیں۔ مولانا عزیز الرحمٰن جامعہ ملیہ اسلامیہ میں ایک عرصہ تک پڑھتے رہے۔ اپنے مرحوم والد کی طرح جوش اور ولولہ رکھتے ہیں۔ کئی کتابوں کے مؤلف اور مصنف بھی ہیں۔ اخبارات میں بھی مضامین لکھتے رہتے ہیں۔ حافظہ بڑا تیز ہے، جب بولتے ہیں تو مرحوم میں اور آپ میں کوئی فرق محسوس نہیں ہوتا۔ یہ بات جماکر اور پورا زور لگا کر کہتے ہیں کسی خاص جماعت سے تعلق نہیں رکھتے ہیں، آزاد فکر کے مالک ہیں اور مسائل حاضرہ پر پورا عبور رکھتے ہیں۔ طبیعت میں استقامت ہے، جن جماعتوں کے ساتھ آپ کا اختلاف ہے ان کے بارے میں کوئی لچک نہیں رکھتے۔ مرحوم والد کے نقش قدم پر چلنا باعث سعادت سمجھتے ہیں۔ اسی لئے بہت سے نظریات اور خیالات آپ کو ورثہ میں ملے ہیں۔ ہندوستان کی تاریخ آزادی کے حافظ ہیں خصوصاً مسلمان مجاہدین کے کارناموں سے خاص دلچسپی رکھتے ہیں اور ان کے بارے میں ایک چارٹ بھی شائع کر چکے ہیں جو بہت مقبول ہوا ہے۔

خیالات میں قدرے انتہا پسند ہیں۔ اعتدال پسندی سے طبیعت میل نہیں کھاتی۔ بحث و تکرار میں مخالف کو خاموش کر کے چھوڑتے ہیں۔ چونکہ مرحوم والد کے ہمراہ مولانا ابوالکلام آزاد مرحوم اور پنڈت جواہر لال نہرو سے ملتے رہے ہیں۔ اس لئے ان کی باتیں مزے لے کر سناتے ہیں۔ کسی کے بارے میں مولانا آزاد کی رائے بڑی صائب اور جچی تلی تھی۔ اس میں آپ بڑے نکات پیدا کرتے اور اس کو داد بھی دیتے ہیں۔ جن بعض اونچے لیڈروں کے حالات

سناتے ہیں تو ان میں ندرت ہوتی ہے۔ چونکہ مذہبی اور سیاسی خیالات ورثہ میں پائے ہیں۔ اس لئے ان کی روشنی میں مسائل حاضرہ کا جائزہ لیتے ہیں اور ان کی صحت پر اصرار کرتے ہیں۔ مزاج اور عادات کے اعتبار سے بارخاطر معلوم نہیں ہوتے، طبیعت میں خوش گواری اور مزاح ہے۔ بعض دفعہ زبان کے تیر و نشتر سے بھی کام لیتے ہیں اور کسی وقت تنقید حدِ اعتدال سے گزر جاتی ہے۔ خلیق اور ملنسار ہیں ہر وقت متحرک رہتے ہیں۔ ہر حلقہ میں نشست و برخاست رکھتے ہیں اور کبھی کبھی دو فریقوں میں ٹکراؤ پر بھرپور تنقید کرتے ہیں۔

ایک زمانے میں آپ کمیونسٹوں سے بھی توقعات رکھتے تھے۔ مگر ان کے نظریات کو اپنانے سے قاصر رہے، مطالعہ کا شوق بھی ہے اور اخذ کرنے کا خداداد ملکہ بھی۔ دقیق مسائل پر جب استدلال کرتے ہیں تو جرمنی کے نٹشے کو بھی پکڑ لاتے ہیں اور کارلائل کی تحریروں سے بھی اپنے خیالات کو مدلل کرتے ہیں۔ پیشہ صحافت سے بھی دلچسپی رکھتے ہیں اور نام کے بغیر کئی اخباروں کے ادارتی فرائض بھی انجام دیتے ہیں ــــ مولانا عطاء اللہ شاہ بخاری کے مداحوں میں ہیں۔ بلکہ ان کا انداز گفتگو بھی اختیار کر لیتے ہیں۔ مجلس احرار کی یاد بھی تازہ رکھتے ہیں اور ان کے کارناموں کو سراہتے بھی ہیں۔ مجلس احرار کے ارکان اور لیڈروں کو ہر وقت جیب میں رکھتے ہیں۔ غرض جس نے آپ کے والد مرحوم مولانا حبیب الرحمٰن صاحب سے ملاقات کرنی ہو وہ آپ سے ملاقات کرے ایسا محسوس ہوگا کہ مرحوم آج بھی تنقیدیات میں اور اپنی قادر الکلامی کا مظاہرہ کر رہے ہیں۔

فارقلیط۔ ایڈیٹر الجمعیۃ اور پیام مشرق

نوٹ:۔ مولانا فارقلیط ایک زمانے میں خاموشی سے پیام مشرق میں مقالہ اور قلمی چہرے لکھتے رہے ہیں۔ یہ قلمی چہرہ اس زمانے میں پیام مشرق میں شائع ہوا تھا۔ مولانا فارقلیط کی نشست شب میں ایک ہوٹل میں ہوتی تھی۔ میں بھی اس ہوٹل میں رات کو بیٹھتا تھا۔ مولانا نے اس ہوٹل میں میرے اکثر خیالات سنے اور انھیں قلم بند کر دیا۔ (مرتب)

# مولانا عزیز الرحمٰن جامعی کی تعلیمی اور سماجی خدمات

(از قلم: وحید الدین خان ایڈیٹر ہفت روزہ الجمعیۃ مورخہ ۲۷ر جون ۱۹۶۹ء)

دلّی میں بلیماران کے علاقہ میں ایک گلی ہے جس کا نام "بارہ دری شیر افگن" ہے۔ مسلم محلہ کی تمام روایات سے بھرپور اس گلی سے آپ گزریں تو اس کی گندگی اور بے توجہی کے درمیان ایک خوبصورت بورڈ آپ کو اپنی طرف متوجہ کرے گا جس پر لکھا ہوا ہے "تعلیمی سماجی مرکز" اس خوبصورت بورڈ کے پیچھے ایک خوبصورت بلڈنگ میں وہ اسکول قائم ہے جس کا ہم اس وقت ذکر کرنا چاہتے ہیں۔ یہ ایک نرسری اور پرائمری اسکول ہے جو پچھلے ۱۸ سال سے کام کر رہا ہے۔ اس کے بانی مرحوم مولانا حبیب الرحمٰن لدھیانوی کے صاحبزادے جناب عزیز الرحمٰن لدھیانوی جامعی ہیں۔

"۱۸۲۶ء میں لدھیانہ میں ایک عیسائی مشن قائم ہوا" عزیز الرحمٰن صاحب نے اپنی سرگزشت بیان کرتے ہوئے مجھ سے کہا کہ "یہ کلکتہ کے بعد ہندوستان کا دوسرا مشنری سینٹر تھا۔ اس مشن کے تحت ایک بہت بڑا لیڈی ہاسپٹل، ایک نرسری اسکول اور ایک ہائی اسکول تھے۔ عیسائی مشن کے اس قیام نے مسلمانوں کے اندر ہل چل پیدا کر دی، چنانچہ اسی زمانے میں میرے جد امجد مولانا شاہ عبدالقادر صاحب دیہات سے لدھیانہ شہر میں منتقل ہوئے اور مشن کے مقابلہ میں کام شروع کیا۔"

"لدھیانہ میں ہمارا مکان عیسائی مشن کے بالکل سامنے تھا اس کی سرگرمیوں کو دیکھ کر اور گھر کے تذکرے سن کر میرے اندر بھی بچپن ہی سے مشنری اسپرٹ پیدا ہوئی اور میرے ذہن میں یہ خیال جم گیا کہ میں بڑا ہو کر اسی قسم کا ایک اسکول قائم کروں گا۔"

عزیز الرحمٰن صاحب جامعہ ملیہ میں تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ ان کو آپریشن تحریک شروع ہوئی، تعلیم چھوڑ کر تحریک میں شامل ہو گئے اور جیل گئے۔ جیل میں ہندو سیاسی ورکروں کے ساتھ انہیں ایک عجیب تجربہ ہوا مسلمان ورکر جو جیل میں تھے، ان کے گھر سے خطوط آنا شروع ہو گئے کہ آپ کے جیل جانے کے بعد ہم سخت پریشان ہیں۔ کوئی معاشی وسیلہ نہیں ہے۔ مگر ہندو ورکروں کا معاملہ اس سے مختلف تھا۔ وہ بالکل مطمئن تھے۔ ان سے تحقیق کی تو معلوم ہوا کہ ہر ایک کا کوئی نہ کوئی ایسا کام ہے جو ان کے بعد بھی اس کے گھر

والوں کا سہارا بنا ہوا ہے۔ ان میں بہت بڑی تعداد ایسے لوگوں کی تھی جو اسکول اور پاٹھ سالہ چلاتے تھے۔ یہ ادارے اکثر ہندو سیاسی ورکروں نے اپنے بیوی بچوں کے نام پر قائم کر رکھے تھے۔ چنانچہ ان کے جیل جانے کے بعد بھی وہ ان کے گھر والوں کی روزی کا ذریعہ بنے ہوئے تھے۔ اسی زمانے میں گاندھی جی نے چرخہ سنگھ قائم کیا تھا جس کے تحت کھادی بھنڈار چلائے جا رہے تھے۔ اس کی شاخیں ہر شہر میں تھیں اور کانگریسی افراد اس میں کثرت سے ملازم ہوتے تھے۔ مسلمانوں کی بد ذوقی کی وجہ سے چرخہ سنگھ میں بھی زیادہ تر کانگریسی تھے۔ ہندو کارکن جیل گیا تو اس کی بیوی اس کی جگہ ملازم ہو گئی۔

نان کوآپریشن میں تقریباً چھ لاکھ ہندوستانی جیل گئے جن میں دو لاکھ مسلمان تھے۔ مگر چرخہ سنگھ میں مسلمانوں کا تناسب بے حد کم تھا۔ اس کی وجہ سے ہندو ورکر جیل میں بھی مطمئن تھے۔ اس کے برعکس ورکرز پریشان تھے۔"

"اس وقت مجھے خیال آیا" عزیز الرحمٰن صاحب نے کہا "اگر سیاسی کام کرنا ہے تب بھی سب پہلے معاشی انتظام کر لینا چاہیے۔ انھوں نے نرسری اسکول قائم کرنا طے کیا کیونکہ نرسری اسکول ہر ماں باپ کی ضرورت ہے۔ بلا نرسری اسکول کے کسی قوم کے بچے اچھی تربیت حاصل نہیں کر سکتے۔ نرسری اسکول چھوٹے بچوں کا گویا ایک قسم کا تعلیمی گھر ہے۔ نرسری تعلیم کا بنیادی تخیل یہ ہے کہ بچوں کے اندر کھیل کھیل میں تعلیمی شوق پیدا کیا جائے تاکہ جب وہ اسکول کی عمر کو پہنچے تو وہ عمدہ تعلیمی آغاز کے قابل ہو چکا ہو۔ اسکول کی عمر عام طور پر ۶ سال سمجھی جاتی ہے۔ اس سے پہلے چند سال تک بچوں کو نرسری میں پڑھایا جاتا ہے۔ نرسری میں استاد کی جگہ عام طور پر عورتوں کو رکھا جاتا ہے۔ تاکہ وہ چھوٹے بچوں کی ماں کا بدل بن سکیں۔ میرے یہاں جب تعطیلات کا اعلان ہوتا ہے تو بچوں کو خوشی کے بجائے مایوسی ہوتی ہے" عزیز الرحمٰن صاحب نے کہا "کیونکہ یہاں جانے کے بعد انھیں استانیوں کی شفقتیں یاد آتی ہیں۔ نرسری اسکول ڈھنگ سے چلایا جائے تو بچوں کے بارے میں تعلیمی بد ذوقی کی شکایت ختم ہو جائے" — ایسی قوم کو ہزاروں لاکھوں کی تعداد میں عزیز الرحمٰن جیسے افراد کی ضرورت ہے۔ اس کے بعد ہی یہ ممکن ہے کہ قومی سطح پر ہم کو وہ فوائد حاصل ہو سکیں جس کے دوسرے مالک بنے ہوئے ہیں۔ — جگر سے ہی تنبیہ سہار کر۔ تمنا کو سینے میں بیدار کر

# آپ کی خاص توجہ کے لئے اہم نوٹ

ضمیمہ خطوط باب سوم مطابق فہرست باب سوم ۷۷ تا ۸۰

خط نمبر ۳۷ مطابق فہرست باب سوم۔ خط نمبر ۳۹ خالی جگہ فہرست سوم صفحہ ۵۰۰

**اتفاق** یہ ایک اتفاقی بات ہے کہ کتاب مکمل ہونے کے بعد جب کتاب کے خطوط کو فہرست باب سوم سے ملایا تو معلوم ہوا کہ جن صاحب سے کاپی میں خطوط نقل کرائے گئے تھے، انھوں نے فہرست کے مطابق خطوط کاپی میں نہیں لکھے۔ یہاں یہ بات بھی عرض کرنی ضروری ہے کہ عزیزہ نسرین نے تمام خطوط مرتب کئے لیکن اچانک عزیزہ نسرین کو گورنمنٹ ملازمت مل گئی، اس وجہ سے بہت سے خطوط لکھنے سے رہ گئے۔ نسرین صاحبہ کے بعد جس نے یہ خطوط کاپی میں لکھے انھوں نے فہرست کے مطابق ۳۰ خطوط لکھ کر آخر کے دو خط لکھ دیئے۔ اس طرح ان سے غلطی ہوئی لیکن اچھا ہوا کہ کتاب مجلد ہونے سے پہلے ہی چیکنگ ہوگئی، اس طرح اب یہ خطوط فہرست باب سوم [illegible] تک [illegible] کتاب کے آخر میں بطور ضمیمہ لگا دیا گیا ہے۔

## قیمت کے متعلق ایک گزارش

کتاب کے مجلد ہونے کے بعد جب حساب کیا گیا تو معلوم ہوا کہ [illegible] مجلد رنگین کتاب کی قیمت تیس روپے ہونی چاہئے اور مجلد رنگین کی قیمت پچیس روپے ہونی چاہئے [illegible] کتابوں کی پہلے ہی قیمت زیادہ رہی ہے۔ اب مجلد رنگین کی قیمت ۲۵/- روپے اور سادہ [illegible] آرٹ پیپر والی کی قیمت ۲۰/- روپے ہے۔

خط حضرت نمبر ۲ از مقام پھلور ضلع جالندھر مورخہ ۱۱ جنوری [illegible]

اخی المکرم و معظم نا لا تبار جناب مولانا صاحب دامت برکاتہم۔ السلام علیکم۔ [illegible] جناب کا عنایت نامہ موصول ہوا۔ باعث اطمینان قلب ہوا۔ پہلا خط جو کہ بحکم حضرت العلامہ قطب الدین گلزار صاحب قدس سرہ، عزیز جناب کی خدمت میں لکھا تھا تو حضرت مجھ سے لکھواتے تھے کہ میری خواہش تھی کہ آپ سے ملاقات ہو جائے مگر



ئـه خط مطابق فہرست سوم نمبر خط ۳۸۔ خالی لکھا گیا صفحہ ۲۶۶

شائد ایسا نہ ہو سکے۔ کیونکہ زندگی کا پیالہ اب لبریز ہو چکا ہے مگر میں بباعث کم فہمی کے ان الفاظ کو لکھنے سے گریز کرتا تھا۔ چنانچہ یہ الفاظ خط میں رقم نہ کئے۔ اور اس خط کی تحریر سے کچھ دن پہلے خواجہ محمد یسین نعت خواں لدھیانوی ملاقات کے واسطے پھلور آئے۔ ان کا نام دریافت کرتے ہی آنحضرت نے فرمایا کہ ادھر تو تو میرے دوست حبیب الرحمٰن کا آدمی ہے۔ میرا حبیب الرحمٰن کو السلام علیکم کہہ دینا اور کہنا کہ میری قبر کی حفاظت کرے یونہی نہ سمجھے۔ غرضیکہ کچھ ایسی ہی تلقین متعلقہ اپنی قبر دیر تک فرماتے رہے۔ غرضیکہ اپنی بیماری کے دوران میں جو بھی ضروری باتیں قابل ذکر تھیں مختلف اوقات پر ذکر فرماتے رہے حتیٰ کہ کوئی بات ایسی نہیں چھوڑی جو کہ آنحضرت نے بتلا نہیں دی۔ چنانچہ ۹ ذی الحجہ کو محترمہ والدہ صاحبہ نے کہا مولوی جی وہ لوگ بھی خوش قسمت ہیں جو امسال حج میں شامل ہیں کیونکہ حج اکبر ہے۔ تو آپ نے جواب دیا کہ ہم بھی تو حج میں ہی شامل ہیں۔ اور بعد ازاں بروز پیر ۱۲ ذی الحجہ سنہ ۱٦ھ عزیزم مولوی خلیل الرحمٰن صاحب و عزیزم سردار محمد منشی محمد شفیع کو ہمراہ لے کر آئے۔ منشی محمد شفیع صاحب نے دوائی تجویز کر کے آنحضرت کو ایک خوراک دی۔ اور تھوڑی دیر بعد طبیعت کچھ درست ہو گئی تو میں نے کہا اباجی اب تو آپ کو آرام ہے۔ جواب میں فرمایا "جو رنگ رنگو گے بینگنی کھلے گا" تو میں اور دیگر سب گھر والے اس کو نہ سمجھتے تھے۔

بروز منگل آپ نے فرمایا کہ جمعرات نہ میرا پہرہ دینا یعنی ایک شخص رات کو ۱۰ بجے تک جاگے، دوسرا بارہ بجے، تیسرا دو بجے اور چوتھا پانچ بجے صبح تک جاگے۔ تو میں نے کہا کیوں جی خیر ہے۔ جواب میں فرمایا کہ کچھ چائے اور آگ وغیرہ کی تکلیف ہوتی ہے۔ پھر میں نے کہا جی جمعہ کے بعد تو فرمایا پھر آرام ہو جائے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ بروز جمعرات ۱۵ ذی الحجہ سنہ ۱٦ھ صبح پانچ بجے کے قریب سب گھر والوں سے ناراض ہو کر گرم پانی کروایا۔ خود چوکی پر بیٹھ کر غسل فرمایا۔ اور اسی وقت ایک دم کچھ بادل جمع ہو کر خفیف سی بوندا باندی شروع ہو گئی۔ غسل کے بعد نماز تہجد پڑھی۔ اور پھر نماز فجر حسب معمول چارپائی پر لیٹے ہوئے ادا کی۔ چائے پی لی اور پھر فرمایا کہ دنیا کی باتیں میرے پاس مت کرو۔

پھر تقریباً دو بجے بعد دوپہر اسی روز یعنی جمعرات ۱۵ ذی الحجہ سنہ ۱٦ھ۔ اور یہی دن آپ کی پیدائش کا بھی ہے تو مجھے فرمایا اپنی والدہ کی اطاعت اور خدمت کرنی۔ تو میں نے عرض کیا کیوں جی کیا حال ہے

فرمایا بہت اچھا ہے۔ پھر عزیزم احمد حسن کو فرمایا کہ علم کا شوق رکھنا۔ پھر عزیزم حاجی سراج الدین کا ہاتھ پکڑا
اور فرمایا کہ حاجی جی میں نے تم کو مریدی میں قبول کر لیا ہے۔ دوبارہ فرمایا میں نے تجھ کو بیعت کر لیا ہے۔ میری
جائیداد میری کتابیں ہیں ان کی حفاظت رکھنا۔ اور پھر فرمایا محمد اشرف و حسین بی بی کو میرا السلام علیکم کہہ دینا۔
تو والدہ صاحبہ نے کہا جی آپ تو ایسی باتیں کر رہے ہیں جیسے کہیں سفر کو جانا ہوتا ہے تو فرمایا بے شک سفر میں
تو ہیں ہی۔ مگر حالات۔ چہرہ غرضیکہ کوئی علامت یہ ظاہر نہ کرتی تھی کہ ابھی دس منٹ بعد آپ رخصت ہو رہے
ہیں۔ دو بج کر دس منٹ پر میں نے عرض کی ابا جی چائے پینی ہے تو فرمایا اچھا۔ غرضیکہ ۲ بج کر ۲۰ منٹ پر دوا
کھائی۔ چائے پی۔ پھر فرمایا آج دن جمعرات ہے۔ تو میں نے جواب میں کہا جی ہاں۔ وقت کیا ہے۔ میں نے
گھڑی دیکھ کر جواب دیا جی ۲ بج کر ۲۰ منٹ ہیں تو فرمایا میری چارپائی کا رخ ٹھیک کر دو۔ پھر نیت باندھی
اور ٹھیک ۲ بج کر ۲۳ منٹ پر رحلت فرما گئے۔ مگر مجھے انتقال سے تین منٹ بعد تک یقین نہ تھا کہ انتقال
کر چکے ہیں۔ بلکہ میں یہ سمجھ رہا تھا کہ پڑھ رہے ہیں۔ والدہ صاحبہ نے کہا کہ نہیں ختم ہو چکے ہیں۔ ہاتھ کی انگلی
ناک سے لگائی تو معلوم ہوا کہ سانس نہیں آ رہا۔ میں نے نیت کھول کر ہاتھ سیدھے کر دیئے تو پھر خیال کر
دیکھا کہ معمولی بخار باری جو کہ تین چار بجے سے شروع ہوتا تھا پورے ڈھائی بجے جمعہ شروع ہو گئی تھی۔ نہ
اور حیا نہ۔ بالفعل اعلان عام بھیج دی کہ کل بعد جمعہ نماز جنازہ ہوگی اور ٹھیک چار بجے ہوگی۔

مگر قبلہ چچا صاحبان رات کو ۸ بجے پھلور پہنچ گئے۔ اور مجبور کیا کہ کل ۹ بجے صبح جنازہ ہونا چاہئے۔
جانا [illegible] ہے کیونکہ شریعت میں جلدی کرنے کا حکم ہے حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے مطابق [illegible]
کرنا پڑا اور پہلے پروگرام کو غلط بنانا پڑا۔ چنانچہ ۸ بجے صبح بروز جمعہ ۱۶ ذی الحجہ [illegible]
نے قبلہ آنحضرت کو غسل دینا شروع کیا تو ہاتھ اس طریقے پر تھے جیسے وہ [illegible] پڑھا کرتے تھے۔
چچا عبدالحق نے کہا کہ [illegible] میں نے دیکھا تو جسم بہت [illegible] چنانچہ کرتا بالکل ٹھیک جیسے
بحالت زندگی اتار سکتے تھے اتار لیا۔ اور نماز جنازہ آپ کے بڑے [illegible] حسن صاحب نے پڑھائی تھی۔
اور قبر کے واسطے آنحضرت نے ایک زمین تقریباً رقبہ دو کنال ہے لی ہوئی تھی اور اسی مطلب کے واسطے
لی تھی یہ زمین بمقام راہکیلا ما لا پھلور اور کاندن گڑھ کے درمیان ہے اور اپنے گھر سے تقریباً

ایک زلانگ ہے۔ ٹھیک ۱۲½ بجے بروز جمعہ آپ کو دفن کیا گیا۔ لحد اور قبر مطابق سنت کچی ہے۔ البتہ اردگرد کچھ بیٹھنے کی جگہ چھوڑ کر چار دیواری بنادی گئی ہے تاکہ آنے جانے والے معتقدین اور عقیدت مندان کو بیٹھنے میں سہولت ہو۔ اگر تجہیز و تکفین کے موقع پر جناب یہاں ہوتے تو چچا صاحبان بلا وجہ ہم کو مجبور نہ کرتے۔ اچھا شاید جمعہ کی نماز سے پہلے ہی آنحضرت کا دفن کیا جانا افضلیت ہو گا۔ قبلہ بھائی صاحب اگرچہ اہل ہلیور کو آپ کے وجود کے ساتھ کفر عنادی تھا مگر جنازے میں سب شامل تھے اور آپ کے بعد یکدم سب کہنے لگے کہ حضرت مرحوم اپنے زمانے کے قطب تھے مگر ہم نے ان کی قدر نہیں کی۔ علاقہ بار وغیرہ سے مریدان و عقیدت مندان آویں گے۔ لہذا ختم شریف جمعرات و جمعہ ۱۴ و ۱۵ ارمحرم الحرام ہے۔ ختم میں محض قرآن مجید ختم کئے جائیں گے اور چنے کی دال اور روٹی کا انتظام کیا ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالے آپ کو جلد لاوے اور پھر آپ کے ساتھ بیٹھ کر باتیں کریں اور غم غلط ہو۔ امید تو ہے کہ انشاء اللہ تعالے آپ کے آنے کا وقت قریب آگیا ہے۔ اپنی دعاؤں میں بدستور یاد فرماتے رہا کریں۔ قبلہ والد بزرگوار صاحب مرحوم ارشاد فرماتے تھے کہ میں تم سے اور اپنے دوستوں سے جدا نہیں ہوں گا بلکہ میری روح تم سب کے ساتھ ہو گی۔

کچھ سردیاں نکل جاویں تو فی الحال ایک خام سی مسجد یا چبوترہ نماز وغیرہ کے واسطے بنانے کا ارادہ ہے کیونکہ آنحضرت کا فرمان تھا کہ میرے کانوں میں اذان۔ حدیث اور تفسیر اور قال اللہ و قال الرسول کی آواز آتی رہے۔ فی الحال بھی وہ تین نمازیں وہاں روزانہ ادا کر لی جاتی ہیں۔ دعا فرمادیں کہ اللہ تعالے توفیق اور برکت دیوے۔ آمین۔ ثم آمین۔

منجانب محترمہ والدہ ماجدہ صاحبہ بہت بہت السلام علیکم۔ اور بہت یاد کرتی ہیں کہ کاش اس موقع پر مولوی صاحب یہاں ہوتے تو ہم کو تقویت ہوتی۔ منجانب مولوی حاجی سراج الدین صاحب و عزیزم منظور و احمد حسن بہت بہت السلام علیکم قبول ہووے۔ فقط والسلام دعا کا محتاج! حقیر احمد حسین۔

برادر محترم مولوی محمد احمد صاحب زید مجدہٗ۔ سلام مسنون نیاز مقرون۔ گرامی نامہ نے شرف فرمایا مولانا کی علالت طبع سے فکر ہوا۔ اللہ تعالے صحت کاملہ عطا فرمائے۔ میری طرف سے مزاج پرسی فرما دیجیے۔ اور ایک کارڈ سے طبیعت کے احوال سے مطلع فرمائیے۔ والدہ صاحبہ بعد سلام مسنون مزاج پرسی فرما رہی ہیں



ﷺ خط قاری صاحب کا مطابق فہرست سوم کتاب، خط نمبر ۴، صفحہ کتاب ۳۶۵

یہاں خیریت ہے مولوی وحید الزماں صاحب بھی سے آ چکے ہوں گے۔ ان کے لفافہ میں ہی آپ کا یہ موسومہ خط رکھ رہا ہوں۔ مولانا کی خدمت میں سلام مسنون اور مزاج پرسی فرما دیجئے۔ والسلام

محمد طیب۔ از دارالعلوم دیوبند۔ ۱۲؍ نومبر ۶۸ء

خلیفہ سید مقبول احمد سرہند شریف۔ خط مطابق فہرست نمبر سوم کتاب صفحہ ۳۹۴ - خط نمبر ۳۶

حضرت مولانا صاحب مدظلہ۔ السلام علیکم۔ دو عدد پوسٹ کارڈ موصول ہوگئے۔ الحمد للہ کہ آپ بالکل تندرست ہیں۔ بندہ کو ابھی تک صحت نہیں ہوئی ہے۔ اختلاج قلب کا سخت دورہ ہوا ہے۔ بلغم کا بہت زور ہے۔ منہ کا ذائقہ میٹھا ہوگیا ہے۔ کمزوری بہت زیادہ ہے۔ یہ سب معاملہ جگر کی خرابی اور پھیپھڑوں کی خرابی کا باعث ہے۔ ریاح کی پیداوار بے انتہا ہے وہی معاملہ ہوگیا ہے جو کچھ بیماری آپ کو ہے۔ کوئی فرق نہیں ہے۔ دعا فرمائیں اللہ پاک صحت عطا فرمائے۔ لیوماشک کے انجکشن لگ رہے ہیں اختلاج بہت زیادہ ہے۔ دل بہت تڑپ رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ رحم فرمانے والے ہیں۔ دعا فرمائیں خاتمہ ایمان پر ہو جائے۔ مولوی خلیل الرحمٰن صاحب کی صحت یابی کے لئے دعا کرتا ہوں۔ میری خود طبیعت اچھی ہو جائے تو کوئٹہ وغیرہ سفر حسین کر لے جائے گا۔ حاضرین مجلس کو السلام علیکم قبول ہو۔ یہ خط لیٹ کر لکھ رہا ہوں۔ فقط والسلام

خلیفہ سید مقبول احمد، روضہ شریف سرہند ۹؍ مارچ ۶۸ء

خط ۲۶ رحمت منزل علی گڑھ ۲۰؍ جنوری ۶۸ء۔ مکرمی و محترمی۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

گرامی نامہ بڑے عرصے کے بعد صادر ہوا۔ میں دہلی میں پارلیمنٹ کے جلسوں کے موقع پر ہمیشہ ہوتا ہوں البتہ جائے قیام اور ٹیلیفون کا نمبر بدلتا رہتا ہے۔ اگر جناب والا پارلیمنٹ کے زمانے میں کبھی زحمت دہی کریں گے تو میں شرف ملاقات حاصل کرسکوں گا۔

ہاں مجھے یاد ہے یہ میرے پاس آئے تھے اور یہ فرماتے تھے کہ وہ مولوی طاہر صاحب کے صاحبزادے ہیں لیکن مجھے اس وجہ سے شبہ ہوا کہ مولوی محمد طیب صاحب سے میرے تعلقات ہیں۔ اگر یہ ان کے بھتیجے ہوتے تو غالباً وہ مجھے اپنے خط کے ذریعے سے ان سے متعارف کراتے۔ بہرحال اب آپ کے خط سے مجھے معلوم ہوا کہ حضرت قاری محمد طاہر صاحب مرحوم کے بیٹے ہیں۔ میں انہیں جو پتہ آپ نے لکھا ہے اس پر جا کر

بیٹھ۔ مدادِ تیج رہا ہوں۔ تین سو روپیہ کی رقم کا انتظام تو دشوار ہے! مجھے یہ عرض کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔
اس لئے کہ "بیان راجہ بیاں" اشتراکیت اور شخصی امدادیں ساتھ ساتھ نہیں چل سکتیں، اشتراکیت اگر ہماری ریاستوں کو قوم کا مال بنانی ہیں تو پھر ان حاجت مندوں کا بار کہ جن کی ہم خدمت کیا کرتے تھے وہ بھی قوم یا قوم کے نمائندوں کی حیثیت سے حکومت کو اٹھانا چاہئے جہاں تک میں نے سنا ہے روس اور چین میں ایسا ہی ہوتا ہے
خدا کرے ۱۹۵۶ء آپ کے لئے مبارک و مسعود ثابت ہو۔ آپ کا نیاز مند احمد سعید[سہ]

خط ۶۵ سید احتشام الحسن صاحب کاندھلہ ضلع مظفر نگر محلہ مولویان۔ مکرمی محترمی دام مجدکم۔ بعد سلام مسنون یہ عریضہ ایک ذاتی غرض کے لئے لکھ رہا ہوں خدا کرے کہ بار خاطر نہ ہو۔ مجھے اپنے نام سے کاندھلہ تا دہلی موٹر ٹھیلا چلانے کے لئے پرمٹ کی ضرورت ہے۔ یہ کام چودھری چرن سنگھ وزیر مال یوپی کے ہاتھ میں ہے جس کے لئے کسی موثر سفارش کی ضرورت ہے۔ اگر ہو سکے تو کوئی موثر سفارشی خط حاصل کر کے میرے پاس بھیج دیں۔ لطف و کرم سے امید ہے میری خاطر یہ تکلیف گوارا ہوگی ممنون کرم ہوں گا۔ امید کہ مزاج گرامی بخیر ہوگا۔ صاحبزادگان کی خدمت میں سلام مسنون۔ خاکسار احتشام الحسن ۵ مارچ ۱۹۵۶ء (مرحوم)

خط ۶۶ سید محمد مجتبیٰ۔ پی سرائے مظفر پور۔ ۲ جنوری ۱۹۵۵ء محب مکرم مولوی وحید الزماں صاحب۔ سلام مسنون۔ محبت نامہ مرقومہ ۳۱ فروری وارد ہو کر کاشف حالات ہوا۔ میں نے یہاں پہنچ کر جو خط بھیجا ہے وہ موصول ہو چکا ہوگا۔ یاد فرمائی کا شکریہ۔ طبیعت ہر آن اس صحبت کو تلاش کرتی ہے اور کیا لکھوں کس قدر حسرت و مجبوری طاری رہتی ہے۔

چشمہ اور تولیہ بھیجنے کا شکریہ کس زبان سے ادا کروں۔ اللہ نے آپ لوگوں کو واقعی خیر و احسان پہنچانے کے لئے خلق کیا ہے۔ بعد خدمت خلق بود خلق حبیب الرحمٰن مصداق ہر فرد طائفہ حبیب الرحمٰن پر صادق آتا ہے۔ اللّٰھم زد فزد۔ یہاں کے حالات مولانا کے نام خط سے ظاہر ہوں گے۔ میری اس کفایت قرطاس کو معاف فرمائیں گے۔ آپ اپنے متعلق خبروں سے ہم کو ضرور مطلع کرتے رہیں گے۔ اور مولانا کے بیانات وغیرہ سے کوئی نئی چیز شائع ہو تو ضرور مجھ کو بھیج دیں گے۔ مولوی خلیل الرحمٰن، مولوی سعید، مولوی اظہر و مولوی عبداللہ و حافظ خلیل و کل دیگر اصحاب مجلس کو میرا سلام پہنچا دیں۔ میں نے تولیہ حافظ خلیل کے نام ہبہ کر دیا تھا گر آپ نے یہاں بھیج دیا۔

[سہ] یہ خط نواب آف چھتاری سابق گورنر یوپی کا ہے۔ الیکشن میں زمیندارہ پارٹی کے قائد تھے۔ بہتر جا سیاسی سوجھ بوجھ کے آدمی ہیں نہایت شریف الطبع ہیں۔ حافظ قرآن ہیں پابند صوم و صلوٰۃ ہیں (مرتب)

اب مسئلہ بتلایئے یہ کیسے فتح کیا جائے۔ فقط والسلام۔ مجتبیٰ (مرحوم ملت)

خط ۲۵ (الف) پلی سرائے مظفر پور۔ ۲۰ فروری ۱۹۵۳ء (یہ خط مولانا کو تخلیہ کال میں پڑھ کر سنایا جائے)

مولانائے محترم زید مجدکم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ میں ہر روز آپ سے عالم خیال میں گھنٹوں ملاقی و متکلم رہتا ہوں اور ایک کیف و سرور اس ملاقات و کلام غائب میں ملا کرتا ہے جس کو الفاظ ادا نہیں کر سکتے۔ کیا کہوں کس اضطراب میں آیا۔ آپ کچھ تو جانتے ہیں۔ راستے میں لکھنؤ میں جو وقت بسر ہوا اس سے بہت محظوظ رہا۔ خان بہادر اقبال علی صاحب میرے اس نظریہ سے بہت متفق رہے کہ ہم کو ایک مختصر سی جماعت اشاعت و تبلیغ اپنے نظریات کے مطابق بنانا چاہئے اور بلا خیال لومۃ لائم خاموشی سے اپنا کام کرنا چاہئے۔ آپ چاہیں تو ان کو آگے بڑھنے کے لئے تیار کر سکتے ہیں۔ کاروان سے وہ مقصد حاصل ہو گا یا نہیں ابھی نہیں کہا جا سکتا۔ مولانا ابوالحسن علی ندوی سے دو گھنٹے خوب گفتگو اکیلے ہی میں ہوئی۔ وہ تیسرے دیگر نظر آئے۔ میں نے شکایتاً عرض کیا کہ شام و دمشق و دیگر بلاد عرب سے زیادہ مستحق ہندوستان کے مسلمان ہیں کہ ان کی طرف دعوت عزیمت و تبلیغ کا رُخ کیا جائے۔ ہنس کر فرمایا کہ یہ آپ لوگوں کا کام ہے اور بلاد اسلامیہ کی روشنی سے ہندوستان بھی مستفید ہو گا۔ میں یہاں پہنچا تو دو قسم کے طوفانوں میں مبتلا ہو گیا۔ ایک تو گھر اور خاندان کا ماحول اور دوسرا مسلمانان شہر و مدرسہ جامع العلوم جس سے میری تمام زندگی وابستہ رہی ہے۔ گھر کا حال کیا لکھوں۔ پریشانیوں کے جمگھٹ میں جس صبح چار بجے پہنچا۔ میری آمد سے چھ گھنٹہ قبل بڑی لڑکی کو بچی پیدا ہوئی اور گھر پر ایک متنفس مرد بجز لڑکیوں کے نہ تھا۔ ذمہ دار افراد دیہات میں گھوم رہے تھے۔ اللہ کا شکر بجا لایا۔ دعا فرمایئے اللہ نومولود کو حیات و سلامتی دین و دنیا عطا کرے۔

مدرسہ جامع العلوم میں دستار بندی کا جلسہ ہونا میرے آنے کے دو تین روز قبل طے پایا اور دعوت نامے روانہ کر دیئے گئے۔ تقریب یہ ہوئی کہ قاری طیب صاحب کا دورہ بہار مشتہر ہوا اور جناب مولانا منت اللہ رحمانی مونگیر کی وساطت سے قاری طیب صاحب کو دعوت دے دی گئی۔ مولانا قاسم و مولانا ابوالوفا کو بھی دعوت نامہ چلا گیا ہے اور قاری طیب ۲۵ فروری کو یہاں آ رہے ہیں۔ ایک جماعت نے مولوی اسحاق گیلانی پر اصرار کیا اور ان کو بھی دعوت نامہ چلا گیا، اب تک کوئی جواب نہیں آیا ہے، غرضیکہ یہاں

علمائے دیوبند مع مہتمم صاحب اور علمائے مسلم جماعت کانپور دونوں کا اجتماع ہو رہا تھا کہ ایک مدرسہ امجدیہ جو حال ہی میں قائم ہوا ہے۔ وہ حکومت کے منظور شدہ نصاب کو پڑھا کر امداد بھی حاصل کرتا ہے مگر بریلویوں کے قبضہ میں ہے اس نے اپنے جلسے کا بھی اعلان کر دیا ہے۔ اس لیے بریلویوں کا بھی اجتماع ضرور ہوگا پارسال ایک اجتماع اس شہر میں بریلوی علماء کا ہوا تھا جس میں سخت گڑبڑ مچ گئی اور پولیس کو مداخلت کرنی پڑی اور سپرنٹنڈنٹ نے پولیس کی حفاظت میں مولانا ابراہیم کو جو مولانا احمد رضا خاں صاحب کے غالباً پوتے ہیں، جلسے سے قیام گاہ تک پہنچایا۔

بس میں اسی اضطراب میں ہوں کہ اللہ ہم کو آنے والے شر سے بچائے۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا ہے کہ دینی درسگاہوں میں یہ فتنہ انگیزیاں کیوں ہو رہی ہیں۔ یہاں بھی احیائے اسلام و المسلمین بالظاہر بہت جوش ہے باطن جدید ذرائع و مدّاتِ معاش و منفعت و گروہ سازی خفیہ مقاصد سیاست ہے۔ اس سے زیادہ کیا کہوں۔ خاطر شد پریشاں خوب من از کثرت تعبیرہا۔ بالآخر کانگریس نے وہی فیصلہ کیا جو میں نے کیا تھا۔ اور کونسل آف اسٹیٹ و لوکل کونسل کے متعلق سب سابق ناموں کی نامزدگی ہو گئی۔ میں اب اس کو صرف یہ کہہ کر ختم کرتا ہوں کہ یہ آرزو آپ کی پیدا کردہ تھی اس کو دفن کر دیجئے۔ ع اے بسا آرزو کہ خاک شدہ۔

میں صرف اس ایک جنون میں مبتلا ہوں کہ کسی صحافتی اور اشاعتی ادارے میں بیٹھوں اور صرف ہر ایک قطرہ سے خراشہائے دل کو اور بھی زخموں سے بھر کر، خون جگر کی آمیزش سے صفحات قرطاس پر گلہائے رنگا رنگ سے گلدستۂ خیال سجا کر دنیا کو نذر کروں اور "بلاغ باشد و بس" کہہ کر صبر کرتا رہوں۔

آپ کی محبت، آپ کا سلوک، آپ کی صحبتوں کی یاد اور آپ کی مرشدانہ ہدایتیں ان شاء اللہ میری زندگی کا بڑا سرمایہ رہیں گی اور دست بدعا ہوں کہ خدا مجھ کو اس سے تا حیات بہرہ ور کرتا رہے۔ آپ امرتسر شاید نہیں گئے۔ مولوی وحید نے صرف عزیزی سعید کا جانا لکھا ہے، آپ کا پروگرام آئندہ ماہ تک کیا رہے گا؟ دہلی یا رائے پور؟ تمام سرگرمیوں اور پریشانیوں کے باوجود میری گزارشیں نہ بھولئے گا اور علی صاحب، اقبال علی صاحب سے اس کے لیے سلسلہ جنبانی کریں۔ آپ چاہیں تو پانچ، دس ہزار کی فراہمی مشکل نہیں ہے (باقی آئندہ) سب لوگوں کو فرداً فرداً میرا اسلام فرمائیں۔ فقط۔ آپ کا عزیز خادم مجیب (مرحوم)

پلا سرائے مظفرپور۔ ۲۹ مئی ۵۸ء (یہ خط مولانا کو تخلیہ میں سنائیں)

خط ۲۲ (ب) مولانائے محترم۔ سلام مسنون۔ گرامی نامہ وارد ہوا۔ تفصیلات کا شکر گزار ہوں۔ امید ہے آپ کی صحت پہلے سے بہتر ہوگی۔ مولوی وحید الزماں کا قصہ سن کر سخت افسوس ہوا۔ میں آج کچھ تفصیل سے اپنی پریشانیاں گوش گزار کرنا چاہتا ہوں۔ میں جس روز امروہے سے دہلی واپس آیا تو دوسرے ہی روز یہ خبر ملی کہ میرے رہائشی مکان سے متصل جو ایک بوسیدہ مکان ایک کٹھ آرا مشین کے ساتھ تھا اور جس پر ۲۲ سال سے میں قابض تھا اور متولی سے بندوبست چالیس روپیہ سالانہ پر تھا، وہ وقف بورڈ کے حکم سے قبالہ ہو گیا۔ ایک میل کی فاصلہ پر رہنے والے دیہاتی نے بائیس سو پر قبالہ لیا اور چوبیس گھنٹے کے اندر سینہ سے مظفرپور تک دوڑ دھوپ کر کے رجسٹری کر دی گئی۔ اس میں مولوی ذوالفقار صدر جمعیۃ علماء کی خاص کوشش اور پیروی تھی۔ ان کے علاوہ ایک رکن وقف بورڈ کے ہیں۔ افسوس یہ ہے کہ قاضی احمد حسین بھی اور مظہر امام بھی ارکان میں ہیں مگر معلوم نہیں کسی کا خیال مجھ عاجز کی طرف نہ گیا۔ حالانکہ میری درخواست دو سال سے پڑی تھی اور میں نے پندرہ سو روپیہ زرِ ثمن پیش کیا تھا۔ اس وقت زمین اور مکان مذکور کی حالت یہ ہے کہ وہ میرے زنانہ مکان کا ایک حصہ اور صحن ہے۔ ایک دم ملا ہوا۔ کوئی دیوار بیچ میں حائل نہیں۔ بائیس سال کا قبضہ ہے۔ بندوبستی کی رسید ہے۔ زنانہ پاخانہ، باورچی خانہ، درویشوں کی رہائش اسی زمین پر ہے۔

ایسی حالت میں میں نے مجبوراً پرسکون جنگ کا فیصلہ کیا اور ایک مقدمہ عدالت میں حق شفع کی بنیاد پر دائر کیا۔ یہ مقدمہ دائر کرنے کے دو روز بعد چالیس آدمیوں کی مسلح جماعت میرے اسی مکان میں زبردستی داخل ہونے اور باہری دیواروں کو توڑنے کے لئے آئی۔ پولیس نے آکر امن قائم کیا۔ صلح کی گفتگو شروع ہوئی اور دو دن کے بعد ۲۲ فروری ۵۸ء کو مدرسہ عربیہ جامع العلوم کا سالانہ جلسہ تھا جس میں مولوی طیب، مولوی قاسم، مولوی ابوالنصر وغیرہ تشریف لانے والے تھے۔ مدرسہ کے مہتمم بھی یکے از متولیان تھے جنہوں نے قبالہ رجسٹری کیا تھا اس لئے مجھ سے کہا گیا کہ مدرسہ کے جلسے کے بعد ثالثی کر دی جائے گی اور زرِ ثمن و خرچہ تم ادا کر دو، قبالہ تمہارے نام ہو جائے گا۔

میں جلسے کے روز چار بجے بیٹھا کہ ایک مسلح ہجوم دیہاتیوں کا، چالیس پچاس لاٹھیاں لئے آیا اور مکان

کی دیوار ڈھانے لگا۔ میں وضو کر رہا تھا ننگے پاؤں دوڑ گیا۔ روکنا چاہا۔ بے بس تھا پردے کی دیوار، زنانے مکان میں جانے والی، ڈھادی گئی۔ مجھ پر لاٹھی سے حملے ہوئے۔ ڈھیلے برسائے گئے۔ دونوں پاؤں میں ایک ایک اینٹ کا زخم لگا۔ راستے میں پولیس آگئی، اس نے دس آدمیوں کو گرفتار کیا۔ ڈھیلے جو زنانہ آنگن میں پھینکے گئے اس سے میری ایک لڑکی بھی زخمی ہوئی۔ یہ ایسا سانحۂ الم ہوا کہ میں آج تک سرگرداں ہوں۔ اس واقعہ کا نتیجہ یہ ہوا کہ تین مقدمات فوجداری قائم ہیں۔

(۱) دفعہ ۱۰۷/۱۱۷ ضابطہ فوجداری فریق مخالف پر (۲) دفعہ ۱۴۵ بہ نیت قبضہ مکان وغیرہ۔

(۳) استغاثہ بہ نسبت مداخلت بے جا در بلوہ، وضرب وغیرہ۔ اس کے علاوہ مقدمہ حق شفع ہے۔

مجھ کو پولیس نے اس وقت تک مدد نہ دی جب تک میں ایس، پی کے پاس نہ گیا، تھانہ بالکل خلاف۔ رشوت کا بازار گرم۔ میرے پاس رشوت دینے کا سامان نہیں۔ غرض یہ کہ دو ہفتہ میرے مکان پر محافظت کے لئے پولیس تعینات ہوئی۔ اور اس مقدمے میں اس وقت تک پانچ سات سو روپیہ کی زیر باری ہو چکی ہے۔ یہ سب کچھ "سرداران قوم نے کرایا" یعنی جمعیۃ علماء اور مسلم لیگ کے بہترین پر جوش ارکان نے، اس لئے کہ میں نے "ایمان فروشی کی ہے"۔ دوسری وجہ یہ تھی کہ مجھ کو "آٹھ ہزار روپیہ نقد ملا ہے" جس کو میں بانٹ کر نہیں کھاتا۔ تیسرا جرم یہ ہے کہ "میں کسی کے آگے جھکتا نہیں، وکالت چلتی نہیں ہے، پھر بھی آگے بڑھا جاتا ہوں، یہاں تک کہ گورنمنٹ کے پیسے سے حج بھی کیا اور شاہ سعود کی آمد پر دہلی کی سیر کرتا رہا۔ اب مجھ کو نیچا دکھانا چاہیے۔

یہ وہ الفاظ ہیں جو میرے بہت پرانے رفقاء نے میرے منھ پر کہے۔ ایک سینیر وکیل صاحب نے جو بھی میرے دوست تھے، یہ کہا میرے منھ پر کہ تم نے "ایمان فروشی کی ہے" تم کسی ہمدردی کے لائق نہیں۔ سابق صدر لیگ یہاں کے بہت امیر و معتبر وکیل ہیں۔ مجھ سے ایک مخلص وکیل نے کہا کہ "تم جھکتے نہیں ہو، یہی تمھارا عیب ہے، تم وکیل صاحب سے جا کر مدد مانگو، ان کے آگے جھکو، بغیر اس کے تم اس شہر میں نہیں رہ سکتے ہو"۔ مجھ سے ہمیشہ یہ بات طنز آمیز کہتے ہیں کہ دہلی میں بیٹھ کر مولانا لدھیانوی کی تحریک خوب چلاتے ہو۔ میں نے ان سانحات سے سمجھا کہ مظفر پور بھی "دہلی" ہے۔

اب آپ سے دو التماس دست بستہ کرتا ہوں۔ (۱) اول تو یہ کہ جب ایک بار آپ مجرم ہو چکے تو

اب دوبارہ مجھ کو ہمیشہ کے لئے بلادِ عرب میں بھجوا دیجئے۔ اب میں نے ہندوستان سے جی بھر پایا۔ مجھ کو کسی طرح
بمبئی سے جدہ کا ٹکٹ امسال ہی پانی کے جہاز سے کٹوا دیجئے۔ میں آپ کا یہ ملک بہ طیبِ خاطر چھوڑ دوں۔
اگر یہ نہ ہو سکے تو آپ جس طرح بنے میرے لئے دہلی میں انتظام کریں۔ میں مظفرپور میں تو اب زندگی بسر نہیں
کر سکتا۔ میں خوب جانتا ہوں کہ آپ بہت بے دست و پا ہیں۔ مگر ساتھ ہی اب یہ بھی یقین ہو گیا کہ دہلی کی دشمنیاں
مظفرپور پہنچ گئیں۔ کوئی ماہ تو سکون کی ہو۔ بھائیوں کو سلام

قاضی صاحب و کاظمی صاحب کو بھی تسلیم۔ اگر کاظمی صاحب وہاں ہوں تو یہ خط ان کو ضرور سنا دیا
جائے۔ میں ان کو علیحدہ الہ آباد کے پتے سے بھی لکھ رہا ہوں۔ مولانا وحید الزماں کو بعد سلام معلوم ہو کہ مزید
حالات سننے کا متمنی ہوں۔ فقط محمد مجتبیٰ (مرحوم)

خط ۶۲ پی سرائے مظفرپور۔ ۲۰؍جون ۱۹۵۵ء۔ مولانائے محترم زید مجدکم۔ سلام مسنون۔ میں ۰ کی شام
کو پٹنہ بخیر و عافیت پہنچا۔ اور کل صبح وہاں سے چل کر یہاں گیارہ بجے آگیا۔ سب بچوں کو مع الخیر پایا۔ تمام سفر
میں آپ کا عطیہ گلاس ہر گھونٹ پانی کے ساتھ آپ کی شفقت اور محبت یاد دلاتا رہا۔ اور نہایت ہوشیاری
سے اس کو یہاں تک بچا لایا۔ عراقی اور شیشے کا گلاس، تجربۃً، سفر کی صعوبتوں کو برداشت نہیں کرتے اور
مسافروں اور قلیوں کی جہالت اور بدتمیزی اور ہنگامہ و کشاکش کی دوڑ بھاگ میں اکثر و بیشتر چور چور
ہو جاتے ہیں۔ اسی لئے اس مرتبہ مجھ کو کافی زحمت و توجہ سے عراقی گلاس کو محفوظ رکھنا پڑا۔ پٹنہ، دو دفعہ
سمت گھاٹ اور مظفرپور میں خود اس کا حامل رہا اور کشتی میں گود میں رکھ کر لایا۔

اس بار سفر گو مختصر رہا مگر آپ کی عنایتوں کا بوجھ تنہائی کچھ زیادہ محسوس ہوا۔ میں ہمیشہ آپ کے یہاں
سے آکر چند روز بہت بے کیف رہتا ہوں اور دعا کرتا رہتا ہوں کہ اللہ آپ کی صحبتوں سے مستفیض ہونے کا زیادہ تر
موقع دے۔ کاظمی صاحب سے ملاقات نہ ہونے کا سخت افسوس رہا اور میں الہ آباد اسٹیشن پر سخت حسرت
سے مامور رہا۔ وحید الزماں صاحب آگئے ہوں تو ان کو میرا سلام کہہ دیجئے گا۔ مولوی سعید صاحب کا لدھیانہ
میں کیا پتہ ہے جس سے خط بھیجوں؟ ماڈے پو خط لکھیں تو مولوی محمد احمد کو ضرور میرا سلام لکھ دیں۔ مولوی
خلیل الرحمٰن، مولوی عزیز الرحمٰن، مولوی طیب، حقیق، فصاحت و حافظ خلیل و مسٹر قمر اور جملہ اصحاب

پرسان حال کو سلام۔ دعا کیجیے کہ خداوند کریم پھر جلد ملاقات کا موقع دے جس کام کو گیا تھا وہ ادھورا ہی چھوڑ کر آیا ہوں۔ فقط والسلام۔ محمد مجتبیٰ (مرحوم)

خط نمبر ۶۶ (د) بکی سرائے مظفر پور۔ ۲۲ جون ۴۶ء۔ مولانائے محترم۔ میں نے یہاں پہنچ کر ایک لفافہ روانہ کیا ہے۔ پرسوں کاظمی صاحب کا ایک محبت نامہ ملا جس میں انھوں نے پیپسو اور پانی پت کرنال کی وقف اسکیم کے متعلق لکھا ہے کہ تم جلد از جلد مولانا کے پاس جاؤ۔ میں نے ان کو لکھ دیا ہے کہ میں ہفتہ عشرہ سے قبل نہیں جا سکتا۔ اسکیم کو کام کی راہ پر لگانا اور اس کی تفصیلات پر انشاء اللہ تعالےٰ بروقت ملاقات گفتگو ہوگی۔ سردست صرف یہ اطلاع دینی ہے کہ فوری طور پر اسکیم مجھ کو منظور ہے مگر میں ۲۹، ۳۰ جون سے قبل وہاں نہیں پہنچ سکتا۔ امید ہے کہ اتنی تعویق سے کوئی کام حرج نہ ہوگا۔ بقیہ عندالملاقات۔ سب لوگوں کو درجہ بدرجہ سلام و دعا۔

محمد مجتبیٰ (مرحوم)

خط نمبر ۶۶ ([illegible]) پانی پت۔ ۵ اگست ۴۶ء (نو بجے شب)۔ حضرت مولانائے محترم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ مجھ کو قریب مغرب مولانا لقاء اللہ صاحب نے آپ کا خط دکھلایا۔ میں کل تو کسی طرح حاضر نہیں ہو سکتا، کیونکہ گورنر پنجاب کا خط آگیا ہے کہ ۷ اگست کی صبح کو مجھ سے آکر ملو۔ چنانچہ میں کل ان کی ملاقات کی غرض سے روانہ ہو جاؤں گا اور ۷ اگست کو ملاقات کر کے براہ راست آپ کے پاس چلا آؤں گا یعنی ۸ اگست کی صبح دہلی میں موجود رہوں گا۔ انشاء اللہ۔ آپ مولوی منان صاحب کو ایک روز کے لیے روک رکھیں۔ میں انشاء اللہ دوپہر کی گاڑی سے ان کے ہمراہ روانہ ہو جاؤں گا۔ امید ہے کہ آپ مع الخیر ہوں گے۔ سب لوگوں کو سلام عرض کر دیں۔ میں آپ کو ابھی ٹیلیفون کرنے جا رہا تھا کہ مولانا نے حامل رقعہ کو بھیجا کہ یہ دہلی جا رہے ہیں ان ہی کو خط دے دیں اس لئے عریضہ ترسیل خدمت ہے۔ فقط آپ کا خادم محمد مجتبیٰ (مرحوم)

خط نمبر [illegible] لدھیانہ۔ ۲۸ جنوری ۴۶ء۔ جناب مولوی صاحب دام اقبالہٗ۔ بعد آداب کے عرض ہے کہ لفافہ ملا۔ حالات معلوم ہوئے۔ عرض ہے کہ گورنمنٹ جو قرضے دیتی ہے اس میں شرط یہ ہے کہ اگر دو ہزار قرضہ لینا ہو تو چار ہزار کی ایک ضمانت ہو اور چار ہزار کی دوسری ضمانت ہو یعنی دو آدمیوں کی ضمانت لیں گے۔ ایک ہی شخص کی ۸ ہزار کی ضمانت نہیں لیں گے یہ ضروری بات ہے۔ جو شخص ضمانت دے اس کی جائیداد چار یا پانچ ہزار کی ضرور ہو

کر رکھا ہے۔ تین ماہ کی حد و د بندی کا نوٹس ملا تھا۔ دو ماہ ختم ہو گئے ہیں تیسرا ماہ اسیری کا گزر رہا ہے۔ دعا فرمائیں رب قدیر استقلال کی توفیق سے نوازے۔ زندگی میں بندہ کی خواہش کہ آپ سرکار کی خدمت عالیہ میں پیش ہو کر زیارت اور خدمت کا موقع میسر ہو۔ سرکار مدنی اور حضور والا کی یاد واقعی مجھے تو بے قرار اور بے چین رکھتی ہے جس کا اظہار بذریعہ تقریر کر لیتا ہوں اور اپنے اہل کاروں سے سر ابھگت لیتا ہوں۔ نگاہ کرم اور دعا سے یاد رکھیں حضرت اقدس کی خدمت عالیہ میں ملاقات کے وقت سلام پیش کر دیں۔ بندہ کی جانب سے بھائی جان مولانا خلیل الرحمٰن صاحب، مولوی عزیز الرحمٰن صاحب، مولوی محمد احمد، حافظ سعید الرحمٰن، بھائی اظہر اور بھائی طیب صاحبان سب کی خدمت میں سلام۔ میری اہلیہ سرکار کی خدمت میں سلام پیش کرتی ہیں۔ خیریت کی اطلاع تحریر فرمائیں نوازش ہو گی۔ سلاقوالی کے احباب کی جانب سے سلام پیش ہے۔ آپکا خادم سید فضل الرحمٰن جگرانوی

خط ۲۹ فیروز پور کینٹ۔ ۲۰ رفروری ۱۹۵۶ء۔ محترم مولانا صاحب۔ السلام علیکم۔ گزارش ہے کہ دل میں آپ کو دیکھنے کی بڑی خواہش رہتی ہے جب خدا کی مہربانی ہو گی تو آپ سے ملاقات ہو جاوے گی۔ حالات ایسے ہیں کہ دلی آنا مشکل ہو گیا ہے۔ ایک میرا پیارا اور بڑا نیک مسلمان دوست میرے گاؤں بھادل پور ریاست کا میرے پاس آنا چاہتا ہے بمعہ اپنے عیال کے۔ اس کو لانا ضروری ہے ... پاس آنے کے لئے بے قرار ہے اور میں اس کے لئے کوئی راستہ بتادیں اور اس کو لانے میں میری امداد فرمادیں۔ خدا کا بڑا شکر ہے اس کی بڑی مہربانی ہے کہ میں جب یہ کہتا ہوں کہ خدا ہے۔ آپ دعا کریں کہ میں خدا سے ڈرتا رہوں اور اس کی رحمت کا جس کا میں مستحق نہیں لیکن اس کی رحمت میرے گناہوں سے بہت بہت بڑی ہے۔ دروازہ میرے نا سطے کھلا ہے۔ خدا آپ کو۔ خدا اپنے انسانوں کو سیدھا راستہ دکھلائے۔ اور ان پر اپنی رحمت کرے اور اپنے بندوں کی خیر خیرات میرے پر بھی مہربانی فرماوے۔ مولانا صاحب میں آپ کا بڑا مشکور ہوں آپ نے مجھے اس رستے میں ڈالا ہے کہ اب وہ راستہ نظر نہیں آتا ہے۔ آپ معاف کریں اگر میں یہ کہہ دوں کہ اللہ کی مہربانی سے ہی یہ ہوا۔ خدا کا شکر ہزار بار شکر۔ میں بیکس دن ایک جنگل بیابان میں بھٹکتا پھرتا تھا۔ خدا نے مجھے اپنے پر لگا لیا۔ خدا ہے۔ خدا ہے۔ خدا ہے۔ خدا ہے۔ میں اس ساری کائنات میں ایک حقیر انسان ہوں۔ آپ کی باتیں سننے کو جی کرتا ہے۔ خدا کی باتیں۔ کون کرے میرے ساتھ خدا کی باتیں۔ اللہ کا شکر۔ سب کو دعا سلام۔ آپ کا خاکسار۔ بندی ناتھ۔

ہیں یہ صدمہ دے گئے۔ بہت چاہتی ہوں کہ مجھے صبر آجائے مگر بچوں کی تڑپ نہیں دیکھی جاتی۔ دعا کیجئے کہ خدا تعالیٰ صبر عطا فرمائے۔ آپ جیسی عظیم شخصیت کا میں کس طرح شکریہ ادا کروں کہ آپ مجھے صبر کی تلقین دیتے ہیں۔ اگر آپ کی دعائیں شامل حال ہیں تو میں ضرور سکون پاؤں گی۔ مرحوم نے مرتے دم بھی آپ کو یاد فرمایا تھا مرنے سے چند منٹ قبل کچھ کہہ رہے تھے تو میری والدہ کہنے لگیں کہ مولانا صاحب کو پتہ نہیں خبر ہوئی یا نہیں۔ اگر انھیں خبر ہوتی تو وہ انھیں دیکھنے ضرور آتے اس پر انھوں نے اشارے سے آپ کو یاد کیا، حالانکہ کمزوری سے بولا نہیں جاتا تھا۔ ان کی ممانی جو قریب بیٹھی تھیں وہ آپ کے متعلق پوچھنے لگیں کہ وہ کہاں کے رہنے والے ہیں تو یکدم زور سے بول اٹھے۔ آپ نہیں جانتیں وہ دہلی کے رہنے والے ہیں۔ اور اس بات کے دومنٹ بعد کلمہ پڑھتے ہوئے وہ اس دنیائے فانی سے چل بسے کہ وہ اپنے باپ سے نہ مل سکے۔ بجز صبر کے کوئی چارہ نہیں۔ آپ بھی صبر فرمائیں اور بھائی صاحب وغیرہ کو بھی صبر کی تلقین دیں۔ میں آپ کی دعاؤں کی ہمیشہ خواستگار رہوں گی۔ یہ سب بچے آپ کو سلام لکھاتے ہیں اور آپ کی دعاؤں کے طالب ہیں۔ میں آپ کی ہمدردیوں کے لئے دل سے ممنون ہوں۔ آپ کی ذات گرامی میرے لئے تسلی کا باعث ہے۔ خدا آپ کا سایہ سب پر قائم رکھے آمین۔ گھر میں سب کی خدمت میں میرا سلام فقط خادمہ غمگین شمس النساء (بیوہ حکیم۔۔

خط ۵۱ امروہہ۔ ضلع مرادآباد ۲۰ر فروری [illegible]۔ بخدمت جناب مولانا صاحب۔ آداب خادمانہ۔

کل یامین کے ذریعے آپ کی خیریت معلوم ہوئی کیونکہ وہ میرے پاس میری خیریت طلب کرنے کے لئے آئے تھے معلوم ہوا کہ آپ میری طرف سے فکرمند ہیں۔ میں نے ایک عرصے سے آپ کو خط بھی نہیں لکھا۔ اس کی وجہ یہ رہی کہ میں کمزوری تو ایک عرصہ سے محسوس کرتی ہی تھی اب کوئی ایک ہفتہ سے میری طبیعت زیادہ خراب ہوگئی۔ میری بیٹھ میں سخت تکلیف ہے۔ سینے میں دکھن رہتی ہے۔ کھانسی برابر ہے۔ چار روز سے بخار میں مبتلا ہوں۔ کمزور ہوگئی ہوں۔ چار روز سے ڈاکٹر کا علاج شروع کیا ہے۔ مجھے اپنی ان تکالیف سے وہم بڑھ رہا ہے ہر وقت پریشان رہتی ہوں۔ خدا کا شکر ہے کہ مجھے اب تک خون تو نہیں آیا ہے۔ مگر سینے میں تکلیف رہتی ہے چھوٹے چھوٹے بچوں کا کام بھی مجھے کرنا مشکل لگتا ہے۔ لیکن جہاں تک ہو سکتا ہے کرتی ہوں۔ بڑی بچی کو اس کی خالہ نے پاکستان بلایا ہے اور میرے والد بھی میری بڑی بہن سے ملنے کو دوماہ صف سلمٰی کو ان کے پاس

عرض ہے۔ محترم شیخ محمد رفیق صاحب بھی بہت روتے رہتے ہیں۔ کئی دفعہ دعا کے سلسلہ میں تشریف لائے لیکن وہ پچھلے چوک سے واپس ہو گئے۔ ان کے دل میں برداشت نہیں رہی۔ وہ خیال کرتے ہیں کہ جاؤں تو کس کے پاس جاؤں وہ کہتے ہیں کہ میرا ایک بازو ٹوٹ گیا۔ ان کی بخشش کے لئے کئی گھروں میں تلاوت قرآن ہو رہی ہے آپ ہمیشہ ہر دعا میں ہم لوگوں کو یاد رکھیں۔ امید ہے کہ آپ ہمیں ہمیشہ اپنی دعاؤں کے زیر سایہ رکھیں گے۔ حضرت اقدس رائے پوری شاہ صاحب کی خدمت میں ہماری طرف سے السلام علیکم عرض کر دیں اور ہماری نیک سلامتی اور کاروبار کے لئے دعا کریں سرگودھا میں حضرت شاہ صاحب بخاری نے بھی ۱۵ ہزار افراد کے ساتھ اباجی کی مغفرت کے لئے دعا کی۔ عریضہ کچھ تفصیل حالات کی وجہ سے لمبا ہو گیا۔ خیر وعافیت سے اطلاع بخشیں۔ والسلام مع الکرام۔ فقط تابعداران۔ رشید احمد۔ بشیر احمد۔ ڈاکٹر فیاض الدین ہومیو پیتھ

خط نمبر۲ بہاول پور۔ ۱۲ر مارچ ۵۸ء۔ بخدمت جناب حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب مدظلہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ مزاج شریف۔ آج کے روز آپ کا عنایت نامہ ملا۔ پڑھ کر دل کو خوشی ہوئی۔ تبسم صاحب جب بھی تشریف لاویں گے ان کی ہر طرح کی خدمت کی جاوے گی۔ آپ کے جوتے کے متعلق عرض ہے کہ بندہ انڈیا کا پرمٹ بنوا رہا ہے جس وقت تیار ہو گیا آپ کا کھوسہ ساتھ لائیں گے۔ اللہ کے حکم سے پرمٹ جلد بن جاوے گا کوشش کر رہے ہیں۔ والد صاحب راضی خوشی ہیں۔ چچا کریم بخش صاحب جن کو عرصہ دو سال ہوئے فوت ہو گئے ہیں۔ مرحوم اپنے پیچھے ست لڑکیاں، دو بیویاں چھوڑ گئے ہیں۔ کاروبار بوٹ ختم ہو گیا ہے اس وقت ہمارا کاروبار زمینداری پر یا پھر ہینڈلوم فیکٹری ہے۔ گزارہ اچھا ہو رہا ہے دعا کریں۔ باقی حالات زبانی سنیں گے اور سنائیں گے آپ مہربانی فرما کر اسی پتہ پر یعنی چیف بوٹ ہاؤس کے، خط و کتابت کرتے رہا کریں۔ آپ کا لیٹر فائل کر دیا ہے۔

آپ کا مخلص عبد الحمید پروپرائٹر چیف بوٹ ہاؤس۔ بہاول پور۔ ویسٹ پاکستان۔

خط نمبر۳ دیوبند۔ ۱۶ر مارچ ۵۸ء۔ بروز جمعہ۔ نحمدہٗ و نصلی۔ مخدوم و معظم حضرت مولانا صاحب۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ۔ بفضلہ تعالیٰ آپ کی دعاؤں کے زیر سایہ آپ کا خادم اور اہل خانہ بخیریت ہیں اور طالب خیر ہیں۔ امید ہے آنحضرت بخیریت ہوں گے۔ پچھلے دنوں مولانا سعید صاحب اور بھائی احمد صاحب تشریف لائے۔ ملاقات ہوئی۔ مگر صرف رسمی گفتگو اور سلام و کلام تک محدود رہی۔ عرصہ سے جی چاہ رہا تھا کہ

آنحضرت کو اپنی خیریت کا اور دعا کی درخواست کے لئے دو چار سطریں لکھ دوں۔ مگر قلت وقت اور کثرت اشغال کی وجہ مانع رہی جس کی مصداق "از خرداں خطا و از بزرگاں عطا" کے تحت میں ملتمس ہوں

میرا امتحان سالانہ تقریری ہو چکا اور انشاء اللہ ۶ رشعبان ۱۳۸۳ھ کو شرح جامی بحث اسم، ۸ شعبان کو قطبی تصدیقات، ۹ رشعبان کو شرح وقایہ اور ۱۱ رشعبان کو میر قطبی کا تحریری امتحان ہوگا۔ تقریری امتحان میں اصول الشاشی، شرح جامی بحث فعل کا امتحان دے چکا ہوں جس کا نتیجہ اندازاً اپنی جماعت میں اول نمبر آنے کا ہے۔ اس لئے جیسا کہ عام طور پر میرے ساتھی کہتے ہیں کہ تو نے بہت عمدہ بتایا۔ اس سے میں نے اندازہ لگایا ہے حضرت مجھے نمبرات سے کوئی سروکار نہیں مجھے خوشی اس بات کی ہے کہ میں نے احساس یکسوئی کے ساتھ ان تمام مذکورہ کتابوں کا طلبا کو تکرار بھی کرایا ہے اور خداوند تعالیٰ کے فضل سے اول آنے کی بھی امید ہے۔ مگر میں سمجھتا ہوں کہ اس میں میں نے کچھ نہیں کیا بلکہ یہ سب آپ کی دعاؤں کا صدقہ اور بزرگوں کی دعاؤں کا اثر ہے امتحان کے موقع پر زیادہ طویل خط بھی نہیں لکھ سکتا۔ چونکہ اب دو بجے کے قریب میر قطبی کا تکرار کرنا ہے یہ خط میں جمعہ کی نماز کے فوراً بعد لکھ رہا ہوں ورنہ بالکل کوئی موقع نہ تھا کہ آپ کو خط لکھتا۔ میں بے چین تھا کہ کسی طرح آپ کو دو چار سطریں تحریر کردوں کہ آنحضرت میرے امتحان سالانہ کے لئے دعا فرمادیں۔ مجھے امتحان میں پاس ہونے پر بجز خدا کے کچھ دسترس نہیں ہے۔ اس لئے کہ میں محتاج ہوں آپ میرے لئے دعا فرمائیں کہ خداوند تعالیٰ مجھے امتحان میں اول نمبر کامیاب فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ مولانا سعید احمد صاحب، مولوی محمد صاحب [illegible] صاحب وغیرہم کو میرا سلام فرمادیں اور دعا فرمادیں کہ گھر میں جو پریشانیاں ہیں زیادہ ہوتی جا رہی ہیں ان کو خداوند تعالیٰ اپنے فضل سے دور کردے۔ آمین ثم آمین۔

نوٹ: جی چاہتا تھا کہ امتحان سالانہ کے بعد آپ کی زیارت سے مشرف ہوں۔ خداوند تعالیٰ آپ کی زیارت سے مشرف فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ فقط والسلام۔ آپ کا خادم جو دور رہ کر بھی آپ کی خدمت کا جذبہ رکھتا ہے۔

خط نمبر ۶: احقر محمد آصف قاسمی بن حضرت مولانا طاہر بن احمد ابن قاسم صاحب
زاد

از دیوبند۔ طاہر منزل آستانہ قاسمی ۔ ۲۸ ۔ ۶ ۔ حضرت مولانا صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ بعد سلام مسنون! امید ہے کہ مزاج عالی بخیر ہوں گے۔ دیوبند میں ہر طرح خیریت ہے۔ دو چار دن میں

عید کے موقع اچھا تھا اس لئے بطور مبارک باد نیاز نامہ ارسال کر رہا ہوں۔ خداوند تعالے آپ کو مع متعلقین
کے عید مبارک فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ چونکہ وہ وظیفہ جو ... صاحب کی طرف سے ہوا تھا اس کی میعاد متعینہ
ختم ہو رہی ہے اس لئے اس کی ایک درخواست ارسال خدمت کر رہا ہوں۔ میں حکیم صاحب کا وہ مخصوص پتہ
نہیں جانتا کہ جس پر اس درخواست کو بھیجوں اسی وجہ سے جناب کی خدمت میں روانہ کر رہا ہوں۔

یہ تو حقیقت ہے جس سے انکار ہی نہیں کیا جا سکتا لہٰذا آج تک آپ نے جو کچھ ہمارے لئے کیا بزرگانہ
شفقت کے ساتھ اتنا کیا کہ ہم جس کا کبھی بدلہ نہ چکا سکیں گے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم آپ کو اپنا "محسن اعظم"
سمجھتے ہوئے جب بھی کوئی مصیبت آپڑے آپ کی طرف لپکتے ہیں۔ کیونکہ جب چھوٹوں پر کوئی وقت آپڑے تو وہ اپنے
بزرگوں کی طرف ہی رحم طلب نظروں سے دیکھتے ہیں۔ ہمیں آپ پر ناز ہے کہ اگر خداوند تعالے نے ہمارے سے
ہمارے شفیق باپ کو لے لیا تو اس کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اس نے آپ جیسا خدا ترس اور محسن بے لوث عطا فرمایا۔
زندگی بھر میں اس وقت آپ ہی کو یاد کرتا جب کہ مجھے کوئی کام ہوتا۔ اسی لئے آنجناب کی خدمت عالیہ میں درخواست
ارسالی ہے تکلیف دہی کی معافی چاہتا ہوں چاہئے تو یہ تھا کہ میں آپ کی کوئی خدمت کرتا۔ مگر یہاں معاملہ ہی
برعکس ہے۔ دعا فرمایئے کہ اللہ تعالے مجھے کسی قابل فرما دے۔ آمین ثم آمین۔ مثل مشہور ہے آسمان سے گرا
کھجور میں اٹکا یہی صورت حال ہماری ہے۔ ایک مصیبت سے نکلنے نہیں پاتے کہ دوسری سر پہ آن کھڑی ہوتی ہے
اب ہم نے سوچا تھا کہ انشاء اللہ ٹھیک سے گزرے گی کہ ٹیکس اتنے زیادہ ہو گئے کہ بس خدا ہی سمجھے۔ تمام گھروں کے
بلوں کے، تختوں وغیرہ کے ٹیکس تقریباً ستر روپے ہوتے ہیں، ادھر کسٹوڈین میں جو ہمارے مکان کا حصہ گیا
ہے اس کا کرایہ پونے تین روپیہ ہے (ماہوار) وہ کم بخت بیس بیس مہینے کا کر کے لیتے ہیں۔ عید کے چاند میں اس کا
بھی ادا کرنا ہے۔ پہلے بجلی کے ہر ماہ روپے جاتے تھے۔ مگر اب دوسرے مہینے پچیس تیس روپیہ جاتے ہیں اس کا
بھی عید پہ دینا۔ ویسے اللہ رکھے عید کا بھی خرچ ہے۔ ورنہ بتانے کی تو ضرورت ہی نہیں کہ اگر رمضان سے پہلے
مہینوں کا خرچ پانچ روپیہ یومیہ ہوتا ہے تو رمضان میں دس روپیہ یومیہ کا خرچ ہوتا ہے۔ ایسے ہی دوسرے اخراجات
ہیں۔ غرضیکہ مولانا اگر ہم گھر کی دوسری الجھنوں سے نمٹے تھے تو اس قدر اخراجات کی بپتا ہے کہ سمجھ میں نہیں آتا
کہ کیا کریں۔ دن رات یہی سوچ ہے۔ ایک طرف آمدنی پر نظر پڑتی ہے وہ ان اخراجات کے لئے بہت ناکافی ہے۔

بس اب تو مولانا صاحب آپ مخصوص وقتوں میں دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ہمارے ان تمام مصائب کو ختم کردے تاکہ ہم اطمینان کا سانس لے سکیں۔ اور کیا تحریر کروں۔ قبلہ والدہ صاحبہ آپ کو سلام فرماتی ہیں۔

آپ کی دعاؤں کا محتاج اور خادم۔ محمد آصف قاسمی

خط ۸۶ ڈوڈلی کلاں۔ ۲۲ مارچ ۵۶ء۔ قبلہ حضرت مولانا صاحب دام ظلکم۔ السلام علیکم۔ مدت سے یہی خواہش رہی کہ آپ کے نیاز حاصل کرسکوں۔ ویزا حاصل کرنے کے بعد ۲۰ مارچ ۵۶ء کو آبائی وطن جالندھر آگیا۔ جالندھر کے قریب ہی ڈوڈلی کلاں گاؤں میں رشتے دار موجود ہیں۔ ان کے پاس ٹھہر گیا۔ ڈوڈلی ہی میں وقت زیادہ صرف ہوگیا جس کی وجہ سے آپ کی خدمت میں حاضر نہ ہوسکا۔ انشاء اللہ رمضان شریف کے بعد دوبارہ انڈیا جب آیا تو سیدھا آپ کی خدمت میں حاضر ہوں گا۔ اس وقت میری آمد مع بچوں کے ہے جس وجہ سے میں حاضر نہیں ہوسکا۔ میری واپسی ۲۶ مارچ ۵۶ء بروز سوموار ہے۔ میری جانب سے مولانا جمیل الرحمن، مولانا عزیز الرحمن کی خدمت میں السلام علیکم۔ امید ہے کہ جناب ذیل کے پتہ پر اپنی خیریت سے مطلع فرمائیں گے

(علی محمد سیا شپ آئی ایجنسی گوجرہ ضلع لائل پور) طالب دعا علی محمد جالندھری

نوٹ: تقسیم ہونے کے بعد میں گوجرہ ہی چلا گیا تھا۔ لائل پور میں اکثر حضرت مولانا انیس الرحمن صاحب سے ملاقات ہوتی رہتی ہے۔

خط ۸۷ بریہ ضلع منٹگمری۔ ۲۸ مارچ ۵۶ء۔ واجب الاحترام حضرت قبلہ مولانا صاحب السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ قلم قبلہ مرحوم و مغفور کے ہاتھ میں تھا۔ خط و کتابت خود کیا کرتے تھے۔ شاید چار ماہ پہلے آپ کو اپنی بیماری کے متعلق مجملاً لکھا تھا۔ طبیعت بے انتہا صابر تھی۔ راضی برضا کا معمول ہو چکا تھا۔ اس لئے اپنی دیرینہ بیماری کے بارے میں کچھ زیادہ تفصیل لکھنا مناسب نہیں سمجھا ہوگا۔ بہر حال سفر زیست کے بعد شروع کیا اور بہت جلد منزل مقصود پر کامران و کامیاب ہوکر دم لیا۔ یہ حقیقت ہے کہ دنیوی محبت دل و دماغ سے نکل چکی تھی۔ اسی لئے چندرہ روز پہلے صوبی جی سے فرمانے لگے کہ کچھ تو کوئی نہیں جو ساتھ لے جا رہا ہوں البتہ دل میں کسی قسم کی کوئی کدورت و کانٹا نہیں ہے۔ دل بالکل صاف لے جا رہا ہوں۔ اور یہی میرا سرمایہ ہے جس کو باعث نجات سمجھتا ہوں۔۔۔۔ دو ماہ پہلے کم شعبان دو مرتبہ پنجشنبہ کے لئے تمام خویش و اقارب اور احباب کو تاکیداً خود

خدا ملنے کو بلا کر دیا تھا۔ ساڑھے دس بجے رات کے قریب مجھے بلا کر اپنی تدفین کے بارے میں جگہ تجویز فرمائی اور فجر کی نماز کے بعد داعی اجل کو لبیک کہا۔ خاتمہ قابل رشک ہے۔ تھوڑی سی عمر میں اچھا مقام حاصل کیا۔ علاقہ ان کے اخلاق اور فیوضات کا گرویدہ ہے۔ بہت خوش نصیب انسان تھا جس کے چار بچے ماشاءاللہ حافظ ہیں پانچواں شیرخوار ہے۔ تین بھتیجے ان کی تربیت میں حافظ قرآن ہوئے۔ یہ گھر والوں کی حالت ہے۔ گرد و نواح کا اندازہ اسی سے کیا جا سکتا ہے۔ ع قیاس کن ز گلستان من بہار مرا۔ ان کا بڑا لڑکا گزشتہ سال مولوی فاضل اچھے نمبروں میں پاس کر چکا ہے۔ اس سال دورۂ حدیث بھی ختم کیا ہے اور ساتھ ہی میٹرک کا امتحان بھی دیا ہے چھوٹا دسویں میں پڑھ رہا ہے۔ اور اس سے چھوٹا پانچویں میں ہے اور بلال نو سال کا ہے جس نے بھی قرآن پاک حفظ کیا ہے۔ ذالک فضل اللہ یؤتیہ من یشاء

حاجی صاحب تین سال سے اسسٹنٹ ڈسٹرکٹ انسپکٹر مدارس ہیں اور اس وقت میاں چنوں ضلع ملتان میں لگے ہوئے ہیں۔ بڑے بھائی منظور الوہاب صاحب ہڑپہ میں تجارت کر رہے ہیں اور میں بھی ان کو اس معاملہ میں امداد دے رہا ہوں۔ اللہ تعالیٰ کا بڑا کرم ہے یہ صرف قطب العالمؒ کے تصرفات اور توجہات کا نتیجہ ہے۔ آپ حضرت کا مقدس وجود ہم سے جدا ہو رہا ہے نہ معلوم اللہ تعالیٰ کو کیا منظور ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تبارک و تعالیٰ دینی و دنیوی درجات بلند فرمائے آمین۔ ہم آپ سب بھائی اور بچے سلام و نیاز پیش کرتے ہیں بھائی منظور الوہاب صاحب نے پاسپورٹ بنوایا ہے۔ رمضان المبارک کے بعد زیارت آنے کا ارادہ رکھتے ہیں باقی جو اللہ تعالیٰ کو منظور ہے۔ والسلام مع الصدق والاحترام۔ احمد حسن عفی عنہ ہڑپہ ضلع منٹگمری۔

خط ۴۴ بدایوں ۲۴ اپریل ۱۹۵۳ء۔ محترمی۔ السلام علیکم۔ پھر ساندہ کمیٹی یو پی کے سلسلہ میں اکثر و بیشتر اضلاع میں جانا پڑتا ہے۔ عام طور پر مسلمانوں میں کانگریس سے بے رخی کو دیکھا یوں تو عموماً ۱۹۴۷ء تک ان کی اکثریت علیحدہ رہی مگر بعد کو حالات کی بنا پر شرکت کرنا چاہا بھی تو مسلمانوں میں ٹھیکہ دار قسم کی جماعتیں پیدا ہو گئیں اور ہندو کو مسلمانوں میں مقبول بنانے کے لئے قولاً تو سہی مگر عملاً ایسا کرنے لگیں کہ مسلمانوں میں اب تک کانگریس کو مقبولیت حاصل نہ ہو سکی۔ میں عرصہ سے یہ خیال کر رہا تھا کہ اس صوبہ کے مسلمانوں کا ایک خالص اجتماع ہو جس میں کانگریسی ممبران ضلع و ٹاؤن کانگریس کمیٹیاں، کانگریسی ممبران لوکل بورڈ اور پرانے کانگریسی کارکن

جو حق کی پارٹی بندی سے مجبور ہو کر خاموش بیٹھ گئے تھے۔ اس اجتماع میں یہ غور کیا جائے کہ کس طرح مسلم عوام
میں کانگریس مقبول ہو سکتی ہے اور مسلمان زیادہ سے زیادہ اس کے ممبر ہو سکتے ہیں۔ اس سلسلہ میں اخبارات
کو ایک بیان دے چکا ہوں۔ انفرادی طور پر اپنے ساتھیوں سے تبادلہ خیال کر چکا ہوں اور تقریباً ایک دو سو
گشتی خطوط ضلع وٹاؤن کمیٹیوں کو جاری کر چکا ہوں جس میں مسلمان ممبران کے پتے دریافت کئے ہیں اور دوسرے
ذرائع بھی اختیار کر رہا ہوں جس سے زیادہ سے زیادہ پتے معلوم ہو سکیں۔

اس سلسلہ میں کانگریس کو مضبوط بنانے کے لئے آپ کے دو اعلانات دیکھے ان سے مزید تقویت ذہنی
ہو گئی۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ کی ہدایت کے ماتحت یو پی میں ایک اجتماع بعد رمضان شریف کر دیا جائے اس
کے بعد ایک کل ہند اجتماع ضروری ہے۔ آپ ایک آزمودہ تجربہ کار رہنما ہیں جن پر عوام کو اعتماد ہے۔ میں بھی شروع
سے کانگریس کا پرانا خادم ہوں لیکن حال میں ادھر ادھر ہو گیا تھا۔ امید ہے کہ آپ میری اس ہر کام میں رہنمائی
کریں گے۔ نیازمند محسن نظامی سکریٹری پیپر پساد کمیٹی یو پی محلہ نیاگاؤں لکھنؤ

خط ... امرتسر [illegible] جون [illegible]۔ قبلہ محترم بزرگوار دام اقبالہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ آپ بہت دنوں سے
کوئی خیریت نامہ نہیں آیا۔ امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔ آپ نے فرمایا تھا کہ دہلی جا کر کوشش کی جائے گی کہ
خالی ہو کر آپ کو مل جائے ابھی تک وہ خالی نہیں ہوئی بلکہ اس کا ناجائز استعمال ہو رہا ہے۔ وہ لوگ جو ... ہیں
بہت بری نگاہ سے دیکھتے ہیں بلکہ پہلے سے زیادہ قبروں پر کوڑا کرکٹ پھینکتے ہیں حالانکہ مسٹر ... صاحب کہہ
گئے تھے کہ اب ان قبروں کو صاف رکھو۔ اس کا اثر نہیں لیا گیا ہے۔ میرے ساتھ ایک بہت بڑا واقعہ پیش آگیا ہے
بندہ جو مال منڈی میں فروخت کرتا ہے۔ جس آڑھتی کے پاس کرتا تھا۔ اس کے ساتھ یہ معاہدہ ہوا تھا کہ جو مال فروخت
ہو اس کی ایک پیسہ روپیہ کمیشن دوں گا۔ مال اس کے ذریعے فروخت ہوتا رہا۔ اب کچھ دنوں ہوئے اس کے ساتھ
حساب کیا۔ اس نے جھگڑا ڈال دیا ہے کہ میں ایک پیسہ روپیہ کمیشن نہیں لوں گا بلکہ دو پیسہ روپیہ لوں گا۔ میرے مال
کی بکری کی رقم اس کے پاس تھی سب روک لی ہے جس کی وجہ سے میں بہت تنگ ہوں۔ پہلے بھی بہت نقصان
ہو چکے ہیں جس کی وجہ سے سرمایہ میں کمی آگئی ہے۔ دوسرے وہ پروپیگنڈا کر رہا ہے کہ اس کے پاس دکان نہیں مسجد
میں رہتا ہے۔ اس سے میرے کاروبار پر بہت برا اثر ہوا ہے۔ آپ کو پہلے اس لئے نہیں لکھا کہ آپ بھی پریشان

ہوں گے۔ مجبوراً تنگ آکر سب احوال لکھ رہا ہوں۔ ایک مہینہ سے بالکل بے کار ہوں۔ اگر یہی حال رہا تو مجبوراً امرتسر چھوڑنا پڑے گا۔ کوشش کر رہا ہوں کہ اس سے فیصلہ ہو جائے۔ اگر فیصلہ نہ ہوا تو آپ کو اطلاع دوں گا مہربانی فرما کر اس جگہ کی کوشش کر دیں تاکہ وہ خالی ہو جائے تو اپنا انتظام ٹھیک کر کے کام کرتا ہوں۔ برادر عزیز الرحمٰن صاحب کو بولا تھا ایک عرضداشت بھی تحریر کی تھی لیکن جواب نہیں دیا۔ اس جگہ کا واقعہ دراصل یہ ہے اس میں دو شخص اقامت پذیر ہیں ایک کا نام سوچا سنگھ اور دوسرا مول سنگھ ہے۔ یہ جگہ ان کو بطور اردلی ڈپٹی کمشنر ان کو الاٹ ہوئی ہے۔ حالانکہ سوچا سنگھ اس کا اردلی ٹھیک ہے۔ مول سنگھ بھی اردلی ہے۔ لیکن جس مول سنگھ اردلی کے نام کی الاٹمنٹ ہے وہ یہاں نہیں رہتا بلکہ سوچا سنگھ کا رشتہ دار مول سنگھ اس میں رہتا ہے جو کہ کوڑا ایوں کا کام کرتا ہے۔ اتنا دھوکہ دیا ہوا ہے۔ یہ لوگ کسٹوڈین کے انسپکٹر سے ملے ہوئے ہیں اس کو معلوم ہے لیکن کوئی کارروائی ان کے خلاف نہیں کرتے۔ یہ لوگ لوکل ہیں شرنارتھی نہیں۔ معلوم فرما دیں۔ مہربانی فرما کر اس کے لئے خاص توجہ دیں۔ ورنہ معاملہ برعکس ہو جائے گا۔ ساتھ ہی امرتسر چھوڑنا پڑے گا۔ جب کوئی کاروبار نہ رہے گا۔ حاضرین کو بہت بہت السلام علیکم۔ تابع فرمان محمد ابراہیم امرتسر۔

خط ۷۹ (الف) امرتسر ۵ مئی ۱۹۵۶ء۔ محترم قبلہ بزرگوار دام اقبالہٗ۔ السلام علیکم۔ گزارش ہے۔ خیریت نامہ ملا احوال پڑھ کر بہت خوشی ہوئی۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کی ہدایتوں پر پورا پورا عمل کیا جائے گا۔ مسٹر چپ صاحب سے ملاقات کر کے سب معاملہ گوش گزار کر دیا جائے گا اور موقع بھی دکھا دیا جائے گا تاکہ ان کو سمجھنے میں آسانی ہو جائے۔ حقیر نے ۱۹۵۲ء سے امرتسر میں کام شروع کیا ہوا ہے۔ اس سے پہلے بمبئی دہلی وغیرہ میں مقیم رہا ہے خاص امرتسر کا رہنے والا ہوں اور صرف اکیلا ہی رہ رہا ہوں۔ تمام اہل و عیال پاکستان میں رہتے ہیں۔ کاروبار معمولی گزر اوقات تنگ ہے۔ حقیر آپ سے ناراض کیسے ہو سکتا ہے۔ آپ بزرگ ہیں۔ آپ کو حق حاصل ہے۔ آپ سب کچھ پوچھ سکتے ہیں۔ چھ جماعت تک تعلیم حاصل کی تھی۔ اس کے بعد اپنے کاروبار میں لگ گیا تھا کیونکہ خدا کا فضل تھا۔ کاروبار بہت وسیع تھا یہی فروٹ کا کام تھا اور کچھ زمینداری تھا۔ اگر آپ کی نظر عنایت شامل حال رہے انشاء اللہ تعالیٰ سب مشکلیں آسان ہو کر کاروبار بہت وسیع ہو سکتا ہے۔ سری کرشن صاحب چھبر ڈپٹی کمشنر صاحب کا نام ہے معلوم فرما دیں جو کارروائی ہو تحریر فرمائیں۔ احقر محمد ابراہیم۔ امرتسر

خط نمبر ۹ ۔ ۱۸ اپریل ۱۹۳۸ء ۔ حضرت مولانا ۔ تعجب ہے کہ آپ نے "نصرۃ الابرار" کمل بھیجی یا اس کی نقل دینے کا وعدہ فرمایا اور میر صاحب کے ہاتھ چھوٹی کتاب بھیج دی ۔ میری کتاب پریس میں گئی ۔ انشاء اللہ پندرہ بیس دن میں چھپ جائے گی ۔ سرگزشت مجاہدین بھی پندرہ بیس دن میں مکمل ہو کر پریس کے حوالہ ہو جائے گی " جماعت مجاہدین " شائع ہوتے ہی خدمت والا میں بھیجوں گا ۔ میں نے میر صاحب سے عرض کیا تھا کہ آپ تک یہ پیغام پہنچا دیں مجھے چند روز کے لئے اس کتاب کی ضرورت ہے اور اس کا وقت نزدیک آگیا ہے

آپ کو یاد ہوگا کہ میں نے قیام دہلی کے دوران میں اپنے ایک عزیز دوست کے بھائی حامد علی صاحب کے معاملے کی طرف آپ کی توجہ مبذول کرائی تھی ۔ ان کے لئے آپ نے اپنے ایک دوست سے جن کا نام غالباً ددار کا داس تھا کہا بھی تھا لیکن وہ معاملہ ان کے ہاتھ میں نہ تھا ۔ نیچے سے فیصلہ حامد علی صاحب کے حق میں ہو گیا ہے ۔ اب دوار کا داس صاحب کے پاس پیش ہوگیا ہے ۔ غالباً ۲۰ اپریل تاریخ مقرر ہوئی ۔ اس سے پیشتر ایک مرتبہ خود تکلیف برداشت کریں اور اپنے دوست کے پاس جا کر حامد علی صاحب کے معاملے کے متعلق تاکید کر دیں ۔ یہ معاملہ اور بھی صاف ہو گیا ہے ۔ نیچے کا فیصلہ جو حق و انصاف پر مبنی ہے بحال رہنا چاہیئے آپ کو خود جا کر یہ کام انجام دینا چاہیئے ۔ تاکہ اطمینان ہو جائے ۔ دو تین اپریل تک میرے آنے کا موقع تھا ۔ اب بظاہر حضرت مولانا کی واپسی تک بظاہر کوئی موقع نہیں ۔ دعا کیجئے کہ بہتر اوقات میں آپ سے ملاقات ہو ۔ میر صاحب کی خدمت میں سلام شوق پہنچا دیجئے نیز اپنے تمام دوستوں ، مجوّں اور صاحبزادگان عالی قدر کو ۔ والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ۔ آپ کا ۔ غلام رسول مہر[1] (مرحوم)

خط نمبر ۱۰ (الف) ۔ ۱۱ فروری ۱۹۵۵ء ۔ حضرت مولانا ۔ گرامی نامہ کے لئے شکر گزار ہوں ۔ میں نے دو تین مرتبہ آنے کا قصد کیا ۔ لیکن اتفاقیہ موانع پیش آتے رہے ۔ اب کے مصمم ارادہ ہے صرف ایک دوست کی اطلاع کے انتظار میں توقف ہوں ۔ آپ کی صحت کے حالات وقتاً فوقتاً آنے جانے والوں سے دریافت کرتا رہتا ہوں ۔ خدا آپ کو دیر سلامت رکھے اور مقاصد مہمہ ملی و قومی کی تکمیل کا موقع عطا فرمائے ۔ استفسارات کے باب میں اجمالاً عرض کیجئے ہو (۱) جو بابا فرید کا دوست تعلق گردانتا ہے تھا وہ بابا فرید شکر گنج نہ تھے بلکہ اس نام کے ایک اور بزرگ تھے ۔ لہذا حضرت شکر گنج اور گرو نانک کے زمانے میں موافقت کا سوال پیدا ہی نہیں ہوتا ۔

[1] مدراس خط بجناب مولانا غلام رسول مرحوم ایڈیٹر روزنامہ انقلاب کے ہیں جو صاحب کے رئیس الاحرار سے گہرے تعلقات تھے ۔ مرحوم نے اسی برس کی عمر میں ۱۹۷۱ء میں انتقال فرمایا ۔

گرو نانک کے دوست بابا فرید کے حالات غالباً سردار موہن سنگھ دیوانہ نے ایک مرتبہ اورینٹل کالج میگزین میں لکھے تھے۔ یہ مئی ۱۹۳۶ء کا نمبر تھا۔ اب اس کا ملنا مشکل ہے۔ لیکن اگر سردار موہن سنگھ سے تفصیلات معلوم ہو سکیں تو میں لکھ دوں گا۔ انھیں فرید ثانی کہتے ہیں۔

۲۔ گرنتھ صاحب کی ترتیب کے بارے میں زیادہ کرید کی ضرورت نہیں۔ جس حد تک مجھے علم ہے، اکثر سکھ مصنفین اس حقیقت کو تسلیم کرتے رہے ہیں کہ اس میں وہ تمام اچھی چیزیں لے لی گئیں جو اخلاق و اعمال کے تزکیہ کے لئے مفید ہو سکتی تھیں، خواہ وہ سکھ گروؤں کی تھیں یا مسلمان اور ہندو درویشوں کی۔ مثال کے طور پر سردار خزان سنگھ نے سکھ دھرم اور اس کے فلسفے پر انگریزی زبان میں جو کتاب لکھی تھی اس میں پہلا سلسلہ حالات گرو ارجن جی یہ سب کچھ دیکھا جا سکتا ہے یعنی کتاب مذکورہ کی جلد اول میں۔ یہ کتاب اب یہاں نہیں مل سکتی۔ لیکن اگر تفصیل درکار ہو تو میں فرصت پا کر لکھ سکتا ہوں۔ البتہ گرنتھ صاحب سے حوالے نہیں دے سکتا۔ اس لئے کہ یہ کام میری دسترس سے باہر ہے۔

۳۔ شیخ میاں میر اور گرو ارجن جی کے تعلقات کی تفصیل مجھے معلوم نہیں۔ لیکن یہ معلوم ہے کہ دربار صاحب کی بنیاد نیز کا شیخ موصوف کے ہاتھ سے رکھوائی گئی تھی۔ اگر تفصیلات درکار ہوں تو کچھ دیر انتظار کرنا پڑے گا۔

۴۔ گرو تیغ بہادر جی کے واقعہ محزنہ کی کیفیت میرے نزدیک یہ ہے کہ افراد خاندان میں منصب نبی کے متعلق نزاع پیدا ہو گئی تھی اور ایک فریق نے مقدمہ دربار شاہی میں دائر کر دیا تھا۔ گرو صاحب کو جواب طلبی کے سلسلے میں بلایا گیا تو انھیں غالباً اس بنا پر قلق ہوا کہ گھر کا جھگڑا عالم آشکار ہوا اور فیصلہ ایسے فریق سے طلب کیا گیا، جو مذہباً گرو صاحب کے نزدیک فیصلے کا حق دار نہ تھا۔ لہٰذا انھوں نے جان دینے کا فیصلہ کر لیا اگرچہ سکھ مورخین اس بات سے متفق نہیں ہیں بلکہ مورخین کا کہنا ہے کہ اورنگ زیب نے زیادتی سے کام لیا ہے۔

اس بارے میں دو باتیں اور سن لیجئے جو میرے نزدیک بنیادی حیثیت رکھتی ہیں۔

ا۔ مسلم سلاطین کے ہر فعل کو جائز ثابت کرنے کا ذمہ کوئی نہیں اٹھا سکتا۔ خواہ وہ اورنگ زیب عالمگیر ہی کیوں نہ ہو اور پوری تاریخ کسی قوم کی بھی بے داغ نہیں۔ البتہ حکم لگاتے وقت سب سے پہلے یہ دیکھا جاتا ہے کہ جس شخص کے بارے میں حکم لگانا ہوتا ہے، اس کے عام افعال و کردار کی حیثیت کیا ہے۔ اگر اس پر اعتراض کی گنجائش

کہ جو کسی بظاہر ناگوار فعل کے لئے مناسب توجیہ تلاش کی جائے گی۔ جو بلحاظ حالات معقول ہو ورنہ [illegible]
لگایا جائے گا۔

گورو ارجن دیو جی کے زمانے سے مغل حکومت اور گوروؤں میں اختلافات
شروع ہو گئے تھے جن کی حکمت عملی کے بارے میں فیصلہ کرنا محققین کا کام ہے۔ صرف سکھ
گورو ہی نہیں بلکہ بعض مسلم اکابر بھی اس معاملہ میں ماخوذ ہوئے۔ گورو ہرگوبند جی کے ساتھ جہانگیر کے
بہتر تعلقات تھے کہ ہر وقت انہیں ساتھ رکھتا تھا۔ پھر شاہجہاں کے زمانے میں گورو ہرگوبند جی اور شاہی فوج
کے درمیان مزاحمت پیدا ہو گئی۔ واضح رہے کہ شاہجہان نے باوجود درویش دوستی کے شیخ آدم بنوری کو ہندوستان
سے چلے جانے کا حکم دے دیا تھا۔ اس لئے کہ ان کے ساتھ پٹھانوں کی بہت بڑی جماعت رہا کرتی تھی اور
دربار میں اس واقعہ کو خطرناک صورت میں پیش کیا گیا تھا۔ چنانچہ حضرت آدم بنوری کا انتقال مدینہ منورہ میں ہوا۔

بہرحال اگر یہ اجمال کفایت کرے تو خیر ورنہ اطلاع دیجئے کہ میں تفصیلات مرتب کر کے بھیج دوں۔
اس میں وقت ضرور لگے گا۔ آپ کو یہ سن کر خوشی ہوگی کہ آپ کے خاندان کے کچھ حالات مجھے مولانا محمد حسین
بٹالوی مرحوم کے رسالے سے مل گئے لیکن افراد کے حالات مطلوب ہیں۔ کاش آپ انہیں میرے لئے جمع کر دیں۔
تمام احباب کی خدمت میں سلام پہنچا دیجئے۔ مشتاق زیارت۔ محمد اکرم (مرحوم)

خط ۵ سرگودھا۔ ۹ مئی ۱۹۵۸ء۔ مکرمی حضرت مولانا زید مجدکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔ آپ کا گرامی نا
ملا حالات سے آگاہی ہوئی۔ خط کو اس لئے دیر ہو گئی کہ شیخ صاحب رائے پور گئے ہوئے تھے۔ حاجی محمد دین
مرحوم کی پہلی بیوی انتقال کر گئی تھیں۔ دوسری بیوی کراچی اپنے بھائی کے پاس ہے۔ ان کی دو لڑکیاں بھی
انتقال کر گئی تھیں۔ لڑکا پیدا ہی نہیں ہوا تھا۔ ایک لڑکی رائے پور میں ہے اور ان کی والدہ بھی دیر ہوئی فوت
ہو گئی تھیں۔ شیخ محمد رفیق صاحب اور شیخ حسین بخش صاحب دوسرے سب حضرات آپ کو سلام کہتے ہیں۔ حافظ
سعید الرحمن صاحب کے نیک کام کے لئے ہم سب لوگ دعا کرتے ہیں۔ ابا جی علیہ الرحمۃ اگر حیات ہوتے تو وہ بہت
خوش ہوتے۔ ماموں صاحب بھی سلام عرض کرتے ہیں۔ اور ماموں صاحب اور میری طرف سے مولوی خلیل الرحمن
مولوی عزیز الرحمن اور مولوی طیب صاحبان کی خدمت میں سلام عرض ہے۔ امید ہے کہ آپ دعا کے وقت

ہیں ضرور یاد کر لیا کریں گے۔ دعا کے سخت محتاج ہیں۔ خاص طور پر دعا کیا کریں۔ تکیہ! عرض ہے۔ والسلام مع الاکرام۔ خادم ناچیز فیاض الدین۔ شیخ حاجی عمر دین صاحب لائل پور میں دفن کیے گئے ہیں۔

خط ۸۲ نئی دہلی ۲۱ مئی ۱۹۵۳ء۔ محترم مولانا صاحب ۔ جے ہند۔ آپ کے خیالات سن کر مجھے جتنی خوشی ہوئی اسے بیان کرنا ناممکن ہے۔ میں نے آپ کے متعلق جو کچھ سنا تھا، آپ کو اس سے بھی بلند پایا۔ جس قوم میں مولانا آزاد، مولانا حسین احمد مدنی اور مولانا حبیب الرحمٰن جیسی شخصیتوں نے جنم لیا ہے وہ امر ہے اور تعظیم کے قابل ہے۔ بہت کم ایسے لوگ ہیں جن پر بٹوارے کی تلخیاں اثر انداز نہیں ہو سکیں۔ آپ ان تھوڑے سے گنتی کے لوگوں میں ہیں۔ پرماتما آپ کی عمر دراز کرے اور دوسروں کے لئے مشعل راہ بنائے۔ مولانا صاحب بڑے آدمی اپنے نیک خیالات کی بدولت قوموں اور ملکوں کی قسمت بدل دیا کرتے ہیں۔ کاش لوگ آپ سے سبق سیکھیں اور فرقہ وارانہ آلائشوں سے بلند ہو کر سچے دیش بھگت بنیں۔ گو اخبار کے کام میں بہت مصروف رہنا پڑتا ہے لیکن جناب کے تئیں اپنی عقیدت کا ثبوت پیش کرنے کے لئے گاہے بگاہے نیاز حاصل کرنے کی کوشش کیا کروں گا۔ تابعدار چمن لال آزاد نیوز چیف ایڈیٹر پرتاپ اخبار

خط ۸۳ (الف) نئی دہلی۔ ۱۳ مارچ ۵۸ء۔ محترم مولانا صاحب سلام۔ پچھلے چند ماہ سے حالات جو رخ اختیار کر رہے ہیں۔ ان سے یہ دکھائی دیتا ہے کہ پاکستان اور بھارت میں کشمیر کے معاملے پر ٹکر ناگزیر ہے۔ ظاہر ہے کہ اگر بدقسمتی سے ایسا ہوا تو ملک کی ترقی و تعمیر کی تمام اسکیمیں کھٹائی میں پڑ جائیں گی۔ لیکن مشکل یہ ہے کہ اس معاملہ پر دونوں دیشوں کے لوگ جذبات کی رو میں بہہ رہے ہیں اور ٹھنڈے دل و دماغ سے غور نہیں کرتے۔ اس لئے اس بات کی ضرورت ہے کہ آپ جیسے کچھ اور لیڈر میدان میں آئیں اور ایسی فضا پیدا کریں جس سے یہ مسئلہ جنگ کے بغیر حل ہو جائے۔ پنڈت جی اور مولانا صاحب کے ساتھ آپ کے ذاتی تعلقات ہیں براہِ مہربانی انہیں نیک مشورہ دیجئے اور حقائق ان کے سامنے رکھئے۔ شیخ عبداللہ کے باہر ہوتے ہوئے کشمیر کے مسلمان لازمی طور پر ہمارا ساتھ دیں گے لیکن موجودہ حالات میں یعنی بخشی غلام محمد کے پردھان منتری ہوتے ہوئے اس معاملہ میں کشمیری باشندوں سے دلی تعاون کی امید رکھنا ٹھیک نہیں۔ میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ جس دن کشمیر کے لیڈروں میں پھوٹ پڑ گئی تھی، اور بخشی نے عبداللہ کو جیل میں ڈال دیا تھا اس دن ہم آدھی بازی ہار گئے تھے۔ اب یہ معاملہ بڑا پیچیدہ ہے اور سے سلجھانے کی کوشش کرنی چاہئے۔ ملک کا کوئی بھی خواہ اس معاملہ پر ٹکر کو پسند نہیں کرے گا۔ آپ پنڈت جی

اندولا صاحب آپ اپنا اثر و رسوخ استعمال کرتے ہوئے انہیں سمجھائیے کہ یہ مسئلہ صلح صفائی سے حل ہونا چاہیے
اور کسی بھی حالت میں جنگ کی نوبت نہیں آنی چاہیے۔ میری پرارتھنا ہے کہ پرماتما آپ کو اس قدر شکتی اور ہمت دے
کہ آپ سچی بات کہنے سے کسی سے بھی نہ ہچکچائیں ـــ تابعدار چمن لال آزاد، سینئر چیف ایڈیٹر اخبار پرتاپ

خط نمبر ۲۵۰ کراچی ۱۰ ارجولائی ۵۶ء۔ مکرم معظم قبلہ مولانا صاحب السلام علیکم بعد آداب کے عرض ہے کہ ڈاکٹر
فیاض الدین صاحب لدھیانوی حال مقیم سرگودھا کا خط قبلہ حاجی صاحب کے افسوس کا ملا جس میں آپ کی طرف
سے بہت افسوس ملا تھا۔ قبلہ سوائے افسوس کے اور کوئی چارہ نہیں۔ قبلہ حاجی صاحب کا اتنا سخت صدمہ ہے
کہ بیان سے باہر ہے۔ مگر خدائے تعالیٰ کے کاموں میں کوئی دخل نہیں دیا جاتا۔ حاجی صاحب کا لاہور میں گردہ
کا آپریشن ہوا تھا۔ آپریشن کے ۲ گھنٹے بعد حاجی صاحب کا انتقال ہو گیا۔ صدمہ تو ان کا میں بیان نہیں کر سکتا۔ مگر
خدا تعالیٰ کا شکر ہے کہ حاجی صاحب نے سب کام اپنے ہاتھ سے طے کیے یہاں تک کہ سب رشتے دار اور حق داروں
کے لیے وصیت تحریر کی جس کو دیکھنے والے حیران ہوتے ہیں اور آخر دم تک کلمہ پڑھتے رہے۔ خدا تعالیٰ ان کو جنت
فردوس میں جگہ دے اور ہم کو صبر دے اور زیادہ کیا عرض کروں بس دعا ہے۔ [illegible] آداب۔

اکرام الحق۔ کراچی معرفت حاجی محمد علی۔ کنگرا محمد رنگ والے۔

خط نمبر ۲۵۱ لدھیانہ ۲۰ اگست ۵۶ء۔ مکرمی مولانا صاحب۔ تسلیم۔ میاں [illegible] پڑھ
کر خوشی ہوئی کہ آپ کی صحت آگے سے اچھی ہے۔ خدا کرے کہ آپ جلد مکمل طور پر صحتیاب [illegible] جائیں
میں سوچ سمجھ کر خاص خاص خبریں پڑھتا ہوں۔ اتوار کو ہندوستان اسٹینڈرڈ [illegible] باقی
کسی اخبار کو پچھلے ۳ سال سے ہاتھ نہیں لگایا۔ ہاں آپ ملاپ پر بھات ماجیت کی تحریر [illegible] اور دماغی طور
پر بہت ٹھیک رہتا ہوں ـــــ افسوس مجھے اس بات کا ہے کہ پہلے آپ کی بیماری کا پتہ نہ لگ سکا اور نہ آپ نے خط لکھا۔
ورنہ میں خود حاضر ہوتا۔ عنقریب ہفتہ یا دو ہفتہ میں شاید یا یقیناً دہلی آنا ہوگا۔ [illegible] خدمت ہوں [illegible]
چندی گڑھ جا رہا ہوں۔ وہاں رہائش رکھوں گا۔ کسی ممبری کی طرف نگاہ نہیں۔ البتہ [illegible] صاحب [illegible] سے
بے حد شرارت کروں گا اور اس پاگل پن کا پاگل بن کر علاج کروں گا۔ آپ کی امداد کی ضرورت ہوگی۔ لیکن پتہ نہیں کہ
پچھلے ۸۰۰ سال سے آپ کہاں پہنچے ہیں۔

جہاں تک منی لال کالیہ قبل تقسیم ملک کا تعلق ہے وہ فوت ہو چکا ہے۔ "منی لال لدھیانہ والا" ایک بے نیاز
حیثیت سے بنا ہے اور چندی گڑھ کی چڑھتی جوانی میں نوجوان ہوگا۔ اسے اپنے کسی نزدیکی، دور کے رشتہ دار کا بوجھ
نہیں ہوگا۔ وہ کسی جماعت کا ممبر نہیں ہوگا۔ لیکن ذاتی تعلقات کی بے حد دولت کو اور بڑھائے گا اور یہ دولت اس کے
دوستوں کے لئے مشترکہ سرمایہ ہوگی۔ ایک دار العلم قائم کرے گا جہاں ہندوستانی ساخت کے انسان بنائے جائیں گے اور
پورے ڈھانچے میں بنے ہوئے ہندوستانیوں کے دماغ و جسم کی مرمت کرکے نئے مشینری میں احتیاط سے چلانے
کے قابل بنایا جائے گا۔ کچھ کام آپ کے اور عزیزوں کے سپرد کرنے والے میرے ہاتھ میں ہیں۔ دلی آیا تو بات کروں گا ورنہ
آپ خود یا عزیز میاں یہاں آجائیں۔ اچھے کام ہیں اور آپ کے کرنے والے ہیں۔ بہت سے لوگوں کا اس میں فائدہ ہوگا
اللہ دیا میاں کا کام ہو جاوے گا اور جلد ہوتے ہی آپ کو اطلاع دوں گا۔ عزیزوں کو پیار۔ آپ کا منی لال۔ کالیہ۔

خط ۵۵ کراچی۔ ۳۱ اگست ۶۰ء۔ مخدوم مکرم جناب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب لدھیانوی۔ السلام علیکم۔
عنایت نامہ کا شکریہ ادا کرتے ہوئے عرض ہے کہ میں آپ سے دلی میں مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی مسجد میں ان کی حیات
میں کئی بار مل چکا ہوں۔ مدینہ طیبہ میں آپ کی تشریف آوری کی خبر سنی تھی مگر میں علیل تھا۔ میں خود تو حاضر نہ ہو سکا اور
آپ کی کرم فرمائی کا علم آج آپ کے عنایت نامہ سے ہوا۔ افسوس ہے کہ نیاز حاصل نہ کر سکا۔ مناجات مقبول ۲۵ ہزار
چھپ چکی ہیں اور سارے پاکستان میں تقسیم ہو چکی ہیں۔ بلاک بنے ہوئے موجود ہیں یہ کام انجمن اشاعت قرآن عظیم
نے انجام دیا ہے۔ سید محمد خلیل صاحب اس انجمن کے صدر ہیں جو سید محمد جمیل صاحب کے والد ہیں۔ ان کا پتہ
اکاؤنٹنٹ جنرل پاکستان کراچی ہے۔ آپ کا سلام پہنچانے کے لئے فوراً ٹیلیفون کیا لیکن وہ موجود نہیں ملے۔ دوسرے
موقع پر یہ کام پورا ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ دعا حسن خاتمہ کا امیدوار محمد وجیہ الدین۔ صدر کراچی

خط ۵۵ الف۔ بچھی پور گورکھپور۔ ۵ ستمبر ۶۰ء۔ مکرمی۔ سلام مسنون۔ یہاں ہم لوگ ایسی جگہ پر آگئے ہیں کہ جہاں پر ڈاکخانہ
وغیرہ کا پتہ نہیں ہے۔ پروگرام تو ہر روز کا ہی ہوتا ہے مگر مشکل یہ ہے کہ آپ تک پہنچنا مشکل ہے۔ صرف اسی ایک خط کو
پہنچانے کے لئے ۱۲ میل سائیکل سے آدمی بھیجنا پڑا ہے۔ ہاں کبھی کبھی کا پروگرام بھیجا کریں گے آپ مطمئن رہیں اور کسی
قسم کا فکر نہ کریں۔ دیگر دہلی آنے پر جو پروگرام یہاں پر ہوتا ہے وہ ہمارے ذہنوں میں ہوگا ہی اسے آپ کی خدمت میں آکر
سنائیں گے۔ آپ دعائے خیر کریں کہ اللہ تعالیٰ ہمیں یہاں پر کامیابی نصیب فرمائیں۔ باقی خیریت ہے۔ جواب سے

مطلع فرمائیں۔ آپ کے خیر اندیش فضل الرحمٰن صاحب قاسمی حسن پوری۔ عبد العزیز صاحب ظفر جنگ پوری۔

## حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا مدظلہٗ کا خاص خط

خط نمبر ۹ عزیز گرامی قدر و منزلت۔ تمہاری مرتبہ کتاب پہنچی تھی اور میں نے فرطِ شوق میں اپنے واقفین کے حالات مشارکے بعد کو اُن بعد کر کے سن لئے تھے اور رسید بھی لکھوا دی تھی جس میں غالباً میں نے اس کا بھی اظہار کیا تھا کہ تمہارے والد صاحب کے حالات بہت ہی کم آئے۔ پرسوں کل کی ڈاک سے تمہارا محبت نامہ پہنچا جس میں مولانا مرحوم کے مفصل حالات پر تمہاری تالیف معلوم ہو کر بہت ہی مسرت ہوئی۔ خدا کرے میری زندگی میں چھپ جائے تو میں بھی سننے کی کوشش کروں گا۔ اللہ تعالیٰ تمہیں اس سعی میں کامیاب فرمائے۔ بہت اشتیاق پیدا ہو گیا۔ میں نے مولانا کا ذکر تو متعدد کتابوں میں کیا ہے۔ اس لئے کہ مولانا کی ابتدا تو میرے اور ان کے ذوق کے خلاف کی تھی اور منتہا تو نہایت ہی محبت اور یگانگت کی تھی مگر میں تو جب سے آیا ہوں اس قدر ہجوم میں گھرا ہوں کہ ماہ مبارک میں تقریباً دو ہزار کا مجمع مستقل رہا اور اس سے پہلے میری آمد کا ہجوم رہا اور اب واپسی کا ہجوم بہت ہو رہا ہے اس واسطے مجھے تو بالکل ذہن میں نہیں کہ آپ نے جس مضمون کا اشارہ لکھا ہے وہ کس کتاب میں ہوگا اور وہ کون سا مضمون ہے۔ میرا ایک سلسلہ تالیف آپ بیتی کا کئی سال سے چل رہا ہے۔ شاید اس میں تو مولانا کا تذکرہ بار بار آیا ہی ہوگا۔ مگر مولوی نصیر نے بیان کیا کہ اس کی کئی جلدیں ختم ہو گئیں۔ اس وقت تو میں ضروری خطوط بھی نہیں لکھوا سکتا اور مسلسل مضامین مجھے یاد بھی نہیں۔ بے تذکرہ پر بات یاد آتی ہے۔ مدینہ پاک پہنچ کر حج کے دو ماہ بعد کچھ دماغ فارغ ہو سکتا ہے۔ فقط والسلام

حضرت اقدس شیخ الحدیث صاحب فیوضہم تعلم مظہر عالم مظفر پوری۔ ۱۱ شوال ۹۵ھ سہارن پور (یو پی)

خط نمبر ۱۰ لائل پور ۱۶ جولائی ۷۶ء بزرگوار محترم قبلہ والد صاحب! زید مجدکم آپ کے اس احساس اور ہمدردی کا شکر گزار ہوں ــ بیشک مشیتِ ایزدی میں انسان کا کوئی دخل نہیں۔ اللہ تعالیٰ جو کرتے ہیں بہتر ہی کرتے ہیں آپ سے استدعا ہے کہ مرحومہ کی مغفرت کے لئے دعا فرماتے رہا کریں۔ بھائی عزیز الرحمٰن اور دیگر اہل خانہ کی ہمدردی بھی میرے لئے باعث سکون ہے اور ان کی اس عنایت اور محبت کا شکریہ۔ مرحومہ نے تین ہوش مند بچے چھوڑے ہیں جن میں سے بڑے لڑکے کی عمر چھ سال ہے۔ دوسری دونوں لڑکیوں کی عمر بالترتیب چار سال اور دو سال ہے مرحومہ نے مرتے وقت ایک نوزائیدہ بچہ چھوڑا تھا جسے اس کے مرنے کے ۱۰ گھنٹے بعد بھائی سردار محمد کی اہلیہ

کی گود میں ڈال دیا تھا کیونکہ گھر میں اس کی بچی والدہ مرچکی تھی اور وہ مرحومہ کے انتقال سے پندرہ گھنٹے بعد بھائی سردار محمد کی معیت میں جہلم سے لائی پیدا گئی تھی — لیکن اللہ تعالےٰ کو اس کی زندگی منظور نہیں تھی اور وہ ۴۸ گھنٹے زندہ رہنے کے بعد اپنی حقیقی والدہ کی آغوش میں پہنچ گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون

علاوہ ازیں اور کوئی خاص بات قابل ذکر نہیں ہے۔ گھر میں جملہ اہل خانہ بخیر و عافیت ہیں اور آپ کو بالخصوص اور دیگر اہل خانہ کو سلام قبول ہو۔ بھائی سردار محمد بچوں سمیت جہلم سے آئے ہوئے تھے جس وجہ سے آپ کو فی الفور جواب دیا جا رہا ہے ورنہ مجھ بے علم سے یہ توقع عبث تھی کہ آپ کو جلد جواب دیا جا سکتا۔

آج صبح بھائی انیس الرحمٰن صاحب کی زبانی آپ کی تندرستی کا حال معلوم ہو کر بے حد خوشی ہوئی۔ دعا ہے کہ اللہ تعالےٰ آپ کو جلد از جلد صحت کامل عطا فرمائے۔ آمین! ثم آمین!! اور آپ کا سایہ ہمیشہ ہم پر قائم رکھے۔ آمین۔

آپ کا تابعدار۔ گلزار محمد (لدھیانوی)

# خدا کے پاک بندوں کو ——!

سما سکتا نہیں پہنائے فطرت میں مرا سودا — غلط تھا اے جنوں شاید ترا اندازۂ صحرا
خدا کے پاک بندوں کو حکومت میں غلامی میں — زرہ کوئی اگر محفوظ رکھتی ہے تو استغنیٰ
نہ کر تقلید اے جبریل میرے جذب و مستی کی — تن آساں عرشیوں کو ذکر و تسبیح و طواف اولیٰ
رہے ہیں اور رہیں فرعون میری گھات میں اب تک — مجھے کیا غم کہ میری آستیں میں ہے ید بیضا
خودی سے اس طلسم رنگ و بو کو توڑ سکتے ہیں — یہی توحید تھی جس کو نہ تو سمجھا نہ میں سمجھا
وہ دانائے سبل ختم الرسل مولائے کل جس نے — غبار راہ کو بخشا فروغ وادی سینا

نگاہ عشق و مستی میں وہی اول وہی آخر
وہی قرآں وہی فرقاں وہی یٰسیں وہی طٰہٰ!

تمت بالخیر —— آپ کی دعاؤں کا طالب —— مرتب

۱۵ر فروری ۱۹۷۶ء

